علم منطق کی شہرۂ آفاق اور مشکل ترین کتاب "قطبی" کی آسان ترین شرح

بنام

# اغراضِ قطبی


ترجمہ و توضیح

ابو اویس مفتی محمد یوسف القادری



شبیر برادرز
اردو بازار لاہور




ھو القادر

**تنبیہ**

ہمارا ادارہ شبیر برادرز کا نام بغیر ہماری تحریری اجازت بطور ملنے کا پتہ، ڈسٹری بیوٹر، ناشر یا تقسیم کنندگان وغیرہ میں نہ لکھا جائے۔ بصورت دیگر اس کی تمام تر ذمہ داری کتاب طبع کروانے والے پر ہوگی۔ ادارہ ہذا اس کا جواب دہ نہ ہوگا اور ایسا کرنے والے کے خلاف ادارہ قانونی کارروائی کا حق رکھتا ہے۔

باہتمام ________ ملک شبیر حسین
سن اشاعت ________ جولائی 2018ء
سرورق ________ اے ایف ایس ایڈورٹائزر لاہور 0322-7202212
طباعت ________ اشتیاق اے مشتاق پرنٹرز لاہور
ہدیہ ________ [redacted] روپے

واحد تقسیم کار
شبیر برادرز ®
اردو بازار لاہور فون: 042-37246006

اسٹاکسٹ
نظامیہ کتاب گھر پشاور
سلیم یوسف
0300-3778024

# انتساب

بندہ اپنی اس حقیر سی کاوش کو

سیدی و مرشدی، محبوبِ سبحانی، غوثِ صمدانی

## حضور غوث الاعظم شیخ عبدالقادر جیلانی

حسنی وحسینی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

کی بارگاہ اقدس میں ہدیہ پیش کرنے کی سعادت حاصل کرتا ہے

گر قبول افتدز ہے عز و شرف

**ابواویس**
**مفتی محمد یوسف القادری**

# فہرست عنواناتِ اغراض قطبی

# حرف آغاز

آج کل لوگوں میں یہ بات عام طور پر کہی جاتی ہے کہ علم منطق بے کار اور فضول علم ہے......اس کے پڑھنے پڑھانے کا کوئی فائدہ نہیں...... بلکہ یہ صرف وقت کا ضیاع ہے......اور ثبوت میں سیدنا امام اعظم ابوحنیفہ اور امام شافعی علیہما الرحمۃ وغیرھما ائمہ کو پیش کیا جاتا ہے......کہ اگر اس علم کی کوئی وقعت یا حیثیت ان شخصیات مقدسہ کے ہاں ہوتی تو وہ بھی تو اسے حاصل کرتے ......اور ان سے بھی اصطلاحات منطقیہ بکثرت صادر و سرزد ہوتیں......مگر ان شخصیات کا اس علم کی طرف متوجہ نہ ہونا یہ علامت و دلیل ہے کہ یہ علم بکواس و بے کار ہے۔

مگر میں ایسے بزرگوں کی بارگاہ میں ادب کے ساتھ گزارش کروں گا کہ ان شخصیات مقدسہ کی فطرتیں اور جبلتیں سلیم اور مستقیم تھیں......اس لئے انہیں علم منطق کو سیکھنے کی ضرورت ہی نہیں تھی، کیونکہ انہیں بارگاہ ایزدی سے خصوصی علم و عقل ......خصوصی تائید اور خصوصی فہم و فراست سے نوازا گیا تھا۔

اور دوسری بات یہ ہے کہ ان شخصیات مقدسہ کا اصطلاحات منطقیہ کا استعمال نہ کرنا اس بات کی دلیل تو نہیں ہے کہ انہیں اس علم کا علم نہیں تھا......کیا امام اعظم علیہ الرحمۃ اور امام شافعی علیہ الرحمۃ نے صرف ونحو کی اصطلاحات کا استعمال کیا؟......تو جب نہیں کیا......تو پھر کیا کہیں کہ انہیں صرف ونحو کا بھی علم نہیں تھا؟ اور یہ علم بھی علم منطق کی طرح بے کار و فضول ہیں؟

☆ عموماً علماء اور طلباء اس علم سے بے رغبتی اور عدم توجہ کی علت اس علم کا مشکل اور دشوار ہونا خیال کرتے ہیں اگر چہ یہ بات کسی حد تک تسلیم کیئے جانے کے لائق ہے لیکن اس حقیقت سے بھی آنکھیں نہیں چرائی جاسکتیں کہ دنیا میں ایسا کونسا فن ہے کہ جس کا حصول بغیر محنت و مشقت اور جد جہد کے ممکن ہو، تو جب ہر فن کے حصول کے لیئے محنت و مشقت اور عرق ریزی کرنی ہی پڑتی ہے تو پھر اس میں علم منطق کی ہی کیا تخصیص ہے؟

حیرت انگیز اور تعجب خیز بات تو یہ ہے کہ طالب علم کے ہاتھ میں ابھی تک ''مرقات'' نہیں پہنچتی لیکن علم منطق کے فضول اور لغو ہونے کا تبصرہ اس تک پہلے پہنچ جاتا ہے، اور حتی کہ استنجاء کرنے کا اسے طریقہ آتا ہو یا نہ آتا ہو لیکن اس کو یہ ضرور معلوم ہو جاتا ہے کہ یَجُوْزُ الِاسْتِنْجَاءُ بِاَوْرَاقِ الْمَنْطِقِ کہ اوراق منطق سے تو استنجاء کرنا بھی جائز ہے یہ جہاں قصور سینئر طلباء کا ہوتا ہے وہاں یہ جرم علم منطق پڑھانے والے کئی اساتذہ کرام کا بھی ہوتا ہے کہ وہ علم منطق کے بارے میں اپنی کمزوری کو چھپانے کے لیئے اور طلباء کو ان کے حق سے محروم کرنے کے لیئے اس قسم کے لغو تبصرے کرتے رہتے ہیں تا کہ طلباء اس فن کے

حصول کے لیئے ان سے قِیل و قَال ہی نہ کریں۔

جبکہ حقیقت یہ ہے کہ امام ابونصر فارابی نے اس علم کو رئیس العلوم قرار دیا ہے، اور شیخ ابوعلی ابن سینا نے اسے خادم العلوم کا لقب دیا ہے اور اپنے خیال کا اظہار یوں فرمایا ہے کہ اَلْمَنْطِقُ نِعْمَ الْعَوْنُ عَلٰی اِدْرَاكِ الْعُلُوْمِ كُلِّهَا وَقَدْ رَفَضَ هٰذَا الْعِلْمَ وَجَحَدَ مَنْفِعَتَهٗ مَنْ لَمْ يَفْهَمْهُ (کہ علم منطق تمام علوم کے حصول کے لیئے بہترین مددگار ہے اور اس علم کو ترک کرنے والا اور اس کی منفعت کا انکار کرنے والا وہی ہوسکتا ہے جسے اس کی سمجھ نہ ہو) اور امام غزالی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ مَنْ لَمْ يَعْرِفِ الْمَنْطِقَ فَلَا ثِقَةَ لَهٗ فِي الْعُلُوْمِ اَصْلًا کہ جسے علم منطق کی معرفت نہ ہو اس کی ثقاہت کا دیگر علوم میں کوئی اعتبار نہیں۔

اور ہو بھی کیسے سکتا ہے کہ جسے کلی اور کل کا فرق معلوم نہ ہو اور جزئی اور جزء کا فرق معلوم نہ ہو اور کلیات خمسہ میں سے ہر ہر کلی کا دوسری کلی سے امتیاز اور انفراد معلوم نہ ہو تو اس کی تحقیق اور ریسرچ قابل اعتبار اور لائق اعتماد کیسے ہوسکتی ہے؟

☆ اور پھر آج کے پرفتن اور پر آشوب دور میں ایمان کو بچانا بہت مشکل ہوگیا ہے لوگ قرآن وحدیث کا آناً فاناً انکار کر دیتے ہیں، ہر سو فرق باطلہ اور مذاہب شنعیہ کی بھرمار ہے...... پس ایسے دور میں یہی ایک علم ہے جس کے ذریعے ہم اپنے اسلام وایمان کا صحیح طور پر تحفظ کر سکتے ہیں کیونکہ اس میں ایسے دلائل وبراہین ہیں جن کے ذریعے اپنے ایمان واسلام کی مکمل طور پر حقانیت وصداقت ثابت کر سکتے ہیں...... اور یہ چیز دوسرے علوم میں نہیں اسی وجہ سے امام غزالی علیہ الرحمۃ لکھتے ہیں کہ حَتّٰی قَالَ الْبَعْضُ اِنَّهٗ فَرْضُ كِفَايَةٍ وَرَوٰى عَنْهُ الْبَعْضُ اَنَّهٗ فَرْضُ عَيْنٍ یعنی بعض نے تو یہاں تک کہا کہ علم منطق کا حاصل کرنا فرض کفایہ ہے اور بعض ائمہ سے یہ بھی منقول ہے کہ علم منطق کو حاصل کرنا فرض عین ہے۔

لیکن رہی بات اس کے اوراق کے ساتھ استنجاء کے جواز کی! تو یاد رکھ لیں! یہ بات کہے جانے کی نوبت وضرورت اس وقت پیش آئی تھی کہ جب کچھ لوگوں نے علم منطق کی اہمیت کو قرآن وحدیث کی اہمیت کے مساوی ومماثل قرار دے دیا تھا ورنہ آقائے دوجہاں ﷺ کی شریعت میں تو سادے کاغذ کے ساتھ استنجاء کرنا بھی جائز نہیں تو پھر اوراق منطق کے ساتھ استنجاء کرنا کیسے جائز ہوسکتا ہے؟

الغرض! ضرورت اس امر کی تھی اور ہے کہ اس فن کی طرف توجہ کی جائے اور اس کے قواعد وضوابط اور اصطلاحات سے واقفیت وشناسائی حاصل کی جائے چنانچہ اس ضرورت وحاجت کی تکمیل کے لیئے میں نے درس نظامی کی مشہور ترین اور مشکل ترین، درجہ خامسہ میں پڑھی اور پڑھائی جانے والی کتاب "تَحْرِيْرُ الْقَوَاعِدِ الْمَنْطِقِيَّةِ فِيْ شَرْحِ الرِّسَالَةِ الشَّمْسِيَّةِ الْمَعْرُوْفُ بِهٖ قُطْبِي" کی آسان شرح بنام "اغراض قطبی" کے لیئے قلم اٹھایا جس کا نتیجہ ورزلٹ آپ کے سامنے ہے۔

❁ "قطبی" درس نظامی کی کتب میں سے ایک نمایاں مشکل کتاب ہے، میں نے اسے آسان تر بنانے کے لئے بہت محنت کی تا کہ یہ کتاب طلباء کے لئے اور ابتدائی مدرسین کے لئے پکی پکائی روٹی بن جائے،

☆ اس کتاب کو آسان بنانے میں ! میں نے جن جن کتب کا سہارا لیا دعا گو ہوں کہ اللہ رب العزت ان کے مصنفین و مؤلفین کو دنیا و آخرت کی تمام بھلائیاں اور خوشیاں عطا فرمائے ، اور اس حقیری کاوش کو میرے لئے اور میرے اساتذہ کرام کے لئے اور میرے اہل خانہ اور میرے والدین کے لئے اور میری اولاد کے لئے ذریعہ نجات بنائے۔ آمین ثم آمین۔

**اظہارِ تشکر:**

اس موقع پر میں اولاً اپنے والدین اور جملہ اساتذہ کرام کا تہہ دل سے شکر گزار ہوں کہ جن کی تعلیم و تربیت وحسن نظر نے مجھے اس قابل ولائق کیا، ثانیاً اپنے برادرِ کبیر **علامہ محمد یونس سعیدی صاحب** کا شکر گزار ہوں کہ جن کی تحریک و تعاون ہر حال میں ساتھ رہا، ثالثاً **علامہ مولانا محمد فیصل صاحب** صدر مدرس جامعہ گلزار امیریہ شیخوپورہ کا کہ جنہوں نے اس کتاب کی پروف ریڈنگ فرمائی اور اپنی انمول آراء سے نوازا۔

رابعاً شکر گزار ہوں عزیزم **حافظ محمد حمزہ امتیاز** کا جو کہ اس کتاب کی کمپوزنگ میں شبانہ روز میرے ساتھ ساتھ رہے، میں اس تعاون پر ان کے ساتھ ان کے والدین کا بھی شکریہ ادا کرتا ہوں۔

میں دعا گو ہوں کہ اللہ تعالیٰ اس کتاب کو میرے لئے ، میرے اساتذہ کرام کے لئے میرے والدین کے لئے ، میرے اہل خانہ کے لئے اور جمیع معاونین کے لئے ذریعہ نجات بنائے۔ آمین ثم آمین۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

**گزارش:**

قارئین کرام سے گزارش ہے کہ میری جنبش قلم میں لغزش کا امکان ہے لہٰذا کسی طرح کی بھی لغزش پر تنقید برائے تنقیص سے صرف نظر کرتے ہوئے بغرض صحیح اس کی نشاندہی فرمائیں تا کہ اسے دور کیا جا سکے۔

ابو ادریس **مفتی محمد یوسف القادری**

08/07/18 جوئیانوالہ موڑ شیخوپورہ

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

# رائے گرامی

## استاذالعلماء جامع المعقول والمنقول رأس الاتقیاء

## حضرت علامہ **مولانا فیض محمد سیالوی** صاحب زیدمجدہ

شیخ الحدیث جامعہ نظامیہ رضویہ شیخوپورہ

**نحمده ونصلى ونسلم على رسوله النبى الكريم وعلى اله واصحابه اجمعين**

**امابعد!** علامہ علی بن عمر کاتبی وقزوینی علیہ الرحمۃ کی علم منطق میں مشہورِ زمانہ کتاب ''شمسیہ'' کی شرح جو کہ علامہ قطب الدین رازی علیہ الرحمۃ نے ''تحریر القواعدالمنطقیه فی شرح الرسالة الشمسیه'' کے نام سے تحریر فرمائی ہے جو کہ قطبی کے نام سے مشہور ہے اس کی افادیت واہمیت کے پیش نظر علماء و مدرسین نے مختلف ادوار میں اس کی عربی، فارسی اور اردو شروحات تحریر فرمائیں جو کہ علم منطق کے اساتذہ اور طلباء کے لئے بہت مفید ثابت ہوئیں۔

اب چونکہ طلباء کی ذہنی استعداد وہ نہیں رہی جو کہ زمانہ ماضی میں ہوا کرتی تھی لہٰذا اب ضرورت ایسی کتاب کی تھی جو موجودہ طلباء کی ذہنی صلاحیت کے مطابق ہو، جو کہ خواہ مخواہ طوالت اور مخل بالفہم اختصار سے منزہ ہو یعنی **خیر الکلام ما قل و دل ولم یمل** کی مصداق ہو اور جس میں دقیق وعمیق اصطلاحات کا استعمال نہ ہو، تاکہ طلباء ذوق وشوق سے اس سے استفادہ کرسکیں۔ **بحمدللہ تعالٰی** یہ کتاب (اغراض قطبی) جو کہ آپ کے ہاتھوں میں ہے مجھے اس کے چیدہ چیدہ مقامات کے مطالعہ کا موقع ملا تو میں نے اسے مذکورہ تمام خوبیوں کا جامع پایا۔

دعا ہے کہ **نفع الله به سائر المتعلمين والمعلمين وبارك الله فى علم المؤلف وعمره وعمله وجعل الله بهامفيدا للمتعلمين فى الدنيا ونجاة فى الاخرة**

الحافظ القاری فیض محمد سیالوی
شیخ الحدیث مدرسۃ البنات جامعہ نظامیہ رضویہ
نبی پورہ شیخوپورہ

# تذکرہ مصنفِ قطبی علامہ قطب الدین رازی تحتانی علیہ الرحمۃ

**اسم گرامی ونسب:** آپ کا اسم گرامی ابوعبداللہ قطب الدین محمد بن محمد رازی ہے......رازی "رے" کی طرف منسوب ہے جہاں آپ رہائش پذیر تھے، جسے آج کل تہران کہا جاتا ہے جو کہ ایران کا دارالخلافتہ ہے۔

**تعلیم ومسلک:** شیخ جمال الدین اور دیگر مشاہیر زمانہ سے اکتسابِ علم کیا، آپ کے فقہی مشرب ومسلک کے متعلق اختلاف پایا جاتا ہے، بعض ائمہ آپ کو حنفی کہتے ہیں......اور بعض نے آپ کو شافعی شمار کیا ہے......نوراللہ شوستری نے اپنی کتاب "مجالس المؤمنین" میں آپ کو مسلکاً شیعہ شمار کیا ہے......تاج الدین سبکیؒ نے آپ کو شافعی شمار کیا ہے اور آپ کا طبقاتِ شافعیہ میں تذکرہ کیا ہے......آپ علیہ الرحمۃ منطق وفلسفہ اور تفسیر وبیان میں عالم متبحر تھے، آپ کا وصال 766 ہجری میں ہوا۔

**تحتانی کہنے کی وجہ:** علامہ قطبی کے زمانہ میں ایک بہت بڑے عالم تھے جن کا اسم گرامی ابو الثناء محمود بن مسعود بن مصلح ہے......جو کہ حکمۃ الاشراق کے شارح اور درۃ التاج کے مصنف بھی ہیں...... یہ قطب الدین شیرازی کے لقب سے مشہور تھے ......اور اتفاق کی بات تھی کہ یہ دونوں بزرگ شیراز کے ایک مدرسہ میں مدرس ہو گئے اور وہ مدرسہ دومنزلوں پر مشتمل تھا......بالائی منزل پر علامہ قطب الدین شیرازی علیہ الرحمۃ پڑھاتے تھے......اسی لئے علامہ قطب الدین شیرازی کو فوقانی کہا جاتا ہے اور نچلی منزل پر علامہ قطب الدین رازی صاحب قطبی علیہ الرحمۃ پڑھاتے تھے......اس لئے انہیں قطب الدین تحتانی کہا جاتا ہے۔

**تصانیف:** آپ علیہ الرحمۃ نے متعدد کتب تصانیف فرمائیں، جن میں چند یہ ہیں۔

1: شرح مطالع الانوار......اس کا اصلی نام لوامع الاسرار ہے۔ 2: شرح رسالہ شمسیہ یعنی قطبی......

3: رسالہ قطبیہ۔ 4: حاشیہ کشاف۔

5: محاکمات۔......امام فخر الدین رازی علیہ الرحمۃ نے اشارات کی شرح میں شیخ بوعلی سینا پر اعتراضات کئے تھے نصیر الدین طوسی نے اپنی شرح اشارات میں ان کے جوابات دیئے......علامہ قطب الدین رازی علیہ الرحمۃ نے دونوں کے اعتراضات وجوابات سامنے رکھ کر مؤخر الذکر کتاب (محاکمات) لکھی، یہ کتاب فلسفہ میں ہے۔

☆ قطبی کا اصلی نام تَحْرِيْرُ الْقَوَاعِدِ الْمَنْطِقِيَّةِ فِيْ شَرْحِ الرِّسَالَةِ الشَّمْسِيَّةِ ہے لیکن مصنف (قطب الدین) کے نام سے مشہور ہوگئی......اور قطبی کہی جانے لگی......قطبی رسالہ شمسیہ (جس کو عمر بن علی کاتبی متوفی 674ھ نے لکھا) کی شرح ہے، علامہ کاتبی نصیر الدین طوسی کے شاگرد تھے، قطبی علم منطق میں عدیم النظیر کتاب ہے اور مقبول عام ہے اس پر بڑے بڑے ماہرین نے شروح وحواشی لکھے جن میں چند درج ذیل ہیں۔

1: میر قطبی! یہ قطبی کا شاندار حاشیہ ہے جس کو سید شریف علی بن محمد نے لکھا۔

2: حاشیہ عصام الدین: جس کو عصام الدین اسفرائنی نے تالیف کیا۔

3: حاشیہ عبدالحکیم، جس کو علامہ عبدالحکیم سیالکوٹی رحمہم اللہ نے تصنیف فرمایا، یہ تینوں مطبوعہ ہیں۔

## تذکرۂ مصنفِ رسالہ شمسیہ علامہ علی بن عمر بن علی کا تبی علیہ الرحمۃ

### اسم گرامی ولقب:

آپ کا اسم گرامی علی ......کنیت ابوالحسن اور لقب نجم الدین ہے......آپ کے والد گرامی کا اسم گرامی عمر اور دادا کا اسم گرامی علی ہے، حکیم دبیراں کے نام سے مشہور ہیں......اور نسبت میں کاتبی اور قزوینی کہلاتے ہیں......آپ محقق نصیرالدین طوسی علیہ الرحمۃ کے ارشد تلامذہ میں سے ہیں۔

### تصنیفات:

آپ کی تصنیفات یہ چند کتب ہیں۔

1: جامع الدقائق فی کشف الحقائق۔

2: عین القواعد۔

3: بحرالفوائد شرح عین القواعد۔

4: قاضی افضل الدین محمد خونجی کی کتاب ''غوامض الافکار'' کی شرح کشف الاسرار۔

5: حکمۃ العین۔

6: امام فخرالدین رازی علیہ الرحمۃ کی ملخص کی شرح المنصص۔

7: رسالہ شمسیہ جسے آپ نے اپنے خواجہ شمس الدین محمد کے لئے لکھا تھا اور اسی مناسبت سے اس کا نام بھی شمسیہ رکھا تھا۔

### وصال:

آپ کی تاریخ وصال میں دو قول مروی ہیں، بقول صاحب تاریخ محمدی 3 رجب المرجب اور بقول صاحب فوات الوفیات ماہ رمضان 675ہجری میں آپ کا وصال ہوا۔

### رسالہ شمسیہ کی چند شروح اور حواشی کے نام:

1: شرح شمسیہ! مصنفہ محمد بن محمد قطب الدین رازی تحتانی علیہ الرحمۃ متوفی 766ہجری۔

2: سعدیہ مصنفہ علامہ سعدالدین مسعود بن عمر تفتازانی علیہ الرحمۃ متوفی 791ہجری۔

3: شرح شمسیہ مصنفہ شیخ علاؤالدین علی بن محمد متوفی 930ہجری۔

4: شرح شمسیہ مصنفہ شیخ جلال الدین محمد بن احمد محلی متوفی 864ہجری۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

﴿عبارت﴾: اِنَّ اَبْهٰى دُرَرٍ تُنْظَمُ بِبَنَانِ الْبَيَانِ ۔

﴿ترجمہ﴾: بے شک بہت خوبصورت موتی جو پروئے جاتے ہیں بیان کے پوروں کیساتھ۔

﴿ترکیب﴾: اس عبارت کی ترکیب یہ ہے کہ اَبْهٰى دُرَرٍ! مرکب اضافی ہے ...... اِنَّ کا اسم ہے ...... تُنْظَمُ، صیغہ واحد مؤنث غائب بحث فعل مضارع مجہول ہے ...... اس میں ضمیر ھی پوشیدہ اس کا نائب فاعل ہے ...... اور اس کا مرجع دُرَر ہے ...... اور یہ دُرَر کی صفت ہے ...... باء جار! اور بَنَانِ الْبَيَانِ مرکب اضافی باء کا مجرور ہے ...... اور یہ جار مجرور تُنْظَمُ کے متعلق ہیں ...... بَنَان کی بَيَان کی طرف اضافت لامی ہے۔

﴿تشریح﴾:

اَبْهٰى !بَهَاء اور بَهْوٌ سے اسم تفضیل ہے ...... اور بَهَاءٌ، بَهْوٌ کا معنیٰ خوبصورت ہونا اور دلکش ہونا ...... دُرَرٌ! دُرَّةٌ کی جمع ہے بمعنی موتی، اور در بغیر تاء کے اسم جنس ہے جس کا اطلاق قلیل وکثیر دونوں پر ہوتا ہے ...... تُنْظَمُ! نظم سے ہے ...... بمعنی پرونا، بَنَان بَنَاةٌ کی جمع ہے بمعنی انگلی کا پورا ...... اور الْبَيَانُ! بَانَ يَبِيْنُ کا مصدر ہے بمعنی ظاہر ہونا ...... بَيَان! اس کلام فصیح کو کہتے ہیں جو مافی الضمیر کو ظاہر کرے۔

﴿سوال﴾: یہ کتاب منطقی ہے، لہٰذا مصنف علیہ الرحمۃ کو چاہیے تھا کہ شروع میں کوئی مسئلہ منطقی ذکر کرتے تا کہ مضمون کتاب کی طرف آگاہی ہو جاتی، لیکن مصنف علیہ الرحمۃ نے اس کا آغاز تسمیہ سے کر دیا ہے ایسا کیوں؟

﴿جواب﴾: مصنف علیہ الرحمۃ نے تسمیہ سے اپنی کتاب کا آغاز قرآن پاک کی اتباع اور حدیث رسول ﷺ کی اقتداء کرنے کے لیے کیا ہے۔ کیونکہ قرآن پاک کا آغاز بھی تسمیہ سے ہے اور حدیث پاک میں بھی ہر ذیشان کام کی ابتداء تسمیہ سے کرنے پر زور دیا گیا ہے۔

﴿اعتراض﴾: آپ نے کہا کہ ہم نے حدیث رسول ﷺ کی اقتداء کی ہے حالانکہ حدیثیں تو دو ہیں۔

(۱) ابتداء بالتسمیہ والی حدیث۔ (۲) ابتداء بالتحمید والی حدیث۔

(ایک حدیث میں حکم ہے کہ ہر اچھے کام کا آغاز تسمیہ سے کرو، اور دوسری میں یہ ہے کہ ہر اچھے کام کا آغاز تحمید سے کرو) جبکہ مصنف علیہ الرحمہ نے صرف تسمیہ والی حدیث پر عمل کیا۔

﴿جواب﴾: دونوں حدیثوں سے مقصود ذکر الٰہی سے ابتدا ہے اور وہ یہاں پایا جا رہا ہے۔

﴿سوال﴾: مصنف علیہ الرحمۃ نے سلف صالحین کی اتباع کیوں نہیں کی؟ کیونکہ وہ تو تسمیہ اور تحمید دونوں سے اپنی کتب کو شروع فرماتے رہے۔

﴿جواب﴾: اگر سلف صالحین کی متابعت اختیار کی جاتی تو اس نکتہ کی طرف اشارہ نہ ہوسکتا کہ دونوں حدیثوں سے مقصود ذکر الٰہی ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَاَزْهَرَ زَهْرٍ تُنْشَرُ فِيْ اَرْدَانِ الْاَذْهَانِ۔

﴿ترجمہ﴾: اور زیادہ روشن پھول جو بکھیرے جاتے ہیں ذہنوں کی آستینوں میں۔

﴿ترکیب﴾: اس عبارت کی ترکیب یہ ہے کہ اَزْهَرَ کا عطف اَبْهٰی پر ہے......لہٰذا یہ بھی منصوب ہوگا......زَهْرٍ! اَزْهَرَ کا مضاف الیہ ہے......تُنْشَرُ! زَهْرٍ کی صفت ہے اور یہ فعل مضارع مجہول ہے......هِيَ ضمیر مرفوع متصل در و مستتر راجع بسوئے زَهْرٍ اس کا نائب فاعل ہے......فِيْ جار! اَرْدَانِ الْاَذْهَانِ مرکب اضافی بِفِيْ کا مجرور، جار مجرور مل کر متعلق ہوئے تُنْشَرُ فعل مجہول کے۔

﴿تشریح:﴾:

اَزْهَر اسم تفضیل ہے بمعنی زیادہ روشن......زَهَر (بفتح الهاء) یا زَهْر (بسکون الهاء) اسم جنس ہے بمعنی پھول......اور بعض کے بقول یہ زُهَرٌ ہے جو کہ جمع ہے زُهْرَةٌ کی بمعنی سفیدی، لیکن مشہور اور مسموع من المشائخ اول ہے یعنی زَهَر یا زَهْر ہے......تُنْشَرُ! نَشْر سے ہے بمعنی بکھیرنا، پھیلانا......اَرْدَان! رُدْن کی جمع ہے بمعنی سرِ آستین...... اَلْاَذْهَان! ذِهْن کی جمع ہے بمعنی ذہن،

ذہن اور فطانت:

ذہن بمعنی قوت، علوم حاصل کرنے کے لئے نفس کی استعداد کا نام ذہن ہے، اگر اس استعداد میں جودت و عمدگی ہو تو اسے فطانت کہتے ہیں۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾ حَمْدُ مُبْدِعٍ اَنْطَقَ الْمَوْجُوْدَاتِ بِاٰيَاتِ وُجُوْبِ وُجُوْدِهٖ۔

﴿ترجمہ﴾: پیدا کرنے والے کی تعریف جس نے قوت گویائی دی موجودات کو اپنے ضروری و لازمی وجود کی نشانیوں کیساتھ

﴿ترکیب﴾: حَمْدُ مُبْدِعٍ مرکب اضافی ہے......اِنَّ اَبْهٰی والے اِنَّ کی خبر ہے......

﴿فائدہ﴾: تعریف کے لئے تین لفظ استعمال ہوتے ہیں۔(۱)حمد۔ (۲)مدح۔ (۳)شکر۔

## حمد کی تعریف:

هُوَ الثَّنَاءُ بِاللِّسَانِ عَلَى الْجَمِيْلِ الْاِخْتِيَارِيِّ نِعْمَةً كَانَ اَوْ غَيْرَهَا (حمد وہ زبان کے ساتھ تعریف کرنا ہے اختیاری خوبی پر خواہ وہ اختیاری خوبی نعمت ہو یا غیر نعمت ہو)۔

## شکر کی تعریف:

هُوَ فِعْلٌ يُنْبِئُ عَنْ تَعْظِيْمِ الْمُنْعِمِ لِكَوْنِهٖ مُنْعِمًا سَوَاءٌ كَانَ بِاللِّسَانِ اَوْ بِالْجَنَانِ اَوْ بِالْاَرْكَانِ ۔(شکر ایک ایسا فعل ہے جو منعم کی تعظیم کی خبر دیتا ہے خواہ زبان سے ہو یا اعضاء سے ہو یا دل سے ہو)۔

## مدح کی تعریف:

:هُوَ الثَّنَاءُ بِاللِّسَانِ عَلَى الْجَمِيْلِ الْاِخْتِيَارِيِّ اَوْ غَيْرِ الْاِخْتِيَارِيِّ (وہ زبان کے ساتھ تعریف کرنا ہے کسی خوبی پر خواہ اختیاری خوبی ہو یا غیر اختیاری خوبی ہو)۔

## حمد اور مدح کے درمیان نسبت:

حمد کی تعریف میں اختیاری خوبی کی شرط ہے جبکہ مدح کی تعریف میں تعمیم ہے خواہ اختیاری خوبی ہو یا غیر اختیاری خوبی ہو لہٰذا حمد اور مدح کے درمیان عموم وخصوص مطلق کی نسبت ہے کہ ہر حمد تو مدح ضرور ہوگی لیکن ہر مدح کا حمد ہونا ضروری نہیں۔

## حمد اور شکر کے درمیان نسبت:

حمد میں لسان کی قید ہے جبکہ شکر کی تعریف میں تعمیم ہے کہ خواہ لسان سے ہو یا جنان سے ہو یا ارکان سے ہو، پھر شکر میں نعمت کی قید ہے جبکہ حمد میں تعمیم ہے خواہ نعمت ہو یا غیر نعمت ہو، دونوں میں سے ہر ایک، ایک اعتبار سے خاص ہے اور دوسرے اعتبار سے عام ہے تو ایسی دو چیزوں کے درمیان نسبت عموم وخصوص من وجہ کی ہوا کرتی ہے۔ پس ان کے مابین عموم وخصوص من وجہ کی نسبت ہوئی۔

اَنْطَقَ واحد مذکر غائب۔ ا بحث فعل ماضی مطلق معلوم، ہو ضمیر مرفوع متصل درو مستتر اس کا فاعل راجع بسوئے مبدع ،الْمَوْجُوْدَاتِ یہ مفعول بہ ہے انطق فعل کا......لیکن جمع مؤنث سالم ہونے کی وجہ سے اس کا نصب جر کے ساتھ ہے، باء جار

سبیہ! متعلق اَنْطَقَ، آیات مضاف ہے وجوب کی طرف اور وہ مضاف ہے وجود کی طرف اور وہ ضمیر کی طرف مضاف ہے اور وہ مُبْدِع کی طرف راجع ہے۔

﴿تشریح﴾:

مُبْدِع اِبْدَاعٌ سے ہے..... بمعنیٰ کسی چیز کو نیا بغیر مثال کے پیدا کرنا۔

احداث، تکوین اور ابداع میں فرق:

اِحْدَاثٌ! مطلق پیدا کرنا..... تکْوِیْن! تدریج کے ساتھ پیدا کرنا..... اِبْدَاع! بغیر مثال کے پیدا کرنا۔

اَنْطَقَ اِنْطَاق سے ہے بمعنیٰ بولنے والے کرنا، قوتِ گویائی دینا، بلوانا..... اَلْمَوْجُوْدَات! مَوْجُوْدٌ کی جمع ہے اس سے مراد مجردات (فرشتے) آسمان وزمین اور جو کچھ ان کے اندر ہیں..... آیَات! آیَۃ کی جمع ہے بمعنیٰ علامت ونشانی..... وُجُوْب! مصدر ہے بمعنیٰ ثابت ہونا، ضروری ہونا..... وُجُوْد یہ بھی مصدر ہے بمعنیٰ موجود ہونا..... وجوب وجودہ یہ جملہ (وُجُوْدُہٗ وَاجِبٌ) کا مضمون ہے..... وُجُوْب وُجُوْد سے مراد یہ ہے کہ وجود ضروری ہو..... یعنی ذات سے وجود کا جدا ہونا محال ہو۔

واجب الوجود کی تعریف:

هُوَالَّذِیْ یَكُوْنُ وُجُوْدُهٗ مِنْ ذَاتِهٖ وَلَایَحْتَاجُ اِلٰی شَیْءٍ اَصْلًا (وہ جس کا وجود ذاتی ہو اور وہ اپنے پائے جانے میں بالکل کسی کا محتاج نہ ہو) آیات کی وجوب کی طرف اضافت دال کی اضافت مدلول کی طرف ہے یعنی وہ علامات جو اس کے واجب الوجود ہونے پر دلالت کرتی ہیں..... آیات سے برہانی اور خطابی قیاسوں کے مادے مراد ہیں..... اَنْطَقَ کا مفعول ثانی بواسطہ حرف جر مقدر ہے وہ بالوحدانیۃ یا بالتسبیح ہے..... تقدیر عبارت یوں ہے اَنْطَقَ الْمَوْجُوْدَاتِ بِالْوَحْدَانِیَّةِ اَوْبِالتَّسْبِیْحِ بِسَبَبِ عَلَامَاتٍ تَدُلُّ عَلٰی اَنَّهٗ وَاجِبُ الْوُجُوْدِ یعنی اللہ رب العزت نے موجودات کو اپنی تسبیح ووحدانیت کا ناطق وقائل بنایا بسبب ان علامات کے جو اس کے واجب الوجود ہونے پر دلالت کرتی ہیں..... واضح رہے کہ حمد مبدع میں حمد سے معنیٰ مصدری (تعریف کرنا) مراد نہیں بلکہ محمود بہ یعنی وہ الفاظ جو موصوف کی طرف بقصد تعظیم منسوب ہونے والی صفات پر دلالت کرتے ہیں، مراد ہے، مطلب بہترین کلمات جو بیان کئے جاتے ہیں وہ ہیں جو اللہ کے اوصاف جمیلہ پر دلالت کریں اور بہترین علمی وادرا کی صورتیں جن کا ادراک کیا جاتا ہے اللہ کا شکر ہے وہ اللہ جس نے موجودات کو اپنی تسبیح پڑھنے کی قوت دی اپنی وحدانیت کے اقرار کی توفیق دی اس لئے کہ انھیں وہ دلائل دکھائے جن سے یہ ظاہر ہوتا تھا کہ وہ واجب الوجود ہے تمام تعریفوں کے لائق ہے وحدہ لاشریک ہے۔

☆☆☆.....☆☆☆.....☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَشُكْرُ مُنْعِمٍ اَغْرَقَ الْمَخْلُوْقَاتِ فِيْ بِحَارِ اِفْضَالِهٖ وَجُوْدِهٖ ۔

﴿ترجمہ﴾: اور شکر ہے احسان کرنے والے کا جس نے تمام مخلوق کو اپنے فضل اور سخاوت کے سمندروں میں غرق کر دیا۔

﴿ترکیب﴾: اَغْرَقَ صیغہ واحد مذکر غائب بحث فعل ماضی مطلق معلوم! ہو ضمیر مرفوع متصل در و مستتر اس کا فاعل راجع بسوئے مُنْعِمٍ، اور یہ اَغْرَقَ مُنْعِمٍ کی صفت ہے...... اَلْمَخْلُوْقَاتِ بکسر التاء، مفعول بہ ہے اَغْرَقَ کا......فی جار متعلق اَغْرَقَ ...... بِحَار مضاف، اَفْضَالِهٖ مرکب اضافی بِحَار کا مضاف الیہ، ہٖ ضمیر کا مرجع منعم ہے، جُوْدِهٖ کا عطف اَفْضَالِهٖ پر ہے......اس کی ضمیر بھی مُنْعِم کی طرف راجع ہے...... بِحَار کی اَفْضَال کی طرف اضافت مشبہ بہ کی اضافت مشبہ کی طرف یعنی وہ احسان جس کو دریاؤں کیساتھ مشابہت ہے پھیلاؤ میں...... شُكْرُ مُنْعِمٍ میں شکر مرفوع ہے اور اس کا عطف حَمْدُ مُبْدِعٍ پر ہے۔

﴿تشریح﴾:

شکر لغت میں فِعْلٌ يُنْبِئُ عَنْ تَعْظِيْمِ الْمُنْعِمِ لِكَوْنِهٖ مُنْعِمًا سَوَاءٌ كَانَ بِاللِّسَانِ اَوْ بِالْجَنَانِ اَوْ بِالْاَرْكَانِ

''ایسا کام جو محسن کی تعظیم کو ظاہر کرے، اس کے محسن ہونے کی وجہ سے'' کو کہتے ہیں۔

## شکر کی اصطلاحی تعریف:

صَرْفُ جَمِيْعِ مَا اَنْعَمَ اللّٰهُ بِهٖ عَلٰى عَبْدِهٖ اِلٰى مَا خُلِقَ لِاَجْلِهٖ ''بندے کا اللہ تعالیٰ کے انعامات کو انہیں چیزوں میں خرچ کرنا جن کے لئے وہ پیدا کئے گئے ہیں'' مثلاً اعضاء (جنکی تخلیق نیک کام کرنے کیلئے ہے) کو نیک کام کرنے کیلئے استعمال کرنا شکر کہلاتا ہے۔

## حمد اور شکر کے درمیان نسبت اور اس کی مثال:

حمد اور شکر کے درمیان عموم وخصوص من وجہ کی نسبت پائی جاتی ہے اور جہاں عموم وخصوص من وجہ کی نسبت پائی جاتی ہے وہاں تین مادے ہوتے ہیں ایک مادہ اجتماعی اور دو مادے افتراقی، مادہ اجتماعی کی مثال جیسے کسی نے دعوت کی! مدعو! نے زبان سے کہہ دیا آپ کا شکریہ۔ یہاں حمد بھی پائی گئی کیونکہ تعریف زبان سے ادا ہوئی اور شکر بھی پایا گیا کیونکہ یہ شکر نعمت کے بدلے میں ہوا...... مادہ افتراقی کی مثال! جیسے آپ کسی کی یوں ہی بغیر عطیہ کے تعریف کر دیں تو یہاں حمد تو پائی گئی لیکن شکر نہیں پایا گیا ......دوسرے مادہ افتراق کی مثال! کہ آپ نے مجھے کتاب دی اور میں نے اس کے بدلے ہاتھ سے آپ کی تعظیم کر دی، اس میں شکر تو پایا گیا لیکن حمد نہیں پائی گئی۔

﴿فائدہ﴾: لف ونشر مرتب کے طور پر حَمْدُ مُبْدِعٍ کا اٰبْهٰى دُرَرٍ کیساتھ تعلق ہے......اور شُكْرُ مُنْعِمٍ کا اَزْهَرَ زُهْرٍ کیساتھ تعلق ہے۔

﴿سوال﴾: شُکْرُ مُنْعِمٍ کا حمل اَزْهَرَ زَهْرٍ پرنا جائز ہے کیونکہ معنی ہوتا ہے روشن تر پھول شکر یعنی بندے کا خرچ کرنا الخ ہے اور یہ معنی درست نہیں ہے۔

﴿جواب﴾: زَهْر سے مراد علمی اور ادراکی صورتیں ہیں خواہ وہ صورتیں لفظی ہوں یا معنوی اور شکر سے شکر لغوی مراد ہے نہ کہ اصطلاحی...... مُنْعِم! اِنْعَام سے اسم فاعل ہے بمعنی احسان کرنا...... اَغْرَق اِغْرَاق سے ہے بمعنی غرق کرنا ...... اَلْمَخْلُوقَات! مَخْلُوقَة کی جمع ہے بمعنی پیدا کئے ہوئے...... مخلوقات سے مراد وہی ہے جو موجودات سے مراد ہے ...... اَغْرَقَ الْمَخْلُوْقَاتِ کا مطلب یہ ہے کہ اس کی نعمتیں تمام مخلوق کو شامل ہیں اور مخلوقات میں سے ہر فرد پر اس کی نعمت ہے ...... بِحَار! بَحْر کی جمع ہے بمعنی دریا...... اِفْضَال! باب افعال کا مصدر ہے بمعنی احسان کرنا: مراد حاصل بالمصدر یعنی احسان ہے...... جُوْد! مصدر ہے بمعنی سخاوت کرنا یہاں حاصل بالمصدر یعنی سخاوت مراد ہے۔

## افضال اور جود میں فرق:

افضال کسی پر احسان کرنا بشرطیکہ جس پر احسان کیا گیا ہے اس نے پہلے سوال کیا ہو اور وہ اس احسان کا مستحق بھی ہو، جود مناسب چیز کا فائدہ دینا کسی مقصد و عوض کے بغیر اور جس پر جود کیا ہے وہ اس جود کا مستحق بھی نہ ہو اور اس نے سوال بھی نہ کیا ہو۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: تَلَأْلَأَ فِيْ ظُلَمِ اللَّيَالِيْ اَنْوَارُ حِكْمَتِهِ الْبَاهِرَةِ

﴿ترجمہ﴾: اس کی غالب حکمتوں کے انوار روشن ہو گئے تاریک راتوں میں۔

﴿ترکیب﴾: تَلَأْلَأَ بروزن تَدَحْرَجَ فعل ماضی معلوم، فی جار متعلق تَلَأْلَأَ...... ظُلَمِ اللَّيَالِيْ مرکب اضافی مجرور، اَنْوَارُ مضاف، حِكْمَتِهٖ مرکب اضافی! ہو کر موصوف، ہ ضمیر کا مرجع منعم ہے الْبَاهِرَةِ صفت، موصوف وصفت مل کر مضاف الیہ اور مضاف ومضاف الیہ مل کر تَلَأْلَأَ کا فاعل۔

## حاصل بالمصدر کی تعریف:

اَلْهَيْئَةُ الْقَارَّةُ الْمُتَرَتِّبَةُ عَلَى الْمَصْدَرِ...... فَالْحَمْدُ بِالْمَعْنَى الْمَصْدَرِيِّ سَتُوْدَنْ (تعریف کرنا) وَالْحَاصِلُ بِالْمَصْدَرِ سَپَاس وَسَتَايِش (تعریف) "حَاشِيَه عَبْدُ الْغَفُوْر"

﴿تشریح﴾:

تَلَأْلَأَ بروزن تَدَحْرَجَ روشن ہونا...... ظُلَم! ظُلْمَةٌ کی جمع ہے معنی تاریکی...... اللَّيَالِيْ! لَيْل کی جمع ہے معنی رات...... ظُلَم کی اللَّيَالِي کی طرف صفت کی اضافت موصوف کی طرف ہے یعنی اللَّيَالِي الْمُظْلِمَةُ، اَنْوَار جمع نُوْر معنی روشنی ...... حِكْمَة! حَكَمَ کا مصدر ہے، معنی کام و بات کو پختہ کرنا...... یہاں حاصل بالمصدر یعنی "دانائی" مراد ہے اَلْبَاهِرَةِ

بَهَر سے ہے معنی غالب ہونا، مطلب: مخلوقات پر خدا کے جو مخفی احسانات ہیں مثلاً اس کے مضبوط کام وہ مخفی احسانات مخلوق کے علماء پر ان کے علم کے مطابق ظاہر ہو گئے...... یا اَنْوَار کی حِکْمَت کی طرف مشبہ بہ کی اضافت مشبہ کی طرف ہے......اور راتوں کی تاریکی سے مراد کفر ہے اور اَنْوَارُ حِکْمَت سے مراد "علوم شرعیہ" ہیں اور مطلب یہ ہے کہ کفر کی تاریکی میں علوم شرعیہ ظاہر و واضح ہیں۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَاسْتَنَارَ عَلٰى صَفْحَاتِ الْاَيَّامِ اٰثَارُ سَلْطَنَتِهِ الْقَاهِرَةِ

﴿ترجمہ﴾: اور اس کی غالب سلطنت کے نشانات ایام کے صفحات پر روشن ہو گئے۔

﴿ترکیب﴾ یہ تَلَأْلَاءَ پر معطوف ہے، عَلٰى جار متعلق اِسْتَنَارَ...... صَفْحَاتِ الْاَيَّامِ مرکب اضافی (اضافت لامیہ) مجرور...... اٰثَارُ مضاف، سَلْطَنَتِهِ مرکب اضافی ہو کر موصوف، ہ ضمیر راجع بسوئے منعم، الْقَاهِرَةِ صفت ......موصوف وصفت مل کر مضاف الیہ اور مضاف ومضاف الیہ مل کر فاعل ہوا اِسْتَنَارَ فعل کا۔

﴿تشریح﴾:

اِسْتِنَارٌ، روشن ہونا...... صَفْحَات! صَفْحَةٌ کی جمع ہے معنی، چہرہ...... اَلْاَيَّامُ جمع يَوْم، دن...... اٰثَار جمع اَثَر معنیٰ نشانی، علامت...... سَلْطَنَةٌ مصدر ہے سَلْطَنَ کا، معنیٰ بادشاہی...... اٰثَار کی سَلْطَنَتِهِ کی طرف مسبب کی اضافت سبب کی طرف ہے، یعنی وہ علامات جن کا سبب بادشاہ ہے...... اَلْقَاهِرَة بِقَهْر سے ہے معنی غالب ہونا...... مطلب: اللہ رب العزت کی غالب وقاہر بادشاہی کی علامات (تدبیر واعلیٰ انتظامات) جو عالم میں ظاہر کی گئیں......وہ ہر ایک پر اس کے علم کے مطابق ظاہر ہو گئیں......اس فقرے اور ماقبل والے فقرہ جات کا خلاصہ یہ ہے کہ اس کی پوشیدہ نعمتیں ظاہر ہو گئیں اور اس کی ظاہر نعمتیں بھی واضح ہیں، اور محتاج بیان نہیں۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: نَحْمَدُهٗ عَلٰى مَا اَوْلَانَا مِنْ اٰلَاءٍ اَزْهَرَتْ رِيَاضُهَا

﴿ترجمہ﴾: ہم اس کی تعریف کرتے ہیں کہ اس نے ہمیں ایسی نعمتیں عطا کیں جن کے باغ شگفتہ ہو گئے۔

﴿ترکیب﴾: نَحْمَدُ فعل بافاعل......ہٗ ضمیر منصوب متصل مفعول بہ راجع بسوئے مُنْعِم...... عَلٰى جار متعلق نَحْمَدُ...... مَا موصولہ اس کا عائد مقدر ہے اور وہی مفعول ثانی ہے اَوْلٰى کا، یعنی مَا اَوْلَانَا اِيَّاهُ، اَوْلٰى کا فاعل اس میں ضمیر ہے، راجع بسوئے مُنْعِم......نَا اس کا مفعول اول ہے......مِنْ بیانیہ (ما کا بیان ہے) متعلق الْكَائِن یا الْكَائِنَة صفت مَا موصولہ

الآءِ مفرد منصرف صحیح مجرور من، رِیَاضُهَا مرکب اضافی فاعل اَزْهَرَتْ ......هَاضمیر راجع بسوئے الاء۔

﴿تشریح﴾:

اولیٰ اِیْلَاءٌ سے ہے بمعنی عطا کرنا...... آلَاءِ الیٰ (بروزن رِضَا) کی جمع ہے، معنی نعمت...... اَزْهَرَتْ شگفتہ ہونا، پھول دار ہونا...... رِیَــــاضٌ رَوْضٌ کی جمع ہے بمعنیٰ باغ...... مطلب: ہم اللہ تعالیٰ کی اس پر تعریف کرتے ہیں کہ اس نے ہم کو کامل نعمتیں عطا کیں ہیں۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَنَشْكُرُهُ عَلٰى مَا اَعْطَانَا مِنْ نَعْمَاءٍ اُتْرِعَتْ حِيَاضُهَا۔

﴿ترجمہ﴾: اور ہم اس کا شکر کرتے ہیں اس پر کہ اس نے ہمیں ایسی نعمتیں عطا فرمائیں جن کے حوض بھر گئے۔

﴿ترکیب﴾: اس کا عطف نَحْمَدُهُ پر ہے...... مَا موصولہ ہے اس کا عائد مقدر ہے اور وہی عائد اَعْطٰی کا مفعول ثانی ہے اُتْرِعَتْ ماضی مجہول کے صیغہ حِيَاضُهَا اس کا نائب فاعل هاء کا مرجع نعماء ہے۔

﴿تشریح﴾:

نَعْمَاءَ اسم جمع ہے نعمت کی...... یہ منصرف ہے، اقسام اعراب میں مفرد منصرف صحیح ہے۔

<u>نَعْمَاء و آلَاءِ میں فرق:</u> نعماء سے مراد باطنی نعمتیں، آلاءِ سے مراد ظاہری نعمتیں ہیں...... عند البعض دونوں مترادف ہیں، مطلب ہم اس پر خدا کا شکر یہ ادا کرتے ہیں کہ اس نے ہم کو وافر و بے شمار نعمتیں عطا فرمائیں ہیں۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَنَسْئَلُهُ اَنْ يُّفِيْضَ عَلَيْنَا مِنْ زُلَالِ هِدَايَتِهٖ

﴿ترجمہ﴾: اور ہم اس سے سوال کرتے ہیں کہ وہ ہم پر اپنی ہدایت کا میٹھا اور خوشگوار پانی بہادے۔

﴿ترکیب﴾: یہ نَشْكُرُ پر معطوف ہے، اَنْ يُّفِيْضَ نَسْئَلُ کا مفعول ثانی ہے...... عَلَيْنَا اور مِنْ زُلَالِ دونوں يُفِيْضُ کے متعلق ہیں...... يُفِيْضُ کا مفعول مقدر ہے...... تقدیری عبارت یوں ہے يُفِيْضُ عَلَيْنَا شَيْئًا مِنْ زُلَالِ الخ، اور بعض نے کہا زُلَال يُفِيْض کا مفعول ہے...... اور مِنْ زائدہ ہے لیکن اول اولیٰ ہے...... نَسْئَلُهُ، يُفِيْضُ، هِدَايَتِهٖ کی ضمائر مُنْعِم کی طرف راجع ہیں۔

﴿تشریح﴾:

يُفِيْضُ اِفَاضَةٌ سے ہے، بمعنیٰ بہانا...... زُلَال وہ میٹھا اور صاف پانی جو بآسانی گلے سے اتر جائے...... ہدایت یہاں بمعنیٰ اِيْصَالٌ اِلَى الْمَطْلُوْبِ کے ہے، زُلَال کی هِدَايَة کی طرف اضافت مشبہ بہ کی مشبہ کی طرف ہے یعنی وہ ہدایت جو میٹھے

پانی کی طرح صاف اور اعلیٰ ہے......مطلب: ہم اللہ تعالیٰ سے سوال کرتے ہیں کہ وہ ہمیں اعلی وارفع ہدایت عطا فرمائے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَيُوَفِّقَنَا لِلْعُرُوْجِ اِلٰى مَعَارِجِ عِنَايَتِهٖ

﴿ترجمہ﴾: اور ہمیں اپنی مہربانیوں کی سیڑھیوں پر چڑھنے کی توفیق دے۔

﴿ترکیب﴾: یہ يُفِيْضُ پر معطوف ہے، لِلْعُرُوْجِ يُوَفِّقَنَا کے متعلق ہے......اِلٰى مَعَارِجِ اُعُرُوْجِ کے متعلق ہے......عِنَايَتِهٖ مرکب اضافی مَعَارِجِ کا مضاف الیہ ہے......ہ ضمیر مجرور متصل کا مرجع مُنْعِم ہے۔

﴿تشریح﴾:

توفیق لغت میں مطلوب کے اسباب کا حاصل ہونا، عُرُوْج، عَرَجَ کا مصدر ہے، چڑھنا، مَعَارِج، مِعْرَاج کی جمع ہے سیڑھی، عِنَايَة مصدر ہے، مہربانی کرنا۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَاَنْ يُّخَصِّصَ رَسُوْلَهٗ مُحَمَّدًا اَشْرَفَ الْبَرِيَّاتِ بِاَفْضَلِ الصَّلَوَاتِ۔

﴿ترجمہ﴾: اور یہ کہ خاص کرے اپنے رسول محمد صلی اللہ علیہ والہ وسلم کو جو تمام مخلوقوں سے افضل ہیں، افضل رحمتوں کیساتھ۔

﴿ترکیب﴾: اس کا عطف يُوَفِّقَنَا پر ہے......رَسُوْلَهٗ! يُخَصِّصَ کا مفعول ہے مُحَمَّدًا ﷺ! رَسُوْلَهٗ سے عطف بیان ہے...... اَشْرَفَ الْبَرِيَّاتِ مُحَمَّدًا کی صفت ہے......بِاَفْضَلِ يُخَصِّصَ کے متعلق ہے۔

﴿تشریح﴾:

يُخَصِّصَ! تَخْصِيْص سے ہے بمعنیٰ خاص کرنا......رَسُوْل! بمعنیٰ بھیجا ہوا۔ اَفْضَل، بزرگ......اَلصَّلَوَاتُ، صَلٰوةٌ کی جمع ہے، درود، رحمت، حدیث پاک میں ہے حضرت سیدنا موسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ آقائے دوجہاں ﷺ نے ارشاد فرمایا كُلُّ كَلَامٍ لَمْ يُبْدَأْ فِيْهِ صَلٰوةٌ عَلَيَّ فَهُوَ اَقْطَعُ مَمْحُوْقٌ مِّنَ الْبَرَكَةِ کہ ہر وہ کلام کہ جس کی ابتداء مجھ پر درود پڑھنے کے ساتھ نہ کی گئی ہو وہ کلام ادھورا رہ جاتا ہے اور بے برکت رہتا ہے۔ اَلْبَرِيَّاتِ، بَرِيَّةٌ کی جمع ہے، مخلوق۔

﴿اعتراض﴾: قرآن پاک میں حکم بندوں کے لئے ہے کہ میرے مصطفیٰ ﷺ پر درود وسلام بھیجو جبکہ مصنف علیہ الرحمۃ نے اسے ذات باری تعالیٰ کی طرف منسوب کردیا ہے کہ اَنْ يُّخَصِّصَ رَسُوْلَهٗ مُحَمَّدًا اس سے حکم خداوندی کی تعمیل تو نہ ہوئی،

﴿جواب﴾: آقائے دوجہاں ﷺ کی صفات واوصاف بے شمار ہیں، ان کا شمار کرنا انسانی طاقت وبساط میں نہیں، اور

آقائے دوجہان ﷺ کے احسانات امت پر بھی بے شمار ہیں جن کے مناسب کوئی بھی شخص آپ ﷺ کی ذات گرامی کی شایان شان درود وسلام نہیں بھیج سکتا......پس اس لئے مصنف علیہ الرحمۃ نے عاجز ہو کر بطورِ اظہار عجز اس عظیم کام کو ذاتِ باری تعالٰی کی طرف منسوب ومحمول کر دیا ہے اور یہ درجہ تعمیل حکم سے بھی بڑھ کر ہے۔

## رسول اور نبی میں فرق:

بعض محققین (مثلاً علامہ شریف جرجانی، علامہ تفتازانی، علامہ زمخشری علیہم الرحمۃ ) کے ہاں ان دونوں میں کوئی فرق نہیں ہے.....جبکہ علامہ ابن حجر مکی علیہ الرحمۃ نے منہاج النبوۃ میں اس کی تردید کرتے ہوئے فرمایا ہے کہ صحیح روایات میں انبیاء علیہم السلام کی تعداد ایک لاکھ چوبیس ہزار ہے اور رسولوں کی تعداد 313 ہے۔

☆ بعض ائمہ کرام نے کہا ہے کہ ان دونوں میں عموم خصوص مطلق کی نسبت ہے کہ نبی خاص ہے اور رسول عام ہے۔ اس لئے کہ نبی وہ ہے جو صاحب کتاب یا سابقہ شریعت کا ناسخ ہو۔

☆ بعض نے کہا کہ ان دونوں میں نسبت تو عموم وخصوص مطلق کی ہی ہے لیکن نبی عام ہے اور رسول خاص ہے......کیونکہ رسول اس کو کہتے ہیں جس کو مستقل شریعت اور مستقل کتاب دیکر بھیجا گیا ہو اور نبی عام ہے خواہ اُسے نئی شریعت اور نئی کتاب دی گئی ہو یا نہ دی گئی ہو۔

☆ اور ایک قول یہ بھی ہے کہ ان دونوں (نبی ورسول) کے مابین نسبتِ تباین ہے کہ رسول وہ ہے جو اپنے ساتھ کتاب لایا ہو اور نبی وہ ہے جو اپنے ساتھ کتاب نہ لایا ہو۔ الغرض اس سلسلے میں علامہ ابن حجر کا قول قابل اعتماد اور حجت ہے۔

﴿فائدہ﴾: 1 علامہ عینی علیہ الرحمۃ نے شرح بخاری میں فرمایا ہے رَسُــــوْلٌ صفت مشبہ کا صیغہ ہے......بمعنی مُرْسَل، اس میں واحد، جمع مذکر، مؤنث تمام برابر ہیں۔

:2 رسول کریم صلی اللہ تعالٰی علیہ والہ وسلم کی پیدائش سے قبل محمد نامی سات آدمی تھے......اور احمد نامی کوئی شخص بھی نہ تھا......بقول بعض حضرت خضر علیہ السلام کا نام احمد تھا۔ تاج العروس شرح قاموس۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَآلِهِ الْمُنْتَجَبِيْنَ وَأَصْحَابِهِ الْمُنْتَخَبِيْنَ بِأَكْمَلِ التَّحِيَّاتِ

﴿ترجمہ﴾ (اور خاص کرے) آپ ﷺ کی پسندیدہ اولاد کو اور آپ ﷺ کے برگزیدہ ساتھیوں کو کامل ترین تحفوں کے ساتھ۔

﴿تشریح﴾:

آل اولاد...... یہاں آل سے مراد مطلق امت ہے......اس صورت میں اصحابہ جو کہ خاص ہے اس کا عطف عام پر ہوگا، یہ بھی جائز ہے کہ آل سے مراد بنوھاشم وبنوعبدالمطلب ہوں یا صرف بنوعبدالمطلب مراد ہوں...... اَلْمُنْتَجَبِيْنَ اسم

مفعول اِنْتِجَاب سے ہے، بمعنیٰ چننا، پسند کرنا......اَصْحَاب، صَاحِب کی جمع ہے، صاحب کا معنی ہے ساتھی، اَلْمُنْتَخَبِیْنَ اسم مفعول انتخاب سے ہے، بمعنیٰ برگزیدہ ہونا...... اَکْمَل اسم تفضیل کمال سے ہے، زیادہ کامل...... اَفْضَلِ التَّحِیَّاتِ تَحِیَّۃ کی جمع ہے، تحفہ، مراد تعظیمات وتسلیمات ہے۔

## آل اصل میں کیا تھا؟

آل اصل میں کیا ہے؟ تو اس امر میں اختلاف ہے۔ بعض ائمہ کہتے ہیں کہ آل اصل میں اہل تھا، تو ہاء کو خلاف قیاس ہمزہ بدل دیا اور ہمزہ کو الف سے بدل دیا تو آل بن گیا۔ وہ دلیل یہ پیش کرتے ہیں کہ آل کی تصغیر اُھَیْـلٌ آتی ہے۔ اور تصغیر شَی کو اپنے اصل کی طرف لوٹاتی ہے۔ لہٰذا آل کا اصل اہل ہے۔ اور بعض ائمہ کہتے ہیں کہ آل اصل میں اَوَلٌ تھا۔ تو واؤ متحرک ماقبل مفتوح ہے، پس واؤ کو الف سے بدل دیا تو آل بن گیا اور یہ ائمہ کہتے ہیں کہ اُھیل، آل کی تصغیر نہیں ہے بلکہ آل کی تصغیر اُوَیـل ہے، لیکن تحقیقی بات یہ ہے کہ یہ دونوں طرح درست ہے اس لئے کہ امام کسائی علیہ الرحمۃ نے کہا کہ میں نے ایک دیہاتی سے اس طرح سنا تھا کہ وہ دونوں طرح استعمال کر رہا تھا۔

## آل اور اہل میں فرق:

1- کلام عرب میں آل کا استعمال معزز لوگوں کے لئے ہوتا ہے خواہ وہ دنیوی اعتبار سے معزز ہوں یا اخروی اعتبار سے معزز ہوں جیسے: آل رسول، آل فرعون جبکہ اھل کا استعمال عام ہے معزز وغیر معزز سب کے لئے ہوتا ہے جیسے اَھلُ اللّٰہ، اھلُ حَجام۔

2- آل کی اضافت ذوی العقول میں سے صرف مذکر کی طرف ہوتی ہے مؤنث کی طرف نہیں ہوتی، لہٰذا آل رسول کہنا درست ہے، لیکن آل فاطمۃ کہنا درست نہیں، بخلاف اہل کے۔

## ﴿فائدہ﴾:

کتنے لطف کی بات ہے کہ نسلِ مصطفیٰ ﷺ کی ابتدا سیدہ فاطمۃ الزھرہ رضی اللہ عنہا سے ہوئی لیکن اللہ رب العزت نے اسے نسلِ مصطفیٰ ﷺ ہی کہلانے کا اس طرح اہتمام کیا کہ ضابطہ بنا دیا کہ انہیں آل رسول تو کہہ لو مگر آل فاطمہ نہ کہو۔ الغرض آل اور اہل کے درمیان نسبت عام خاص مطلق کی ہے آل خاص ہے اور اہل عام ہے، یعنی ہر آل تو اہل ہے مگر ہر اھل کا آل ہونا ضروری نہیں۔

## ﴿آل کا مصداق﴾:

آل کے مصداق میں مختلف مذاہب ہیں۔

1- صرف بنو ہاشم۔ یہ حضرت امام اعظم رضی اللہ عنہ اور بعض مالکیہ کا یہی مذہب ہے۔

2-بنو ہاشم اور بنو عبد المطلب، یہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا مذہب ہے۔

**﴿فائدہ﴾:**

بنو ہاشم سے مراد بنو ہاشم کے وہ لوگ ہیں جنہوں نے آقائے دو جہاں ﷺ کی معاونت کی تھی لہٰذا اس اعتبار سے ابولہب بنو ہاشم میں داخل نہ ہوا، جبکہ بنو عبد المطلب سے مراد عام ہے خواہ مدد کی ہو یا نہ کی ہوا، الغرض! لفظ بنو ہاشم خاص ہے اور بنو عبد المطلب عام ہے۔

3- ازواج مطہرات، بنات، داماد اور حضور ﷺ کی اولاد۔ بعض کے نزدیک خدام بھی۔

4- ہر مؤمن متقی۔ جیسا کہ حضور ﷺ نے فرمایا کُلُّ مُؤْمِنٍ تَقِيٍّ فَهُوَ اٰلِیْ (ہر مؤمن متقی میری آل ہے)۔ یہ آخری مذہب راجح ہے کیونکہ اسے تائید فرمان مصطفیٰ ﷺ حاصل ہے۔

**اصحاب جمع کس کی ہے؟**

اس امر میں اختلاف ہے کہ اَصْحَاب کس کی جمع ہے؟ کچھ ائمہ کہتے ہیں کہ اَصْحَاب! صَاحِب کی جمع ہے جس طرح کہ اَطْهَار! طَاهِر کی جمع ہے اور کچھ کہتے ہیں کہ اَصْحَاب! صَحِيْبٌ کی جمع ہے جیسے اَشْرَافٌ! شَرِيْفٌ کی جمع ہے اور کچھ کہتے ہیں کہ اَصْحَاب! صَحْبٌ کی جمع ہے جیسے اَنْهَارٌ! نَهْرٌ کی جمع ہے۔ اور کچھ نے کہا کہ اَصْحَاب! صَحِبٌ کی جمع ہے۔ جیسے اَنْمَار! نَمِرٌ کی جمع ہے۔

**صحابہ اور اصحاب میں فرق:** لفظِ صحابہ کا اطلاق فقط حضور ﷺ کے ساتھیوں پر ہوتا ہے، جبکہ اصحاب کا اطلاق عام ہے، اس کا اطلاق انبیاء علیہم السلام کے ساتھیوں پر بھی ہوتا ہے، اور غیر انبیاء علیہم السلام کے ساتھیوں پر بھی ہوتا ہے۔

**صحابی کی تعریف:**

صحابی وہ مؤمن ہے جس نے آقائے دو جہاں ﷺ کی حالت بیداری میں ایمان کے ساتھ صحبت پائی ہو اور پھر وہ تا وفات حالتِ ایمان پر ہی رہا ہو۔

**نوٹ:**

مصنف علیہ الرحمۃ نے آل اور صحابہ دونوں کا ذکر کر کے اپنے عقیدے کی نشاندہی کر دی ہے کہ وہ نہ تو شیعہ ہیں کہ فقط آل کے ذاکر ہوں اور نہ ہی نجدی و خارجی ہیں کہ فقط صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کے ہی ذاکر ہوں۔

**آل اور صحابہ میں نسبت:**

آل اور صحابہ میں نسبت عموم وخصوص من وجہ کی ہے...... اور جہاں نسبت عموم وخصوص من وجہ کی ہوتی ہے وہاں تین مادے

ہوتے ہیں ایک مادہ اجتماعی اور دو مادے افتراقی، اور یہاں بھی تین مادے پائے جاتے ہیں (۱) بعض شخصیات آل بھی ہیں اور صحابہ کرام بھی ہیں جیسے بنی ہاشم اور بنی عبدالمطلب میں سے وہ شخصیات مقدسہ جو آقائے دو جہاں صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان بھی لائیں اور پھر ایمان پر ہی ان کا وصال ہوا جیسے حضرت سیدنا مولا علی شیر خدا رضی اللہ تعالیٰ عنہ (یہ مادہ اجتماعی ہے)۔

(۲) بعض شخصیات مقدسہ صحابی تو ہیں لیکن آل نہیں ہیں جیسے حضرت سیدنا بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ (یہ مادہ افتراقی ہے) (۳) بعض شخصیات آل تو ہیں لیکن حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابی نہیں جیسے جناب ابو طالب آل تو ہیں لیکن صراحۃً ان کا ایمان ثابت نہیں...... پس اس وجہ سے وہ صحابی نہیں (یہ دوسرا مادہ افتراقی ہے)۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَبَعْدُ فَقَدْ طَالَ اِلْحَاحُ الْمُشْتَغِلِیْنَ عَلَیَّ وَالْمُتَرَدِّدِیْنَ اِلَیَّ

﴿ترجمہ﴾: اور حمد وصلوۃ کے بعد پس بے شک لمبا ہو گیا مطالبہ، مجھ پر (سننے پڑھنے میں) مشغول ہونے والوں کا، اور میری طرف (استفادہ کیلئے) آنے جانے والوں کا۔

﴿تشریح﴾:

وَبَعْدُ ظروف زمانی میں سے ہے اور لازم الاضافت ہے اس کی تین حالتیں ہیں۔

1: اس کا مضاف الیہ مذکور ہو۔

2: مضاف الیہ نسیاً منسیاً ہو یعنی لفظوں میں بھی نہ ہو اور متکلم کی نیت میں بھی نہ ہو۔

3: مضاف الیہ محذوف منوی ہو یعنی لفظوں میں تو نہ ہو لیکن متکلم کی نیت میں ہو۔

✿ پہلی دو صورتوں میں تو معرب ہوتا ہے لیکن آخری اور تیسری صورت میں مبنی ہوتا ہے۔

﴿سوال﴾: فَقَدْ طَالَ پر داخل شدہ فاء جزائیہ ہے جبکہ ماقبل میں شرط تو مذکور نہیں؟

﴿جواب﴾1: کبھی ظروف زماں شرط کے معنیٰ کو بھی متضمن ہوتے ہیں اور یہاں بھی بعد شرط کے معنیٰ کو متضمن ہے اس لئے اس کے جواب میں فاء کا آنا صحیح ہے۔ جیسے قران مجید میں ہے اِذْلَمْ یَھْتَدُوْا بِہٖ فَسَیَقُوْلُوْنَ ھٰذَا اِفْکٌ قَدِیْمٌ

﴿جواب﴾2: کبھی حرف شرط مقدر ہوتا ہے جیسا کہ یہاں بھی مقدر اَمَّا حرف شرط ہے اور قاعدہ ہے وَالْمُقَدَّرُ کَالْمَلْفُوْظِ " کہ مقدر ملفوظ کی طرح ہوتا ہے"۔ لہٰذا اما مقدرہ کے جواب میں اسی طرح فاء کو لایا گیا ہے جس طرح اما ملفوظہ کے جواب میں لایا جاتا ہے...... طَالَ طُوْلٌ سے ہے، لمبا ہونا...... اِلْحَاحٌ مصدر ہے باب افعال کا، بمعنیٰ مبالغہ کرنا، کسی چیز کی طلب میں اصرار کرنا، اَلْمُشْتَغِلِیْنَ مُشْتَغِلٌ کی جمع ہے بمعنیٰ مشغول ہونا...... اَلْمُتَرَدِّدِیْنَ مُتَرَدِّدٌ کی جمع ہے، بمعنیٰ آنا جانا، مُشْتَغِلِیْنَ وَ مُتَرَدِّدِیْنَ سے مراد شارح علیہ الرحمۃ کے تلامیذ ہیں۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: اَنْ اُشَرِّحَ لَهُمُ الرِّسَالَةَ الشَّمْسِيَّةَ

﴿ترجمہ﴾: یہ کہ شرح لکھوں میں ان کیلئے رسالہ شمسیہ کی۔

﴿ترکیب﴾: یہ اِلْحَاحٌ کا مفعول بہ ہے، هُمْ ضمیر کا مرجع مُشْتَغِلِيْنَ وَمُتَرَدِّدِيْنَ ہیں۔

﴿تشریح﴾:

اُشَرِّحُ شَرْحٌ سے ماخوذ ہے بمعنیٰ کھولنا، واضح کرنا..... اَلرِّسَالَةَ لغت میں پیغام کو کہتے ہیں..... اور اصطلاح میں اس کتاب کو کہتے ہیں جو علمی قواعد وضوابط پر مشتمل ہو..... اَلشَّمْسِيَّةَ منسوب ہے شمس الدین کی طرف اور یہ شمس الدین مصنف (عمر بن علی کاتبی) کا لقب ہے.....سید شریف جرجانی علیہ الرحمۃ نے اپنی شرح میں کہا ہے کہ ''شمس الدین'' اس وزیر کا لقب ہے جس کیلئے مصنف علیہ الرحمۃ نے رسالہ شمسیہ لکھا۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَاُبَيِّنَ فِيْهِ الْقَوَاعِدَ الْمَنْطِقِيَّةَ۔

﴿ترجمہ﴾: اور بیان کروں میں اس (شرح) میں منطقی قوانین کو۔

﴿تشریح﴾:

اُبَيِّنُ تَبْيِيْنٌ سے ہے بمعنیٰ بیان کرنا، ظاہر کرنا..... اَلْقَوَاعِدُ بِقَاعِدَةٌ کی جمع ہے عرف میں قَاعِدَة اس حکم کلی کو کہتے ہیں جو اپنے تمام جزئیات پر منطبق ہوتا کہ اس کے ذریعے اس کی جزئیات کے احکام کو پہچانا جاسکے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: عِلْمًا مِّنْهُمْ بِاَنَّهُمْ سَاَلُوْا عِرِّيْفًا مَاهِرًا

﴿ترجمہ﴾ بوجہ ان کے جاننے کے کہ انہوں نے سوال کیا بہت پہچاننے والے سے ذہین سے۔

﴿ترکیب﴾: عِلْمًا اِلْحَاحٌ کا مفعول لہ ہے، اور مفعول لہ اسے کہتے ہیں کہ جس کی وجہ سے فعل کیا جائے۔ پس عبارت کا مطلب یہ ہوگا کہ ان لوگوں کا زیادہ اصرار اس وجہ سے ہوا کہ ان لوگوں کو معلوم تھا کہ میں بڑا ماہر ہوں۔

مِّنْهُمْ عِلْمًا کی صفت ہے اَیْ عِلْمًا صَادِرًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ

﴿تشریح﴾:

عِرِّيْفٌ بِفِعِّيْلٌ کے وزن پر مبالغے کا صیغہ ہے..... بمعنیٰ ہے بہت پہچاننے والا، ماہر، حاذق، ذہین، سمجھدار۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَاسْتَمْطَرُوْا سَحَابًا هَامِرًا

﴿ترجمہ﴾: اور بارش طلب کی انہوں نے برسنے والے بادل سے۔

﴿ترکیب﴾: اس کا عطف سَأَلُوْا پر ہے۔

﴿تشریح﴾:

اِسْتَمْطَرَ، بارش طلب کرنا......سَحَابٌ بادل......هَامِرًا بہت برسنے اور بہنے والا......عِرِّيْفٌ،مَاهِرٌ،سَحَابٌ، هَامِرًا سے مراد شارح ہے......شارح علیہ الرحمۃ کا اپنے آپ کو ان صفات کیساتھ متصف کرنا تحدیث نعمت کے طور پر ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَلَمْ اَزَلْ اُدَافِعُ قَوْمًا مِّنْهُمْ بَعْدَ قَوْمٍ

﴿ترجمہ﴾: اور میں ہمیشہ دور کرتا رہا ایک قوم کے بعد دوسری قوم کو۔

﴿ترکیب﴾: مِنْهُمْ قَوْمًا کی صفت ہے بَعْدَ قَوْمٍ اُدَافِعُ کا مفعول فیہ ہے۔

﴿تشریح﴾:

اُدَافِعُ میں ہٹاتا رہا، میں دور کرتا رہا...... یہاں اُدَافِعُ اَدْفَعُ کے معنیٰ میں ہے ہٹانے کی معنیٰ کی زیادتی پر دلالت کرنے کے لئے صیغہ مفاعلت کو لایا گیا ہے کیونکہ قاعدہ ہے کہ زِيَادَةُ الْمَبَانِيْ تَدُلُّ عَلٰى زِيَادَةِ الْمَعَانِيْ حروف کی زیادتی معنیٰ کی زیادتی پر دلالت کرتی ہے تو چونکہ اَدْفَعُ کے مقابلے میں اُدَافِعُ کے حروف زیادہ ہیں اس لئے اس کے معنیٰ بھی زیادہ ہو نگے۔ یا پھر کہا جائے کہ صیغہ مفاعلت مشارکت پر دلالت کرنے کے لئے لائے ہیں......مطلب یہ ہے کہ میں بذریعہ انکار ان کو ہٹاتا تھا اور وہ لوگ بذریعہ الحاح واصرار مجھ کو ہٹاتے تھے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾ وَاُسَوِّفُ الْاَمْرَ مِنْ يَوْمٍ اِلٰى يَوْمٍ۔

﴿ترجمہ﴾: اور میں مؤخر کرتا رہا (شرح لکھنے کے) معاملے کو ایک دن سے دوسرے دن کی طرف۔

﴿تشریح﴾:

اُسَوِّفُ تَسْوِيْف سے ہے، یعنی باب تفعیل سے واحد متکلم کا صیغہ ہے......تَسْوِيْف مصدر ہے بمعنیٰ ٹالنا، مؤخر کرنا، دیر کرنا، اَلْاَمْــــرُ کام، حال، شان اس وقت اس کی جمع امور آتی ہے، اس کا معنیٰ حکم بھی ہے، اس وقت اس کی جمع اوامر آئے گی، یہاں الامر پر الف ولام عوض مضاف الیہ ہے، اصل عبارت یوں ہے اَمْرَ شَرْحِ الرِّسَالَةِ الشَّمْسِيَّةِ مطلب یہ ہے کہ میں شرح لکھنے کے مطالبے کو آئے روز ٹالتا رہتا۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: لِاشْتِغَالِ بَالٍ قَدِ اسْتَوْلٰی عَلَیَّ سُلْطَانُهٗ
﴿ترجمہ﴾: اس دلی مشغولیت کی وجہ سے جس کی دلیل مجھ پر غلبہ پاچکی تھی۔
﴿تشریح﴾:
یہ عبارت اُسَوِّفُ کی علت ہے، اِشْتِغَال، مشغول ہونا، بَال پر تنوین، عوض مضاف الیہ کے ہے یعنی بَالِیْ، اِسْتَوْلٰی یہ اِسْتِیْلَاءٌ سے ہے بمعنیٰ غالب ہونا، سُلْطَان دلیل، مطلب یہ ہے کہ میرے ان کے مطالب کو ٹھکرانے اور ان کی خواہش کی تکمیل کرنے میں تاخیر کی وجہ یہ تھی کہ میرا دل ایسا مشغول ومصروف تھا کہ میں اس مشغولیت کے روکنے پر قادر نہ تھا، یہ ٹال مٹول کرنے کی پہلی وجہ ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَاخْتِلَالِ حَالٍ قَدْ تَبَیَّنَ لَدَیَّ بُرْهَانُهٗ۔
﴿ترجمہ﴾: اور اس فسادِ حال کی وجہ سے جس کی دلیل میرے پاس واضح ہو چکی تھی۔
﴿ترکیب﴾: اس کا عطف اِشْتِغَال پر ہے۔
﴿تشریح﴾:
یہ ٹال مٹول کرنے کی دوسری وجہ ہے، اِخْتِلَال، خلل پڑنا خراب ہونا...... بُرْهَان واضح دلیل، یہاں مراد سبب ہے، حال پر تنوین عوض مضاف الیہ کے ہے یعنی حَالِیْ، مطلب میں ان کا مطالبہ پورا اس لئے نہیں کرتا تھا کہ میرا حال خراب تھا اور اس خرابی کے اسباب واضح تھے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَلِعِلْمِیْ بِاَنَّ الْعِلْمَ فِیْ هٰذَا الْعَصْرِ قَدْ خَبَتْ نَارُهٗ۔
﴿ترجمہ﴾: مجھے اپنے علم کی قسم کہ علم منطق کی آگ اس زمانے میں بجھ چکی ہے۔
﴿ترکیب﴾: واو قسمیہ ہے......لام مفتوحہ تاکید کیلئے ہے......بِاَنَّ میں باء زائدہ ہے......اَنَّ الْعِلْمَ الخ جواب قسم ہے......فِیْ هٰذَا الْعَصْرِ جار مجرور خَبَتْ کے متعلق ہے۔
﴿فائدہ﴾: حرف جر جو زائد ہو وہ کسی کے متعلق نہیں ہوا کرتا۔
﴿تشریح﴾:
یہ ٹال مٹول کی تیسری وجہ بیان کی جارہی ہے۔
عَصْر زمانہ......خَبَتْ بجھنا......نَار آگ......نَارُ عِلْم سے مراد وہ تڑپ ہے جو طلباء کے دلوں سے شوقِ علم کی وجہ

سے ظاہر ہوتی ہے......مطلب یہ ہے کہ اس زمانہ میں (یعنی شارح علیہ الرحمۃ کے زمانہ) میں علم کی تڑپ طلباء کے دلوں میں موجود نہیں ہے......اس لئے میں تصنیف شرح سے کنارہ کشی کرتا ہوں۔

﴿سوال﴾: قسم تو صرف اللہ تعالیٰ کے نام کیساتھ اٹھانی جائز ہے، غیر اللہ کے نام سے اٹھانی جائز نہیں، جیسا کہ حدیث پاک میں ہے کہ آقائے دو جہاں ﷺ نے فرمایا مَنْ حَلَفَ بِغَيْرِ اللّٰهِ تَعَالٰى فَقَدْ اَشْرَكَ کہ جس شخص نے غیر اللہ کے نام پر قسم اٹھائی تو اس نے یقیناً شرک کیا تو پھر شارح علیہ الرحمۃ نے علم کی قسم کیوں اٹھائی،

﴿جواب﴾: 1: شارح علیہ الرحمۃ نے غیر اللہ کی قسم نہیں اٹھائی بلکہ اللہ کی ہی اٹھائی ہے وہ اس طرح کہ عبارتِ شارح میں مضاف مقدر ہے اور اصل عبارت یوں ہے وَلِوَاهِبِ عِلْمِيْ "کہ مجھے علم عطا کرنے والے کی قسم"۔ اور یہ درست ہے۔

2: دوسرا جواب یہ ہے کہ یہ اگر چہ صورۃً قسم ہے لیکن اس سے مراد غیر اللہ کیساتھ قسم کھانا نہیں ہے کیونکہ اہل عرب کی عادت ہے کہ جب وہ اپنے کلام کو مضبوط کرنا چاہیں تو وہ اس کو بصورت قسم بیان کرتے ہیں لہٰذا یہاں قسم سے مراد تاکید و ترویج کلام ہے نہ کہ قسم بِغَيْرِ اللّٰهِ تَعَالٰى۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَوَلَّتِ الْاَدْبَارَ اَنْصَارُهٗ

﴿ترجمہ﴾: اور اس کے معاون (اساتذہ) اپنی پیٹھیں پھیر چکے ہیں۔

﴿ترکیب﴾ یہ خَبَتْ پر معطوف ہے۔

﴿تشریح﴾:

وَلَّتْ، تَوْلِيَةً سے باب تفعیل کے فعل ماضی کا صیغہ ہے بمعنیٰ پیٹھ پھیرنا......اَدْبَار، دُبُر کی جمع ہے بمعنیٰ پشت......اَنْصَار نَاصِرٌ یا نَصِيْرٌ کی جمع ہے، بمعنیٰ مددگار، اَنْصَارُ عِلْمٍ سے مراد معلمین واساتذہ ہیں، مطلب یہ ہے کہ اب اساتذہ بھی اس فن میں دلچسپی نہیں لے رہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾ اِلَّا اَنَّهُمْ كُلَّمَا ازْدَدْتُّ مَطْلًا وَّتَسْوِيْفًا ازْدَادُوْا حَثًّا وَّتَشْوِيْقًا

﴿ترجمہ﴾: مگر جتنا میں ٹال مٹول اور تاخیر کرنے میں بڑھتا گیا اتنا ہی وہ لوگ ابھارنے اور شوق دلانے میں بڑھتے گئے۔

﴿ترکیب﴾ اِلَّا اَنَّهُمْ اُدَافِعُ کا مفعول فیہ ہے تقدیر عبارت ہے اُدَافِعُ اِلَّا وَقْتَ رُؤْيَتِيْ اَنَّهُمْ الخ یہ مستثنیٰ متصل ہے لَمْ اَزَلْ سے تقدیر عبارت ہے اِنِّيْ كُنْتُ اُدَافِعُ وَاُسَوِّفُ فِيْ جَمِيْعِ الْاَوْقَاتِ اِلَّا وَقْتَ عِلْمِيْ حَثَّهُمْ

وَتَشْوِيْقُهُمْ زَادَاِلَى الْغَايَةِ بِسَبَبِ اِزْدِيَادِ مَطْلِیْ وَتَسْوِيْفِیْ اِلَى الْكَمَالِ فَاِنِّیْ فِیْ هٰذَا الْوَقْتِ لَمْ اَجِدْ آہ،

سید شریف نے اپنی شرح میں فرمایا یہ ایک وہم کا ازالہ ہے جو کہ کلام سابق سے ہورہا تھا کہ شارح علیہ الرحمۃ نے جب تصنیف شرح میں تاخیر کی اور طلباء کے گروہوں کو نا کام واپس لوٹا دیا تو شاید مُشْتَغِلِیْنَ وَمُتَرَدِّدِیْنَ نے اپنی خواہش (شرح رسالہ کی تالیف) کو ترک کر دیا ہوگا تو اِلَّا اَنَّهُمْ سے شارح نے اس وہم کو دور کیا۔

❁ اس فقرے اور آئندہ فقرے میں جمع مذکر کی تمام ضمائر مُشْتَغِلِیْنَ وَ مُتَرَدِّدِیْنَ کی طرف راجع ہیں، اِزْدَدْتُ شرط ہے اور اِزْدَادُوْا كُلَّمَا کی جزا ہے اور پھر یہ جملہ شرطیہ اَنَّهُمْ والے اَنَّ کی خبر ہے، مَطْلًا، تَسْوِيْفًا، حَثًّا، تَشْوِيْقًا یہ تمام تمیزیں ہیں۔

﴿تشریح﴾:

مَطْلٌ یہ باب نَصَرَ يَنْصُرُ سے ہے بمعنی دیر کرنا، ٹال مٹول کرنا، اصل میں اس کا معنی ہے قرضدار کا قرضہ ادا کرنے میں دیر کرنا...... تَسْوِيْفٌ تاخیر کرنا...... حَثًّا یہ بھی باب نَصَرَ يَنْصُرُ سے ہے بمعنی برانگیختہ کرنا، ابھارنا...... تَشْوِيْقٌ! شوق دلانا ...... بعض نسخوں میں تَشْوِيْفٌ ہے اس کا معنی ہے مزین کرنا۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: فَلَمْ اَجِدْ بُدًّا مِنْ اِسْعَافِهِمْ بِمَا اقْتَرَحُوْا

﴿ترجمہ﴾: پس میں نے نہیں پایا کوئی چارہ کار ان کے مطالبہ کو پورا کرنے سے اور اس مقصود تک انہیں پہچانے سے کہ جس کی انہوں نے درخواست کی۔

﴿ترکیب﴾: فـاء تعلیلیہ ہے...... اور اِلَّا اَنَّهُمْ جو استثنا ہے اس کی علت ہے...... یا فاء جزائیہ ہے اور شرط مقدر ہے یعنی اِذَا كَانَ الْاَمْرُ كَذَالِكَ فَلَمْ اَجِدْ آہ، بِمَا اقْتَرَحُوْا میں بَاء تصویریہ ہے اور اِسْعَاف کی صورت بیان کررہی ہے، باء کے بعد مضاف مقدر ہے تقدیر عبارت ہے مِنْ قَضَا حَاجَتِهِمْ بِتَحْصِيْلِ مَا اقْتَرَحُوْا، بِمَا اقْتَرَحُوْا اِسْعَاف! کے متعلق ہے۔

﴿تشریح﴾:

بُدٌّ چارہ، حیلہ...... اِسْعَاف حاجت پوری کرنا...... اِقْتِرَاح بغیر غور وفکر کے کوئی چیز طلب کرنا...... مطلب یہ ہے کہ میرے پاس ایسا حیلہ و بہانہ، نہ تھا جس کو میں ان کی خواہش پوری نہ کرنے کی بنیاد بنا تا مَا اقْتَرَحُوْا سے مراد تصنیف شرح رسالہ شمسیہ ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَاِيْصَالِهِمْ اِلٰى غَايَةِ مَا الْتَمَسُوْا ، فَوَجَّهْتُ رِكَابَ النَّظْرِ اِلٰى مَقَاصِدِ مَسَائِلِهَا

﴿ترجمہ﴾: اور ان کو پہنچا دینے سے اس کی انتہاء تک جس کی انہوں نے التماس کی تھی، پس متوجہ کیا میں نے فکر کی سواری کو اس کے مسائل کے مقاصد کی طرف۔

﴿تشریح﴾:

اس (وَاِيْصَالِهِمْ اِلٰى غَايَةِ مَا الْتَمَسُوْا ) کا عطف اِسْعَافِهِمْ پر ہے..... مطلب یہ ہے کہ میرے پاس ان کو ان کی خواہش کے آخری مرتبے (قواعد منطقیہ کو بیان کرنا) تک نہ پہنچانے کا کوئی بہانہ، اور کوئی عذر نہ تھا..... رِکَاب کی نَظْر کی طرف اضافت مشبہ بہ کی اضافت مشبہ کی طرف ہے..... یعنی وہ غور وفکر جس کو سواری کیساتھ مشابہت ہے مقصود تک پہنچانے میں..... مَقَاصِد کی مَسَائِل کی طرف اضافت بیانیہ ہے یعنی مقاصد سے مراد مسائل ہیں..... مَسَائِلِهَا کی ضمیر رِسَالَہ کی طرف ہے..... وَجَّهْتُ تَوْجِيْه سے ہے، بمعنی متوجہ کرنا..... لیکن یہاں مراد پختہ ارادہ کرنا ہے..... رِکَاب اسم جمع ہے اسکے لفظوں سے واحد نہیں آتا..... بعض نے کہا یہ رُكُوْبَةٌ کی جمع ہے..... بعض نے کہا یہ رَاحِلَةٌ کی جمع ہے مِنْ غَيْرِ لَفْظِهٖ بمعنی سواری..... نظر نگاہ، فکر..... مَقَاصِد بمَقْصِد کی جمع ہے، ارادہ کرنے کی جگہ..... مَسَائِل! مَسْئَلَةٌ کی جمع ہے.....

مسئلہ کا معنیٰ:

مسئلہ قضیہ کو اور قضیہ میں جو نسبت ہوتی ہے اس کو کہا جاتا ہے..... اس میں تاءِ نقل ہے، لغت میں اس کا معنی سوال کرنا ہے اور یہ مصدر ہے..... بعض نے مسئلہ کی یہ تعریف کی ہے هِيَ مَطْلُوْبٌ خَبْرِيٌّ يُبَرْهَنُ عَلَيْهِ فِي الْعِلْمِ یہاں اگر مسائل سے مراد نسب ہوں تو مقاصد کی مسائل کی طرف اضافت بیانیہ ہوگی..... اور مسائل کی ہاء ضمیر کی طرف اضافت! یہ مدلول کی اضافت دال کی طرف ہوگی، اور اگر مسائل سے مراد قضایا ہوں تو پھر مقاصد کی مسائل کی طرف اضافت! یہ مدلول کی اضافت دال کی طرف ہوگی، اور مسائل کی ضمیر کی طرف اضافت بیانیہ ہوگی..... مقاصد سے مراد معانی ہیں..... مطلب یہ ہے کہ میں نے اپنی نظر اور اپنی سوچ رسالہ کی شرح اور اس کے مسائل کی وضاحت پر مرکوز کردی۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَسَحَبْتُ مَطَارِفَ الْبَيَانِ فِيْ مَسَالِكِ دَلَائِلِهَا

﴿ترجمہ﴾: اور میں نے کھینچا بیان کی چادروں کو اس کے دلائل کے راستوں میں۔

﴿تشریح﴾:

سَحَبْتُ سَحْبٌ باب فَتَحَ يَفْتَحُ سے واحد متکلم کا صیغہ ہے، بمعنی کھینچنا..... مَطَارِف، مُطْرَف کی جمع ہے، بمعنی وہ

چادر جس میں لکیریں ہوں...... اَلْبَیَان باب تفعیل کا مصدر ہے بمعنیٰ واضح ہونا، ظاہر ہونا اور اصطلاح میں بیان! اس کلام فصیح کو کہتے ہیں جو مَا فِی الضَّمِیر کو ظاہر کردے...... مَسَالِك! مَسْلَك کی جمع ہے بمعنیٰ راستہ...... دَلَائِل! دلیل کی جمع ہے، لغت میں دلیل کا معنیٰ ہے راہ دکھانے والا......

## دلیل کی تعریف:

اصطلاح حکماء میں دلیل کی تعریف یہ ہے مَایَلْزَمُ مِنَ الْعِلْمِ بِهٖ الْعِلْمُ بِشَیْءٍ اٰخَرَ، کہ دلیل اس چیز کو کہتے ہیں کہ جس کے جاننے سے دوسری چیز کا جاننا لازم آئے...... مَطَارِف کی بَیَان کی طرف اضافت مشبہ بہ کی اضافت مشبہ کی طرف ہے...... یعنی وہ بیان جس کو حسن و وسعت میں چادر کیساتھ مشابہت ہے...... مَسَالِك کی دَلَائِل کی طرف اضافت بھی مشبہ بہ کی اضافت مشبہ کی طرف ہے، یعنی وہ دلائل جن کو راستوں کیساتھ مشابہت ہے مقصود تک پہنچانے میں...... مطلب یہ ہے کہ میں نے واضح مقامات میں جہاں دلائل کی ضرورت تھی ان کو بیان کیا تا کہ دعاوی بلاتردد ثابت ہوں۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَشَرَحْتُهَا شَرْحًا كَشْفَ الْاَصْدَافِ عَنْ وُجُوْهِ فَرَائِدِ فَوَائِدِهَا

﴿ترجمہ﴾: اور میں نے اس رسالہ کی ایسی شرح لکھی کہ جس نے فوائد کے یکتا موتیوں کے چہروں سے اس کے پردوں کو زائل کردیا۔

﴿تشریح﴾:

كَشَفَ! كَشْفٌ سے ہے بمعنیٰ زائل کرنا ہٹانا...... اَلْاَصْدَافُ صَدَف کی جمع ہے بمعنیٰ موتی کا غلاف، سیپی ...... وُجُوْهٌ وَجْهٌ کی جمع ہے بمعنیٰ چہرا...... فَرَائِدُ فَرِیْدَةٌ کی جمع ہے بمعنیٰ بڑا موتی...... فَوَائِدُ! فَائِدَةٌ کی جمع ہے، بمعنیٰ جو! لیا دیا جائے فَرَائِدُ کی فَوَائِد کی طرف اضافت مشبہ بہ کی اضافت مشبہ کی طرف ہے...... یعنی وہ فوائد جن کو نفع دینے اور پاکیزہ ہونے میں موتیوں کیساتھ مشابہت ہے...... مطلب یہ ہے کہ رسالہ شمسیہ میں جتنے عمدہ اور بہترین فوائد مخفی تھے ان سب کو اس شرح نے واضح کردیا ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَنَاطَ اللَّاٰلِیَ عَلٰی مَعَاقِدِ قَوَاعِدِهَا

﴿ترجمہ﴾: اور جس نے لٹکا دیا موتیوں (کے ہار) کو اس رسالہ کے قواعد کی گردنوں پر۔

﴿ترکیب﴾: اس (وَنَاطَ اللَّاٰلِیَ عَلٰی مَعَاقِدِ قَوَاعِدِهَا) کا عطف كَشَفَ پر ہے۔

﴿تشریح﴾:
نَاطَ یَنُوطُ باب نَصَرَ یَنْصُرُ سے مشتق ہے بمعنیٰ لٹکانا...... لآلِی اَلْلُؤلُؤْ کی جمع ہے اور لُؤلُؤٌ اَلْلُؤلُؤَۃٌ کی جمع ہے بمعنیٰ موتی...... مَعَاقِد مَعْقِدٌ کی جمع ہے بمعنیٰ باندھنے کی جگہ یعنی گردن۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: ضَمَمْتُ اِلَیْهَامِنَ الْاَبْحَاثِ الشَّرِیْفَةِ مَاخَلَتِ الْکُتُبُ عَنْهُ وَلَابُدَّمِنْهُ

﴿ترجمہ﴾: اور میں نے ان قواعد کی طرف ان ابحاث شریفہ کوملایا کہ جن سے کتب خالی تھیں حالانکہ وہ ضروری ہیں۔

﴿ترکیب﴾: مِنَ الْاَبْحَاثِ مَاخَلَتْ والے مَا کا بیان مقدم ہے۔

﴿تشریح﴾:
ضَمَمْتُ ضَمٌّ سے مشتق ہے بمعنیٰ ملانا، لاحق کرنا...... اَبْحَاثٌ بَحْثٌ کی جمع ہے بمعنیٰ کھرچنا، کریدنا، غوروخوض کرنا...... اصطلاح میں تعریف یہ ہے اِثْبَاتُ الْمَحْمُوْلَاتِ لِلْمَوْضُوْعَاتِ اس کلام کو مَبْحَث کہتے ہیں جس میں اثبات مذکور واقع ہو، یہاں بحث سے مراد یا تو مصدری معنی ہے...... یا حاصل بالمصدر...... یا اصول وقواعد یا مسائل دقیقہ ہیں...... شَرِیْفَه سے بلند درجے اور بلند شان والی ابحاث مراد ہیں، نُکَت نُکْتَةٌ کی جمع ہے بمعنیٰ وہ باریکی جس کو دقت نظر کیساتھ نکالا گیا ہو...... لَطِیْفَه پاکیزہ، خَلَتْ خُلُوٌّ سے مشتق ہے بمعنیٰ خالی ہونا...... کُتُب کِتَاب کی جمع ہے...... کِتَاب مصدر ہے بمعنی مفعول (مکتوب) کے...... واو حالیہ ہے مِنْهُ کی ضمیر مَاخَلَتْ کی طرف راجع ہے...... بُدٌّ مصدر ہے جس کا معنی چارہ...... لَا بُدَّ کا معنی ہے جس کے سوا کوئی چارہ کار نہ ہو، یعنی ضروری ولازمی......

وَلَا بُدَّ مِنْهُ سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ایک وہم کا ازالہ کرنا ہے۔ وہم یہ ہے کہ شارح علیہ الرحمۃ نے جن ابحاث وفوائد کا اپنی شرح میں اضافہ کیا ہے اگر چہ وہ شریف ہیں لیکن ان کی کوئی حاجت زیادہ نہیں تھی، شارح علیہ الرحمۃ نے وَلَا بُدَّ مِنْهُ سے اس وہم کا جواب دیا کہ ان کی بہت حاجت تھی اور وہ ضروری تھیں۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: بِعِبَارَاتٍ رَائِقَةٍ تُسَابِقُ مَعَانِیْهَاالْاَذْهَانُ

﴿ترجمہ﴾: ایسی پسندیدہ عبارتوں کے ساتھ کہ جن کے معانی کی طرف ذہن سبقت کر جاتے ہیں۔

﴿ترکیب﴾: یہ ضَمَمْتُ کے متعلق ہے، رَائِقَةٍ عِبَارَاتٍ کی صفت اول ہے اور تُسَابِقُ کا مفعول بہ ضمیر مقدر ہے تقدیر عبارت یوں ہے تُسَابِقُ مَعَانِیْهَااِیَّاهَااِلَی الْاَذْهَانِ اور یہ ضمیر عِبَارَاتٍ کی طرف راجع ہے۔

﴿تشریح﴾:

عِبَارَات! عِبَارَۃٌ کی جمع ہے اور عِبَارَۃٌ عَبَّرَ کا اسم مصدر ہے (اور اسم مصدر وہ اسم ہے جو مشتق منہ تو نہ ہو لیکن معنیٰ حدثی پر دلالت کرے) اس کا معنی تعبیر کرنا...... پھر اس (عِبَارَۃٌ) کو اس معنی کی طرف نقل کیا گیا کہ وہ الفاظ جن کیساتھ معانی کو تعبیر کیا جائے لہٰذا یہاں عبارات سے مراد الفاظ دالہ بر معانی ہونگے...... رَائِقَۃٌ رَوْقٌ سے مشتق ہے بمعنیٰ صاف ہونا، تُسَابِقُ مُسَابَقَۃٌ سے ہے بمعنیٰ دوڑنے میں ایک دوسرے سے آگے بڑھنا...... اَذْھَانٌ! ذِھْنٌ کی جمع ہے، ذہن کی تعریف: قُوَّۃٌ مُعِدَّۃٌ لِاِکْتِسَابِ الْعُلُوْمِ مطلب یہ ہے کہ میں نے ان فوائد شریفہ کو ایسی عبارات اور الفاظ کیساتھ بیان کیا ہے کہ جن کے معانی ذہن میں جلدی آتے ہیں، یعنی ان عبارات کے معانی ظاہر و واضح ہیں۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾ وَتَقْرِیْرَاتٍ شَائِقَۃٍ یُعْجِبُ اِسْتِمَاعُھَا الْاَذْھَانَ

﴿ترجمہ﴾: اور ایسی دلچسپ تقریروں کے ساتھ کہ جن کا سننا کانوں کو اچھا لگتا ہے۔

﴿ترکیب﴾ اس (وَتَقْرِیْرَاتٍ شَائِقَۃٍ الخ) کا عطف عِبَارَاتٍ پر ہے۔

﴿تشریح﴾:

تَقْرِیْرَات! تَقْرِیْرٌ کی جمع ہے...... تَقْرِیْرٌ مصدر بمعنی مفعول (مُقَرَّرَاتٌ) کے ہے یعنی وہ عبارات جن کی دلالت اپنے معانی پر واضح وظاہر ہے...... شَائِقَۃٌ! شَوْقٌ سے ہے، شوق دلانا، شوق پیدا کرنا...... یُعْجِبُ اِعْجَابٌ سے ہے بمعنیٰ تعجب میں ڈالنا، پسند آنا...... اِسْتِمَاعٌ بمعنیٰ سننا...... آذَانٌ، اُذُنٌ کی جمع ہے بمعنیٰ کان۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَسَمَّیْتُہٗ بِتَحْرِیْرِ الْقَوَاعِدِ الْمَنْطِقِیَّۃِ فِیْ شَرْحِ الرِّسَالَۃِ الشَّمْسِیَّۃِ

﴿ترجمہ﴾: اور میں نے اس شرح کا نام تَحْرِیْرُ الْقَوَاعِدِ الْمَنْطِقِیَّۃِ فِیْ شَرْحِ الرِّسَالَۃِ الشَّمْسِیَّۃِ رکھا

﴿ترکیب﴾: فِیْ شَرْحِ! تَحْرِیْرٌ کے متعلق ہے علم رکھنے سے قبل کی حالت کا اعتبار کرکے، اس لئے کہ بعد از علم تحریر اسم جامد ہے کوئی اس کے متعلق نہیں ہوسکتا۔

﴿تشریح﴾:

تَحْرِیْر! کا اصلاً معنی ہے کسی کو غلامی سے آزاد کرانا...... جبکہ یہاں اس سے مراد ہے "قواعد کو اغلاق اور معنوی پیچیدگی سے صاف کرنا"...... قَوَاعِد! قَاعِدَۃٌ کی جمع ہے بمعنیٰ قانون، ضابطہ...... اَلْمَنْطِقِیَّۃِ منطق کی طرف منسوب ہے، وہ قواعد جن کو علم منطق سے تعلق ہے یعنی منطق کے قوانین۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَخَدَمْتُ بِهٖ عَالِيَ حَضْرَةٍ مَنْ خَصَّهُ اللّٰهُ تَعَالٰى بِالنَّفْسِ الْقُدْسِيَّةِ وَالرِّيَاسَةِ الْإِنْسِيَّةِ۔

﴿ترجمہ﴾: اور میں نے اس شرح کے ساتھ اس شخصیت کی بارگاہ عالیہ کی خدمت کی ہے جس کو اللہ تعالیٰ نے پاکیزہ نفس اور انسانی حکومت کے ساتھ مخصوص فرمایا ہے۔

﴿ترکیب﴾: بِهٖ میں باء سببیت کی ہے..... عَالِيَ خَدَمْتُ کا مفعول بہ ہے..... حَضْرَةٍ! عَالِي کا مضاف الیہ ہے اور مَنْ! حَضْرَة کا مضاف الیہ ہے..... عَالِيَ کی حَضْرَة کی طرف اضافت صفت کی اضافت موصوف کی طرف ہے، یعنی حَضْرَةٌ عَالِيَةٌ، حَضْرَة کی مَنْ کی طرف اضافت بیانیہ ہے یعنی مَنْ خَصَّهُ حَضْرَة کا بیان ہے۔

﴿تشریح﴾:

یعنی میں نے اس شرح کے سبب اس آدمی کی خدمت کی ہے جس کو اللہ تعالیٰ نے پاک جان اور انسانی سرداری عطا کی ہے کہ اس میں یہ اوصاف پائے جاتے ہیں اور یہ اوصاف ان سے جدا نہیں ہوتے..... یعنی مخصوص ممدوح ہے اور مخصوص بہ یہ بیان کردہ اوصاف ہیں..... خَدَمْتُ خِدْمَةً سے ہے بمعنیٰ خادم ہونا..... عَالِيَ بلند......

حضرت کا تلفظ اور معنیٰ:

حَضْرَة حاء پر تینوں حرکات جائز ہیں..... اصل میں اس کا معنی ہے ''حاضر ہونے کی جگہ''، یہاں اس سے مراد ذات ہے..... خَصَّ، خاص کرنا، خاص ہونا، لازم و متعدی دونوں طرح آتا ہے..... نَفْس ذات، روح..... اَلْقُدْسِيَّةِ قدس کی طرف منسوب ہے..... قُدُس کا معنی، پاک ہونا، نَفْسِ قُدْسِيَّه کی تعریف! وہ روح جو شیطانی وساوس سے پاک ہو..... بعض نے کہا نفس قدسیہ اس کو کہا جاتا ہے جس پر معانی غیبیہ کا انکشاف ہو بغیر ترتیب مقدمات کے..... اَلرِّيَاسَةِ سرداری..... اَلْإِنْسِيَّةِ انس کی طرف منسوب ہے یعنی انسانوں کا سردار۔

☆☆☆.....☆☆☆.....☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَجَعَلَهٗ بِحَيْثُ يَتَقَاعَدُ بِتَقَاعُدِ رُتْبَتِهٖ مَرَاتِبُ الدُّنْيَا وَالدِّيْنِ

﴿ترجمہ﴾: اور اس نے انہیں ایسا بنا دیا کہ اس کے مرتبے کی بلندی سے دین و دنیا کے مرتبے بلند ہوتے ہیں۔

﴿ترکیب﴾: اس کا عطف خَصَّهٗ پر ہے بِحَيْثُ مُتَلَبِّسًا کے متعلق ہو کر جَعَلَ کا مفعول ثانی ہے..... اس کا مفعول اول ہٗ ضمیر ہے..... مطلب یہ ہے کہ یہاں سے ممدوح کے نفس قدسیہ کے آثار کو بیان کیا جا رہا ہے کہ اس کی روح کے پاک ہونے کے آثار علامات کیا ہیں؟..... تو فرمایا ممدوح کے مرتبہ کی بلندی سے اہل دین کے مراتب (اصلاح معاد، خدمت علماء، علماء کا دین کیساتھ شغل، عبادت خدا) بلند ہو گئے کیونکہ اس کی روح پاک ہے اور وہ دینی کاموں میں خصوصی دلچسپی رکھتا ہے

،اوراس کے مرتبہ کی بلندی سے اہل دنیا کے مراتب (اصلاح معاش راحت خلق) بھی بلند ہو گئے کیونکہ اس کی روح پاک ہے اور شیطانی کاموں سے وہ اجتناب کرتا ہے۔

﴿تشریح﴾:

يَتَصَاعَدُ/صُعُوْد سے ہے بمعنیٰ اوپر چڑھنا، بلند ہونا......اَلدُّنْيَا/اَدْنىٰ اسم تفضیل کا مؤنث ہے اَدْنىٰ اگر دُنُوٌّ سے ہوتو دُنْیا کا معنی ہوگا بہت زیادہ قریب ہونے والی......اور دنیا بھی آخرت اور فنائیت کے قریب ہے اور اگر دَنَائَةٌ سے ہوتو معنی ہوگا بہت زیادہ ذلیل ہونے والی۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَيَتَطَأْطَأُوْنَ سُرَادِقَاتِ دَوْلَتِهٖ رِقَابُ الْمُلُوْكِ وَالسَّلَاطِيْنِ ۔

﴿ترجمہ﴾: اوران کی بادشاہی کے خیموں کے سامنے بادشاہوں کی گردنیں جھک جاتی ہیں۔

﴿ترکیب﴾: اس (وَ يَتَطَأْطَأُوْنَ الخ) کا عطف يَتَصَاعَدُ پر ہے۔

﴿تشریح﴾:

يَتَطَأْطَأُ بروزن يَتَدَحْرَجُ بمعنیٰ گرنا، جھکنا......دُوْنَ/عِنْدَ کے معنی میں ہے......یعنی سامنے، نزدیک......سُرَادِقَات/سُرَادِق کی جمع ہے بمعنیٰ وہ خیمہ جو گھر کے صحن کے وسط میں گاڑھا گیا ہو، سُرَادِقَات کی اضافت/دَوْلَتْ کی طرف مشبہ بہ کی اضافت مشبہ کی طرف ہے یعنی وہ بادشاہی جس کو خیمہ کے ساتھ مشابہت ہے مأویٰ اور ملجأ ہونے میں اور مصائب دور کرنے میں......دَوْلَة میں دال پر پیش بھی جائز ہے......

دولت کا معنیٰ:

دَوْلَة اس چیز کا نام ہے جو لوگوں کے درمیان باری باری آتی جاتی رہے......کبھی کسی کے پاس......اور کبھی کسی کے پاس......حاشیہ مطول پر ہے وَالدَّوْلَةُ اِسْمٌ لِمَا يَتَدَاوَلُ بَيْنَ النَّاسِ يَكُوْنُ مَرَّةً لِهٰذَا وَمَرَّةً لِذَالِكَ...... رِقَابٌ/رَقَبَةٌ کی جمع ہے بمعنیٰ گردن......مُلُوْكٌ مَلِكٌ کی جمع ہے بمعنیٰ بادشاہ......سَلَاطِيْنُ/سُلْطَان کی جمع ہے بمعنیٰ بادشاہ......مطلب یہ ہے کہ وہ ممدوح اتنا عظیم المرتبت ہے کہ بڑے بڑے متکبر بادشاہوں کی گردنیں (جو تکبر کی وجہ سے بلند ہوتی ہیں) اس کے خیمہ تک پہنچنے سے قبل جھک جاتی ہیں، یعنی خیمہ تک پہنچنے سے پہلے وہ اظہارِ عجز کرنے لگ جاتے ہیں......اس فقرے میں ممدوح کی انسانی سرداری کا بیان ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَهُوَ الْمَخْدُوْمُ الْاَعْظَمُ دُسْتُوْرُ اَعَاظِمِ الْوُزَرَاءِ فِی الْعَالَمِ

﴿ترجمہ﴾: وہ ممدوح بڑے سردار ہیں، دنیا کے بڑے بڑے وزراء کے مرجع ہیں۔

﴿ترکیب﴾: فِی الْعَالَمِ! اَلْوُزَرَاءِ کی صفت ہے یعنی اَلْوُزَرَاءِ الْکَائِنِیْنَ فِی الْعَالَمِ۔

﴿تشریح﴾:

مَخْدُوْم! جس کی خدمت کی جائے، سردار...... اَعْظَمُ! بڑا...... دُسْتُوْر! لغت میں اس رجسٹرڈ کو کہتے ہیں جس میں ملک کے قوانین محفوظ و جمع ہوں جبکہ یہاں وہ بڑا وزیر مراد ہے کہ لوگوں کے احوال میں جس کی تحریر کی طرف رجوع کیا جائے...... اَعَاظِم! اَعْظَم کی جمع ہے بمعنیٰ بڑا...... اس کی وُزَرَاء کی طرف اضافت صفت کی اضافت موصوف کی طرف ہے یعنی اَلْوُزَرَاءِ الْاَعَاظِمِ......

عالم کا معنیٰ اور صیغہ:

اَلْعَالَم اسم آلہ ہے بمعنی، جاننے کا آلہ، جہان، یہاں عَالَم سے مراد مخلوق ہے...... مطلب یہ ہے کہ دنیا میں جتنے بڑے وزیر ہیں وہ ان میں سے سب سے بڑا ہے یعنی وہ وزیر اعظم ہے...... اس سے اشارہ ملتا ہے کہ ممدوح بادشاہ نہیں۔ عَالَم! آلہ کے صِیَغ کیساتھ لاحق ہے...... اور اسم آلہ کے صرف وہ اوزان نہیں جو کتب صرف میں مشہور ہیں بلکہ اسم آلہ ان کے علاوہ اور اوزان پر بھی آتا ہے جو غیر مشہور ہیں جیسے فَعُوْلٌ مثلاً وَقُوْدٌ آگ جلانے کا آلہ۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: صَاحِبُ السَّیْفِ وَالْقَلَمِ سَبَّاقُ الْغَایَاتِ فِیْ نَصْبِ رَایَاتِ السَّعَادَاتِ

﴿ترجمہ﴾ شمشیر اور قلم والے ہیں، نیک بختیوں کے جھنڈوں کے گاڑنے میں بہت آگے بڑھنے والے ہیں۔

﴿تشریح﴾:

یعنی ممدوح بہادر ہے...... لکھنا بھی جانتا ہے...... اور عالم ہے...... سَبَّـــاق مبالغے کا صیغہ ہے، بہت سبقت کرنے والا، غَایَات غَایَۃٌ کی جمع ہے بمعنیٰ انتہاء آخر...... نَصَب گاڑھنا...... رَایَات! رَایَۃٌ کی جمع ہے بمعنیٰ جھنڈا...... سَعَادَاتٌ! سَعَادَۃٌ کی جمع ہے کامیابی، نیک بختی، یہ فقرہ عرب کے ایک قاعدہ سے ماخوذ ہے عرب والے میدان کے آخر میں ایک جھنڈا گاڑھ دیتے تھے، دوڑ میں مقابلہ کرنے والوں میں جو پہلے اس جھنڈے کو لے لیتا وہ سَـــابِق اور کامیاب تصور کیا جاتا تھا، اب اس فقرے کا مطلب یہ ہوگا کہ ممدوح بلندی وفضیلت میں ہمیشہ اپنے ہمعصروں پر غالب وفائق رہتا ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: اَلْبَالِغُ فِيْ إِشَاعَةِ الْعَدْلِ وَالْإِحْسَانِ اَقْصٰى الْغَايَاتِ النِّهَايَاتِ

﴿ترجمہ﴾: عدل وانصاف کی اشاعت میں...... انتہاؤں کی انتہاء...... کو پہنچنے والا ہیں۔

﴿تشریح﴾:

اَلْبَالِغُ پہنچنے والا...... اِشَاعَة پھیلانا...... اَقْصٰى دور...... غَايَات! غَايَةٌ کی جمع ہے انتہاء، دوری...... مطلب یہ ہے کہ عدل جتنا پھیلا سکتا تھا ممدوح نے اس کو اتنا پھیلا دیا، یعنی کما حقہ عدل وانصاف کرنے والا ہے۔

﴿سوال﴾: غَايَة تو شی ء کی انتہاء اور آخر کو کہتے ہیں پھر اس کی انتہاء کا کیا مطلب؟۔

﴿جواب﴾: یہاں غَايَات سے مراد انواع ہیں، اور اَقْصٰى الْغَايَات سے ان انواع کا وہ فرد کامل مراد ہے، یعنی انتہاؤں سے جو اعلیٰ اور اکمل ہے اس تک ممدوح نے عدل وانصاف کو پہنچایا ہوا ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: نَاظُوْرَةُ دِيْوَانِ الْوَزَارَةِ عَيْنُ اَعْيَانِ الْإِمَارَةِ

﴿ترجمہ﴾: وزارت کے دفتر کے نگہبان ہیں، مملکت کے سرداروں کا سردار ہیں۔

﴿تشریح﴾:

نَاظُوْرَةُ مبالغے کا صیغہ ہے، بمعنی منظور (بہت دیکھا ہوا) تاء اس میں تاکید مبالغہ کیلئے ہے...... دِيْوَان وہ رجسٹر جس میں ملکی قوانین یا فوج کے کوائف وغیرہ درج ہوں، یہاں دِيْوَان وَزَارَت سے اَهْلِ دِيْوَانِ وَزَارَت مراد ہے...... دِيْوَانِ وَزَارَت سے مراد وہ رجسٹر ہیں جس میں وزراء کے کوائف وغیرہ درج ہوں...... مطلب یہ ہے کہ وہ اتنا بڑا ہے کہ وزراء اس کے حکم اور فرمان کی خاطر اس کی طرف دیکھتے اور اس کا انتظار کرتے رہتے ہیں، عَيْن پسندیدہ، اَعْيَان! عَيْن کی جمع ہے، اِمَارَة (بکسر الہمزہ) امیر ہونا، اس کا مضاف مقدر ہے یعنی اَهْلِ الْإِمَارَةِ۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: اَللَّائِحُ مِنْ غُرَّتِهِ الْغَرَّاءِ لَوَائِحُ السَّعَادَةِ الْاَبْدِيَّةِ

﴿ترجمہ﴾: اس کے روشن چہرے سے دائمی نیک بختی کی علامات ظاہر ہیں۔

﴿تشریح﴾:

اَللَّائِحُ لَوْحٌ سے مشتق ہے بمعنی ظاہر ہونا...... غُرَّةٌ کا اصلاً معنی ہے "گھوڑے کی پیشانی کی سفیدی"، لیکن یہاں چہرہ مراد ہے...... اَلْغَرَّاءِ (بفتح الغین) اَغَرّ کی مؤنث ہے بمعنی سفید، روشن...... لَوَائِح! لَائِحَةٌ کی جمع ہے بمعنی چمکدار، مراد علامات...... سَعَادَات! سَعَادَة کی جمع ہے بمعنی نیک بختی...... اَلْاَبَدِيَّةُ! ابد کی طرف منسوب ہے بمعنی ہمیشہ والی۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: اَلْفَائِحُ مِنْ هِمَّتِهِ الْعُلْيَا رَوَائِحُ الْعِنَايَةِ السَّرْمَدِيَّةِ مُمَهِّدُ قَوَاعِدِ الْمِلَّةِ الرَّبَّانِيَّةِ

﴿ترجمہ﴾: اس کی بلند ہمت سے دائمی مہربانی کی خوشبوئیں ظاہر ہیں ملت ربانی کے قواعد پھیلانے والے ہیں۔

﴿تشریح﴾:

اَلْفَائِحُ ظاہر...... هِمَّة، پختہ ارادہ...... عُلْيَا مؤنث اَعلیٰ بلند...... رَوَائِح! رَائِحَةٌ کی جمع ہے، بمعنی خوشبو...... عِنَايَةٌ مہربانی...... سَرْمَدِيَّةٌ، سَرْمَد کی طرف منسوب ہے، ہمیشہ...... مُمَهِّدٌ! تَمْهِيْدٌ سے ہے بمعنی پھیلانا، تیار کرنا...... مِلَّة لغت میں بمعنی کافی ہونا...... اصطلاح میں احکام الٰہیہ کا وہ مجموعہ جو بواسطہ نبی لوگوں تک پہنچایا گیا ہو......

## ملت، شریعت اور دین میں فرق:

ملت، شریعت اور دین تینوں کا مفہوم ایک ہی ہے...... اور یہ تینوں حقیقت کے اعتبار سے ایک ہی ہیں...... البتہ اعتبارات کا فرق ہے...... اس اعتبار سے کہ اس کی اطاعت اور فرمانبرداری کی جاتی ہے ''دین'' کہتے ہیں اور اس اعتبار سے کہ لوگ اس پر چلتے ہیں ''شریعت'' کہتے ہیں اور اس اعتبار سے کہ اس کی کتابت اور تدوین ہوتی ہے ملت کہتے ہیں۔

☆ رَبَّانِيَّہ رب والی، یہ رب کی طرف منسوب ہے بایں حیثیت کہ خدا تعالیٰ نے لوگوں کو ان احکام کا حکم دیا، مطلب یہ ہے کہ ممدوح احکام الٰہیہ کو عام کرتا ہے یعنی مجتہد ہے احکام کا استخراج کرتا ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: مُؤَسِّسُ مَبَانِي الدَّوْلَةِ السُّلْطَانِيَّةِ الْعَالِيُ بِعَنَانِ الْجَلَالِ رَايَاتُ اِقْبَالِهٖ

﴿ترجمہ﴾: بادشاہی وملکی ریاست کو مضبوط کرنے والا ہیں، اس کے بخت کے جھنڈے (اس کے غیر کی) عظمت کے بادل پر بلند ہونے والے ہیں۔

﴿تشریح﴾:

مُؤَسِّس! تَاسِيْسٌ سے مشتق ہے بمعنی پختہ کرنا، مضبوط کرنا...... مَبَانِي! مَبْنٰی کی جمع ہے بمعنی بنیادیں...... اَلدَّوْلَةُ ریاست...... عِنَان منصوب بنزع الخافض ہے (اس مقام پر حرف جر کے گرنے کی وجہ سے یہ منصوب ہے) یعنی بِعِنَان اور یہ بَاء! عَلٰی کے معنی میں ہے...... اَلْجَلَال پر الف لام عوض مضاف الیہ ہے...... یعنی اس کا مضاف الیہ مقدر ہے، تقدیری عبارت اس طرح ہے اَلْعَالِيُ رَايَاتُ اِقْبَالِهٖ عَلٰى جَلَالِ غَيْرِهٖ...... عَالِي کا فاعل رَايَات ہے...... عَالِي عُلُوّ سے ہے، بلند ہونا، عِنَان (بکسر العین وفتح العین) بمعنی بادل...... اَلْجَلَال وہ عظمت جو اپنے غیر کیساتھ قائم ہو...... عِنَان کی اَلْجَلَال کی طرف اضافت مشبہ بہ کی اضافت مشبہ کی طرف ہے...... یعنی وہ عظمت جس کو احاطہ و پھیلاؤ میں بادل کیساتھ مشابہت ہے...... مطلب

یہ ہے کہ اس کی عظمت کی وجہ سے اس کے بخت کے جھنڈے اس کے غیر کی عظمت پر چھپائے ہوئے ہیں۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: اَلتَّالِیْ لِسَانُ الْاَقْیَالِ آیَاتِ جَلَالِہٖ ظِلُّ اللّٰہِ عَلَی الْعَالَمِیْنَ

﴿ترجمہ﴾: جن کی بزرگی کی آیتیں بادشاہوں کی زبانیں پڑھتی ہیں، جو تمام جہان والوں پر اللہ کا سایہ ہیں۔

﴿تشریح﴾:

اَلتَّالِیْ اِتِلَاوَۃ سے ہے بمعنیٰ پڑھنا..... لِسَان بمعنیٰ زبان..... اَلْاَقْیَال اَقْیَل کی جمع ہے..... بمعنیٰ بادشاہ..... اصل میں اس کا معنیٰ ہے حِمْیَر یمن کے قبیلے کا بادشاہ..... یہاں مطلق بادشاہ مراد ہے..... آیَات آیَۃٌ کی جمع ہے بمعنیٰ واضح نشانی ،آیت ہر اس ظاہر شی کو کہا جاتا ہے جو دوسری ایسی شی ءکو لازم ہو جو اس کی طرح لازم نہ ہو..... مطلب یہ ہے کہ بادشاہ ممدوح کی عظمت کے ترانے گاتے رہتے ہیں..... عَلَی الْعَالَمِیْنَ الْکَائِن کے متعلق ہوکر ظِلّ کی صفت ہے یعنی ظِلُّ اللّٰہِ الْکَائِنُ عَلَی الْعَالَمِیْنَ ..... ظِلِ سایہ..... اس پر کاف مثلیہ مقدر ہے..... اور تقدیری عبارت ہے کَالظِّلِّ الْمَخْلُوْقِ لَہٗ فِی الْاَجْسَامِ یعنی ممدوح اس سایہ کی طرح ہے جو اللہ تعالیٰ نے مخلوق کے اندر اجسام کیلئے پیدا کیا ہے تو جس طرح اجسام کا سایہ گرمی سے بچاتا ہے اسی طرح ممدوح بھی شدائد و مشکلات سے مَاْوٰی و مَلْجَا ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: مَلْجَأُ الْاَفَاضِلِ وَالْعَالَمِیْنَ وَشَرَفُ الْحَقِّ وَالدَّوْلَۃِ وَالدِّیْنِ

﴿ترجمہ﴾: بزرگوں اور علماء کی جائے پناہ ہیں، شرافت بخشنے والے ہیں حق اور بادشاہی اور دین کو۔

﴿تشریح﴾:

مَلْجَأُ ظرف مکان ہے بمعنیٰ جائے پناہ، ٹھکانہ..... اَفَاضِل اَفْضَل کی جمع ہے بزرگ، فضیلت والا..... عَالَمِیْنَ عَالَم کی جمع ہے، علم والا، جاننے والا..... اس کا عطف اَفَاضِل پر از قبیل عَطْفُ الْخَاص عَلَی الْعَام ہے..... کیونکہ افضل کا معنی ہے صاحب فضیلت..... اور یہ عَالِم و غَیْرِ عَالِم دونوں پر بولا جاتا ہے..... شَرَف بمعنی مُشَرِّف ہے یعنی شرافت وعزت دینے والا..... حَقّ صفت مشبہ ہے بمعنیٰ ثابت ..... یہاں حق سے مراد اسلام کے اعتقادات ہیں..... دَوْلَۃ بادشاہی، دین مصدر ہے دَانَ یَدِیْنُ کا لغت میں معنی ہے جزا دینا..... یہاں مراد اسلامی احکام ہیں..... مطلب یہ ہے کہ وہ ممدوح اعتقادات اور احکام کو صحیح معنی میں پھیلانے والا ہے اور ملک کو استحکام کے راستہ پر چلاتا ہے اس لئے وہ ان کو شرافت دینے والا ہے یعنی ان کی شرافت کا باعث وسبب ہے، واضح رہے کہ ممدوح کو جو مشرف حق و دین و دولت کہا گیا ہے یہ مجازا ہے، درحقیقت وہ اہل حق کا مشرف ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: رَشِيْدُ الْاِسْلَامِ وَمُرْشِدُ الْمُسْلِمِيْنَ اَمِيْرُ اَحْمَدُ بِشِعْرِ اَللّٰهُ لَقَّبَهُ مِنْ عِنْدِهٖ شَرَفًا

﴿ترجمہ﴾: جو اسلام کے ہادی اور مسلمانوں کے راہنما ہیں جن کا اسم گرامی امیر احمد ہے، اللہ تعالیٰ نے انہیں اپنی طرف سے شرف الدین کا لقب دیا ہے۔

﴿تشریح﴾:

اَمِيْر اَحْمَد یہ ممدوح کا نام ہے......شَرَفًا مفعول مطلق ہے باعتبار حذف مضاف کے......یعنی لَقَّبَهُ تَلْقِيْبَ شَرَفٍ، لَقَّبَ تَلْقِيْبٌ سے ہے، بمعنی لقب دینا......مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ممدوح کو اپنی طرف سے شرف الدین کا لقب عطا کیا، لقب کی ایک جزء (الدین) کو مصرع میں حذف کر کے اس بات کی طرف اشارہ کیا کہ تعریف لقب کی جزء اول سے حاصل ہو جاتی ہے یعنی شرف سے......دوسری جزء کو ذکر کرنے کی ضرورت نہیں......اللہ کے لقب دینے کا مطلب یہ ہے کہ اس نے لوگوں کے دلوں میں یہ بات ڈال دی کہ وہ ممدوح کو اس لقب کیساتھ پکاریں۔

رشید کا معنیٰ

رَشِيْد : کامیاب، امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک رشید! اپنے مال کے محافظ کو کہا جاتا ہے......امام شافعی علیہ الرحمۃ کے نزدیک مال و دین دونوں کے محافظ کو رشید کہا جاتا ہے......اَلْاِسْلَام کا مضاف مقدر ہے یعنی رَشِيْدُ اَهْلِ الْاِسْلَامِ، مُرْشِد راہ دکھانے والے، مطلب یہ ہے کہ ممدوح کا باپ مال و دین کی حفاظت میں تمام مسلمانوں سے زیادہ کامل ہے......وہ مسلمانوں کا راہ نما ہے کہ ان کو اپنے افعال واقوال کے ذریعے سیدھا راستہ دکھاتا ہے......

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: لِاَنَّهُ شَرَفَتْ دِيْنَ الْهُدٰى شِيَمُهُ اِنَّ الْاِمَارَةَ بَاهَتْ اِذْبِهٖ نُسِبَتْ وَالْحَمْدُ حُمِّدَ لِمَا اشْتُقَّ مِنْهُ سِمُهُ

﴿ترجمہ﴾: کیونکہ ان کی خصلتوں نے دین ہدیٰ کو شرف بخشا ہے، یقینا حکومت فخر کرتی ہے اس لئے کہ وہ ان کی طرف منسوب کئے گئے اور حمد کی اس لئے تعریف کی جاتی ہے کہ اس سے ان کا نام مشتق ہے۔

﴿تشریح﴾:

یہ (لِاَنَّهُ شَرَفَتْ) لَقَّبَهُ کے متعلق ہے اور اس کی علت ہے......لِاَنَّهُ کی ضمیر کا مرجع ممدوح ہے......یا یہ ضمیر شان ہے دِيْنَ الْهُدٰى سے مراد وہ دین ہے جو لوگوں کے ہدایت یافتہ ہونے کا سبب ہے......شِيَمُ اَلشِّيْمَةُ کی جمع ہے عادت، خصلت مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ممدوح کو شرف الدین کا لقب اس لئے عطا کیا ہے کہ اس کی اچھی عادات نے اسلام کو شرافت بخشی ہے اور

بلند کیا ہے، بَـاهَـتْ مُبَـاهَـاةٌ سے ہے بمعنیٰ فخر کرنا...... نُسِبَتْ اِنْسُبَةٌ سے ہے، نسبت کرنا...... مطلب یہ ہے کہ امارت (سرداری) کی نسبت جب ممدوح کی طرف ہوئی...... یعنی جب وہ سردار بنا...... تو اس نسبت پر خود امارت نے فخر کیا کہ مجھے ایک جلیل القدر شخصیت کی طرف نسبت کا یعنی منسوب ہونے کا شرف حاصل ہوا ہے، حُمِّدَ تَمْجِيْدٌ سے مشتق ہے بمعنیٰ تعریف کرنا...... اُشْتُقَّ اِشْتِقَاقٌ سے ہے بمعنیٰ نکالنا...... سِمٌ! اِسْمٌ میں ایک لغت ہے...... سِمٌ کا معنیٰ، نام۔

## مقدمہ میں بادشاہ کی تعریف وتوصیف کیوں؟

✿ جب اس کرہ ارضی پر مسلمانوں کی حکومت تھی اور ان کو بام عروج حاصل تھا اور دنیا کے کونے کونے میں ان کی شوکت وہیبت کا ڈنکا بج رہا تھا...... اور مسلمانوں کے حکمران اور بادشاہ نیک خصلت اور علماء وفضلاء ہوتے تھے...... تو اس وقت یہ طریقہ رائج تھا کہ جب کوئی عالم کوئی کتاب لکھتا تو پہلے وہ اس کتاب کو بادشاہ کی خدمت میں پیش کیا کرتا تھا، اس وجہ سے مقدمہ کتاب میں مصنفین علیہم الرحمۃ بادشاہوں کی تعریف وتوصیف بیان کرتے رہے ہیں اور ان کے اوصاف وخوبیوں کا تذکرہ کرتے رہے ہیں، یہاں بھی شارح علیہ الرحمۃ نے اپنی کتاب کو منظر عام پر لانے سے پہلے بادشاہ کی خدمت میں اسے پیش کیا ہے اور مقدمہ میں بادشاہ کے حق میں مدحیہ کلمات کہے ہیں۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: لَازَالَ اَعْلَامُ الْعَدْلِ فِيْ اَيَّامِ دَوْلَتِهٖ عَالِيَةً

﴿ترجمہ﴾: ان کے زمانہ حکومت میں عدل وانصاف کے جھنڈے ہمیشہ بلند رہیں۔

﴿تشریح﴾:

یہاں سے شارح علیہ الرحمۃ ممدوح کے لئے دعا کر رہے ہیں...... اَعْلَام! عَـلَـم کی جمع ہے بمعنیٰ جھنڈا...... اَيَّام! يَوْم کی جمع ہے بمعنیٰ دن...... اَيَّام اصل میں اَيْوَام تھا...... پھر سَيِّدٌ والے قاعدے کے تحت اَيَّامٌ ہو گیا...... اَعْلَامُ الْـعَـدْلِ سے وہ اسباب مراد ہیں جن کے ذریعے عدل کا حصول ہوتا ہے...... یعنی اس کے دور میں اللہ رب العزت عدل وانصاف کے اسباب کو بلند رکھے...... تاکہ عدل اسی طرح قائم رہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَقِيْمَةُ الْعِلْمِ مِنْ اٰثَارِ تَرْبِيَّتِهٖ غَالِيَةً

﴿ترجمہ﴾: اور علم کی قیمت اس کی پرورش کے آثار کی وجہ سے ہمیشہ گراں رہے۔

﴿تشریح﴾:

اس (وَقِيْمَةُ الْعِلْمِ الخ) کا عطف اَعْلَامُ الْعَدْلِ پر ہے...... تَرْبِيَّة! باب تفعیل کا مصدر ہے بمعنیٰ پالنا...... غَالِيَةٌ

غَلَاءٌ سے ہے بمعنی بھاری ہونا...... آثَارِ تَربِیَّت سے مراد ممدوح کی عطائیں......اور لوگوں کو علماء کی تعظیم کا حکم دینا ہے ......یعنی وہ علماء کی خدمت کرتا ہے......جس کی وجہ سے علم کا چرچہ ہے......خدا کرے اس کی یہ خدمت جاری رہے تاکہ علم کی رونق برقرار رہے......

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَاَيَادِيْهِ عَلٰى اَهْلِ الْحَقِّ فَائِضَةٌ وَاَعَادِيْهِ مِنْ بَيْنِ الْخَلْقِ غَائِضَةٌ

﴿ترجمہ﴾: اور اس کی نعمتیں اہل حق پر ہمیشہ جاری وساری رہیں، اور اس کے دشمن مخلوق درمیان مغلوب رہیں۔

﴿تشریح﴾:

اس (وَاَيَادِيْهِ عَلٰى الخ:) کا عطف بھی اَعْلَامُ الْعَدْلِ پر ہے......اَيَادِيْ! اَيْدِيْ کی جمع ہے وہ يَدٌ کی جمع ہے، يَدٌ کا معنی ہاتھ ہے، لیکن یہاں مجازاً نعمت مراد ہے......اَهْلِ الْحَقِّ سے مراد علماء ہیں......فَائِضَةٌ! فَيَضَان سے ہے بمعنی بہنا ہے لیکن یہاں مراد کثرت ہے......اس (وَاَعَادِيْهِ مِنَ الخ:) کا عطف بھی اَعْلَامُ الْعَدْلِ پر ہے......مِنْ بَيْنِ الْخَلْقِ یا تو اَلْكَائِنَة کے متعلق ہوکر اَعَادِيْه کی صفت ہے، یا غَائِضَة کے متعلق ہے...... اَعَادِيْ! اَعْدَاءٌ کی جمع ہے اور اَعْدَاءٌ! عُدُوٌّ کی جمع ہے بمعنی دشمن......غَائِضَةٌ! غَاضَ يَغِيْضُ سے ہے بمعنی کم ہونا، ختم ہونا......

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَهُوَالَّذِيْ عَمَّ اَهْلَ الزَّمَانِ بِاِفَاضَةِ الْعَدْلِ وَالْاِحْسَانِ وَخَصَّ الْعُلَمَاءَ مِنْ بَيْنِهِمْ بِفَوَاضِلَ مُتَوَالِيَةٍ وَفَضَائِلَ غَيْرِ مُتَنَاهِيَةٍ

﴿ترجمہ﴾: وہ ایسی شخصیت ہے کہ جو عدل وانصاف اور احسان جاری کر کے زمانے والوں پر چھا گئی، اور خاص کیا علماء کو مخلوق کے درمیان سے پے در پے انعامات کے ساتھ اور نہ ختم ہونے والے احسانات کے ساتھ۔

﴿تشریح﴾:

عَمَّ! عُمُوْم سے ہے بمعنی گھیرنا، شامل ہونا......مطلب یہ ہے کہ ممدوح وہ ہے جس کی عطائیں اپنے زمانے والوں پر بارش کی طرح برستی ہیں......

## فواضل اور فضائل میں فرق:

فَوَاضِل! فَاضِلَةٌ کی جمع ہے وہ عطاء جو غیر کی طرف متعدی اور متجاوز نہ ہو، جیسے بہادری کہ یہ بہادر کیساتھ قائم ہے اس سے غیر کی طرف متجاوز نہیں ہوتی۔مُتَوَالِيَة! تَوَالِيْ سے ہے بمعنی لگاتار ہونا......فَضَائِل فَضِيْلَة کی جمع ہے وہ عطا جو غیر کی طرف متجاوز ہو جیسے احسان کہ یہ محسن سے اس کے غیر کی طرف متجاوز ہوتا ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَرَفَعَ لِاَهْلِ الْعِلْمِ مَرَاتِبَ الْكَمَالِ وَنَصَبَ لِاَرْبَابِ الدِّيْنِ مَنَاصِبَ الْإِجْلَالِ وَخَفَضَ لِاَصْحَابِ الْفَضْلِ جِنَاحَ الْإِفْضَالِ

﴿ترجمہ﴾: اور اس نے علما کیلئے کمال کے مراتب کو بلند کیا، اور اس نے دین والوں کیلئے تعظیم کے مراتب کو ظاہر کیا اور اس نے فضیلت والوں کیلئے احسان کے بازو کو جھکا دیا۔

﴿تشریح﴾:

اس (وَرَفَعَ لِاَهْلِ الْعِلْمِ مَرَاتِبَ الْكَمَال) کا عطف خَصَّ پر ہے اور یہ اس کا بیان ہے..... رَفَعَ رَفْعٌ سے ہے بمعنیٰ بلند کرنا...... مَرَاتِب! مَرْتَبَة کی جمع ہے رتبہ، درجہ، كَمَال: وہ چیز جس کے ذریعے نوع اپنی ذات اور فعل میں مکمل ہو، مطلب یہ ہے کہ علماء کے لئے جو درجات و مراتب ثابت تھے اور وہ مخفی وغیر ظاہر تھے ممدوح نے ان کو بلند و ظاہر کیا اور ان کو پھیلا دیا...... نَصَبَ نَصْبٌ سے ہے بمعنیٰ کھڑا کرنا...... اَرْبَاب! رَبّ کی جمع ہے بمعنیٰ پالنے والا لیکن یہاں وہ صاحب کے معنی میں ہے..... مَنَاصِب مَنْصَب کی جمع ہے بمعنیٰ مرتبہ، اجلال، تعظیم...... مَنَاصِبَ الْإِجْلَالِ سے مراد تعظیم کے اسباب ہیں...... یعنی وہ اسباب جو دین والوں کی تعظیم تک پہنچائیں، مطلب یہ ہے کہ ممدوح نے دینداروں کی تعظیم کے اسباب ظاہر کر دیئے اور لوگوں کو دینداروں کی تعظیم کا حکم دے دیا...... خَفَضَ خَفْضٌ سے ہے بمعنیٰ نیچے کرنا، جھکانا...... جِنَاح بازو، پر جمع اَجْنِحَة...... خَفْضِ جِنَاح سے تواضع وعاجزی مراد ہے...... مطلب یہ ہے کہ ممدوح سردار ہونے کے باوجود اَرْبَابِ فَضْل کی تعظیم کرتا ہے اور ان پر احسان کرتا ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: حَتّٰى جُلِبَ اِلٰى جَنَابِ رِفْعَتِهٖ بَضَائِعُ الْعُلُوْمِ مِنْ كُلِّ مَرْمًى سَحِيْقٍ

﴿ترجمہ﴾: یہاں تک کہ کھینچے گئے اس کی بلند دربار کی طرف علوم کے سرمائے ہر دور جگہ سے

﴿ترکیب﴾: حَتّٰى استینافیہ ہے اور یہ جملہ پر داخل ہے، حرف جر نہیں کیونکہ حَتّٰى جارہ جملہ پر داخل نہیں ہوتا، اور عاطفہ بھی نہیں اس لئے کہ وہ بھی اسم پر داخل ہوتا ہے، بعض نے کہا حَتّٰى غایت کیلئے ہے اور خَفَضَ کے متعلق ہے۔

﴿تشریح﴾:

جُلِبَ جَلْبٌ سے ہے بمعنیٰ کھینچنا...... رِفْعَة بلندی...... جَنَاب رِفْعَة سے مراد ممدوح کی ذات ہے یا بادشاہی کی جگہ...... بَضَائِع بِضَاعَة کی جمع ہے بمعنیٰ سرمایہ، سامان، بَضَائِع کی اَلْعُلُوْم کی طرف اضافت مشبہ بہ کی اضافت مشبہ کی طرف ہے...... یعنی وہ علوم جن کو سرمایوں کیساتھ مشابہت ہے مرغوب ہونے میں...... یہ اضافت بیانیہ بھی ہوسکتی ہے......

## جناب کا معنیٰ اور اسے ذکر کرنے کی وجہ؟

جَنَاب کا معنیٰ ہے چوکھٹ، دہلیز ...... عرب کا طریقہ ہے کہ جب وہ کسی عظیم المرتبت شخصیت کا نام لینا چاہیں تو اس کے نام کیساتھ جناب کا لفظ لگاتے ہیں جس سے اشارہ اس امر کی طرف ہوتا ہے کہ یہ اتنی عظیم المرتبت شخصیت ہے ہم اس کا نام لینے کے قابل نہیں بلکہ اس کی چوکھٹ کا نام لیتے ہیں۔

☆ مَرْمیٰ اسم ظرف ہے، تیر پھینکنے کی جگہ، لیکن یہاں تیر پھینکنے کے معنی سے مجرد ہو کر صرف جگہ کے معنی میں مستعمل ہے ......سَحِیْق، دور، مطلب یہ ہے کہ چونکہ ممدوح نے علماء پر احسانات کئے ان کے ساتھ اظہار عاجزی کی جس کا نتیجہ یہ نکلا کہ تمام علوم اس کی سلطنت میں پھیل گئے ......اور پورے ملک میں اور اس کے دربار میں تمام علوم کی چہل پہل ہو گئی۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَوُجِّهَ تِلْقَاءَ مَدْيَنِ دَوْلَتِهِ مَطَايَا الْآمَالِ مِنْ كُلِّ فَجٍّ عَمِيْقٍ

﴿ترجمہ﴾: اور ان کی حکومت کے شہر کی طرف امیدوں کی سواریاں ہر دور دراز راستوں سے متوجہ ہو گئیں۔

﴿تشریح﴾:

تِلْقَاءَ بمعنیٰ جانب، طرف......مَدْيَن اصل میں حضرت شعیب علی نبینا وعلیہ الصلوات والتسلیمات کی وہ بستی جہاں حضرت موسیٰ علیہ السلام کو امن حاصل ہوا...... یہاں اس سے مراد جمع (کئی شہر) یعنی ملک وسلطنت ہے، اور اس کی دَوْلَة کی طرف اضافت مشبہ بہ کی اضافت مشبہ کی طرف یعنی وہ بادشاہی جس کو مدین بستی کیساتھ مشابہت ہے بے خوفی کے حصول میں......یا مدین سے وہ شہر مراد ہے جس میں ممدوح رہتا تھا......مَطَايَا مَطِيَّةٌ کی جمع ہے بمعنیٰ سواری...... آمَال اَمَل کی جمع ہے بمعنیٰ آرزو......مَطَايَا کی آمال کی طرف اضافت مشبہ بہ کی اضافت مشبہ کی طرف ہے......یعنی وہ آرزوئیں جن کو سواریوں کیساتھ مشابہت ہے عطیات حاصل کرنے کی طرف پہنچنے کا ذریعہ ہونے میں، فَجٌّ کھلا راستہ......عَمِيْق گہرا راستہ، وہ راستہ جس پر بکثرت گزرا جائے، گویا وہ لوگوں کے زیادہ گزرنے کی وجہ سے گہرا ہو گیا۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: اَللّٰهُمَّ كَمَا اَيَّدْتَهُ لِاِعْلَاءِ كَلِمَتِكَ فَاَبِّدْهُ وَكَمَا نَوَّرْتَ خَلَدَهُ لِنَظْمِ مَصَالِحِ خَلْقِكَ فَخَلِّدْهُ

﴿ترجمہ﴾: یا اللہ جس طرح تو نے اپنے کلمہ کو بلند کرنے کے لئے اس کی تائید فرمائی اسی طرح اس کو تادیر قائم رکھ، اور جس طرح تو نے اپنی مخلوق کی ضروریات کو پورا کرنے کے لئے اس کے دل کو منور فرمایا ہے اسی طرح اس کو ہمیشہ باقی رکھ۔

﴿تشریح﴾:

اَیَّدْتَّ اَیَّدْتُ سے مشتق ہے بمعنیٰ طاقت دینا.....اِعْلَاء بمعنیٰ بلند کرنا...... کَلِمَة سے مراد کلمہ توحید ہے......یعنی وہ کلمہ جو ثبوت الوہیت پر دلالت کرتا ہے......یا کلمہ سے مراد اسلام ہے......کلمہ کو بلند کرنے سے مراد دشمنانِ خدا کیساتھ لڑائی کرنا اوران کو رسوا کرنا ہے، نَوَّرْتَ تَنْوِیْر سے مشتق ہے بمعنیٰ روشن کرنا، خَلَد، دل، خَلَّدَ تَخْلِیْدٌ سے ہے، ہمیشہ رکھنا، یہاں مراد عرصہ دراز تک زندہ رکھنا ہے، مطلب یہ ہے کہ اے اللہ جس طرح تو نے ممدوح کے دل کو اپنی مخلوق کے انتظام کیلئے روشن کیا ہے اسی طرح اس دل کو طویل زمانہ زندہ رکھ تاکہ مخلوق آرام سے رہے۔

## کاف جارہ جب مائے کافہ پر داخل ہوتو:

کاف جارہ جب مائے کافہ پر داخل ہوتو وہ کاف تشبیہ کیلئے ہوتا ہے جیسے کَمَا اَیَّدْتَّهٗ میں......لیکن مذکورہ کاف جملہ کی جملہ کیساتھ تشبیہ کیساتھ خاص ہوتا ہے، اسی وجہ سے اس کے بعد اِنَّ مکسورہ واقع ہوتا ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: مَنْ قَالَ آمِيْنَ اَبْقَى اللّٰهُ مُهْجَتَهٗ فَاِنَّ هٰذَا دُعَاءٌ يَشْمَلُ الْبَشَرَ

﴿ترجمہ﴾: جو کہے آمین اللہ تعالیٰ اس کی ذات کو بقاء دے، کیونکہ یہ ایسی دعا ہے جو تمام لوگوں کو شامل ہے۔

﴿تشریح﴾:

آمِیْنَ الف کی مد کیساتھ (آمین) الف کی قصر کیساتھ (اَمین) دونوں صورتوں میں اس کا وزن فعیل ہے بصورت مد اس لئے کہ مد اشباع کیلئے ہے، اس کی میم مشدد نہیں بلکہ مخفف ہے یہ مبنی علی الفتح ہے یعنی اس کے نون پر زبر ہے اور یہ اسم فعل ہے بمعنیٰ اِسْتَجِبْ (قبول کر)......مُهْجَة بمعنیٰ روح، یہاں اس سے زندگی یا ممدوح کی ذات مراد ہے......فَاء تعلیلیہ ہے ......اور یہ اَبْقٰی کی علت ہے......مطلب یہ ہے کہ جو اس میری دعاء (جو سابق میں ممدوح کیلئے کی گئی ہے) پر آمین کہے خدا اس کو زندہ وسلامت رکھے......اس لئے کہ ممدوح کی سلامتی و بلندی سے تمام لوگوں کی سلامتی و بلندی وابستہ ہے، تو یہ دعا اگرچہ بظاہر صرف ممدوح کیلئے ہے لیکن یہی تمام لوگوں کی سلامتی و بلندی کی بھی دعا ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: فَاِنْ وَقَعَ فِيْ حَيِّزِ الْقُبُوْلِ فَهُوَ غَايَةُ الْمَقْصُوْدِ وَنِهَايَةُ الْمَأْمُوْلِ

﴿ترجمہ﴾: پس اگر یہ شرح واقع ہو قبولیت کے مقام پر تو یہی مقصود کی غایت اور آرزو کی انتہاء ہے۔

﴿تشریح﴾:

حَیِّز وہ خلاء موہوم جس کو کسی چیز کیساتھ پُر اور مشغول کیا جائے......یہ بمعنیٰ مکان (جگہ) بھی استعمال ہوتا ہے

......مطلب یہ ہے کہ میری آخری سب سے بڑی آرزو یہی ہے کہ ممدوح اس شرح کو اپنے دربار میں قبول کر لے۔

﴿سوال﴾: حیز القبول میں تو قبول آ گیا اور حیز قبول کیساتھ مشغول ہو گیا پھر اس حیز میں شرح کیسے آئے گی؟

﴿جواب﴾: 1 حیز کی قبول کی طرف اضافت بیانیہ ہے۔ جواب 2: شرح قبول کیساتھ متحد ہے مبالغۃً گویا قبول و شرح ایک چیز ہیں، اور یہ دونوں ایک ہی محل میں آ گئے، ممدوح سے یہ امید کر کے کہ اس شرح کو مکمل قبول کرے، قبول کو شارح نے جسم کے ساتھ تشبیہ دے کر اس کیلئے حیز کو ثابت کیا کیونکہ حیز اجسام کا ہوتا ہے نہ کہ معانی کا۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَاللّٰهَ تَعَالٰى اَسْئَلُ اَنْ يُوَفِّقَنِيْ لِلصِّدْقِ وَالصَّوَابِ وَيُجَنِّبَنِيْ عَنِ الْخَطَلِ وَالْاِضْطِرَابِ اِنَّهٗ وَلِيُّ التَّوْفِيْقِ وَبِيَدِهٖ اَزِمَّةُ التَّحْقِيْقِ ۔

﴿ترجمہ﴾: اور میں صرف اللہ تعالیٰ سے سوال کرتا ہوں مجھ کو سچائی اور درستی کی توفیق دے، اور مجھ کو غلطی اور تردد سے بچائے، بے شک وہ توفیق عطا کرنے والا ہے، اور اسی کے قبضہ میں تحقیق کی مہاریں ہیں، وَاللّٰهُ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى اَعْلَمُ بِالصَّوَابِ۔

﴿تشریح﴾:

وَاللّٰهَ تَعَالٰى مفعول بہ مقدم ہے اَسْئَلُ کا، اور قاعدہ ہے کہ تَقْدِيْمُ مَا حَقُّهُ التَّاخِيْرُ يُفِيْدُ الْحَصْرَ وَالْاِخْتِصَاصَ کہ جس کا حق مؤخر ہونا ہو تو اسے مقدم کر دینے سے حصر اور اختصاص کا فائدہ حاصل ہوتا ہے، پس یہاں تقدیم مفعول حصر کے لئے ہے...... اَلْخَطَلَ باب سَمِعَ يَسْمَعُ کا مصدر ہے بمعنیٰ مہمل کلام، لغویات، يُجَنِّبَنِيْ دور کرنا، علیحدہ کرنا، التَّحْقِيْقُ مسائل کو دلائل سے ثابت کرنا۔ اَزِمَّةٌ اِزِمَام کی جمع ہے بمعنیٰ مہار، لگام۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

﴿عبارت﴾: قَالَ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ اَبْدَعَ نِظَامَ الْوُجُوْدِ وَاخْتَرَعَ مَاهِيَاتِ الْاَشْيَاءِ بِمُقْتَضَى الْجُوْدِ وَاَنْشَاءَ بِقُدْرَتِهٖ اَنْوَاعَ الْجَوَاهِرِ الْعَقْلِيَّةِ وَاَفَاضَ بِرَحْمَتِهٖ مُحَرِّكَاتِ الْاَجْرَامِ الْفَلَكِيَّةِ وَالصَّلٰوةُ عَلٰى ذَوَاتِ الْاَنْفُسِ الْقُدْسِيَّةِ الْمُنَزَّهَةِ عَنِ الْكُدُوْرَاتِ الْاِنْسِيَّةِ خُصُوْصًا عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَاحِبِ الْاٰيَاتِ وَالْمُعْجِزَاتِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهِ التَّابِعِيْنَ لِلْحَجِّ وَالْبَيِّنَاتِ

﴿ترجمہ﴾: شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم کرنے والا ہے۔ مصنف علیہ الرحمۃ نے کہا تمام افراد حمد ثابت ہیں اس اللہ تعالیٰ کیلئے جس نے ایجاد کیا (ممکنات کے) وجود کے نظام کو اور پیدا کیا تمام چیزوں کی حقیقتوں کو جود کے تقاضے کیساتھ اور ایجاد کیا اپنی قدرت کیساتھ جواہر عقلیہ (عقول عشرہ) کے انواع واقسام کو اور فیضان کیا اپنی رحمت کیساتھ اجرام فلکیہ کو حرکت دینے والی چیزوں کا، اور رحمت کاملہ نازل ہو پاکیزہ نفوس والوں (پاکیزہ شخصیات) پر جو پاک کئے گئے ہیں انسانی آلودگیوں اور کدورتوں سے خاص طور پر رحمت کاملہ نازل ہو ہمارے سردار یعنی محمد ﷺ پر جو نشانیوں اور معجزات والے ہیں اور آپ کی آل پر اور آپ کے ان صحابہ پر جو اتباع کرنے والے ہیں براہین اور دلائل کی۔

﴿تشریح﴾:

متن کا نام شمسیہ ہے اور شرح کا نام قطبی ہے..... متن کو قَالَ کے بعد ذکر کیا جائیگا...... جیسا کہ یہاں ہوا اور متن کے ماتن علامہ علی بن عمر قزوینی علیہ الرحمۃ ہیں......اور شرح یعنی قطبی کو اَقُوْلُ کے بعد ذکر کیا جائیگا...... شارح علامہ قطب الدین رازی علیہ الرحمۃ ہیں...... پس ما قبل میں جس خطبہ کو ہم نے مکمل کیا ہے وہ خطبہ قطبی تھا......اور جس خطبہ کو ہم ابھی شروع کر رہے ہیں یہ متن یعنی شمسیہ کا خطبہ ہے۔

﴿اعتراض﴾: شمسیہ منطق کی کتاب ہے۔ لہٰذا مصنف علیہ الرحمۃ کو چاہیے تھا کہ کتاب کے شروع میں کوئی مسئلہ منطق ذکر کرتے تا کہ کتاب کے مضمون کی طرف آگاہی ہو جاتی جبکہ مصنف علیہ الرحمۃ نے تسمیہ اور تحمید کا ذکر کر دیا ہے۔ یہ کیوں؟

﴿جواب﴾: مصنف علیہ الرحمۃ نے تسمیہ وتحمید سے اپنی کتاب کا آغاز قرآن پاک کی اتباع اور حدیث رسول ﷺ کی اقتداء کرنے کے لیے کیا ہے۔ کیونکہ قرآن پاک کا آغاز بھی تسمیہ اور تحمید سے ہے اور حدیث پاک میں بھی ہر ذیشان کام کی ابتداء میں تسمیہ اور تحمید پر زور دیا گیا ہے۔

﴿اعتراض﴾: آپ نے کہا کہ ہم نے حدیث رسول ﷺ کی اقتداء کی ہے حالانکہ حدیثیں تو دو ہیں (۱) ابتداء بالتسمیہ والی حدیث (۲) ابتداء بالتحمید والی حدیث۔ (ایک حدیث میں حکم ہے کہ ہر اچھے کام کا آغاز تسمیہ سے کرو، اور دوسری میں یہ ہے کہ ہر اچھے کام کا آغاز تحمید سے کرو) اور یہ دونوں متعارض ہیں کیونکہ دونوں ابتداء کو چاہتی ہیں، اور ضابطہ یہ ہے کہ اِذَا تَعَارَضَا تَسَاقَطَا (جب دو چیزوں میں تعارض و ٹکراؤ ہو تو دونوں ساقط ہو جاتی ہیں)۔

﴿جواب﴾: آپ کا ضابطہ مسلم صحیح اگر یاد رکھیں! یہ ضابطہ وہاں جاری ہوتا ہے جہاں مطابقت نہ ہو سکے جبکہ یہاں تو مطابقت ہو سکتی ہے۔ قبل از مطابقت ایک تمہید ملاحظہ فرمائیں۔

ابتدا کی تین قسمیں ہیں: 1 حقیقی۔ 2 اضافی۔ 3 عرفی۔

**تعریفات**: مندرجہ ذیل ہیں:

﴿ابتدائے حقیقی﴾: اَلْاِبْتِدَاءُ الْحَقِیْقِیُّ اَلْمُقَدَّمُ عَلٰی جَمِیْعِ مَا عَدَاہُ (ابتدائے حقیقی وہ ابتداء ہے جو سب سے مقدم ہو)۔

﴿ابتدائے اضافی﴾: اَلْاِبْتِدَاءُ الْاِضَافِیُّ اَلْمُقَدَّمُ عَلٰی بَعْضِ مَا عَدَاہُ (ابتدائے اضافی وہ ابتداء ہے جو بعض سے مقدم اور بعض سے موخر ہو)۔

﴿ابتدائے عرفی﴾: اَلْاِبْتِدَاءُ الْعُرْفِیُّ اَلْمُقَدَّمُ عَلَی الْمَقْصُوْدِ (ابتدائے عرفی وہ ابتداء ہے جو مقصود پر مقدم ہو)۔

اس تمہید کے بعد مذکورہ سوال کے تین جوابات ہیں۔

1: ابتداء بالتسمیہ والی حدیث میں ابتداء سے مراد ابتدائے حقیقی ہے، یعنی ہر کام کی ابتدائے حقیقی بسم اللہ سے ہونی لازمی ہے، اور ابتداء بالتحمید والی حدیث میں ابتداء سے مراد ابتدائے اضافی ہے۔ اب کوئی اعتراض نہ رہا۔ کیونکہ بسم اللہ تمام پر مقدم ہے اور حمد بعض سے مقدم ہے اور بعض سے موخر ہے۔

2: ابتداء بالتسمیہ والی حدیث میں ابتداء سے مراد ابتدائے حقیقی ہے اور ابتداء بالتحمید والی حدیث میں ابتداء سے مراد ابتدائے عرفی ہے۔ اب بھی اعتراض نہیں رہا۔ کیونکہ بسم اللہ تمام پر مقدم ہے اور حمد مقصود سے مقدم ہے۔

3: دونوں حدیثوں میں ابتداء سے مراد ابتدائے عرفی ہے۔ یہ بھی صحیح ہے کیونکہ مقصود سے پہلے تسمیہ بھی ہے اور حمد بھی ہے۔

﴿فائدہ﴾: مذکورہ اعتراض تب ہوتا ہے کہ جب دونوں احادیث میں ابتداء سے مراد ابتدائے حقیقی کو لیا جائے۔

﴿فائدہ﴾: تسمیہ میں چونکہ ذکرِ ذاتِ خدا ہوتا ہے اور تحمید میں ذکرِ صفاتِ خدا ہوتا ہے ظاہر ہے کہ ذات، صفات پر مقدم ہوتی ہے اس لیے ابتداء بالتسمیہ والی حدیث میں ابتداء سے مراد ابتدائے حقیقی ہی ہوگا ورنہ صفات کا ذات پر مقدم ہونا لازم آئیگا جو کہ درست نہیں۔

**اَلْحَمْدُ**: حمد پر جو الف لام ہے یہ استغراقی بھی ہو سکتا ہے اور جنسی بھی ہو سکتا ہے، اور عہد خارجی بھی ہو سکتا

ہے استغراقی ہونے کی صورت میں معنیٰ یہ ہوگا کہ تمام افرادِ حمد اللہ تعالیٰ کے لئے ہیں اور عہد خارجی ہونے کی صورت میں معنیٰ یہ ہوگا کہ خاص حمد یعنی حمدِ مخلوق اللہ تعالیٰ کے لئے ہے۔

اور جنسی ہونے کی صورت میں معنیٰ یہ ہوگا کہ جنس حمد باری تعالیٰ کے ساتھ خاص ہے لیکن یاد رہے الف ولام جنسی ہونے کی صورت میں لام جارہ کا برائے اختصاص ہونا ضروری ہے کیونکہ کسی بھی شے کے ساتھ جنس کا اختصاص تب ہوسکتا ہے جب جنس کے تمام افراد اس شے کے ساتھ مختص ہوں، کوئی بھی فردِ جنس غیر کی طرف متجاوز نہ ہو۔ اور یہ بات لامِ جارہ کو برائے اختصاص بنانے سے حاصل ہوسکتی ہے۔

**اَللّٰهُ:** لفظِ اللہ کی تعریف میں علامہ عبداللہ یزدی لکھتے ہیں کہ وَاللّٰهُ عَلَمٌ عَلَی الْاَصَحِّ لِلذَّاتِ الْوَاجِبِ الْوُجُوْدِ الْمُسْتَجْمِعِ لِجَمِيْعِ صِفَاتِ الْكَمَالِ کہ صحیح ترین قول کے مطابق لفظِ اللہ! اس ذات واجب الوجود (جس کا وجود ضروری ہو) کا علَم ہے جو ذات تمام صفاتِ کمالیہ کی جامع ہے۔

## لفظِ اللہ کے متعلق اختلاف

یاد رکھیں! لفظِ اللہ کے متعلق اختلاف ہے کہ یہ عَلَم ہے یا غیر عَلَم۔ جامد ہے یا مشتق۔ اور کلی ہے یا جزئی؟

۞ علامہ بیضاوی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ لفظ اللہ وضع کے اعتبار سے کلی ہے لیکن فرد واحد میں منحصر ہے۔ جیسے لفظِ خاتم الانبیاء، لفظِ سید الانبیاء باعتبار وضع کلی ہیں لیکن فردِ واحد میں منحصر ہیں۔

۞ علامہ تفتازانی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ لفظ اللہ جزئی حقیقی ہے اور اس میں احتمال تکثر نہیں ہے۔

۞ علامہ عبداللہ یزدی نے وَاللّٰهُ عَلَمٌ: کہہ کر یہ بتادیا کہ لفظِ اللہ علَم ہے غیرِ علَم نہیں، جامد ہے (کیونکہ اعلام جامد ہوتے ہیں) مشتق نہیں۔ جزئی ہے (کیونکہ علَم جزئی ہوتا ہے) کلی نہیں۔

﴿فائدہ﴾: علامہ سعد الدین تفتازانی علیہ الرحمۃ کا ہی نظریہ صحیح ترین ہے اور اس کے صحیح ترین ہونے کی دلیل یہ ہے کہ اگر اسم جلالت (لفظِ اللہ) کو جزئی حقیقی نہ مانا جائے بلکہ کلی مانا جائے تو اس صورت میں لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کا کلمہ توحید ہونا درست نہیں ہوگا کیونکہ کلی من حیث المفہوم کثرت کی متحمل ہوتی ہے اور کثرت توحید کے منافی ہے۔

**اَلْجُوْدِ:** جود اس بخشش کو کہا جاتا ہے جو کسی عوض اور غرض کی وجہ سے نہ ہو جیسے موجودات کی پیدائش کا نفع واجب تعالیٰ کی طرف رجوع نہیں کرتا۔

**اَلْجَوَاهِرِ الْعَقْلِيَّة:** جواھر اجوہر کی جمع ہے اور جوہر اس ماہیت کو کہتے ہیں کہ جس کا وجودِ خارجی موضوع کے تابع نہ ہو، جیسے اجسام اور نفوس وغیرہ اور جس ماہیت کا وجودِ خارجی موضوع کے تابع ہو اس کو عرض کہتے ہیں جیسے رنگ اور دیگر کیفیات۔ اور لفظِ جواہر کی جو نسبت عقل کی طرف ہے وہ از قبیل نسبت عام الیٰ الخاص ہے۔

**مُحَرِّكَات:** صیغہ اسم فاعل! اس سے مراد نفوسِ فلکیہ ہے۔

**اَلْاَجْرَامِ الْفَلَكِيَّةِ :** اجرام اجرم کی جمع ہے بمعنیٰ جسم، اجرام کی نسبت جو فلک کی طرف ہے وہ از قبیل نسبتِ عام الی الخاص ہے۔

**وَالصَّلٰوۃُ عَلٰی ذَوَاتِ الخ:** ایک مسلمان ومؤمن پر یہ لازم ہے کہ اپنا حضور ﷺ سے رشتہ ثابت ونمایاں کرے ......بس اسی وجہ سے اس مقام پر ہر مصنف ومؤلف تسمیہ وتحمید کے بعد آقائے دو جہاں ﷺ پر صلوٰۃ وسلام پڑھتے اور لکھتے ہیں۔ صلوٰۃ بمعنیٰ دعا ہے اور دعا! طلب رحمت کو کہتے ہیں۔

﴿اعتراض﴾: صلوٰۃ بمعنیٰ دعا ہے اور دعا بمعنیٰ طلبِ رحمت ہے لہٰذا صلوٰۃ بمعنیٰ طلب رحمت ہوئی اور صلوٰۃ یہاں اللہ تعالیٰ کی طرف منسوب ہے جس کی دلیل یہ ہے کہ اَلصَّلٰوۃُ پر الف ولام مضاف الیہ کے عوض ہے پس تقدیری عبارت صَلٰوۃُ اللّٰہِ ہوئی جس کا معنیٰ ہوگا ''اللہ کا رحمت طلب کرنا''، اس سے تو اللہ کا محتاج ہونا لازم آئیگا جبکہ ذاتِ باری تعالیٰ احتیاجی سے پاک ہے۔

﴿جواب﴾: جب صلوٰۃ کی نسبت اللہ تعالیٰ کی طرف ہو تو وہ طلب سے خالی ہوتی ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ کی ذات طلب سے پاک ہے اور اس سے مجازاً رحمت مراد ہوتی ہے، کیونکہ جہاں حقیقی معنیٰ مراد لینا متعذر ہو وہاں مجازی معنیٰ مراد لیا جاتا ہے۔

﴿اعتراض﴾: آپ کا صلوٰۃ کو رحمت کے معنیٰ میں لینا درست نہیں، کیونکہ رحمت کا معنیٰ رقتِ قلب یعنی دل کا نرم ہونا ہے جبکہ ذاتِ باری تعالیٰ دل سے بھی پاک ہے۔

﴿جواب﴾: یہاں رحمت کا مجازی معنیٰ مراد ہے یعنی رحمت کا معنیٰ مبادی مراد نہیں بلکہ رحمت کی علت اور غایت یعنی احسان مراد ہے، جیسا کہ ائمہ کرام نے یہ ضابطہ بیان کیا ہے کہ تمام وہ کیفیات جو ذاتِ باری تعالیٰ کی طرف منسوب ہوں ان سے معنیٰ مبادی مرادی نہیں ہوگا بلکہ غایات مراد لی جائینگی۔

## نبی کا لغوی واصطلاحی معنیٰ:

لفظِ نبی کی دو صورتیں ہیں کہ اسم جامد ہے یا مشتق ہے۔ اگر اسم جامد ہے تو اس کا معنیٰ ہوگا ''واسطہ''۔ تو پھر نبی کو نبی چونکہ اس لئے کہتے ہیں کہ نبی بھی اللہ تک پہنچنے کا ایک واسطہ ہوتا ہے۔ اور اگر نبی اسمِ مشتق ہے تو پھر اس کے مشتق منہ میں اختلاف ہے، کچھ کہتے ہیں کہ نبأ سے مشتق ہے۔ اور کچھ کہتے ہیں کہ نبوٌ سے مشتق ہے۔ اگر نبأ سے مشتق مانیں تو اس کا معنیٰ ہوگا ہے ''خبر دینے والا'' اس لحاظ سے نبی کو نبی اس لئے کہتے ہیں کہ وہ بھی امورِ غیبیہ کی خبر دیتا ہے۔ اگر لفظ نبی نبوٌ سے مشتق ہو تو نبوٌ کا معنیٰ ہوتا ہے بلند ہونا پس نبی کا معنیٰ ہوگا بلند ہونے والا پس اس اعتبار سے نبی کو نبی اس لئے کہتے ہیں کہ نبی بھی بقیہ مخلوق سے اپنے مرتبے میں بلند ہوتا ہے۔

✿ نبی کا اصطلاحی معنیٰ عموماً یہ بیان کیا جاتا ہے کہ **هُوَ اِنْسَانٌ بَعَثَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى اِلَى الْخَلْقِ لِاَحْكَامِهٖ**۔ کہ نبی وہ انسان ہوتا ہے جسے اللہ تعالیٰ مخلوق کی طرف اپنے احکام کے لئے مبعوث فرمائے، لیکن یہ معنیٰ درست نہیں ہے۔ کیونکہ انسان!

مرد عورت اور لڑکے اور لڑکی سبھی کو شامل ہے، جبکہ عورت نبی نہیں ہوسکتی ہے، لہٰذا صحیح معنیٰ یہ ہوگا هُوَ رَجُلٌ بَعَثَهُ اللّٰهُ تَعَالٰی اِلَی الْخَلْقِ لِاَحْکَامِهٖ یہاں سے ضمناً رسول کی تعریف بھی جان لیں۔

رسول کی تعریف:

هُوَ رَجُلٌ بَعَثَهُ اللّٰهُ تَعَالٰی اِلَی الْخَلْقِ لِاَحْکَامِهٖ فَلَهُ الْکِتَابُ وَشَرِیْعَةٌ مُتَجَدِّدَةٌ کہ وہ ایک مرد ہے کہ جسے اللہ تعالیٰ اپنے احکام کے لئے نئی کتاب و شریعت دے کر مبعوث فرماتا ہے۔

ذَوَاتِ الْاَنْفُسِ الْقُدْسِیَّةِ الْمُنَزَّهَةِ عَنِ الْکُدُوْرَاتِ الْاِنْسِیَّةِ

❁ ذوات! ذات کی جمع ہے......اور انفس ! نفس کی جمع ہے......قدسیہ ! انفس کی صفت ہے......ذوات انفس قدسیہ سے مراد انبیاء کرام ہیں......المنزهة پاک و صاف...... کدورات ! کدورة کی جمع ہے بمعنیٰ آلودگی، گندگی، انسانی و بشری کمزوریاں۔

اَلْاٰیَاتِ : آیت کی جمع ہے، اس سے مراد قرآن پاک ہے، یہ بھی ممکن ہے کہ آیات سے مراد اس کا لغوی معنیٰ نشانیاں ہوں، پس اس اعتبار سے معجزات خاص ہونگے، اور آیات عام تو معجزات کا ذکر آیات کے بعد تَخْصِیْص بَعْدَ التَّعْمِیْم کے قبیل سے ہو گا جو شرف و تعظیم کے لئے آیا کرتا ہے۔

معجزہ، ارہاص، کرامت اور استدراج

وَالْمُعْجِزَاتِ: معجزہ کی جمع ہے جس کا لغوی معنیٰ ہے عاجز کرنے والا، اور اصطلاح میں وہ نشانیاں مراد ہیں...... جو اللہ تعالیٰ اپنے نبیوں اور رسولوں کو اظہار نبوت و رسالت کے بعد بطورِ دلیل عطا فرماتا ہے...... جو نشانیاں اظہار نبوت سے پہلے نبی و رسول سے صادر ہوں ان کو ارہاص کہا جاتا ہے اور اگر وہ نشانیاں خلافِ عادت اولیائے کرام سے صادر ہوں تو ان کو کرامت کہا جاتا ہے اور جو نشانیاں خلافِ عادت کفار سے صادر ہوں تو ان کو استدراج کہا جاتا ہے۔

حجۃ اور بینۃ میں فرق:

اَلْحُجَجِ وَالْبَیِّنَاتِ: حُجَج ! حجة کی جمع ہے بمعنیٰ برہان......اور بینات ! بینة کی جمع ہے بمعنیٰ دلیل۔ دونوں ایک دوسرے کے معنیٰ پر محمول ہوتے ہیں، البتہ ان میں یہ اعتباری فرق بیان کیا جاتا ہے کہ حجت وہ ہے کہ جس سے قطعیت مستفاد ہوتی ہے اور بینہ عام ہے کہ اس سے قطعیت بھی مستفاد ہوتی ہے اور ظنیت بھی مستفاد ہوتی ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾ وَبَعْدُ فَلَمَّا کَانَ بِاتِّفَاقِ اَهْلِ الْعَقْلِ وَاِطْبَاقِ ذَوِی الْفَضْلِ اَنَّ الْعُلُوْمَ سِیَّمَا الْیَقِیْنِیَّةِ اَعْلَی الْمَطَالِبِ وَاَبْهَی الْمَنَاقِبِ وَاَنَّ صَاحِبَهَا اَشْرَفُ الْاَشْخَاصِ الْبَشَرِیَّةِ

وَنَفْسَهٗ اَسْرَعُ اِتِّصَالًا بِالْعُقُوْلِ الْمَلَكِيَّةِ وَكَانَ الْاِطِّلَاعُ عَلٰى دَقَائِقِهَا وَالْاِحَاطَةُ بِكُنْهِ حَقَائِقِهَا لَايُمْكِنُ اِلَّا بِالْعِلْمِ الْمَرْسُوْمِ بِالْمَنْطِقِ اِذْبِهٖ يُعْرَفُ صِحَّتُهَا مِنْ سُقْمِهَا وَغَثُّهَا مِنْ سَمَنِهَا فَاَشَارَ اِلَىَّ مَنْ سَعِدَ بِلُطْفِ الْحَقِّ وَامْتَازَ بِتَايِيْدِهٖ مِنْ بَيْنِ كَافَّةِ الْخَلْقِ وَمَالَ اِلٰى جَنَابِهِ الدَّانِيْ وَالْقَاصِيْ وَاَفْلَحَ بِمُتَابَعَتِهِ الْمُطِيْعُ وَالْعَاصِيْ

﴿ترجمہ﴾: اور حمد وصلوۃ کے بعد چونکہ عقلاء کے اتفاق اور فضلاء کے اجماع سے یہ بات ثابت ہوگئی کہ علوم تمام کے تمام خاص طور پر علوم یقینیہ اعلیٰ درجے کے مطلوب اور عمدہ ترین فضائل ہیں اور یہ کہ بے شک اس علم والا تمام انسانوں میں اشرف واکرم ہوتا ہے اور اس کا نفس بہت جلد عقول ملکیہ تک پہنچ جاتا ہے اور ان علوم کی باریکیوں پر واقفیت اور ان کے حقائق کی تہہ سے باخبر ہونا ناممکن ہے مگر اس علم کے ذریعے جس کا نام منطق رکھا گیا ہے اس لئے کہ اس علم (منطق) کی وجہ سے پہچانا جاتا ہے علوم کی صحت کو ان کی غلطی سے اور ان کے ضعف کو ان کی قوت سے پس رہنمائی کی میری اس شخص نے جو نیک بخت ہو گئے اللہ تعالیٰ کی مہربانی کیساتھ اور ممتاز ہو گئے اس کی تائید کیساتھ تمام مخلوق میں سے اور متوجہ ہوئے اس کی بارگاہ کی طرف قریب رہنے والا اور دور رہنے والا اور کامیاب ہوئے اس کی پیروی کے ساتھ فرمانبردار اور عاصی۔

﴿تشریح﴾:

وَبَعْدُ ظروف زمانی میں سے ہے اور لازم الاضافت ہے اس کی تین حالتیں ہیں۔

1: اس کا مضاف الیہ مذکور ہو۔

2: مضاف الیہ نسیاً منسیاً ہو یعنی لفظوں میں بھی نہ ہو اور متکلم کی نیت میں بھی نہ ہو۔

3: مضاف الیہ محذوف منوی ہو یعنی لفظوں میں تو نہ ہو لیکن متکلم کی نیت میں ہو۔

✿ پہلی دو صورتوں میں تو معرب ہوتا ہے لیکن آخری اور تیسری صورت میں مبنی ہوتا ہے۔

﴿سوال﴾: فَلَمَّا كَانَ الخ: پر داخل شدہ فاء جزائیہ ہے جبکہ ماقبل میں شرط تو مذکور نہیں؟

﴿جواب﴾:1 کبھی ظروف زماں شرط کے معنیٰ کو بھی متضمن ہوتے ہیں اور یہاں بھی بَعْدُ شرط کے معنیٰ کو متضمن ہے اس لئے اس کے جواب میں فاء کا آنا صحیح ہے۔ جیسے قران مجید میں ہے اِذْلَمْ يَهْتَدُوْا بِهٖ فَسَيَقُوْلُوْنَ هٰذَا اِفْكٌ قَدِيْمٌ

﴿جواب﴾2: کبھی حرف شرط مقدر ہوتا ہے جیسا کہ یہاں بھی مقدر اَمَّا حرف شرط ہے اور قاعدہ ہے وَالْمُقَدَّرُ كَالْمَلْفُوْظِ "کہ مقدر ملفوظ کی طرح ہوتا ہے"۔ لہٰذا اَمَّا مُقَدَّرَہ کے جواب میں اسی فاء کو لایا گیا ہے جس طرح اَمَّا مَلْفُوْظَہ کے جواب میں لایا جاتا ہے۔

فَلَمَّا كَانَ بِاتِّفَاقِ اَهْلِ الخ: سے غرض مصنف علیہ الرحمۃ شمسیہ کی تصنیف کی وجہ بیان کرنی ہے۔

1 کہ اہل عقل اور ارباب فضل کا اتفاق ہے کہ علوم میں بالخصوص علوم یقینیہ اعلیٰ درجے کے مطالب اور قابل فخر

مناقب سے ہیں۔

2: اس پر بھی اتفاق ہے کہ علوم یقینیہ والے لوگوں میں اشرف وافضل ہوتے ہیں۔

3: اس پر بھی اتفاق ہے کہ علوم یقینیہ والے کا نفس عقول ملکیہ کے ساتھ متصل ہونے میں سرعت کرتا ہے۔

4: علوم کے دقائق پر مطلع اوران کی حقیقتوں کا کما حقہ احاطہ کرنا علوم یقینیہ میں سے سوائے اس علم کے ممکن نہیں کہ جس کا نام منطق رکھا جاتا ہے۔

☆ اطباق بمعنیٰ اجماع......مناقب منقبۃ کی جمع ہے بمعنیٰ عمدہ فعل اور قابل فخر کام......عقول !عقل کی جمع ہے اور عقول ملکیہ سے مراد عقول عشرہ ہیں......دقائق !دقیقۃ کی جمع ہے بمعنیٰ باریک بات......حقائق !حقیقۃ کی جمع ہے......سقیم بمعنیٰ بیماری۔ غث بمعنیٰ کھوٹ......سمین بمعنیٰ موٹاپن۔

## شمسیہ کو تالیف کرنے کی وجہ:

**فَاَشَارَاِلٰی مَنْ سَعِدالخ:** یعنی علوم میں بالخصوص علوم یقنیہ اور علوم یقینیہ میں علم منطق کو جب اہمیت حاصل ہے اور بیشتر اس میں خوبیاں پائی جاتی ہیں، تو مجھے ایک عظیم المرتبت اور باوقار شخصیت نے اس فن میں ایک ایسی کتاب لکھنے کا اشارہ فرمایا جو تمام اصول وضوابط کی جامع ہو......کتاب اگر چہ مختصر ہو لیکن تمام مسائل اس میں پائے جائیں......یہ اشارہ چونکہ کسی معمولی شخصیت کا نہیں تھا اور نہ ہی کسی فضول کتاب کے لکھنے کے متعلق تھا......اس لئے میں نے اس کی تصنیف میں کوئی تأمل نہیں کیا۔ پس اول فرصت میں ہی اسے پایۂ تکمیل تک پہنچا دیا۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

**﴿عبارت﴾:** وَهُوَ الْمَوْلٰی الصَّدْرُ الْاَعْظَمُ الصَّاحِبُ الْمُعَظَّمُ الْعَالِمُ وَالْفَاضِلُ الْمَقْبُوْلُ، الْمُنْعِمُ الْمُحْسِنُ، الْمُقْبِلُ النَّسِيْبُ، ذُوالْمَنَاقِبِ وَالْمَفَاخِرِ، شَمْسُ الْمِلَّةِ وَالدِّيْنِ، بَهَاءُ الْاِسْلَامِ وَالْمُسْلِمِيْنَ قُدْوَةُ الْاَكَابِرِ وَالْاَمَاثِلِ مَلِكُ الصُّدُوْرِ وَالْاَفَاضِلِ ،قُطْبُ الْاَعَالِيْ، فَلَكُ الْمَعَالِيْ مُحَمَّدُ بْنُ الْمَوْلٰی الصَّدْرُ الْمُعَظَّمُ الصَّاحِبُ الْاَعْظَمُ دُسْتُوْرُ الْاٰفَاقِ اٰصِفُ الزَّمَانِ، مَلِكُ وُزَرَاءِ الشَّرْقِ وَالْغَرْبِ، صَاحِبُ دِيْوَانِ الْمَمَالِكِ ،بَهَاءُ الْحَقِّ وَالدِّيْنِ، وَمُؤَيِّدُ عُلَمَاءِ الْاِسْلَامِ وَالْمُسْلِمِيْنَ، قُطْبُ الْمُلُوْكِ وَالسَّلَاطِيْنِ ، مُحَمَّدٌ اَدَامَ اللّٰهُ ظِلَالَهُمَا وَضَاعَفَ جَلَالَهُمَا الَّذِيْ مَعَ حِدَاثَةِ سِنِّهٖ فَاقَ بِالسَّعَادَاتِ الْاَبَدِيَّةِ وَالْكَرَامَاتِ السَّرْمَدِيَّةِ وَاخْتَصَّ بِالْفَضَائِلِ الْجَمِيْلَةِ وَالْخَصَائِصِ الْحَمِيْدَةِ بِتَحْرِيْرِ كِتَابٍ فِي الْمَنْطِقِ جَامِعٍ لِقَوَاعِدِهٖ حَاوٍ لِاُصُوْلِهٖ وَضَوَابِطِهٖ

**﴿ترجمہ﴾:** اور وہ سردار، آقا، وزیر اعظم، عالم، فاضل، مقبول، منعم، محسن، حسب ونسب والا، فضائل اور کارناموں والا

**وَاَمَّاعَلٰی رَأْیِ الْحُکَمَاءِ الخ:** تصدیق کے مرکب ہونے کا قول متکلمین میں سے امام رازیؒ اور ان کے متبعین کا ہے......لیکن بسیط ہونے کا قول جمہور حکماء کا ہے......کیونکہ حکماء کے نزدیک، تصدیق صرف "حکم" کا نام ہے جس کو اذعان بھی کہا جاتا ہے البتہ تصورات ثلاثہ (تصور محکوم الیہ و تصور محکوم بہ و تصور نسبت حکمیہ) اس کے تحقق کیلئے شرط ہیں یعنی حکم و اذعان کیلئے تصور نسبت حکمیہ ضروری ہے ......اور تصور نسبت حکمیہ کیلئے تصور محکوم علیہ اور تصور محکوم بہ ضروری ہے ......لہٰذا حکم و اذعان کیلئے تینوں تصورات کا ہونا لازم و ضروری ہے۔

**وَالْفَرْقُ بَیْنَهُمَا الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ امام رازی علیہ الرحمۃ اور حکماء کے درمیان تصدیق کے بارے میں فرق کو بیان کرنا ہے کہ ان کے درمیان کئی وجوہ سے فرق ہے۔

1: حکماء کے نزدیک تصدیق بسیط کیونکہ تصدیق نفس حکم ہے جبکہ امام رازی علیہ الرحمۃ کے نزدیک تصدیق مرکب ہے۔ کیونکہ تصورات ثلثہ اور حکم کے مجموعہ کا نام ہے۔

2: حکماء کے نزدیک تصورات ثلثہ تصدیق کے لئے شرط ہیں اور اسکی حقیقت میں داخل نہیں جبکہ امام رازی کے نزدیک تصدیق کے لئے تصورات ثلثہ شرط نہیں بلکہ شطر ہیں اور اسکی حقیقت میں داخل ہیں۔

3: حکماء کے نزدیک حکم عین تصدیق ہے جبکہ امام رازی علیہ الرحمۃ کے نزدیک حکم عین تصدیق نہیں بلکہ جزء تصدیق ہے،

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## علم کی تقسیم مشہورہ پر وارد اعتراض اور اس کا جواب

**﴿عبارت﴾:** وَاعْلَمْ اَنَّ الْمَشْهُوْرَةَ فِیْمَا بَیْنَ الْقَوْمِ اَنَّ الْعِلْمَ اِمَّا تَصَوُّرٌ وَاِمَّا تَصْدِیْقٌ وَالْمُصَنِّفُ عَدَلَ عَنْهُ اِلَی التَّصَوُّرِ السَّاذَجِ وَاِلَی التَّصْدِیْقِ وَسَبَبُ الْعُدُوْلِ عَنْهُ وُرُوْدُ الْاِعْتِرَاضِ عَلَی التَّقْسِیْمِ الْمَشْهُوْرِ مِنْ وَجْهَیْنِ اَلْاَوَّلُ اَنَّ التَّقْسِیْمَ فَاسِدٌ لِاَنَّ اَحَدَ الْاَمْرَیْنِ لَازِمٌ وَهُوَ اِمَّا اَنْ یَّکُوْنَ قِسْمُ الشَّیْءِ قَسِیْمًا لَهٗ اَوْیَکُوْنَ قَسِیْمُ الشَّیْءِ قِسْمًا مِنْهُ وَهُمَا بَاطِلَانِ وَذٰلِكَ لِاَنَّ التَّصْدِیْقَ اِنْ کَانَ عِبَارَةً عَنِ التَّصَوُّرِ مَعَ الْحُکْمِ وَالتَّصَوُّرُ مَعَ الْحُکْمِ قِسْمٌ مِّنَ التَّصَوُّرِ فِی الْوَاقِعِ وَقَدْ جُعِلَ فِی التَّقْسِیْمِ الْمَشْهُوْرِ قَسِیْمًا لَهٗ فَیَکُوْنُ قِسْمُ الشَّیْءِ قَسِیْمًا لَهٗ وَهُوَ الْاَمْرُ الْاَوَّلُ وَاِنْ کَانَ عِبَارَةً عَنِ الْحُکْمِ وَالْحُکْمُ قَسِیْمٌ لِلتَّصَوُّرِ وَقَدْ جُعِلَ فِی التَّقْسِیْمِ قِسْمًا مِّنَ الْعِلْمِ الَّذِیْ هُوَ نَفْسُ التَّصَوُّرِ فَیَکُوْنُ قَسِیْمُ الشَّیْءِ قِسْمًا مِنْهُ وَهُوَ الْاَمْرُ الثَّانِیْ وَهٰذَا الْاِعْتِرَاضُ اِنَّمَا یَرِدُ اِذَا قُسِّمَ الْعِلْمُ اِلٰی مُطْلَقِ التَّصَوُّرِ وَالتَّصْدِیْقِ کَمَا هُوَ الْمَشْهُوْرُ وَاَمَّا اِذَا قُسِّمَ الْعِلْمُ اِلَی التَّصَوُّرِ السَّاذَجِ وَاِلٰی

التَّصْدِيْقِ كَمَا فَعَلَهُ الْمُصَنِّفُ فَلَاوُرُوْدَلَهُ عَلَيْهِ لِاَنَّانَخْتَارُاَنَّ التَّصْدِيْقَ عِبَارَةٌ عَنِ التَّصَوُّرِمَعَ الْحُكْمِ فَقَوْلُهُ وَالتَّصَوُّرِمَعَ الْحُكْمِ قِسْمٌ مِّنَ التَّصَوُّرِ قُلْنَااِنْ اَرَدْتُّمْ بِهٖ اَنَّهٗ قِسْمٌ مِّنَ التَّصَوُّرِ السَّاذَجِ الْمُقَابِلِ لِلتَّصْدِيْقِ فَظَاهِرٌ اَنَّهٗ لَيْسَ كَذَالِكَ وَاِنْ اَرَدْتُّمْ بِهٖ اَنَّهٗ قِسْمٌ مِّنْ مُّطْلَقِ التَّصَوُّرِ فَمُسَلَّمٌ لٰكِنْ قَسِيْمُ التَّصْدِيْقِ لَيْسَ مُطْلَقِ التَّصَوُّرِ بَلِ التَّصَوُّرُ السَّاذَجُ فَلَايَلْزَمُ اَنْ يَّكُوْنَ قِسْمُ الشَّيْءِ قَسِيْمًالَهٗ

﴿ترجمہ﴾: اور جان لیں! کہ قوم مناطقہ کے درمیان مشہور تقسیم یہ ہے کہ علم یا تو تصور ہے یا تو تصدیق، اور مصنف علیہ الرحمۃ نے اس سے تصور ساذج اور تصدیق کی طرف عدول کیا ہے، مشہور تقسیم پر دوطرح سے اعتراض وارد ہوتا ہے، پہلا یہ کہ یہ تقسیم فاسد ہے کیونکہ دو باتوں میں سے کوئی ایک بات لازم آتی ہے اور وہ یہ ہے کہ یا تو شی ء کی قسم کا شی ء کا قسیم ہونا ، یا شی ء کے قسیم کا شی ء کی قسم ہونا اور یہ دونوں باطل ہیں اور یہ اس لئے کہ اگر تصدیق! تصور مع الحکم کا نام ہو اور تصور مع الحکم جو واقع میں تصور کی ایک قسم ہے اور تقسیم مشہور میں اس کو تصور کا قسیم قرار دیا گیا ہے پس شی ء کی قسم کا قسیم ہونا لازم آ گیا، اور یہ پہلا امر ہے اور اگر تصدیق !الحکم کا نام ہو اور حکم حقیقت میں تصور کی قسیم ہے حالانکہ تقسیم مشہور میں اس کو اس علم کی قسم قرار دیا گیا ہے جو نفس تصور ہے پس قسیم شی ء کا قسم شی ء ہونا لازم آ گیا اور یہ دوسرا امر ہے۔ اور یہ اعتراض اسی وقت وارد ہوتا ہے جب کہ علم کی تقسیم مطلق تصور اور تصدیق کی طرف کی جائے جیسا کہ وہ مشہور ہے اور بہر حال جب علم کی تقسیم تصور ساذج اور تصدیق کی طرف کی جائے جیسا کہ مصنف علیہ الرحمۃ نے کیا ہے تو پھر یہ اعتراض وارد نہیں ہوتا، اس لئے کہ ہم یہ اختیار کریں گے کہ تصدیق تصور مع الحکم کا نام ہے، پس معترض کا قول "و التصور مع الحکم قسم من التصور" (کے بارے میں) ہم کہیں گے کہ اگر آپ کی مراد یہ ہے کہ وہ اس تصور ساذج کی قسم ہے جو تصدیق کا مقابل ہے تب تو ظاہر ہے کہ اس طرح نہیں ہے اور اگر آپ کی مراد یہ ہے کہ وہ مطلق تصور کی قسم ہے تو یہ تسلیم ہے لیکن تصدیق کا قسیم مطلق تصور نہیں ہے، بلکہ تصور ساذج ہے لہٰذا قسم شئی کا قسیم ہونا لازم نہیں آتا ہے۔

﴿تشریح﴾:

**وَاعْلَمْ اَنَّ الْمَشْهُوْرَةَ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ایک سوال مقدر کا جواب دینا ہے۔

﴿سوال﴾: علم کی مشہور تقسیم یوں تھی العلم اما تصور او تصدیق کہ علم کی دو قسمیں ہیں (۱) تصور۔ (۲) تصدیق ...... جبکہ مصنف علیہ الرحمۃ نے علم کی تقسیم کی ہے العلم اما تصور ساذج او تصدیق کہ علم کی دو قسمیں ہیں (۱) تصور ساذج (۲) تصدیق۔ سوال یہ ہے کہ مصنف علیہ الرحمۃ نے علم کی مشہور تقسیم سے عدول کیوں کیا ہے؟

﴿جواب﴾ مشہور تقسیم پر دو اعتراض وارد ہوتے تھے، پس اس لئے مصنف علیہ الرحمۃ نے ان اعتراضات سے

بچنے کے لئے مشہور تقسیم سے عدول کیا ہے......اور وہ اعتراض مندرجہ ذیل ہیں۔

قبل از اعتراضات چند تمہیدی باتوں کا جاننا ضروری ہے۔

(۱) قسم الشی۔ (۲) قسیم الشی۔ (۳) قسم الشی کا قسیم الشی ہونا۔ (۴) قسیم الشی کا قسم الشی ہونا

☆ قسم الشی: وہ چیز ہے کہ جو شی سے اخص ہو کر شی کے تحت داخل ہو۔ جیسے اسم کلمہ کی ایک قسم ہے اور کلمہ سے اخص ہو کر کلمہ کے تحت داخل ہے۔

☆ قسیم الشی:۔ وہ چیز ہے جو شی کے مقابل اور مبائن ہو اس طور پر کہ پھر وہ دونوں کسی تیسری چیز کے تحت داخل ہوں جیسے اسم فعل کے مقابل اور مبائن ہے پھر یہ دونوں مل کر کلمہ کے تحت داخل ہیں۔

☆ قسم الشی کا قسیم الشی ہونا:۔ اس کا مطلب یہ ہے کے ایک چیز حقیقت میں شی کی قسم ہو اور اس چیز کو اس شی کا مقابل بنا دیا جائے جیسے اسم! کلمہ کی قسم ہے لیکن ہم یوں کہیں اللفظ اما کلمۃ او اسم اب اسم حقیقۃ میں کلمہ کی قسم ہے لیکن یہاں اس کا مقابل بنا دیا گیا ہے۔

☆ قسیم الشی کا قسم الشی ہونا:۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ ایک چیز حقیقت شی کا مقابل ہو لیکن اس چیز کو اس شی کی قسم بنا دیا جائے جیسے ہم یوں کہیں الاسم اما فعل او حرف یہاں پر فعل حقیقت میں اسم کا قسیم تھا لیکن ہم نے فعل کو اسم کی قسم بنا دیا ہے قسم الشی کا قسیم الشی ہونا اور قسیم الشی کا قسم الشی ہونا دونوں باطل ہیں۔

﴿اعتراض﴾:1 ہم آپ سے پوچھتے ہیں کہ علم کی مشہور تقسیم العلم اما تصور او تصدیق میں تصدیق سے آپ کی کیا مراد ہے؟ تصور مع الحکم مراد ہے...... یا نفس حکم مراد ہے...... اگر آپ کہیں کہ ہماری تصدیق سے مراد تصور مع الحکم ہے تو پھر اس صورت میں قسم الشی کا قسیم الشی ہونا لازم آئیگا وہ اس طرح کہ مشہور تقسیم میں تصور مع الحکم کو مطلق تصور کا قسیم بنایا جا رہا ہے۔ حالانکہ حقیقت میں تصور مع الحکم مطلق تصور کی ایک قسم ہے یہی معنی ہے قسم الشی کے قسیم الشی ہونے کا اور قسم الشی کا قسیم الشی ہونا باطل ہے جو تقسیم باطل پر مشتمل ہے وہ خود بھی باطل ہے...... اگر آپ کہیں کہ ہماری تصدیق سے مراد نفس حکم ہے تو اس صورت میں قسیم الشی کا قسم الشی ہونا لازم آئیگا وہ اس طرح کہ نفس حکم! نفس الامر اور حقیقت میں تصور کا قسیم ہے کیونکہ تصور میں حکم نہیں ہوتا لیکن مشہور تقسیم میں اسے علم کی قسم بنا دیا گیا جو تصور کے مرادف ہے گویا کہ اس کو تصور کی قسم بنا دیا گیا ہے یہی معنی ہے قسیم الشی کے قسم الشی ہونے کا اور قسیم الشی کا قسم الشی ہونا باطل ہے اور جو تقسیم! باطل پر مشتمل ہو تو وہ بھی باطل ہے۔

**وَاَمَّا اِذَا قُسِّمَ الْعِلْمُ الخ:** مصنف علیہ الرحمۃ نے علم کی جو تقسیم کی ہے تصورِ ساذج اور تصدیق کی طرف اس پر یہ اعتراض وارد نہیں ہوتا کیونکہ تصدیق سے یہاں ہماری مراد تصور مع الحکم ہے اور تصور مع الحکم مراد لینے کی صورت میں قسم الشی کا قسیم الشی ہونا

لازم نہیں آتا اس لئے کہ اگر اعتراض ہوتا تو یوں ہوتا کہ تصور مع الحکم نفس الامر اور حقیقت میں تصور کی قسم ہے اور یہاں اس کو تصور کا قسیم بنایا جارہا ہے تو ہم معترض سے پوچھیں گے کہ کون سے تصور کی قسم ہے اگر وہ کہے کہ تصور ساذج کی قسم ہے تو یہ صریح البطلان ہے اور اگر وہ کہے کہ مطلق تصور کی قسم ہے تو یہ مسلم ہے لیکن مصنف علیہ الرحمۃ نے بھی تو تصور مع الحکم کو مطلق تصور کی قسم بنایا ہے قسیم تو نہیں بنایا الغرض تصور مع الحکم جسکی قسم ہے اسکا قسیم بنایا......اور جسکا قسیم بنایا ہے اس کی قسم نہیں ہے لہٰذا قسم الشی کا قسیم الشی ہونا لازم نہ آیا۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## علم کی تقسیم مشہورہ پر وارد اعتراض ثانی اور اس کا جواب

﴿عبارت﴾: وَالثَّانِي اَنَّ الْمُرَادَ بِالتَّصَوُّرِ اِمَّا الْحُضُوْرُ الذِّهْنِيُّ مُطْلَقًا اَوِ الْمُقَيَّدُ بِعَدَمِ الْحُكْمِ فَاِنْ عُنِيَ بِهِ الْحُضُوْرُ الذِّهْنِيُّ مُطْلَقًا لَزِمَ اِنْقِسَامُ الشَّيْءِ اِلٰى نَفْسِهٖ وَاِلٰى غَيْرِهٖ لِاَنَّ الْحُضُوْرَ الذِّهْنِيَّ مُطْلَقًا نَفْسُ الْعِلْمِ وَاِنْ عُنِيَ بِهِ الْمُقَيَّدُ بِعَدَمِ الْحُكْمِ اِمْتَنَعَ اِعْتِبَارُ التَّصَوُّرِ فِي التَّصْدِيْقِ لِاَنَّ عَدَمَ الْحُكْمِ حِيْنَئِذٍ يَكُوْنُ مُعْتَبَرًا فِي التَّصَوُّرِ فَلَوْ كَانَ التَّصَوُّرُ مُعْتَبَرًا فِي التَّصْدِيْقِ لَكَانَ عَدَمُ الْحُكْمِ مُعْتَبَرًا فِيْهِ اَيْضًا وَ الْحُكْمُ مُعْتَبَرٌ فِيْهِ اَيْضًا فَلَزِمَ اِعْتِبَارُ الْحُكْمِ وَعَدَمُهٗ فِي التَّصْدِيْقِ وَاِنَّهٗ مُحَالٌ وَجَوَابُهٗ اَنَّ التَّصَوُّرَ يُطْلَقُ بِالْاِشْتِرَاكِ عَلٰى مَا اعْتُبِرَ فِيْهِ عَدَمُ الْحُكْمِ وَهُوَ التَّصَوُّرُ السَّاذَجُ وَعَلَى الْحُضُوْرِ الذِّهْنِيِّ مُطْلَقًا كَمَا وَقَعَ التَّنْبِيْهُ عَلَيْهِ وَالْمُعْتَبَرُ فِي التَّصْدِيْقِ لَيْسَ هُوَ الْاَوَّلُ بَلِ الثَّانِيْ وَالْحَاصِلُ اَنَّ الْحُضُوْرَ الذِّهْنِيَّ مُطْلَقًا هُوَ نَفْسُ الْعِلْمِ وَالتَّصَوُّرُ اِمَّا اَنْ يُعْتَبَرَ بِشَرْطِ شَيْءٍ اَيِ الْحُكْمُ وَيُقَالُ لَهُ التَّصْدِيْقُ اَوْ بِشَرْطِ لَا شَيْءَ اَيْ عَدَمِ الْحُكْمِ وَيُقَالُ لَهُ التَّصَوُّرُ السَّاذَجُ اَوْ لَا بِشَرْطِ شَيْءٍ وَهُوَ مُطْلَقُ التَّصَوُّرِ فَالْمُقَابِلُ لِلتَّصْدِيْقِ هُوَ التَّصَوُّرُ بِشَرْطِ لَا شَيْءَ وَالْمُعْتَبَرُ فِي التَّصْدِيْقِ شَرْطًا اَوْ شَطْرًا هُوَ التَّصَوُّرُ لَا بِشَرْطِ شَيْءٍ فَلَا اِشْكَالَ

﴿ترجمہ﴾: دوسرا اعتراض یہ ہے کہ تصور سے مراد یا تو حضور ذہنی مطلق ہے یا مقید بعدم الحکم، پس اگر اس سے حضور ذہنی مطلق مراد ہو تو انقسام الشی ءالی نفسہ والی غیرہ لازم آتا ہے اس لئے کہ حضور ذہنی مطلق بعینہٖ علم ہے اور اگر اس سے مراد حضور ذہنی مقید بعدم الحکم ہو تو تصدیق میں تصور کا اعتبار کرنا محال ہوگا، اس لئے کہ عدم حکم اس وقت تصور میں معتبر ہے پس اگر تصدیق میں تصور کا اعتبار ہو تو تصدیق میں عدم حکم بھی معتبر ہوگا اور حکم بھی معتبر ہوگا پس تصدیق میں حکم اور عدم حکم (دونوں) کا اعتبار کرنا لازم آئے گا اور یہ محال ہے، اور اس (اعتراض) کا جواب یہ ہے کہ تصور کا اطلاق بطریق اشتراک

(دو چیزوں پر ہوتا ہے) اس پر بھی ہوتا ہے کہ جس میں عدم حکم معتبر ہے یعنی تصور ساذج اور حضور ذہنی مطلق پر بھی ہوتا ہے جیسا کہ اس پر تنبیہ ہو چکی اور تصدیق میں پہلا نہیں، بلکہ دوسرا (یعنی حضور ذہنی مطلق) معتبر ہے۔اور حاصل جواب یہ ہے کہ حضور ذہنی مطلق تو بعینہٖ علم ہے اور تصور یا تو بشرط شئی یعنی بشرط الحکم معتبر ہے، اس کو تصدیق کہا جاتا ہے یا بشرط لا شئی یعنی بشرط عدم الحکم معتبر ہے، اور اس کو تصور ساذج کہا جاتا ہے یا لا بشرط شئی اور وہ مطلق تصور ہے پس تصدیق کا مقابل وہ تصور بشرط لا شئی ءہے اور تصدیق میں شرطاً یا شطراً تصور لا بشرط شئی ءیعنی تصور مطلق معتبر ہے، پس (اب کوئی) اشکال (وارد) نہیں (ہوسکتا)۔

﴿تشریح﴾:

وَالثَّانِيْ اَنَّ الْمُرَادَ بِالتَّصَوُّرِ الخ: سے غرضِ شارح علیہ الرحمۃ تقسیم مشہور پر وارد ہونے والے اعتراض ثانی کو نقل کرنا ہے اعتراض ثانی کو سمجھنے سے پہلے چند تمہیدی باتوں کا جاننا ضروری ہے۔

1: اِنْقِسَامُ الشَّیْءِ اِلٰی نَفْسِهٖ کہ مقسم اور قسم میں عینیت پیدا ہو جائے اور وہ دونوں شی واحد ہو جائیں اور ان دونوں کے درمیان تساوی کی نسبت ہو جائے یہ باطل ہے اس لئے کہ مقسم اور قسم کے درمیان عموم وخصوص مطلق کی نسبت ہوتی ہے نہ کہ تساوی کی۔

2 اِشْتِرَاطُ الشَّیْءِ بِنَقِیْضِهٖ کہ شے کے وجود کے لئے اسکی نقیض کو شرط قرار دے دیا جائے اور یہ بھی باطل ہے۔

3: تَرَكُّبُ الشَّیْءِ مِنَ النَّقِیْضَیْنِ کہ کوئی چیز دو نقیضوں سے مرکب ہو وَهٰذَا بَاطِلٌ بِالْاِتِّفَاقِ۔

4: تصور تصدیق کے لئے شرط ہے عند الحکماء اور جزء ہے عند الامام الرازی۔

﴿اعتراض﴾:2 مشہور تقسیم یوں ہے اَلْعِلْمُ اِمَّا تَصَوُّرٌ اَوْ تَصْدِیْقٌ ہم آپ سے پوچھتے ہیں کہ تصور سے آپ کی کیا مراد ہے...... مطلق حضور ذہنی مراد ہے یا حضور ذہنی مقید بعدم الحکم؟...... اگر آپ کہیں کہ تصور سے ہماری مراد مطلق حضور ذہنی ہے تو اس صورت میں انقسام الشی الی نفسہ کی خرابی لازم آئیگی وہ اس طرح کہ مطلق حضور ذہنی بعینہٖ علم ہے تو تقسیم کا حاصل ہوگا اَلْعِلْمُ اِمَّا عِلْمٌ اَوْ تَصْدِیْقٌ اور یہ اِنْقِسَامُ الشَّیْءِ اِلٰی نَفْسِهٖ ہے اور یہ باطل ہے۔

اور اگر آپ کہیں کہ تصور سے ہماری مراد حضور ذہنی مقید بعدم الحکم ہے تو اس صورت میں تصدیق میں تصور کا اعتبار کرنا ہی ممتنع ہوگا اس لیے کہ اگر تصور سے مراد حضور ذہنی مقید بعدم الحکم ہوا اور اس کا تصدیق میں اعتبار کیا جائے تو حکماء کے مذہب پر اِشْتِرَاطُ الشَّیْءِ بِنَقِیْضِهٖ کی خرابی لازم آئیگی اور امام رازی کے مذہب پر تَرَكُّبُ الشَّیْءِ مِنَ النَّقِیْضَیْنِ کی خرابی لازم آئیگی۔ اِشْتِرَاطُ الشَّیْءِ بِنَقِیْضِهٖ کی خرابی اس طرح لازم آتی ہے کہ حکماء کے نزدیک تصور تصدیق کے لئے شرط ہے اور تصور میں عدم حکم معتبر ہے تو گویا کہ عدم الحکم شرط ہے تصدیق کے لئے، اور تصدیق نام ہے نفس حکم کا گویا کہ عدم الحکم شرط ہے حکم کیلئے یہی اشتراط الشی بنقیضہ ہے اور یہ باطل ہے اور تَرَكُّبُ الشَّیْءِ مِنَ النَّقِیْضَیْنِ کی خرابی اس طرح لازم آتی ہے کہ تصور

امام رازی کے نزدیک تصدیق کے لئے شطر اور جز ہے اور تصور میں عدم الحکم معتبر ہے تو گویا کہ عدم الحکم جز ہے تصدیق کے لئے اور تصدیق کا ایک جز حکم بھی ہے گویا کہ تصدیق مرکب ہوئی حکم اور عدم الحکم سے یہی تَرَکُّبُ الشَّیْءِ مِنَ النَّقِیْضَیْنِ ہے جو کہ باطل ہے اور جو تقسیم باطل پر مشتمل ہو تو وہ خود بھی باطل ہوتی ہے جبکہ ہماری تقسیم العلم اما تصور ساذج او تصدیق میں یہ دونوں خرابیاں لازم نہیں آتیں اس لئے کے تصور سے ہماری مراد حضور ذہنی مقید بعدم الحکم ہے اور تصدیق میں وہ تصور معتبر ہے جو مطلق حضور ذہنی کے معنی میں ہے یعنی تصدیق میں تصور بمعنی حضور ذہنی مقید بعدم الحکم معتبر نہیں لہٰذا عدم الحکم تصدیق میں نہ شرط ہونے کی حیثیت سے معتبر ہے کہ اِشْتِرَاطُ الشَّیْءِ بِنَقِیْضِہٖ کی خرابی لازم آئے اور نہ ہی جز ہونے کی حیثیت سے معتبر ہے کہ تَرَکُّبُ الشَّیْءِ مِنَ النَّقِیْضَیْنِ کی خرابی لازم آئے لہٰذا یہ دونوں خرابیاں ہماری تقسیم میں لازم نہیں آتیں۔

**وَجَوَابُہٗ اَنَّ التَّصَوُّرَ الخ:** سے غرضِ شارح علیہ الرحمۃ تقسیم مشہورہ پر وارد ہونے والے اعتراض ثانی کا جواب دینا ہے۔

**﴿جواب﴾:** تصور کہ دو معنی ہیں۔(1) مطلق حضور ذہنی۔(2) حضور ذہنی مقید بعدم الحکم۔ علم کی مشہور تقسیم یعنی اَلْعِلْمُ اِمَّا تَصَوُّرٌ اَوْ تَصْدِیْقٌ میں تصور سے مراد حضور ذہنی مقید بعدم الحکم ہے لیکن تصدیق میں جو تصور شرطا یا شطرا معتبر ہے عَلٰی اِخْتِلَافِ الْمَذْہَبَیْنِ وہ بمعنی مطلق حضور ذہنی ہے، حضور ذہنی مقید بعدم الحکم نہیں، لہٰذا عدم الحکم تصدیق کے لئے نہ تو جزء ہونے کی حیثیت سے معتبر ہے اور نہ ہی شرط ہونے کی حیثیت سے معتبر ہے، لہٰذا نہ تو اِشْتِرَاطِ الشَّیْءِ بِنَقِیْضِہٖ کی خرابی لازم آئیگی اور نہ ہی تَرَکُّبُ الشَّیْءِ مِنَ النَّقِیْضَیْنِ کی خرابی لازم آئے گی اور یہی جواب (کہ اَلْعِلْمُ اِمَّا تَصَوُّرٌ اَوْ تَصْدِیْقٌ میں تصور سے مراد حضور ذہنی مقید بعدم الحکم ہے اور جو تصور مقسم ہے اور بمعنی مطلق حضور ذہنی) اعتراض اول کا بھی بن سکتا ہے وہ اس کی طرح کہ اعتراض اول کی شق اول یہ تھی کہ ہم آپ سے پوچھتے ہیں کہ مشہور تقسیم اَلْعِلْمُ اِمَّا تَصَوُّرٌ اَوْ تَصْدِیْقٌ میں تصدیق سے مراد کیا ہے؟ اگر آپ کہیں کہ ہماری مراد تصور مع الحکم ہے تو پھر قِسْمُ الشَّیْءِ کا قَسِیْمُ الشَّیْءِ ہونا لازم آتا ہے اس لئے کہ تصور مع الحکم حقیقت میں تصور کی قسم ہے جبکہ مشہور تقسیم میں اس کو تصور کا قسیم بنا دیا گیا تو ہم آپ سے پوچھیں گے کہ کون سے تصور کی قسم ہے تصور بمعنی حضور ذہنی مطلقاً کی یا تصور بمعنی حضور ذہنی مقید بعدم الحکم کی اگر آپ کہیں کہ تصور بمعنی حضور ذہنی مقید بعدم الحکم کی قسم ہے تو یہ صریح البطلان ہے اس لئے کہ تصور مع الحکم میں حکم ہے اور حضور ذہنی مقید بعدم الحکم میں حکم نہیں ہے اور اگر آپ کہیں کہ تصور بمعنی حضور ذہنی مطلقا کی قسم ہے تو یہ مسلم ہے تقسیم مشہور میں بھی تصور مع الحکم کو تصور بمعنی حضور ذہنی مطلق کی قسم بنا دیا گیا ہے نہ کہ حضور ذہنی مقید بعدم الحکم کی، تو تصور مع الحکم جس کی قسم ہے اسے اس کا قسیم نہیں بنایا گیا اور جس کا قسیم بنایا گیا ہے اس کی قسم نہیں ہے لہٰذا قِسْمُ الشَّیْءِ کا قَسِیْمُ الشَّیْءِ ہونا لازم نہیں آئے گا۔

**اعتراض اول کی شق ثانی کا جواب:** اعتراض یہ تھا کہ مشہور تقسیم میں تصدیق سے مراد اگر نفس حکم ہے تو پھر قسیم الشی کا قسم الشی ہونا لازم آتا ہے اس لئے کہ نفس حکم جو حقیقت میں تصور کا قسیم ہے مشہور تقسیم میں اسے علم کی قسم بنا دیا گیا ہے جو تصور کہ مرادف ہے تو گویا اسے تصور کی قسم بنا دیا گیا ہے تو ہم آپ سے پوچھتے ہیں کہ کون سے تصور کا قسیم ہے؟ اگر

آپ کہتے ہیں کہ تصور بمعنی حضور ذہنی مطلقاً کا قسیم ہے تو یہ صریح البطلان ہے اور اگر آپ کہیں کہ تصور بمعنی حضور ذہنی مقید بعدم الحکم کا قسیم ہے تو یہ مسلم ہے اور تقسیم مشہور میں بھی نفس حکم کو حضور ذہنی مقید بعدم الحکم کا ہی قسیم بنایا گیا ہے لہٰذا نفس حکم جس کا قسیم ہے اس کی قسیم نہیں بنایا گیا اور جس کی قسم ہے اس کا قسیم نہیں بنایا گیا تو ثابت ہو گیا کہ مشہور تقسیم میں قسیم الشی کا قسم الشی ہونا لازم نہیں آتا۔

**وَالْحَاصِلُ اَنَّ الْحُضُوْرَ الخ:** سے غرضِ شارح علیہ الرحمۃ خلاصہ جواب بیان کرنا ہے کہ دنیا میں جتنی چیزیں ہیں ان کے تین اعتبار ہیں اور تین حیثیتیں ہیں۔

(۱) کسی چیز کا اعتبار کیا جائے اس طور پر کہ اس میں کسی قید کے ہونے یا نہ ہونے کا لحاظ نہ کیا جائے اس کو اصطلاح میں لابشرط شی کے ساتھ تعبیر کرتے ہیں۔

(۲) کسی چیز کا اعتبار کیا جائے اس طور پر کہ اس میں کسی قید کے ہونے کا لحاظ کیا جائے اس کو اصطلاح بشرط شیء کے ساتھ تعبیر کہتے ہیں۔

(۳) کسی چیز کا اعتبار کیا جائے اس طور پر کہ اس میں کسی قید کے نہ ہونے کا لحاظ کیا جائے اس کو اصطلاح میں بشرط لاشی کے ساتھ تعبیر کرتے ہیں۔

☆ یہی تینوں اعتبارات تصور کے بھی ہے کہ

1: تصور کا اعتبار کیا جائے اس طور کہ اس میں حکم کے ہونے یا نہ ہونے کا لحاظ کیا جائے اس کو تصور لابشرط شی کے مرتبے میں کہتے ہیں یہی تصور مطلق ہے جو علم کے مرادف اور مقسم کا درجہ رکھتا ہے۔

2: تصور کا اعتبار کیا جائے اس طور پر کہ اس میں حکم کے نہ ہونے کا لحاظ کیا جائے اس کو تصور بشرط لاشی کے مرتبے میں کہتے ہیں یہی تصور ساذج ہے جو تصدیق کے مقابل ہے۔

3: تصور کا اعتبار کیا جائے اس طور پر کہ اس میں حکم کے ہونے کا لحاظ کیا جائے اس کو تصور بشرط شی کے مرتبے میں کہتے ہیں یہی تصدیق ہے جو مطلق تصور کی ایک قسم ہے اور اب مشہور تقسیم یعنی العلم اما تصور او تصدیق میں وہ تصور جو تصدیق کے مقابل ہے، وہ بشرط لاشیء کے مرتبے میں ہے اور جو تصور تصدیق میں شرطاً یا شطراً معتبر ہے اور مقسم کا درجہ رکھتا ہے وہ لابشرط شی کے مرتبے میں ہے گویا کہ اس کا تصدیق کے مقابل قسیم ہونا اور لحاظ سے ہے اور اس کا تصدیق میں معتبر ہونا اور لحاظ سے ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## چار دعوے اور ان کے دلائل

﴿عبارت﴾: قَالَ وَلَيْسَ الْكُلُّ مِنْ كُلٍّ مِّنْهُمَا بَدِيْهِيًّا اِلَّا لَمَا جَهِلْنَا شَيْئًا وَلَا نَظْرِيًّا وَاِلَّا لَدَارَ اَوْ تَسَلْسَلَ

﴿ترجمہ﴾: مصنف علیہ الرحمۃ نے کہا اور ان دونوں میں سے ہر ایک سے تمام کی تمام بدیہی نہیں ہے، ورنہ ہم کسی چیز سے جاہل نہ رہتے اور نہ نظری ہے ورنہ دور یا تسلسل لازم آئے گا۔

﴿تشریح﴾:

اس قال میں مصنف علیہ الرحمۃ کی غرض چار دعووں اور ان کی دو دلیلوں کو بیان کرنا ہے......

وَلَيْسَ سے شَيْئًا تک پہلے دو دعوے اور ان کی دلیل کا بیان ہے چنانچہ پہلا دعویٰ یہ ہے تمام تصورات بدیہی نہیں اور دوسرا دعویٰ یہ ہے کہ تمام تصدیقات بھی بدیہی نہیں۔

اِلَّا لَمَا جَهِلْنَا شَيْئًا سے ان دو دعووں کی دلیل کی بیان کو بیان کرنا ہے کہ اگر تمام تصورات اور تمام تصدیقات بدیہی ہوتے تو ہم کسی بھی چیز سے جاہل نہ ہوتے، حالانکہ ایسی بہت سی چیزیں ہیں جو ہمیں معلوم نہیں، لہٰذا ان چیزوں سے جاہل ہونا اس بات کی دلیل یہ ہے کہ تمام تصورات وتصدیقات بدیہی نہیں۔

وَلَا نَظْرِيًّا الخ: سے دوسرے دو دعوے اور ان کی دلیل کا بیان ہے کہ تمام تصورات نظری نہیں اور تمام تصدیقات بھی نظری نہیں ہیں۔ کیونکہ اگر تمام تصورات وتصدیقات نظری ہوں تو دور اور تسلسل لازم آئیگا اور دور و تسلسل باطل ہیں۔ اور جو چیز محال اور باطل کو مستلزم ہوتی ہے وہ خود بھی محال اور باطل ہوتی ہے۔ لہٰذا ثابت ہو گیا کہ تمام تصورات وتصدیقات نظری نہیں

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## علم کی تقسیم

﴿عبارت﴾: اَقُوْلُ الْعِلْمُ اِمَّا بَدِيْهِيٌّ وَهُوَ الَّذِىْ لَمْ يَتَوَقَّفْ حُصُوْلُهٗ عَلٰى نَظْرٍ وَكَسْبٍ كَتَصَوُّرِ الْحَرَارَةِ وَالْبُرُوْدَةِ وَكَالتَّصْدِيْقِ بِاَنَّ النَّفْىَ وَالْاِثْبَاتَ لَا يَجْتَمِعَانِ وَلَا يَرْتَفِعَانِ وَاِمَّا نَظْرِيٌّ وَهُوَ الَّذِىْ يَتَوَقَّفُ حُصُوْلُهٗ عَلٰى نَظْرٍ وَكَسْبٍ كَتَصَوُّرِ الْعَقْلِ وَالنَّفْسِ وَكَالتَّصْدِيْقِ بِاَنَّ الْعَالَمَ حَادِثٌ

﴿ترجمہ﴾: میں کہتا ہوں کہ علم یا تو بدیہی ہے وہ (علم) ہے جس کا حصول نظر وکسب پر موقوف نہ ہو جیسے گرمی اور ٹھنڈک

کا تصور اور جیسے اس بات کی تصدیق کہ نفی اور اثبات نہ تو دونوں جمع ہو سکتے ہیں اور نہ دونوں مرتفع ہو سکتے ہیں۔ اور (علم) یا تو نظری ہے اور نظری وہ (علم) ہے جس کا حصول نظر و کسب پر موقوف ہو جیسے عقل اور نفس کا تصور کرنا اور جیسے اس بات کی تصدیق کہ عالم حادث ہے،

﴿تشریح﴾:

اَقُوْلُ اَلْعِلْمُ اِمَّا بَدِیْهِی سے غرض شارح علیہ الرحمۃ علم کی تقسیم کرنی ہے بدیہی اور نظری کی طرف...... اور ساتھ ہی بدیہی و نظری کی تعریف کرنی ہے...... اور ان کی توضیح بالامثلہ کرنی ہے۔ کہ علم کی دو قسمیں ہیں۔(۱) بدیہی (۲) نظری

**علم بدیہی کی تعریف:**

اَلْبَدِیْهِیُّ هُوَ الَّذِیْ لَمْ یَتَوَقَّفْ حُصُوْلُهٗ عَلٰی نَظْرٍ وَّ کَسْبٍ بدیہی وہ علم ہے کہ جس کا حصول نظر و فکر پر موقوف نہ ہو جیسے حرارت اور برودت کا تصور کہ ان کا تصور بچے اور پاگل کو بھی ہو جاتا ہے حالانکہ وہ ارباب نظر و فکر میں سے نہیں ہیں اور جیسے اس بات کی تصدیق کہ نفی اور اثبات نہ تو دونوں جمع ہو سکتے ہیں اور نہ ہی مرتفع ہو سکتے ہیں۔ اس کا علم بھی بغیر نظر و فکر کے حاصل ہو جاتا ہے۔

**علم نظری کی تعریف:**

اَلنَّظْرِیُّ هُوَ الَّذِیْ یَتَوَقَّفُ حُصُوْلُهٗ عَلٰی نَظْرٍ وَّکَسْبٍ نظری وہ علم ہے جس کا حصول نظر و فکر پر موقوف ہو جیسے عقل اور نفس کا تصور کہ ان کا تصور بغیر نظر و فکر (تعریف) کے حاصل نہیں ہوتا اور اس بات کی تصدیق کہ عالم حادث ہے کہ اس کا علم بھی بغیر نظر و فکر کے یعنی بغیر دلیل کے حاصل نہیں ہوتا۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## تمام تصورات و تصدیقات بدیہی نہیں ہیں

﴿عبارت﴾: فَاِذَا عَرَفْتَ هٰذَا فَنَقُوْلُ لَیْسَ کُلٌّ وَّاحِدٍ مِّنْ کُلٍّ وَّاحِدٍ مِّنَ التَّصَوُّرِ وَالتَّصْدِیْقِ بَدِیْهِیًّا فَاِنَّهٗ لَوْ کَانَ جَمِیْعُ التَّصَوُّرَاتِ وَالتَّصْدِیْقَاتِ بَدِیْهِیًّا لَمَا کَانَ شَیْءٌ مِّنَ الْاَشْیَاءِ مَجْهُوْلًا لَّنَا وَهٰذَا بَاطِلٌ

﴿ترجمہ﴾ پس جب تو نے اس کو (یعنی بدیہی اور نظری کو) پہچان لیا تو اب ہم کہتے ہیں کہ تصور اور تصدیق میں سے ہر ایک بدیہی نہیں اس لئے کہ اگر تمام تصورات اور تصدیقات بدیہی ہوتے تو اشیاء میں سے کوئی شیء ہمارے لئے مجہول نہ ہوتی اور یہ باطل ہے۔

﴿تشریح﴾:

**فَإِذَا عَرَفْتَ هٰذَا الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ پہلے دو دعووں کی دلیل کی توضیح کرنی ہے...... پہلے دو دعوے یہ ہیں کہ تمام تصورات اور تمام تصدیقات بدیہی نہیں......اس دعویٰ کی دلیل یہ ہے کہ اگر تمام تصورات اور تمام تصدیقات بدیہی ہوتے تو ہم اشیاء میں سے کسی شے سے جاہل نہ رہتے......حالانکہ بہت سی ایسی چیزیں ہیں کہ جن سے ہم جاہل ہیں اور وہ ہمارے علم میں نہیں......پس معلوم ہوا کہ تمام تصورات و تصدیقات بدیہی نہیں ہیں۔

☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## مصنفؒ کی بیان کردہ دلیل پر شارحؒ کا اعتراض

﴿عبارت﴾: **وَفِيْهِ نَظْرٌ لِجَوَازِ اَنْ يَّكُوْنَ الشَّيْءُ بَدِيْهِيًّا وَمَجْهُوْلًا لَنَا فَاِنَّ الْبَدِيْهِيَّ وَاِنْ لَّمْ يَتَوَقَّفْ حُصُوْلُهٗ عَلٰى نَظْرٍ وَكَسْبٍ لٰكِنْ يُمْكِنُ اَنْ يَّتَوَقَّفَ حُصُوْلُهٗ عَلٰى شَيْءٍ اٰخَرَمِنْ تَوَجُّهِ الْعَقْلِ وَالْاِحْسَاسِ بِهٖ اَوِ الْحَدَسِ اَوِ التَّجْرِبَةِ اَوْغَيْرِ ذٰلِكَ لَمْ يَحْصُلْ ذٰلِكَ الشَّيْءُ الْمَوْقُوْفُ عَلَيْهِ لَمْ يَحْصُلِ الْبَدِيْهِيُّ فَاِنَّ الْبَدَاهَةَ لَاتَسْتَلْزِمُ الْحُصُوْلَ فَالصَّوَابُ اَنْ يُّقَالَ لَوْكَانَ كُلُّ وَاحِدٍ مِّنَ التَّصَوُّرَاتِ وَالتَّصْدِيْقَاتِ بَدِيْهِيًّا لَمَا احْتَجْنَا فِيْ تَحْصِيْلِ شَيْءٍ مِّنَ الْاَشْيَاءِ اِلٰى كَسْبٍ وَنَظْرٍ وَهٰذَا فَاسِدٌ ضَرُوْرَةَ اِحْتِيَاجِنَا فِيْ تَحْصِيْلِ بَعْضِ التَّصَوُّرَاتِ وَالتَّصْدِيْقَاتِ اِلَى الْفِكْرِ وَالنَّظْرِ**

﴿ترجمہ﴾: اور اس میں نظر ہے، اس لئے کہ ممکن ہے کہ شیء بدیہی ہو اور ہمارے لئے وہ مجہول ہو اس لئے کہ بدیہی کا حصول اگرچہ نظر وکسب پر موقوف نہیں ہوتا لیکن ممکن ہے کہ اس کا حصول کسی دوسری شیء پر موقوف ہو، مثال کے طور پر نفس، احساس، حدس (زیرکی) اور تجربہ وغیرہ پر موقوف ہو، پس جب تک وہ موقوف علیہ چیز حاصل نہیں ہوگی اس وقت تک بدیہی چیز حاصل نہیں ہوگی، کیونکہ کسی چیز کا بدیہی ہونا حصول کو مستلزم نہیں ہے، پس بہتر اور درست یہی ہے کہ یوں کہا جائے کہ اگر تمام تصورات و تصدیقات بدیہی ہوتے تو پھر ہم اشیاء میں سے کسی شیء کے حاصل کرنے میں کسب ونظر کے محتاج نہ ہوتے اور یہ فاسد ہے، اس لئے کہ بعض تصورات اور بعض تصدیقات کے حاصل کرنے میں نظر وفکر کی طرف ہمارا محتاج ہونا ایک بدیہی امر ہے۔

﴿تشریح﴾:

**وَفِيْهِ نَظْرٌ لِجَوَازِ** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ مصنف علیہ الرحمۃ کی بیان کردہ دلیل پر اعتراض کرنا ہے۔

﴿اعتراض﴾: آپ کا قول کہ اگر تمام تصورات اور تمام تصدیقات بدیہی ہوتے تو ہم کسی چیز سے جاہل نہ ہوتے

غلط ہے کیونکہ اس سے تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ بداہت حصول کو مستلزم ہے یعنی جو چیز بدیہی ہوگی وہ ہمیں حاصل بھی ضرور ہوگی حالا نکہ یہ غلط ہے، اس لئے کہ بعض اوقات ایک چیز نظر و فکر پر موقوف نہ ہونے کی وجہ سے بدیہی ہوتی ہے لیکن نظر و فکر کے علاوہ کسی چیز مثلاً توجہ، عقل، احساس، حدس اور تجربہ وغیرہ پر موقوف ہونیکی وجہ سے ہمیں حاصل نہیں ہوتی ......اس لئے کہ جب تک موقوف علیہ حاصل نہیں ہوگا تو موقوف کیسے حاصل ہوسکتا ہے لہٰذا معلوم ہوا کہ بداہت حصول کو مستلزم نہیں، یعنی جو چیز بدیہی ہو وہ ہمیں حاصل بھی ہوا، ایسا ضروری نہیں۔

**مصنف علیہ الرحمۃ کی دلیل کی درستگی:**

**فَالصَّوَابُ اَنْ يُّقَالَ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ دلیل کی درستگی کا بیان کرنا ہے...... کہ مصنف علیہ الرحمۃ اگر دلیل کو یوں بیان کرتے ''کہ اگر تمام تصورات اور تمام تصدیقات بدیہی ہوتے تو ہم کسی شی کے حصول میں نظر و فکر کی طرف محتاج نہ ہوتے...... لیکن لازم (یعنی کسی شی کے حصول میں نظر و فکر کیطرف محتاج نہ ہونا) باطل ہے اس لئے کہ ہم بہت سی اشیاء کے حصول میں نظر و فکر کے محتاج ہوتے ہیں تو ملزوم یعنی تمام تصورات اور تمام تصدیقات کا بدیہی ہونا بھی باطل ہے'' درست ہوگا

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## تمام تصورات وتصدیقات نظری نہیں...... پر دلیل

**﴿عبارت﴾:** وَلَانَظَرِيًّا اَیْ لَيْسَ كُلُّ وَاحِدٍ مِّنْ كُلٍّ وَاحِدٍ مِّنَ التَّصَوُّرَاتِ وَالتَّصْدِيْقَاتِ نَظَرِيًّافَاِنَّهٗ لَوْكَانَ جَمِيْعُ التَّصَوُّرَاتِ وَالتَّصْدِيْقَاتِ نَظَرِيًّايَلْزَمُ الدَّوْرُاَوْ التَّسَلْسُلُ

**﴿ترجمہ﴾:** اور نہ نظری ہے یعنی تصورات وتصدیقات میں سے ہر ایک فرد نظری بھی نہیں، کیونکہ اگر تمام تصورات و تصدیقات نظری ہوں تو دور یا تسلسل لازم آئے گا۔

**﴿تشریح﴾:**

**وَلَانَظَرِيًّا اَیْ لَيْسَ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ دوسرے دو دعوؤں کی دلیل کی توضیح کرنی ہے۔

دوسرے دو! دعوے یہ تھے کہ تمام تصورات بھی نظری نہیں اور تمام تصدیقات بھی نظری نہیں، کیونکہ اگر تمام تصورات و تصدیقات نظری ہوں تو دور یا تسلسل لازم آئے گا......اور دور، و تسلسل باطل ہیں، لہٰذا تمام تصورات وتصدیقات کا نظری ہونا بھی باطل ہے۔ اسی دلیل کو ہم قیاس استثنائی کے طور پر یوں پیش کرتے ہیں کہ لَوْكَانَ جَمِيْعُ التَّصَوُّرَاتِ وَالتَّصْدِيْقَاتِ نَظَرِيًّالَلَزِمَ الدَّوْرُوَالتَّسَلْسُلُ لٰكِنَّ اللَّازِمَ بَاطِلٌ فَالْمَلْزُوْمُ مِثْلُهٗ یعنی اگر تمام تصورات اور تمام تصدیقات کا نظری ہوں تو دور یا تسلسل لازم آئیگا، اور دور، و تسلسل باطل ہیں، لہٰذا تمام تصورات وتصدیقات کا نظری ہونا بھی باطل ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

# دور و تسلسل کا بیان

﴿عبارت﴾: وَالدَّوْرُ هُوَ تَوَقُّفُ الشَّيْءِ عَلٰى مَا يَتَوَقَّفُ عَلٰى ذٰلِكَ الشَّيْءِ مِنْ جِهَةٍ وَّاحِدَةٍ اِمَّا بِمَرْتَبَةٍ كَمَا يَتَوَقَّفُ "ا" عَلٰى "ب" وَبِالْعَكْسِ اَوْ بِمَرَاتِبَ كَمَا يَتَوَقَّفُ "ا" عَلٰى "ب" و "ب" عَلٰى "ج" وَ "ج" عَلٰى "ا" وَالتَّسَلْسُلُ هُوَ تَرَتُّبُ اُمُوْرٍ غَيْرِ مُتَنَاهِيَةٍ وَاللَّازِمُ بَاطِلٌ فَالْمَلْزُوْمُ مِثْلُهٗ اَمَّا الْمُلَازَمَةُ فَلِاَنَّهٗ عَلٰى ذٰلِكَ التَّقْدِيْرِ اِذَا حَاوَلْنَا تَحْصِيْلَ شَيْءٍ مِّنْهُمَا فَلَابُدَّ اَنْ يَّكُوْنَ حُصُوْلُهٗ بِعِلْمٍ اٰخَرَ وَذٰلِكَ الْعِلْمُ الْاٰخَرُ اَيْضًا نَظَرِيٌّ فَيَكُوْنُ حُصُوْلُهٗ بِعِلْمٍ اٰخَرَ وَهَلُمَّ جَرًّا فَاِمَّا اَنْ تَذْهَبَ سِلْسِلَةُ الْاِكْتِسَابِ اِلٰى غَيْرِ النِّهَايَةِ وَهُوَ التَّسَلْسُلُ اَوْ تَعُوْدُ فَيَلْزَمُ الدَّوْرُ وَ اَمَّا بُطْلَانُ اللَّازِمِ فَلِاَنَّ تَحْصِيْلَ التَّصَوُّرِ وَالتَّصْدِيْقِ لَوْ كَانَ بِطَرِيْقِ الدَّوْرِ اَوِ التَّسَلْسُلِ لَامْتَنَعَ التَّحْصِيْلُ وَالْاِكْتِسَابُ وَاَمَّا بِطَرِيْقِ الدَّوْرِ فَلِاَنَّهٗ يُفْضِيْ اِلٰى اَنْ يَّكُوْنَ الشَّيْءُ حَاصِلًا قَبْلَ حُصُوْلِهٖ لِاَنَّهٗ اِذَا تَوَقَّفَ حُصُوْلُ "ا" عَلٰى حُصُوْلِ "ب" وَحُصُوْلُ "ب" عَلٰى حُصُوْلِ "ا" اِمَّا بِمَرْتَبَةٍ اَوْ بِمَرَاتِبَ كَانَ حُصُوْلُ "ب" سَابِقًا عَلٰى حُصُوْلِ "ا" وَحُصُوْلُ "ا" سَابِقًا عَلٰى حُصُوْلِ "ب" وَالسَّابِقُ عَلَى الشَّيْءِ سَابِقٌ عَلٰى ذٰلِكَ الشَّيْءِ فَيَكُوْنُ "ا" حَاصِلًا قَبْلَ حُصُوْلِهٖ وَاِنَّهٗ مُحَالٌ وَاَمَّا بِطَرِيْقِ التَّسَلْسُلِ فَلِاَنَّ حُصُوْلَ الْعِلْمِ الْمَطْلُوْبِ يَتَوَقَّفُ حِيْنَئِذٍ عَلَى اسْتِحْضَارِ مَا لَا نِهَايَةَ لَهٗ وَاسْتِحْضَارُ مَا لَا نِهَايَةَ لَهٗ مُحَالٌ وَالْمَوْقُوْفُ عَلَى الْمُحَالِ مُحَالٌ۔

﴿ترجمہ﴾: اور دور وہ شی ء کا موقوف ہونا ہے اس شی ء پر کہ یہ شی ء (خود) اس شی ء پر موقوف ہو، خواہ ایک مرتبہ کیساتھ ہو جیسے "ا" موقوف ہے "ب" پر اور اس کا برعکس، یا چند مرتبوں کیساتھ ہو جیسے "ا" موقوف ہے "ب" پر اور "ب" موقوف ہے "ج" پر اور "ج" موقوف ہے "ا" پر اور تسلسل وہ امور غیر متناہیہ کا مرتب ہونا ہے، اور لازم (یعنی دور و تسلسل) باطل ہے، تو ملزوم بھی اسی کی طرح باطل ہوگا، بہر حال (دور و تسلسل) لازم آنا تو اس وجہ سے ہے کہ اس تقدیر پر جب ہم ان دونوں (یعنی تصور اور تصدیق) میں سے کسی شی ء کے حاصل کرنے کا ارادہ کریں گے تو ضروری ہے کہ اس کا حصول دوسرے علم کے ذریعہ سے ہو......، اور وہ دوسرا علم بھی نظری ہے تو اس کا حصول ایک تیسرے علم کے ذریعہ سے ہو گا...... اور سلسلہ اسی طرح چلتا رہے گا پھر یا یہ کہ اکتساب کا سلسلہ الٰی غیر النہایہ چلتا رہے گا...... تو یہی تسلسل ہے یا (پہلے

کی طرف) لوٹ کر آجائے گا تو دور لازم آئے گا...... اور بہر حال لازم کا باطل ہونا تو اس وجہ سے ہے کہ اگر تصور و تصدیق کا حاصل کرنا دور یا تسلسل کے طریقہ سے ہوگا تو تحصیل اور اکتساب محال ہوگا...... اور بہر حال دور کے ذریعہ سے (تحصیل کا محال ہونا) اس وجہ سے ہے کہ یہ اس بات کی طرف پہنچاتا ہے کہ شی ء کا حصول اس کے حاصل ہونے سے پہلے ہو...... اس لئے کہ جب "ا" کا حصول موقوف ہو "ب" کے حصول پر اور "ب" کا حصول "ا" کے حصول پر موقوف ہو ایک مرتبہ یا کئی مرتبوں کیساتھ تو "ب" کا حصول "ا" کے حصول پر سابق ہوگا...... اور "ا" کا حصول "ب" کے حصول پر سابق ہوگا...... اور (قاعدہ ہے کہ) جو سابق ہو اس پر جو سابق ہو شی ء پر وہ اس شی ء پر سابق ہوتا ہے...... لہٰذا "ا" کا حصول اس کے حاصل ہونے سے پہلے ہوگا اور یہ محال ہے...... اور بہر حال تسلسل کے طریق سے (اکتساب کا محال ہونا) تو اس لئے کہ علم مطلوب کا حصول اس وقت امور غیر متناہیہ کے استحضار پر موقوف ہوگا اور امور غیر متناہیہ کا استحضار محال ہے اور جو محال پر موقوف ہو وہ محال ہوتا ہے۔

﴿تشریح﴾:

وَالدَّوْرُ هُوَ تَوَقُّفُ الشَّيْءِ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ دور کی تعریف اور اس کی اقسام کو مع امثلہ کے بیان کرنی ہیں۔

دور کی تعریف:

اَلدَّوْرُ هُوَ تَوَقُّفُ الشَّيْءِ عَلىٰ مَايَتَوَقَّفُ عَلَيْهِ ذٰلِكَ الشَّيْءُ مِنْ جِهَةٍ وَّاحِدَةٍ : دور وہ ایک چیز کا موقوف ہونا ہے دوسری ایسی چیز پر کہ وہ دوسری چیز اس پہلی چیز پر موقوف ہو بشرطیکہ جہت توقف ایک ہو اس کی دو قسمیں ہیں۔

(۱) دور بلا واسطہ اس کو دور مصرح کہتے ہیں۔ (۲) دور بالواسطہ اس کو دور مضمر کہتے ہیں۔

☆ اول کی مثال جیسے آ موقوف ہے ب پر اور ب موقوف ہے آ پر...... ثانی کی مثال جیسے آ موقوف ہے ب پر اور ب موقوف ہے ج پر اور ج موقوف ہے آ پر۔

وَالتَّسَلْسُلُ اِلىٰ غَيْرِ مُتَنَاهِيَةٍ : سے غرض شارح علیہ الرحمۃ تسلسل کی تعریف بیان کرنی ہے۔

تسلسل کی تعریف:

هُوَ تَرَتُّبُ اُمُوْرٍ غَيْرِ مُتَنَاهِيَةٍ یعنی امور غیر متناہیہ کا مرتب ہونا۔

☆ یاد رہے کہ یہ تسلسل مطلق کی تعریف ہے...... تسلسل محال کی تعریف نہیں۔

تسلسل محال کی تعریف:

امور غیر متناہیہ مرتبہ کا مجتمع فی الوجود ہونا...... پس تسلسل محال کیلئے تین شرطیں ہیں۔ ورنہ تسلسل محال متحقق نہیں ہوگا۔

(۱) امور غیر متناہیہ ہوں۔ (۲) مرتبہ ہوں۔ (3) مجتمع فی الوجود ہوں۔

اگر ان تینوں شرطوں میں سے کوئی ایک بھی نہ ہوئی تو تسلسل محال متحقق نہیں ہوگا۔

## دور اور تسلسل کیسے لازم آتا ہے؟

**اَمَّا الْمُلَازَمَۃُ فَلِاَنَّہ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ یہ بیان کرنا ہے کہ تمام تصورات اور تمام تصدیقات کے نظری ہونے کی صورت میں دور اور تسلسل کیسے لازم آتا ہے؟...... تو اس کا حاصل یہ ہے کہ اگر تمام تصورات اور تمام تصدیقات ہوں...... تو جب بھی ہم کسی تصور یا تصدیق کو دوسرے تصور اور دوسری تصدیق سے حاصل کرنے کا ارادہ کریں گے ...... تو وہ تصور آخر اور تصدیق آخر نظری ہونے کی بناء پر تیسرے تصور اور تیسری تصدیق پر موقوف ہوگا...... پھر وہ تیسرا تصور اور تصدیق ! نظری ہونے کی بناء پر چوتھے تصور اور چوتھی تصدیق پر موقوف ہوگا...... اسی طرح یہ سلسلہ چلتا رہے گا پھر اگر یہ سلسلہ اکتساب ذاہبہ الی غیر النہایہ ہے تو یہ تسلسل ہے اور اگر یہ سلسلہ اکتساب عائد الی الاول ہے تو دور ہے..... لہٰذا ثابت ہو گیا کہ تمام تصورات وتصدیقات کے نظری ہونے کی بناء پر دور اور تسلسل لازم آتا ہے، اور دور اور تسلسل باطل ہے..... تو ملزوم یعنی تمام تصورات اور تمام تصدیقات کا نظری ہونا بھی باطل ہے لہٰذا یہ ثابت ہو گیا کہ تمام تصورات اور تمام تصدیقات نظری نہیں ہونگے اور یہی ہمارا مدعیٰ اور مقصود ہے۔

## دور اور تسلسل کے بطلان کی دلیل :

**وَ اَمَّا بُطْلَانُ اللَّازِمِ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ بطلان لازم کی دلیل اور وجہ کو بیان کرنا ہے یعنی دور اور تسلسل کے بطلان کی دلیل اور وجہ کو بیان کرنا ہے، کہ اگر تمام تصورات اور تمام تصدیقات کی تحصیل بطریق دور اور تسلسل ہو تو تحصیل اور اکتساب کا ممتنع ہونا لازم آئیگا اور تحصیل اور اکتساب کا ممتنع ہونا باطل ہے کیونکہ آئے روز ہمیں نئے سے نئے علم حاصل ہوتے رہتے ہیں پس جب لازم وتالی یعنی تحصیل واکتساب کا امتناع باطل ہے...... تو ملزوم ومقدم یعنی تمام تصورات اور تمام تصدیقات کی تحصیل بطریق دور اور تسلسل بھی باطل ہو گی...... پھر چونکہ یہ مقدم ( تمام تصورات اور تمام تصدیقات کی تحصیل بطریق دور و تسلسل ہونا ) تالی ہے پہلے قیاس (یعنی اگر تمام تصورات اور تصدیقات نظری ہوں تو تصورات وتصدیقات کی تحصیل بطریق دور و تسلسل لازم آئیگی ) کی تو جب پہلے قیاس کی تالی باطل ہے تو پہلے قیاس کا مقدم (یعنی تمام تصورات اور تمام تصدیقات کا نظری ہونا ) بھی باطل ہوگا لہٰذا ثابت ہو گیا کہ تمام تصورات اور تمام تصدیقات نظری نہیں ، اور یہی ہمارا مقصود اور مدعیٰ ہے۔

## دور کے طریق سے تصور وتصدیق کی تحصیل محال

**وَاَمَّا بِطَرِیْقِ الدَّوْرِ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ دور کے طریق سے تصور وتصدیق کی تحصیل

کے محال ہونے کو بیان کرنا ہے کہ دور کے طریق سے تصور وتصدیق کا حاصل کرنا اس لئے محال ہے کیونکہ اس صورت میں تقدم الشی علیٰ نفسہ اور حصول الشی قبل حصولہ لازم آئیگا وہ اس طرح کہ جب ہم کہیں گے آ موقوف ہے ب پر...... تو ب موقوف علیہ ہوگا...... آ موقوف ہوگا...... اور موقوف علیہ ! موقوف پر مقدم ہوتا ہے...... تو اس سے ہمیں ایک قضیہ '' اَلْبَاءُ سَابِقٌ عَلٰی آ '' حاصل ہوگا اور اب اگر ب بھی موقوف ہوآ پر تو اس سے دوسرا قضیہ حاصل ہوگا اَلْاٰءُ سَابِقٌ عَلٰی بَاءٍ پھر ہم اس دوسرے قضیہ ( اَلْاٰءُ سَابِقٌ عَلٰی بَاءٍ ) کو صغریٰ اور پہلے قضیہ ( اَلْبَاءُ سَابِقٌ عَلٰی آ ) کو کبریٰ بنائیں گے...... جس سے شکل اول حاصل ہوگی '' اَلْاٰءُ سَابِقٌ عَلٰی بَاءٍ وَالْبَاءُ سَابِقٌ عَلٰی ا '' حداوسط کو گرا دینے سے نتیجہ حاصل ہوگا اَلْاٰءُ سَابِقٌ عَلٰی آ اور قاعدہ ہے اَلسَّابِقُ عَلَی السَّابِقِ عَلَی الشَّیْءِ سَابِقٌ عَلٰی ذَالِکَ الشَّیْءِ کہ شے سے سابق پر جو چیز سابق ہو وہ اس شے سے سابق اور مقدم ہوتی ہے تو آ کا حصول اپنے حصول سے پہلے ہوگیا اور یہی حُصُوْلُ الشَّیْءِ قَبْلَ حُصُوْلِہٖ اور تَقَدُّمُ الشَّیْءِ عَلٰی نَفْسِہٖ ہے اور یہ باطل ہے تو اس کا مقدم یعنی تصور اور تصدیق کی تحصیل بطریق دور ہونا بھی باطل ہے۔

## تسلسل کے طریق سے تصور وتصدیق کی تحصیل محال

وَاَمَّا بِطَرِیْقِ التَّسَلْسُلِ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ تسلسل کے طریق سے تصور وتصدیق کی تحصیل کے محال ہونے کو بیان کرنا ہے کہ تسلسل کے طریق سے تصور وتصدیق کا حاصل کرنا اس وجہ سے محال ہے کہ اس صورت میں علم مطلوب کا حصول امور غیر متناہیہ کے ذہن میں موجود اور حاصل ہونے پر موقوف ہوگا اور امور غیر متناہیہ کا ذہن میں حاصل ہونا اور موجود ہونا محال ہے تو امر موقوف یعنی علم مطلوب کا حصول بھی محال ہوگا کیونکہ جو محال پر موقوف ہو وہ خود بھی محال ہوتا ہے پس جب تالی یعنی امور غیر متناہیہ کے استحضار پر علم مطلوب کے حصول کا موقوف ہونا باطل ہے تو مقدم یعنی تصور اور تصدیق کی تحصیل بطریق تسلسل بھی باطل ہوگی۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## امور غیر متناہیہ کا استحضار غیر متناہی زمانوں میں محال ہے

**﴿عبارت﴾: فَاِنْ قُلْتَ اِنْ عَنَیْتُمْ بِقَوْلِکُمْ حُصُوْلُ الْعِلْمِ الْمَطْلُوْبِ یَتَوَقَّفُ عَلٰی ذٰلِکَ التَّقْدِیْرِ عَلٰی اِسْتِحْضَارِ مَا لَا نِہَایَۃَ لَہٗ اِنَّہٗ یَتَوَقَّفُ عَلٰی اِسْتِحْضَارِ الْاُمُوْرِ الْغَیْرِ الْمُتَنَاہِیَۃِ دَفْعَۃً وَّاحِدَۃً فَلَا نُسَلِّمُ اَنَّہٗ لَوْ کَانَ الْاِکْتِسَابُ بِطَرِیْقِ التَّسَلْسُلِ یَلْزَمُ تَوَقُّفُ حُصُوْلِ الْعِلْمِ الْمَطْلُوْبِ عَلٰی حُصُوْلِ اُمُوْرٍ غَیْرِ مُتَنَاہِیَۃٍ دَفْعَۃً وَّاحِدَۃً فَاِنَّ الْاُمُوْرَ الْغَیْرَ الْمُتَنَاہِیَۃَ مُعِدَّاتٌ لِحُصُوْلِ الْمَطْلُوْبِ وَالْمُعِدَّاتُ لَیْسَ مِنْ لَوَازِمِہَا اَنْ تَجْتَمِعَ مَعَ الْمَطْلُوْبِ فِی الْوُجُوْدِ دَفْعَۃً وَّاحِدَۃً بَلْ یَکُوْنُ السَّابِقُ مُعِدًّا لِلْوُجُوْدِ اللَّاحِقِ وَاِنْ عَنَیْتُمْ بِہٖ اَنَّہٗ یَتَوَقَّفُ**

عَلٰی اِسْتِحْضَارِهَا فِیْ اَزْمِنَةٍ غَیْرِ مُتَنَاهِیَةٍ فَمُسَلَّمٌ لٰکِنْ لَانُسَلِّمُ اَنَّ اِسْتِحْضَارَ الْاُمُوْرِ الْغَیْرِ الْمُتَنَاهِیَّةِ فِی الْاَزْمِنَةِ الْغَیْرِ الْمُتَنَاهِیَّةِ مُحَالٌ وَاِنَّمَا یَسْتَحِیْلُ ذٰلِكَ لَوْ کَانَ النَّفْسُ حَادِثَةً فَاَمَّا اِذَا کَانَتْ قَدِیْمَةً تَکُوْنُ مَوْجُوْدَةً فِیْ اَزْمِنَةٍ غَیْرِ مُتَنَاهِیَّةٍ فَجَازَ اَنْ یَّحْصُلَ لَهَا عُلُوْمٌ غَیْرُ مُتَنَاهِیَّةٍ فِیْ اَزْمِنَةٍ غَیْرِ مُتَنَاهِیَةٍ فَنَقُوْلُ هٰذَا الدَّلِیْلُ مَبْنِیٌّ عَلٰی حُدُوْثِ النَّفْسِ وَقَدْ بُرْهِنَ عَلَیْهِ فِیْ فَنِّ الْحِکْمَةِ

﴿ترجمہ﴾: پس اگر آپ اعتراض کریں کہ آپ اپنے قول "حُصُوْلُ الْعِلْمِ الْمَطْلُوْبِ یَتَوَقَّفُ عَلٰی ذَالِكَ التَّقْدِیْرِ عَلٰی اِسْتِحْضَارِ مَالَا نِهَایَةَ لَهٗ" سے یہ مراد لیں کہ علم مطلوب کی تحصیل بطریق تسلسل ہو تو علم مطلوب کے حصول کا امورِ غیر متناہیہ کے ایک دفعہ حصول پر موقوف ہونا لازم آئے گا، کیونکہ امورِ غیر متناہیہ مطلوب کے حصول کیلئے اسباب وذرائع ہیں اور اسباب کیلئے ضروری نہیں ہے کہ مطلوب کیساتھ وجود میں دفعۃً جمع ہو جائیں بلکہ پہلا بعد والے کے وجود کیلئے علت اور سبب ہوتا ہے۔ اور اگر آپ اس سے مراد لے رہے ہیں کہ علم مطلوب امورِ غیر متناہیہ کے استحضار پر غیر متناہی زمانوں میں موقوف ہوگا تو یہ قابل تسلیم ہے، لیکن ہم (یہ) تسلیم نہیں کرتے کہ امورِ غیر متناہیہ کا استحضار غیر متناہی زمانوں میں محال ہے۔ بلاشبہ یہ تو محال اسی وقت ہوگا جب کہ نفس حادث ہو لیکن اگر نفس قدیم ہو تو وہ غیر متناہی زمانوں میں موجود ہوگا پس ممکن ہے کہ نفس کو غیر متناہی زمانوں میں غیر متناہی علوم حاصل ہوں، تو ہم کہتے ہیں کہ یہ دلیل نفس کے حادث ہونے پر مبنی ہے اور تحقیق کہ اس پر فن حکمت میں برہان قائم ہو چکی ہے کہ نفس حادث ہے قدیم نہیں، لہٰذا آپ کا اعتراض کرنا صحیح نہیں ہے۔

﴿تشریح﴾:

**فَاِنْ قُلْتَ اِنْ عَنَیْتُمْ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ایک اعتراض نقل کر کے اس کا جواب نقل کرنا ہے۔

﴿اعتراض﴾: آپ نے تسلسل کے بطلان پر جو دلیل پیش کی ہے "کہ تسلسل اس وجہ سے باطل ہے کہ اس صورت میں امورِ غیر متناہیہ کا استحضار لازم آ رہا ہے اور امورِ غیر متناہیہ کا استحضار چونکہ باطل ہے لہٰذا تسلسل بھی باطل ہے" اس دلیل سے تسلسل کا بطلان ثابت نہیں ہوتا..... کیونکہ ہم آپ سے یہ پوچھتے ہیں کہ تسلسل کے بطلان پر جو آپ نے دلیل پیش کی ہے کہ تسلسل امورِ غیر متناہیہ کے استحضار پر موقوف ہے تو اس سے آپ کی کیا مراد ہے؟ کیونکہ اس میں دو احتمال ہیں۔

(۱) ایک وقت اور ایک ہی زمانہ میں امورِ غیر متناہیہ کے استحضار پر موقوف ہوگا۔

(۲) غیر متناہی زمانوں میں امورِ غیر متناہیہ کے استحضار پر موقوف ہوگا۔

☆ اگر آپ کی مراد پہلا احتمال ہے تو ہم یہ نہیں مانتے کہ اگر تصور وتصدیق کی تحصیل تسلسل کے طریق سے ہو تو علم مطلوب

کے حصول کا امورِ غیر متناہیہ کے دفعہ واحدہ حصول پر موقوف ہونا لازم آئیگا کیونکہ امورِ غیر متناہیہ مطلوب کے حصول کے لئے اسباب وذرائع ہوتے ہیں اور اسباب وذرائع بیک وقت جمع نہیں ہوسکتے، پہلا سبب اپنے بعد والے کے لئے علت بنتا ہے جیسے چلتے ہوئے پہلا قدم دوسرے قدم کے لئے علت ہوتا ہے، جب دوسرا قدم اٹھتا ہے تو پہلا قدم ختم ہوجاتا ہے، تیسرا قدم اٹھتا ہے تو دوسرا قدم ختم ہوجاتا ہے، ایک وقت میں تمام قدم جمع نہیں ہوتے، لہٰذا آپ کا یہ کہنا کہ تسلسل کی صورت میں امورِ غیر متناہیہ کا استحضار بیک وقت لازم آئیگا صحیح نہیں، کیونکہ یہاں تو لازم ہی نہیں آرہا۔

اور اگر آپ کی مراد دوسرا احتمال ہو یعنی امورِ غیر متناہیہ کا استحضار غیر متناہی زمانوں میں تو یہ ہم تسلیم کرتے ہیں لیکن ہم نہیں مانتے کہ امورِ غیر متناہیہ کا استحضار غیر متناہی زمانوں میں محال ہے، ہاں یہ اس وقت محال ہوگا جب نفس حادث ہو کیونکہ پھر یہ غیر متناہی زمانوں میں موجود ہی نہیں ہوگا، اور اگر نفس قدیم ہو تو پھر وہ غیر متناہی زمانوں میں موجود رہیگا تو اس کے لئے ممکن ہے کہ وہ غیر متناہی زمانوں میں غیر متناہی علوم حاصل کرے تو پھر اس استحضار سے آپ کی کیا مراد ہے؟

**فَنَقُوْلُ هٰذَا الدَّلِيْلُ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ مذکورہ اعتراض کا جواب دینا ہے۔

**﴿جواب﴾:** کہ ہماری مراد دوسرا احتمال ہے یعنی امورِ غیر متناہیہ کا استحضار غیر متناہی زمانوں میں محال ہے، کیونکہ نفس قدیم نہیں بلکہ حادث ہے اور نفس کا حادث ہونا فن حکمت میں دلائل سے ثابت ہو چکا ہے، لہٰذا نفس حادث غیر متناہی زمانوں میں غیر متناہی امور کا استحضار نہیں کرسکتا...... الغرض! تسلسل اس وجہ سے باطل ہے کہ تسلسل کی صورت میں امورِ غیر متناہیہ کا غیر متناہی زمانوں میں استحضار لازم آرہا ہے اور یہ باطل ہے اور قاعدہ ہے کہ جو چیز باطل کو مستلزم ہوتی ہے وہ بھی باطل ہوتی ہے لہٰذا تصور وتصدیق کی تحصیل بطریق تسلسل باطل ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## کچھ تصورات وتصدیقات بدیہی اور کچھ نظری ہیں

**﴿عبارت﴾:** قَالَ بَلِ الْبُعْضُ مِنْ كُلٍّ مِّنْهُمَا بَدِيْهِيٌّ وَالْبَعْضُ الْاٰخَرُ نَظَرِيٌّ يَحْصُلُ بِالْفِكْرِ وَهُوَ تَرْتِيْبُ اُمُوْرٍ مَعْلُوْمَةٍ لِلتَّادِّيْ اِلٰى مَجْهُوْلٍ وَذٰلِكَ التَّرْتِيْبُ لَيْسَ بِصَوَابٍ دَائِمًا لِمُنَاقَضَةِ بَعْضِ الْعُقَلَاءِ بَعْضًا فِيْ مُقْتَضٰى اَفْكَارِهِمْ بَلِ الْاِنْسَانُ الْوَاحِدُ يُنَاقِضُ نَفْسَهٗ فِيْ وَقْتَيْنِ فَمَسَّتِ الْحَاجَةُ اِلٰى قَانُوْنٍ يُّفِيْدُ مَعْرِفَةَ اِكْتِسَابِ النَّظْرِيَّاتِ مِنَ الضَّرُوْرِيَّاتِ وَالْاِحَاطَةِ بِالصَّحِيْحِ وَالْفَاسِدِ مِنَ الْفِكْرِ الْوَاقِعِ فِيْهَا وَهُوَ الْمَنْطِقُ وَرَسَمُوْهُ بِاَنَّهٗ اٰلَةٌ قَانُوْنِيَّةٌ تَعْصِمُ مُرَاعَاتُهَا الذِّهْنَ عَنِ الْخَطَاءِ فِي الْفِكْرِ

**﴿ترجمہ﴾:** مصنف علیہ الرحمۃ فرمایا بلکہ ان دونوں (تصور وتصدیق) میں سے ہر ایک سے بعض بدیہی ہے اور

دوسرے بعض نظری جوفکر کے ذریعہ حاصل ہوتے ہیں اور فکر امور معلومہ کو ترتیب دینا ہے مجہول (نامعلوم) تک پہنچنے کیلئے اور یہ ترتیب ہمیشہ درست نہیں، بعض عقلاء کا اپنے اپنے افکار کے مقتضیٰ میں دوسرے بعض کے مخالف ہونے کی وجہ سے، بلکہ ایک ہی انسان دو (مختلف) وقتوں میں اپنی (آراء وافکار) کی مخالفت کرتا ہے، پس ایک ایسے قانون کی ضرورت پیش آئی جوضروریات سے نظریات کو حاصل کرنے کے طریقوں کی شناخت اوران (طریقوں) میں واقع ہونے والی صحیح اور فاسد فکر کے احاطہ کا فائدہ پہنچائے اور وہ قانون منطق ہے، اوراس کی مناطقہ نے اس طرح تعریف کی ہے **اٰلَةٌ قَانُوْنِيَّةٌ الخ** منطق ایک ایسا قانونی آلہ ہے جس کی رعایت ذہن کوفکر میں (واقع ہونے والی) غلطی سے بچاتی ہے۔

**﴿تشریح﴾:**

اس مقام پر مصنف علیہ الرحمۃ نے پانچ باتیں بیان کی ہیں۔

1: پچھلے قَالَ کا نتیجہ! کہ جب یہ ثابت ہوگیا کہ تمام تصورات اور تمام تصدیقات نظری نہیں ہیں اور یہ بھی ثابت ہوگیا کہ تمام تصورات اور تمام تصدیقات بدیہی بھی نہیں ہیں تو پھر یہ متعین ہوگیا کہ بعض تصورات اور بعض تصدیقات بدیہی اور دوسرے بعض نظری ہیں۔

2: وَيَحْصُلُ مِنْهُ سے دوسری بات بیان کی جارہی ہے کہ تصوراتِ نظریہ اور تصدیقات نظریہ کو بدیہیات سے بطریق نظر وفکر حاصل کیا جائیگا۔

3: وَهُوَ التَّرْتِيْبُ سے تیسری بات بیان کی جارہی ہے کہ اور وہ نظر وفکر کی تعریف ہے کہ امور معلومہ کو اس طرح ترتیب دینا کہ امور مجہولہ حاصل ہوجائیں۔

4: وَذٰلِكَ سے چوتھی بات بیان کی جارہی ہے اور وہ ضرورت منطق کا بیان ہے کہ ترتیب ہمیشہ درست نہیں ہوتی اسلئے کہ اگر ترتیب ہمیشہ درست ہوتی تو عقلا کی آراء میں اختلاف واقع نہ ہوتا حالانکہ عقلاء کی آراء میں اختلاف واقع ہو چکا ہے کیونکہ بعض فلسفی کہتے ہیں کہ عالم حادث ہے اور بعض فلسفی کہتے ہیں کہ عالم قدیم ہے بلکہ ایک انسان کی آراء مختلف اوقات میں مختلف ہوتی ہیں پس معلوم ہوا کہ ترتیب ہمیشہ درست نہیں ہوتی اس لئے ایسے قانون کی ضرورت پڑی جس سے فکر صحیح اور فکر فاسد کے درمیان امتیاز ہوجائے اور وہ قانون منطق ہے۔

5: وَرَسْمُوْهُ سے پانچویں بات بیان کی جارہی ہے اور وہ علم منطق کی تعریف ہے کہ علم منطق ایک ایسا قانونی آلہ ہے جس کی رعایت کرنا ذہن کو خطائی الفکر سے بچاتا ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## بعض تصورات وتصدیقات بدیہی ونظری کیوں؟

﴿عبارت﴾: اَقُوْلُ لَایَخْلُوْ اِمَّااَنْ یَّکُوْنَ جَمِیْعُ التَّصَوُّرَاتِ وَالتَّصْدِیْقَاتِ بَدِیْهِیًّا اَوْیَکُوْنَ جَمِیْعُ التَّصَوُّرَاتِ وَالتَّصْدِیْقَاتِ نَظْرِیًّااَوْیَکُوْنَ بَعْضُ التَّصَوُّرٰتِ وَالتَّصْدِیْقَاتِ بَدِیْهِیًّاوَالْبَعْضُ الْاٰخَرُمِنْهُمَانَظْرِیًّافَالْاَقْسَامُ مُنْحَصِرَةٌفِیْهَاوَلَمَّابَطَلَ الْقِسْمَانِ الْاَوَّلَانِ تَعَیَّنَ الْقِسْمُ الثَّالِثُ وَهُوَ اَنْ یَّکُوْنَ الْبَعْضُ مِنْ کُلٍّ مِّنْهُمَابَدِیْهِیًّاوَالْبَعْضُ الْاٰخَرُ نَظْرِیًّا۔

﴿ترجمہ﴾: میں کہتا ہوں کہ خالی نہیں اس سے کہ تمام تصورات اور تصدیقات بدیہی ہوں گے یا تمام تصورات اور تصدیقات نظری ہوں گے یا بعض تصورات اور بعض تصدیقات بدیہی ہوں گے اور دوسرے بعض نظری، چنانچہ تمام اقسام ان ہی میں منحصر ہیں اور جب پہلی دونوں قسمیں باطل ہوگئیں تو تیسری قسم متعین ہوگئی ،اور وہ یہ ہے کہ ان دونوں (تصور وتصدیق) میں سے ہرایک سے بعض بدیہی اور بعض نظری ہو۔

﴿تشریح﴾:

اَقُوْلُ لَایَخْلُوْ اِمَّااَنْ یَّکُوْنَ سے غرض شارح علیہ الرحمۃ پہلی بات کی توضیح کرنا اور کیفیت نتیجہ کو بیان کرنا ہے کہ یہ نتیجہ کیسے حاصل ہوا؟ جس کا حاصل یہ ہے کہ یہاں پر کل تین صورتیں ہیں۔

1: تمام تصورات اور تمام تصدیقات نظری ہوں۔

2: تمام تصورات اور تمام تصدیقات بدیہی ہوں۔

3: بعض تصورات اور بعض تصدیقات نظری ہوں اور دوسرے بعض تصورات اور تصدیقات بدیہی ہوں۔

☆ پس جب پہلی دونوں قسمیں دلائل سے باطل ہوگئیں تو تیسری صورت متعین ہوگئی کہ بعض تصورات بدیہی اور بعض نظری اور بعض تصدیقات بدیہی ہونگی اور بعض نظری ہوں گی۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## مصنفؒ کی عبارت یَحْصُلُ مِنْهُ بِالْفِکْرِ کی درستگی

﴿عبارت﴾: وَالنَّظْرِیُّ یُمْکِنُ تَحْصِیْلُهٗ بِطَرِیْقِ الْفِکْرِمِنَ الْبَدِیْهِیِّ لِاَنَّ مَنْ عَلِمَ لُزُوْمَ اَمْرٍ اٰخَرَ ثُمَّ عَلِمَ وُجُوْدَالْمَلْزُوْمِ حَصَلَ لَهٗ مِنَ الْعِلْمَیْنِ السَّابِقَیْنِ وَهُمَا الْعِلْمُ بِالْمُلَازَمَةِ وَالْعِلْمُ بِمَوْجُوْدِ الْمَلْزُوْمِ الْعِلْمُ بِوُجُوْدِ اللَّازِمِ بِالضَّرُوْرَةِ فَلَوْ لَمْ یَکُنْ تَحْصِیْلُ النَّظْرِیِّ بِطَرِیْقِ الْفِکْرِ لَمْ یَحْصُلِ الْعِلْمُ الثَّالِثُ مِنَ الْعِلْمَیْنِ السَّابِقَیْنِ لِاَنَّهٗ یَحْصُلُ بِطَرِیْقِ

اَلْفِكْرِ وَالْفِكْرُ هُوَ تَرْتِيْبُ اُمُوْرٍ مَّعْلُوْمَةٍ لِلتَّاَدِّىْ اِلَى الْمَجْهُوْلِ كَمَا اِذَا حَاوَلْنَا تَحْصِيْلَ مَعْرِفَةِ الْاِنْسَانِ وَقَدْ عَرَفْنَا الْحَيَوَانَ وَالنَّاطِقَ رَتَّبْنَاهُمَا بِاَنْ قَدَّمْنَا الْحَيَوَانَ وَاَخَّرْنَا النَّاطِقَ حَتّٰى يَتَاَدَّى الذِّهْنُ مِنْهُ اِلٰى تَصَوُّرِ الْاِنْسَانِ وَكَمَا اِذَا اَرَدْنَا التَّصْدِيْقَ بِاَنَّ الْعَالَمَ حَادِثٌ وَسَّطْنَا الْمُتَغَيِّرَ بَيْنَ طَرَفَيِ الْمَطْلُوْبِ حَكَمْنَا بِاَنَّ الْعَالَمَ مُتَغَيِّرٌ وَكُلُّ مُتَغَيِّرٍ حَادِثٌ فَحَصَلَ لَنَا التَّصْدِيْقُ بِحُدُوْثِ الْعَالَمِ

﴿ترجمہ﴾: اور نظری کو بدیہی سے فکر کے ذریعے حاصل کرنا ممکن ہے، کیونکہ جو شخص ایک امر کا لزوم دوسرے امر کیلئے جان لے پھر ملزوم کا وجود بھی جان لے، تو اسے ان سابق دو علموں یعنی علم بالملازمہ اور علم بوجود الملزوم سے ضروری طور پر لازم کا علم حاصل ہو جائے گا، پس اگر نظری کی تحصیل فکر کے ذریعے ممکن نہ ہوتی تو سابقہ دو علموں سے تیسرا علم حاصل نہ ہوتا، کیونکہ علم ثالث کا حصول فکر کے ذریعے ہوا ہے، اور فکر وہ امور معلومہ کا ترتیب دینا ہے نامعلوم تک پہنچنے کیلئے، جیسے جب ہم انسان کی معرفت حاصل کرنا چاہیں اور تحقیق کہ ہم حیوان اور ناطق کو جانتے ہیں تو ان دونوں کو اس طرح ترتیب دیں گے کہ حیوان کو مقدم اور ناطق کو مؤخر کریں گے تاکہ اس ترتیب سے انسان کے تصور تک ذہن پہنچ جائے، اسی طرح جب ہم حدوث عالم کی تصدیق کا ارادہ کریں گے تو ہم مطلوب کی دونوں طرفوں کے درمیان (حد اوسط) "المتغیر" کو رکھیں گے اور حکم لگائیں گے کہ العالم متغیر و کل متغیر حادث تو ہمیں عالم کے حادث ہونے کی تصدیق حاصل ہو جائے گی۔

﴿تشریح﴾::

**وَالنَّظَرِيُّ يُمْكِنُ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ! مصنف علیہ الرحمۃ کی عبارت يَحْصُلُ مِنْهُ بِالْفِكْرِ کی درستگی واصلاح کرنی ہے، کیونکہ مصنف علیہ الرحمۃ کی اس عبارت میں یہ معلوم ہوتا ہے کہ منطق کے محتاج الیہ ہونے کے لئے بدیہی سے نظری کا بطریق فکر بالفعل حاصل ہونا ضروری ہے حالانکہ منطق کے محتاج الیہ ہونے کے لئے بطریق فکر بدیہی سے نظری کے حصول کا ممکن ہونا بھی کافی ہے تو اس لئے کے شارح علیہ الرحمۃ نے يَحْصُلُ مِنْهُ بِالْفِكْرِ کا معنی يُمْكِنُ تَحْصِيْلُهُ الخ سے کردیا۔

## نظری کی تحصیل بدیہی سے بطریق فکر ممکن ہے

**لِاَنَّ مَنْ عَلِمَ الخ** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ اس بات کی دلیل بیان کرنی ہے کہ نظری کی تحصیل بدیہی سے بطریق فکر ممکن ہے، مثلاً ایک شخص کو دو چیزوں کے درمیان ملازمہ کا علم ہو، پھر اسے ملزوم کے پائے جانے کا بھی علم ہو تو ان دونوں علموں سے سے اسے تیسری چیز یعنی لازم کے پائے جانے کا بھی علم حاصل ہو جائیگا...... مثلاً ایک شخص اس بات

کو جانتا ہو کہ حرارت آگ کو لازم ہے اور پھر آگ کے پائے جانے کا اسے علم ہو تو ان دو علموں سے اسے حرارت کے پائے جانے کا بھی علم ہو جائیگا پس اگر نظری کی تحصیل بدیہی سے بطریق فکر ممکن نہ ہوتی تو دو سابقہ علموں سے اس کو تیسرا علم حاصل نہ ہوتا اس لئے کہ علم ثالث کا حصول بذریعہ فکر ہوا ہے پس معلوم ہوا کہ بدیہیات سے نظریات کا حصول بطریق فکر ممکن ہے اور منطق کے محتاج الیہ ہونے میں نظری کا بدیہی سے بطریق فکر ممکن الحصول ہونا ہی کافی ہے۔ نظری کا بدیہی سے بطریق فکر بالفعل حاصل ہونا ضروری نہیں۔

## فکر کی تعریف:

وَالْفِكْرُ هُوَ تَرْتِيْبُ اُمُوْرٍ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ فکر کی تعریف اور اس کی مثال سے توضیح کرنی ہے۔

**فکرکی تعریف:** هُوَ تَرْتِيْبُ اُمُوْرٍ مَّعْلُوْمَةٍ لِلتَّاَدِّيْ اِلَى الْمَجْهُوْلِ یعنی امور معلومہ کو اس طرح ترتیب دینا کہ ذہن امر مجہول تک پہنچ جائے جیسے جب ہم انسان کی معرفت حاصل کرنے کا ارادہ کریں اور ہمیں حیوان کا بھی علم ہو اور ناطق کا بھی علم ہو پھر ہم حیوان کو مقدم اور ناطق کو مؤخر کر کے یوں کہیں حَيَوَانٌ نَاطِقٌ اس لئے کہ جنس فصل پر مقدم ہوا کرتی ہے تو اس سے ہمیں ایک امر مجہول یعنی انسان کا علم حاصل ہو جائیگا......اسی طرح جب ہم اس بات کی تصدیق حاصل کرنے کا ارادہ کریں کہ اَلْعَالَمُ حَادِثٌ اور ہمیں معلوم ہو کہ عَالَمْ مُتَغَيِّرٌ ہے اور بھی معلوم ہو کہ ''ہر متغیر حادث ہوتا ہے'' تو ہم ان کو یوں ترتیب دیں اَلْعَالَمُ مُتَغَيِّرٌ وَكُلُّ مُتَغَيِّرٍ حَادِثٌ تو اس سے ہمیں ایک مجہول تصدیق یعنی ''اَلْعَالَمُ حَادِثٌ'' کا علم حاصل ہوگا۔

☆☆☆......☆☆......☆☆☆

## ترتیب کا لغوی واصطلاحی معنیٰ

﴿عبارت﴾: وَالتَّرْتِيْبُ فِي اللُّغَةِ جَعْلُ كُلِّ شَيْءٍ فِيْ مَرْتَبَتِهٖ وَفِي الْاِصْطِلَاحِ جَعْلُ الْاَشْيَاءِ الْمُتَعَدِّدَةِ بِحَيْثُ يُطْلَقُ عَلَيْهَا اِسْمُ الْوَاحِدِ وَيَكُوْنُ لِبَعْضِهَا نِسْبَةٌ اِلَى الْبَعْضِ الْاٰخَرِ بِالتَّقَدُّمِ وَالتَّاَخُّرِ وَالْمُرَادُ بِالْاُمُوْرِ مَافَوْقَ الْاَمْرِ الْوَاحِدِ وَكَذَالِكَ كُلُّ جَمْعٍ يُسْتَعْمَلُ فِي التَّعْرِيْفَاتِ فِيْ هٰذَا الْفَنِّ وَاِنَّمَا اعْتُبِرَتِ الْاُمُوْرُ لِاَنَّ التَّرْتِيْبَ لَا يُمْكِنُ اِلَّا بَيْنَ شَيْئَيْنِ فَصَاعِدًا

﴿ترجمہ﴾: اور ترتیب لغت میں ہر شیء کو اس کے مرتبہ میں رکھنے کا نام ہے اور اصطلاح میں متعدد اشیاء کو اس طرح کر دینا کہ ان اشیاء پر ایک نام کا اطلاق کیا جا سکے، اور ان میں سے بعض کی نسبت دوسرے بعض کی طرف تقدم اور تاخر کیساتھ ہو، اور امور سے مافوق الواحد امر مراد ہے اور اسی طرح ہر وہ جمع جو اس فن کے اندر تعریف میں استعمال کی جائے اور امور کا اعتبار اس لئے کیا گیا ہے کہ ترتیب دو یا اس سے زائد چیزوں کے بغیر ممکن نہیں ہے۔

﴿تشریح﴾:

وَالتَّرْتِيْبُ فِي اللُّغَةِالخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ترتیب کالغوی اور اصطلاح معنی بیان کرنا ہے۔

ترتیب کالغوی معنی: جَعْلُ كُلِّ شَيْءٍ فِيْ مَرْتَبَتِهٖ یعنی ہر چیز کواس مرتبہ میں رکھنا۔

اصطلاحی معنی: جَعْلُ الْاَشْيَاءِ الْمُتَعَدِّدَةِ بِحَيْثُ يُطْلَقُ عَلَيْهَااِسْمُ الْوَاحِدِ وَيَكُوْنُ بِبَعْضِهَانِسْبَةٌ اِلَى الْبَعْضِ الْاٰخَرِبِالتَّقَدُّمِ وَالتَّاَخُّرِ: یعنی متعدد چیزوں کو اس طرح کر دینا کہ ان پر ایک ہی نام بولا جاسکے اور ان بعض اجزاء کو دوسرے بعض کے اعتبار سے تقدم وتاخر کی نسبت حاصل ہو۔ جیسے کلچ، ہینڈل، ٹیوب، بیل وغیرہ سب کو اس طرح ملا کر ترتیب دیا جائے کہ اس کا نام موٹر سائیکل ہو جائے۔

وَالْمُرَادُبِالْاُمُوْرِ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ مصنف علیہ الرحمۃ کی مراد کو متعین کرنا ہے کہ فکر کی تعریف میں امور اگر چہ جمع ہے لیکن اس سے مراد مافوق الواحد ہے اور اسے ایک اعتراض مقدر کا جواب بھی بنایا جاسکتا ہے۔

﴿اعتراض﴾: فکر کی تعریف اپنے افراد کو جامع نہیں اس لئے کہ آپ نے فکر کی تعریف میں لفظ امور جمع کا صیغہ بولا ہے اور جمع کا اطلاق کم از کم تین افراد پر ہوتا ہے تو اس لئے لازم آیا کہ فکر کم از کم تین امور میں جاری ہوتی ہے حالانکہ فکر جس طرح تین امور میں جاری ہوتی ہے اسی طرح دو امور میں بھی جاری ہو جاتی ہے تو مذکور بالا فکر کی تعریف اپنے افراد کو جامع نہ ہوئی۔

﴿جواب﴾: یہاں امور سے مراد مَافَوْقَ الْوَاحِد ہے لہٰذا اب یہ تعریف اپنے افراد کو جامع ہے۔

وَكَذَالِكَ كل جَمْعٍ سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ایک فائدہ عامہ کا بیان کرنا ہے کہ اس فن میں تعریفات کے اندر جہاں بھی جمع کا لفظ استعمال ہو تو اس سے مراد مافوق الواحد ہے۔

وَاِنَّمَااعْتُبِرَتِ الْاُمُوْرُ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ایک سوال مقدر کا جواب دینا ہے۔

﴿سوال﴾: ترتیب کی تعریف میں امور (مَافَوْقَ الْوَاحِد) کا اعتبار کیوں کیا گیا ہے؟۔

﴿جواب﴾: ترتیب امرین کے بغیر پائی ہی نہیں جاتی پس اسی وجہ سے مصنف علیہ الرحمۃ نے امور کا اعتبار کیا ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## امور معلومہ سے کیا مراد ہے؟

﴿عبارت﴾: وَالْمُرَادُ بِالْمَعْلُوْمَةِ الْاُمُوْرُ الْحَاصِلَةُ صُوَرُهَاعِنْدَ الْعَقْلِ وَهِيَ تَتَنَاوَلُ التَّصَوُّرِيَّةَ وَالتَّصْدِيْقِيَّةَ مِنَ الْيَقِيْنِيَّاتِ وَالظَّنِّيَّاتِ وَالْجَهْلِيَّاتِ فَاِنَّ الْفِكْرَ كَمَايَجْرِيْ فِي التَّصَوُّرَاتِ يَجْرِيْ اَيْضًافِي التَّصْدِيْقَاتِ وَكَمَايَكُوْنُ فِي الْيَقِيْنِيِّ يَكُوْنُ اَيْضًافِي الظَّنِّيِّ

وَالْجَهْلِيِّ اَمَّا الْفِكْرُ فِي التَّصَوُّرِ وَالتَّصْدِيْقِ الْيَقِيْنِيِّ فَكَمَا ذَكَرْنَا وَاَمَّا فِي الظَّنِّيِّ فَكَقَوْلِنَا هٰذَا الْحَائِطُ يَنْتَشِرُ مِنْهُ التُّرَابُ وَكُلُّ حَائِطٍ يَنْتَشِرُ مِنْهُ التُّرَابُ فَهُوَ يَنْهَدِمُ فَهٰذَا الْحَائِطُ يَنْهَدِمُ وَاَمَّا فِي الْجَهْلِيِّ فَكَمَا اِذَا قِيْلَ اَلْعَالَمُ مُسْتَغْنٍ عَنِ الْمُؤَثِّرِ وَكُلُّ مُسْتَغْنٍ عَنِ الْمُؤَثِّرِ قَدِيْمٌ فَالْعَالَمُ قَدِيْمٌ لَا يُقَالُ الْعِلْمُ مِنَ الْاَلْفَاظِ الْمُشْتَرَكَةِ فَاِنَّهُ كَمَا يُطْلَقُ عَلَى الْحُصُوْلِ الْعَقْلِيِّ كَذٰلِكَ يُطْلَقُ عَلَى الْاِعْتِقَادِ الْجَازِمِ الْمُطَابِقِ الثَّابِتِ وَهُوَ اَخَصُّ مِنَ الْاَوَّلِ وَمِنْ شَرَائِطِ التَّعْرِيْفَاتِ اَلتَّحَرُّزُ عَنْ اِسْتِعْمَالِ الْاَلْفَاظِ الْمُشْتَرَكَةِ لِاَنَّا نَقُوْلُ الْاَلْفَاظُ الْمُشْتَرَكَةُ لَا تُسْتَعْمَلُ فِي التَّعْرِيْفَاتِ اِلَّا اِذَا قَامَتْ قَرِيْنَةٌ تَدُلُّ عَلٰى تَعْيِيْنِ الْمُرَادِ مِنْ مَعَانِيْهَا وَهٰهُنَا قَرِيْنَةٌ دَالَّةٌ عَلٰى اَنَّ الْمُرَادَ بِالْعِلْمِ الْمَذْكُوْرَةِ فِي التَّعْرِيْفِ الْحُصُوْلُ الْعَقْلِيُّ فَاِنَّهُ لَمْ يُفَسِّرْهُ فِي هٰذَا الْكِتَابِ اِلَّا بِهٖ وَاِنَّمَا اعْتُبِرَ الْجَهْلُ فِي الْمَطْلُوْبِ حَيْثُ قَالَ لِلتَّاَدِّيْ اِلَى الْمَجْهُوْلِ لِاسْتِحَالَةِ اسْتِعْلَامِ الْمَعْلُوْمِ وَتَحْصِيْلِ الْحَاصِلِ وَهُوَ اَعَمُّ مِنْ اَنْ يَّكُوْنَ تَصَوُّرِيًّا اَوْ تَصْدِيْقِيًّا اَمَّا الْمَجْهُوْلُ التَّصَوُّرِيُّ فَاِكْتِسَابُهٗ مِنَ الْاُمُوْرِ التَّصَوُّرِيَّةِ وَاَمَّا الْمَجْهُوْلُ التَّصْدِيْقِيُّ فَاِكْتِسَابُهٗ مِنَ الْاُمُوْرِ التَّصْدِيْقِيَّةِ

﴿ترجمہ﴾: اور امور معلومہ سے مراد وہ امور ہیں جن کی صورتیں عقل میں حاصل ہوں اور یہ امور تصور اور تصدیقات یقینیہ، ظنیہ اور جہلیہ (سب کو) شامل ہیں، کیونکہ فکر جس طرح تصورات میں جاری ہوتی ہے ویسے ہی تصدیقات میں بھی جاری ہوتی ہے اور جس طرح یقینی میں (جاری) ہوتی ہے اسی طرح ظنی اور جہلی میں بھی (جاری) ہوتی ہے اور بہر حال فکر کا جاری ہونا تصور وتصدیق یقینی میں تو ہم اس کی مثال ذکر کر چکے ہیں اور بہر حال فکر کا جاری ہونا ظنی میں تو جیسے ہمارا یہ قول ہے کہ اس دیوار سے مٹی جھڑتی ہے اور ہر وہ دیوار جس سے مٹی جھڑے، گر جائے گی، پس یہ دیوار گر جائے گی۔ اور بہر حال فکر کا جاری ہونا جہلی میں تو اس کی مثال یہ ہے کہ جب کہا جائے کہ عالم مؤثر سے بے نیاز ہے اور ہر وہ چیز جو مؤثر سے بے نیاز ہو قدیم ہوتی لہٰذا عالم (بھی) قدیم ہے۔ یہ نہ کہا جائے کہ (لفظ) علم مشترک الفاظ میں سے ہے، کیونکہ علم جس طرح حصول عقلی پر بولا جاتا ہے اسی طرح وہ پختہ اعتقاد کے مطابق واقع پر بھی بولا جاتا ہے اور یہ اول سے اخص ہے اور مشترک الفاظ کے استعمال سے پرہیز کرنا تعریفات کے شرائط میں سے ہے، اس لئے کہ ہم کہیں گے کہ الفاظ مشترکہ تعریفات میں استعمال نہیں کئے جاتے مگر اس وقت استعمال جائز ہوتا ہے جب کہ کوئی قرینہ موجود ہو جو ان کے معانی کی مراد کی تعیین پر دلالت کرتا ہو اور یہاں ایک ایسا قرینہ ہے جو اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ اس لفظ علم سے جو تعریف میں ذکر کیا گیا ہے حصول عقلی مراد ہے، کیونکہ مصنف نے اس کتاب میں سے (یعنی علم) کی تفسیر صرف اسی کیساتھ کی ہے۔ اور مصنف نے مطلوب میں جہل کا اعتبار کیا ہے، چنانچہ مصنف نے کہا ہے لـلـتـادی الی الـمـجـهـول اس لئے کہ معلوم چیز کو دریافت کرنا اور حاصل شدہ چیز کو حاصل کرنا محال ہے، اور وہ یعنی

مطلب کا مجہول ہونا عام ہے خواہ تصوری ہو یا تصدیقی، بہر حال جو مجہول تصوری ہے تو اس کا اکتساب امور تصوریہ سے کیا جائے گا اور مجہول تصدیقی کا اکتساب امور تصدیقیہ سے کیا جائے گا۔

﴿تشریح﴾:

**وَالْمُرَادُ بِالْمَعْلُوْمَةِ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ایک سوال مقدر کا جواب دینا ہے۔

﴿سوال﴾: فکر کی تعریف میں آپ نے لفظ مَعْلُوْمَة بولا ہے جو صرف تصدیقات یقنیہ کو شامل ہے اس سے یہ وہم پیدا ہوتا ہے کہ فکر صرف تصدیقات یقنیہ میں جاری ہوتا ہے حالانکہ ایسا نہیں ہے اس لئے کہ فکر جس طرح تصدیقات یقنیہ میں جاری ہوتی ہے اسی طرح تصورات میں بھی جاری ہوتی ہے اور تصدیق ظنی اور تصدیق جہلی میں بھی جاری ہوتی ہے تصورات میں فکر بھی جاری ہونے کی مثال جیسے ہمیں حیوان کا علم ہوا اور ناطق کا علم ہو پھر ہم حیوان کو مقدم اور ناطق کو مؤخر کر کے یوں کہیں کہ حَيَوَان نَاطِق تو اس سے ہمیں امر مجہول اِنْسَان کا علم حاصل ہوتا ہے، تصدیقات یقنیہ میں فکر کے جاری ہونے کی مثال جیسے اَلْعَالَمُ مُتَغَيِّرٌ وَكُلُّ مُتَغَيِّرٍ حَادِثٌ نتیجہ فَالْعَالَمُ حَادِثٌ اور تصدیقات ظنیہ میں فکر کے جاری ہونے کی مثال جیسے هٰذَا الْحَائِطُ يَنْتَشِرُ مِنْهُ التُّرَابُ وَكُلُّ حَائِطٍ يَنْتَشِرُ مِنْهُ التُّرَابُ يَنْهَدِمُ تو نتیجہ ہوگا هٰذَا الْحَائِطُ يَنْهَدِمُ، تصدیقات جہلیہ میں فکر کے جاری ہونے کی مثال جیسے اَلْعَالَمُ مُسْتَغْنٍ عَنِ الْمُؤَثِّرِ وَكُلُّ مُسْتَغْنٍ عَنِ الْمُؤَثِّرِ فَهُوَ قَدِيْمٌ نتیجہ اَلْعَالَمُ قَدِيْمٌ۔

﴿جواب﴾: یہاں امور معلومۃ سے مراد وہ امور ہیں جن کی صورتیں عقل میں حاصل ہوتی ہیں اب یہ عام ہے تصورات کو بھی شامل ہے اور تصدیقات یقینیہ، ظنیہ اور جہلیہ سب کو شامل ہے لہٰذا کوئی اعتراض نہیں۔

**لَا يُقَالُ الْعِلْمُ مِنْ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ایک سوال مقدر کا جواب دینا ہے۔

﴿سوال﴾: فکر کی تعریف میں لفظ مَعْلُوْمَة کو ذکر کرنا غلط ہے اس لئے کہ لفظ مَعْلُوْمَه یہ مشتق ہے عِلْم سے اور عِلْم الفاظ مشترکہ میں سے ہے اس لئے کے اس کا ایک معنیٰ حصول عقلی ہے اور اس کا دوسرا معنیٰ اعتقاد جازم ثابت مطابق للواقع بھی ہے) (دوسرا معنیٰ پہلے معنیٰ سے اخص ہے کیونکہ حصول عقلی عام ہے خواہ وہ اعتقاد کے قبیل سے ہو یا غیر اعتقاد کے قبیل سے ہو اسی طرح خواہ وہ جازم ہو یا غیر جازم ہو اور اسی طرح خواہ وہ مطابق للواقع ہو یا غیر مطابق للواقع ہو پھر خواہ ثابت ہو یا غیر ثابت الغرض حصول عقلی اعتقاد جازم مطابق للواقع سے عام ہے تو جب مشتق منہ مشترک ہے تو مشتق بھی مشترک ہوگا اور اصول یہ ہے کہ تعریف میں لفظ مشترک کے استعمال سے احتراز واجب ہوتا ہے کیونکہ تعریف سے مقصود امتیاز ہوتا ہے اور لفظ مشترک مفید فی الامتیاز نہیں ہوتا بلکہ لفظ مشترک تو مزید ابہام پیدا کرتا ہے۔

﴿جواب﴾: آپ کا یہ کہنا کہ لفظ مشترک تعریفات میں ذکر کرنا جائز نہیں ہم اس کو علی الاطلاق تسلیم نہیں کرتے، کیونکہ یہ تو اس وقت جائز نہیں ہوتا جہاں ایسا قرینہ موجود نہ ہو جو لفظ مشترک کے معنیٰ میں سے کسی معنیٰ کی تعیین پر دلالت کرے

لیکن جب ایسا قرینہ موجود ہو جو لفظ مشترک کی مراد کی تعیین پر دلالت کرے تو اس وقت لفظ مشترک کو تعریفات میں ذکر کرنا درست ہوتا ہے اور یہاں بھی قرینہ موجود ہے جو اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ یہاں علم سے مراد حصول عقل ہے اور وہ یہ ہے کہ ''رسالہ شمسیہ'' میں جہاں کہیں بھی ''علم'' کا لفظ ہے اس کی تفسیر اور وضاحت مصنف علیہ الرحمۃ نے حصول عقلی سے کی ہے۔

## مطلوب میں جہل کے معتبر ہونے کی وجہ:

وَاِنَّمَا اعْتُبِرَ الْجَهْلُ الخ: چونکہ مصنف علیہ الرحمۃ نے فکر کی تعریف میں مطلوب میں جہل کا اعتبار کیا ہے کیونکہ اس نے لِلتَّأَدِّیْ اِلَی الْمَجْهُوْلِ کہا ہے...... لِلتَّأَدِّیْ اِلَی مَطْلُوْبٍ نہیں کہا...... تو اس سے معلوم ہوتا ہے کہ مصنف علیہ الرحمۃ نے مطلوب میں جہل کا اعتبار کیا کیونکہ اگر مطلوب میں جہل کا اعتبار نہ ہو بلکہ وہ پہلے سے معلوم ہو تو استعلامِ معلوم اور تحصیل حاصل لازم آئیگا جو کہ باطل ہے...... اس لئے کہ جو چیز آپ کو جس جہت سے مطلوب ہے اس جہت سے اس کا مجہول ہونا ضروری ہے تا کہ تحصیل حاصل کی خرابی لازم نہ آئے اور دوسری جہت سے اس کا معلوم ہونا ضروری ہے تا کہ طلب مجہول مطلق کی خرابی لازم نہ آئے پھر مطلوب سے مراد عام ہے خواہ وہ مطلوب تصوری ہو یا تصدیقی ہو لیکن مجہول تصوری کو تصوراتِ معلومہ سے حاصل کیا جائیگا اور مجہول تصدیقی کو تصدیقات معلومہ سے حاصل کیا جائیگا۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## تعریفِ فکر اور علل اربعہ

﴿عبارت﴾: وَمِنْ لَطَائِفِ هٰذَا التَّعْرِيْفِ اَنَّهٗ مُشْتَمِلٌ عَلَى الْعِلَلِ الْاَرْبَعِ فَالتَّرْتِيْبُ اِشَارَةٌ اِلَى الْعِلَّةِ الصُّوْرِيَّةِ بِالْمُطَابَقَةِ فَاِنَّ صُوْرَةَ الْفِكْرِ هِيَ الْهَيْئَةُ الْاِجْتِمَاعِيَّةُ الْحَاصِلَةُ لِلتَّصَوُّرَاتِ وَالتَّصْدِيْقَاتِ كَالْهَيْئَةِ الْحَاصِلَةِ لِاَجْزَاءِ السَّرِيْرِ فِيْ اِجْتِمَاعِهَا وَتَرْتِيْبِهَا وَاِلَى الْعِلَّةِ الْفَاعِلِيَّةِ بِالْاِلْتِزَامِ اِذْ لَابُدَّ لِكُلِّ تَرْتِيْبٍ مِنْ مُرَتِّبٍ وَهِيَ الْقُوَّةُ الْفَاعِلَةُ كَالنَّجَّارِ لِلسَّرِيْرِ وَاُمُوْرٌ مَعْلُوْمَةٌ اِشَارَةٌ اِلَى الْعِلَّةِ الْمَادِّيَّةِ كَقِطَعِ الْخَشَبِ لِلسَّرِيْرِ وَلِلتَّأَدِّيْ اِلَى مَجْهُوْلٍ اِشَارَةٌ اِلَى الْعِلَّةِ الْغَائِيَّةِ فَاِنَّ الْغَرَضَ مِنْ ذٰلِكَ التَّرْتِيْبِ لَيْسَ اِلَّا اَنْ يَتَأَدَّى الذِّهْنُ اِلَى الْمَطْلُوْبِ الْمَجْهُوْلِ كَجُلُوْسِ السُّلْطَانِ مَثَلًا عَلَى السَّرِيْرِ

﴿ترجمہ﴾ اس تعریف کی خوبیوں میں سے (ایک خوبی) یہ ہے کہ یہ تعریف چار علتوں پر مشتمل ہے، چنانچہ لفظ ترتیب (سے) علت صوریہ کی طرف بالمطابقہ اشارہ ہے، کیونکہ فکر کی صورت وہ ہیئت اجتماعیہ ہے جو تصورات اور تصدیقات کو حاصل ہوتی ہے اس ہیئت کی طرح جو تخت کے اجزاء کو ان کے مجتمع اور مرتب ہونے سے حاصل ہوتی ہے اور علت فاعلیہ کی طرف (دلالت) التزامی (کے طریقے) سے اشارہ ہے کیونکہ ہر ترتیب کیلئے کسی مرتب کا ہونا ضروری ہے اور وہ قوت

عاقلہ ہے جیسے بڑھئی تخت کیلئے (ہوتا ہے) اور امور معلومہ (سے) علت مادیہ کی طرف اشارہ ہے جیسے تخت کیلئے لکڑی کے ٹکڑے اور لِلتَّادِّیْ اِلیٰ الْمَجْهُوْلِ (سے) علت غائیہ کی طرف اشارہ ہے کیونکہ اس ترتیب سے صرف یہی غرض ہے کہ مطلوب مجہول تک ذہن کی رسائی ہو، جیسے بادشاہ کا بیٹھنا تخت پر مثلاً۔

﴿تشریح﴾:

**وَمِنْ لَطَائِفِ هٰذَا الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ مصنف علیہ الرحمۃ کی بیان کردہ فکر کی تعریف کی خوبی بیان کرنی ہے اس خوبی کو جاننے سے پہلے بطور مقدمہ کے ایک بات جان لیں وہ یہ ہے کہ ہر وہ مرکب جو فعل مختار سے صادر سرزد ہو اس کے لئے علل اربعہ کا ہونا ضروری ہے۔ (۱) علت مادیہ (۲) عالت غائیہ (۳) علت صوریہ (۴) علت فاعلیہ۔

**علل اربعہ کی وجہ حصر:**

مرکب کی علت دو حال سے خالی نہیں ہوگی کہ مرکب کی حقیقت میں داخل ہوگی یا داخل نہیں...... اگر مرکب کی حقیقت میں داخل ہو وہ دو حال سے خالی نہیں اس سے مرکب کا وجود بالقوۃ ہوگا یا مرکب کا وجود اس سے بالفعل ہوگا اگر مرکب کا وجود اس سے بالقوۃ ہو تو وہ علت مادیہ ہے اور اگر مرکب کا وجود اس سے بالفعل ہو تو اس کا نام علت صوریہ ہے اور اگر مرکب کی علت مرکب کی حقیقت سے خارج ہو تو وہ دو حال سے خالی نہیں اس سے مرکب کا صدور ہوگا یا اس کیلئے مرکب کا صدور ہوگا اگر اس سے مرکب کا صدور ہو تو اس کا نام علت فاعلیہ ہے اور اگر اس کیلئے مرکب کا صدور ہو تو اس کا نام علت غائیہ ہے۔

**تعریفات وامثلہ:**

**علت مادیہ:**۔ مرکب کی وہ علت ہے جو مرکب کی حقیقت میں داخل ہو اس سے مرکب کا وجود بالقوۃ ہو۔ جیسے چارپائی کیلئے لکڑی کے ٹکڑے۔

**علت صوریہ:**۔ مرکب کی وہ علت ہے جو مرکب کی حقیقت میں داخل ہو اور اس سے مرکب کا وجود بالفعل ہو ۔جیسے چارپائی کا مخصوص ڈھانچہ۔

**علت فاعلیہ:**۔ مرکب کی وہ علت ہے جو مرکب کی حقیقت سے خارج ہو اور اس سے مرکب کا صدور ہو۔ جیسے چارپائی کیلئے ترکھان۔

**علت غائیہ:**۔ مرکب کی وہ علت ہے جو مرکب کی حقیقت سے خارج ہو اور اس کیلئے مرکب کا صدور ہو۔ جیسے جلوس چارپائی کیلئے۔

✿ شارح علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ فکر کی یہ تعریف بھی علل اربعہ پر مشتمل ہے وہ اس طرح کہ ترتیب سے علت صوریہ کی طرف مطابقۃً اشارہ ہے کیونکہ فکر کی صورت! وہ ہیئت اجتماعیہ ہے جو تصدیقات معلومہ اور تصورات معلومہ کو ترتیب دینے سے

حاصل ہوتی ہے (جس طرح سریر کے اجزاء کو ان کے مرتب ہونے کی صورت میں ہیئت حاصل ہوتی ہے یہی ہیئت صورت فکر ہے جس کی طرف ترتیب سے اشارہ ہورہا ہے۔ اور علت فاعلیہ کی طرف التزاما اشارہ ہے اس طرح کہ ہر ترتیب کیلئے مرتب لازم ہے، اور امور معلومۃ: سے اشارہ ہے علت مادیہ کی طرف، للتادی الی المجھول سے اشارہ ہے علت غائیہ کی طرف اس لئے کہ ترتیب سے غرض ذہن کو مجہول تک پہنچانا ہوتا ہے۔

﴿سوال﴾: شارح علیہ الرحمۃ کا یہ کہنا کہ ترتیب سے علت صوریہ کی طرف مطابقۃً اشارہ ہے یہ درست نہیں ہے اس لئے کہ صورت فکر یہ ہیئت اجتماعیہ ہے اور ہیئت اجتماعیہ بعینہ ترتیب نہیں ہے اس لئے کہ ترتیب از مقولہ فعل ہے اور ہیئت اجتماعیہ از مقولہ کیف ہے اور فعل اور کیف دو الگ الگ چیزیں ہیں بلکہ ہم تو یہ کہتے ہیں کہ ترتیب کی وجہ ہیئت اجتماعیہ حاصل ہوتی ہے گویا کہ ترتیب علت ہے اور ہیئت اجتماعیہ معلول ہے اور علت کی دلالت معلول پر دلالت التزامی ہوتی ہے نہ کہ مطابقی۔

﴿جواب﴾: ترتیب کی دو دلالتیں ہیں۔ (۱) ترتیب کی دلالت ہیئت اجتماعیہ (علت صوریہ) پر۔

(۲) ترتیب کی دلالت علت فاعلیہ (قوت عاقلہ) پر ترتیب کی دلالت ہیئت اجتماعیہ پر علت ہونے کے اعتبار سے ہے یعنی ترتیب ہیئت اجتماعیہ کیلئے علت ہے اور ترتیب کی دلالت علت فاعلیہ پر معلول ہونے کے اعتبار سے ہے یعنی ترتیب علت فاعلیہ کا معلول ہے اور وہ دلالت جو علت ہونے کے اعتبار سے ہے وہ زیادہ اقویٰ ہوتی ہے اس دلالت سے جو معلول ہونے کے اعتبار سے ہو یعنی وہ دلالت جو علت سے معلول پر ہو وہ اقویٰ ہوتی ہے اس دلالت سے جو معلول سے علت پر ہو، چونکہ ترتیب کی دلالت ہیئت اجتماعیہ پر علت ہونے کے اعتبار سے تھی اور اقویٰ تھی اسی وجہ سے اسے مطابقۃً کہہ دیا الغرض ترتیب سے علت صوری کیطرف اشارہ اگرچہ التزاما ہورہا ہے لیکن یہ دلالت اتنی واضح اور قوی تھی گویا کہ مطابقی ہے اس لئے۔ شارحؒ نے اسے مطابقی سے تعبیر کیا۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

# ضرورتِ منطق کا بیان

﴿عبارت﴾: وَذٰلِكَ التَّرْتِيْبُ اَىِ الْفِكْرُ لَيْسَ بِصَوَابٍ دَائِمًا لِاَنَّ بَعْضَ الْعُقَلَاءِ يُنَاقِضُ بَعْضًا فِي مُقْتَضٰى اَفْكَارِهِمْ فَمِنْ وَاحِدٍ يَتَاَدّٰى فِكْرُهٗ اِلَى التَّصْدِيْقِ بِحُدُوْثِ الْعَالَمِ وَمِنْ اٰخَرَ اِلَى التَّصْدِيْقِ بِقِدَمِهٖ بَلِ الْاِنْسَانُ الْوَاحِدُ يُنَاقِضُ نَفْسَهٗ بِحَسْبِ الْوَقْتَيْنِ فَقَدْ يُفَكِّرُ وَيُؤَدِّىْ فِكْرُهٗ اِلَى التَّصْدِيْقِ بِقِدَمِ الْعَالَمِ ثُمَّ يُفَكِّرُ وَيَنْسَاقُ فِكْرُهٗ اِلَى التَّصْدِيْقِ بِحُدُوْثِهٖ فَالْفِكْرَانِ لَيْسَا بِصَوَابَيْنِ وَاِلَّا لَزِمَ اجْتِمَاعُ النَّقِيْضَيْنِ فَلَا يَكُوْنُ كُلُّ فِكْرٍ صَوَابًا فَمَسَّتِ الْحَاجَةُ اِلٰى قَانُوْنٍ يُفِيْدُ مَعْرِفَةَ طُرُقِ اِكْتِسَابِ النَّظْرِيَّاتِ التَّصَوُّرِيَّةِ وَالتَّصْدِيْقِيَّةِ مِنْ ضَرُوْرِيَّاتِهَا وَالْاِحَاطَةَ بِالْاَفْكَارِ الصَّحِيْحَةِ وَالْفَاسِدَةِ الْوَاقِعَةِ فِيْهَا اَىْ فِيْ تِلْكَ الطُّرُقِ حَتّٰى يُعْرَفَ مِنْهُ اَنَّ كُلَّ نَظْرِيٍّ بِاَيِّ طَرِيْقٍ يُكْتَسَبُ وَاَيُّ فِكْرٍ صَحِيْحٍ وَاَيُّ فِكْرٍ فَاسِدٍ وَذٰلِكَ الْقَانُوْنُ هُوَ الْمَنْطِقُ

﴿ترجمہ﴾: اور یہ ترتیب یعنی فکر ہمیشہ درست نہیں ہوتی...... کیونکہ بعض عقلاء اپنے اپنے افکار کے مقتضیٰ میں دوسرے بعض سے مخالفت کرتے ہیں...... ایک کی فکر حدوثِ عالم کی تصدیق کی طرف پہنچتی ہے...... اور دوسرے کی فکر عالم کے قدیم ہونے کی طرف...... بلکہ ایک ہی شخص دو (مختلف) وقتوں میں اپنی آراء وافکار کی مخالفت کرتا ہے...... چنانچہ کبھی فکر کرتا ہے اور اس کی فکر عالم کے قدیم ہونے کی تصدیق کی طرف پہنچتی ہے...... پھر (دوبارہ) فکر کرتا ہے اور اس کی فکر عالم کے حادث ہونے کی تصدیق کی طرف پہنچتی ہے...... پس دونوں فکریں درست نہیں ہوسکتیں...... ورنہ اجتماعِ نقیضین لازم آئیگا...... لہٰذا معلوم ہوا کہ ہر فکر درست نہیں ہوتی...... اس لئے ایک ایسے، قانون کی ضرورت پیش آئی...... جو تصورات اور تصدیقات نظریہ کو تصورات بدیہیہ اور تصدیقات بدیہیہ سے حاصل کرنے کی شناخت کا فائدہ دے...... اور ان طریقوں میں واقع ہونے والی صحیح فکروں اور فاسد فکروں کے احاطہ کا فائدہ پہنچائے...... یہاں تک کہ اس (قانون) سے پہچان لیا جائے...... کہ ہر نظری کو کس طریقہ سے حاصل کیا جاسکتا؟...... اور کون سی فکر صحیح ہے؟...... اور کون سی فکر فاسد ہے؟...... اور وہ قانون منطق ہے۔

﴿تشریح﴾:

وَذٰلِكَ التَّرْتِيْبُ اَىِ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ضرورت منطق کا بیان کرنا ہے۔ کہ ترتیب یعنی ہر نظر وفکر درست نہیں ہوتی اس لئے کہ اگر ہر نظر وفکر درست ہوتی تو عقلا کی آراء میں اختلاف واقع نہ ہوتا حالانکہ عقلا کی آراء میں اختلاف واقع ہو چکا ہے اس لئے کے ایک فلسفی فکر کیساتھ عالم کے حادث ہونے کی تصدیق تک پہنچتا ہے اور دوسرا فلسفی فکر کے ساتھ عالم کے قدیم ہونے کی تصدیق تک پہنچتا ہے بلکہ ایک انسان کی رائے بھی دو وقتوں میں مختلف ہوتی ہے ایک وقت میں اس کی فکر عالم کے حادث ہونے کی تصدیق تک پہنچتی ہے اور دوسرے وقت میں اس کی فکر عالم کے قدیم ہونیکی تصدیق تک پہنچتی ہے تو لامحالہ ان دونوں میں سے ایک فکر صحیح اور دوسری فاسد ہوگی کیونکہ اگر دونوں صحیح ہوں تو اجتماع نقیضین کی خرابی لازم آئیگی اور اگر دونوں فاسد ہوں تو ارتفاع نقیضین کی خرابی لازم آئیگی پس جب عقلا کی آراء کے مابین اختلاف واقع ہوگیا ہے تو معلوم ہوا کہ ترتیب ہر وقت درست نہیں ہوتی لہٰذا ہمیں ایک ایسے قانون کی ضرورت پیش آگئی جو فکر کے ذریعے بدیہیات سے نظریات کو حاصل کرنے کی معرفت کا فائدہ دے، اور فکر صحیح اور فکر فاسد مابین امتیاز کا فائدہ دے یعنی جس کے ذریعے فکر صحیح اور فکر فاسد کے درمیان فرق معلوم ہو جائے اور وہ قانون منطق ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## علم منطق کی وجہ تسمیہ اور تعریف

﴿عبارت﴾: وَاِنَّمَا سُمِّيَ بِهٖ لِاَنَّ ظُهُوْرَ الْقُوَّةِ النُّطْقِيَّةِ اِنَّمَا يَحْصُلُ بِسَبَبِهٖ وَرَسَمُوْهُ بِاَنَّهٗ اٰلَةٌ قَانُوْنِيَّةٌ تَعْصِمُ مُرَاعَاتُهَا الذِّهْنَ عَنِ الْخَطَاءِ فِي الْفِكْرِ فَالْاٰلَةُ هِيَ الْوَاسِطَةُ بَيْنَ الْفَاعِلِ وَمُنْفَعِلِهٖ فِيْ وُصُوْلِ اَثَرِهٖ اِلَيْهِ كَالْمِنْشَارِ لِلنَّجَارِ فَاِنَّهٗ وَاسِطَةٌ بَيْنَهٗ وَبَيْنَ الْخَشَبِ فِيْ وُصُوْلِ اَثَرِهٖ اِلَيْهِ فَالْقَيْدُ الْاَخِيْرُ لِاِخْرَاجِ الْعِلَّةِ الْمُتَوَسِّطَةِ فَاِنَّهَا وَاسِطَةٌ بَيْنَ فَاعِلِهَا وَمُنْفَعِلِهَا اِذْعِلَّةُ عِلَّةِ الشَّيْءِ عِلَّةٌ لِذٰلِكَ الشَّيْءِ بِالْوَاسِطَةِ فَاِنَّ "اَ" اِذَا كَانَ عِلَّةً لِبَ وَبَ عِلَّةً لِجَ كَانَ اَعِلَّةً لِجَ وَلٰكِنْ بِوَاسِطَةِ بَ اِلَّا اَنَّهَا لَيْسَتْ بِوَاسِطَةٍ بَيْنَهُمَا فِيْ وُصُوْلِ اَثَرِ الْعِلَّةِ الْبَعِيْدَةِ اِلَى الْمَعْلُوْلِ لِاَنَّ اَثَرَ الْعِلَّةِ الْبَعِيْدَةِ لَا يَصِلُ اِلَى الْمَعْلُوْلِ فَضْلًا عَنْ اَنْ يَّتَوَسَّطَ فِيْ ذٰلِكَ شَيْءٌ اٰخَرُ وَاِنَّمَا الْوَاصِلُ اِلَيْهِ اَثَرُ الْعِلَّةِ الْمُتَوَسِّطَةِ لِاَنَّهٗ الصَّادِرُ مِنْهَا وَهِيَ مِنَ الْبَعِيْدَةِ

﴿ترجمہ﴾: اس کا نام منطق اس لئے رکھا گیا ہے کہ اس کے سبب سے قوت گویائی کا ظہور حاصل ہوتا ہے......اور مناطقہ نے منطق کی تعریف اس طرح کی ہے......(منطق) وہ قانونی آلہ ہے جس کی رعایت ذہن کو خطاء فی الفکر سے

بچاتی ہے......پس ''آلہ'' وہ فاعل اوراس کے منفعل کے درمیان فاعل کا اثر منفعل تک پہنچنے میں واسطہ ہے......جیسے آرہ بڑھئی کیلئے کہ وہ بڑھئی اور لکڑی کے درمیان لکڑی تک بڑھئی کا اثر میں واسطہ ہے......پس آخری قید علت متوسطہ کو نکالنے کیلئے ہے......کیونکہ وہ بھی اس کے فاعل اوراس کے منفعل کے درمیان ایک واسطہ ہے......اس لئے کہ شے کی علت کی علت بالواسطہ اس شے کی علت ہوتی ہے...... کیونکہ جب ''ا'' علت ہو''ب'' کیلئے اور''ب'' علت ہو''ج'' کیلئے تو''ا'' علت ہوگا''ج'' کیلئے لیکن ''ب'' کے واسطہ سے، مگر وہ (یعنی علت متوسطہ) فاعل اور منفعل کے درمیان علت بعیدہ کا اثر معلول تک پہنچنے میں واسطہ نہیں ہے......اس لئے کہ علت بعیدہ کا اثر معلول تک نہیں پہنچتا، چہ جائیکہ اس میں کوئی دوسری شئی واسطہ ہو، معلول تک تو صرف علت متوسطہ کا اثر پہنچتا ہے......اس لئے کہ وہ (یعنی معلول) علت متوسطہ سے صادر ہوا ہے اور وہ (علت متوسطہ) علت بعیدہ سے (صادر ہوا ہے)۔

﴿تشریح﴾:

**وَاِنَّمَا سُمِّیَ بِه الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ علم منطق کی وجہ تسمیہ اوراس کی تعریف بیان کرنی ہے۔

کہ علم منطق کو منطق اس لئے کہتے ہیں کہ منطق نطق سے بنا ہے اور نطق کا معنیٰ ہے قوتِ گویائی، چونکہ علم کے ذریعے قوتِ گویائی کا ظہور ہوتا ہے......علم منطق کا جاننے والا مختلف پیرائے سے گویائی اور تکلم پر قادر ہوتا ہے جس پر منطق سے ناواقف شخص قدرت نہیں رکھتا اس لئے علم منطق کو منطق کہتے ہیں۔

**وَرَسَمُوْهُ بِاَنَّهٗ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ کی علم منطق کی تعریف کو بیان کرنا ہے۔

## علم منطق کی اصطلاحی تعریف:

**اَلْمَنْطِقُ هُوَ آلَةٌ قَانُوْنِيَّةٌ تَعْصِمُ مُرَاعَاتُهَا الذِّهْنَ عَنِ الْخَطَاءِ فِي الْفِكْرِ** یعنی علم منطق ایک ایسا قانونی آلہ ہے جسکی رعایت کرنا ذہن کو خطاء فی الفکر سے بچاتا ہے۔

**فَالْآلَةُ هِيَ الْوَاسِطَةُ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ علم منطق کی تعریف میں مذکور لفظِ آلہ کی تعریف اوراسکی مثال سے توضیح کرنا ہے۔

## آلہ کی تعریف:

آلہ وہ چیز ہے جو فاعل (فاعل! ہر اس چیز کو کہا جاتا ہے جسکو غیر کے ایجاد میں بطورِ تاثیر کے دخل ہو......خواہ بلا واسطہ ہو......یا بالواسطہ ہو) اوراس کے منفعل کے درمیان......منفعل تک اس فاعل کے اثر پہنچنے میں واسطہ بنے۔......

جیسے آرہ! یہ آلہ ہے......نجار فاعل ہے......اور لکڑی منفعل ہے......پس یہ آرہ نجار اور لکڑی کے درمیان نجار کے اثر کو لکڑی تک پہنچے میں واسطہ بنتا ہے۔

## آلہ کی تعریف میں قیودات اوران کے فوائد:

فَالْقَيْدُ الْأَخِيْرُ لِإِخْرَاجِ الخ: آلہ کی تعریف میں تین قیودات ہیں۔

(۱) واسطہ۔ (۲) بین الفاعل ومنفعلہ۔ (۳) فی وصول اثر الیہ۔

1: لفظ واسطہ بمنزلہ جنس کے ہے جوتمام قسم کے وسائط کوشامل ہے۔

2: بین الفاعل ومنفعلہ۔ یہ بمنزلہ فصل اول کے ہے اس سے وہ سائط خارج ہوگئے جو فاعل اور منفعل کے درمیان ہوتے ہیں۔

3: فی وصول اثرہ الیہ ۔یہ بمنزلہ فصل ثانی کے ہے اس سے علت متوسطہ خارج ہوگئی اس لئے کہ علت متوسطہ فاعل اوراس کے منفعل کے درمیان واسطہ ہوتی ہے اس طرح کہ علت متوسطہ کے اوپر ایک اور علت ہوتی ہے جو علت بعیدہ کہلاتی ہے اور وہ علت بعیدہ علت بنتی ہے علت متوسطہ کی اور متوسطہ کی اور علت متوسطہ علت بنتی ہے معلول کیلئے اور قاعدہ اور قانون ہے کہ علة علة الشئی علة لذالك الشئی کہ کسی شی کی علت کی علت اس شی کے لیے علت بنتی ہے تو یہاں علت بعیدہ علت ہے معلول کی......لیکن علت متوسطہ کے واسطے سے۔

مثلاً: جیسے آ علت ہو بؔ کی اور بؔ علت ہو جؔ کی تو ہمارا یہ کہنا درست ہوگا کہ آ علت ہے جؔ کی لیکن بؔ کے واسطے سے (یعنی آ! بؔ اور جؔ دونوں کیلئے علت ہے لیکن فرق اتنا ہے کہ بؔ کیلئے بلاواسطہ ہے یعنی علت قریبہ ہے اور جؔ کیلئے بالواسطہ ہے یعنی علت بعیدہ ہے) تو اس سے معلوم ہوگیا کہ علت متوسطہ بھی فاعل اور اس کے منفعل کے درمیان واسطہ ہوتی ہے لیکن وصول اثر میں واسطہ نہیں بنتی، اس لئے کہ معلول تک جو اثر پہنچتا ہے وہ خود علت متوسطہ کا ہے نہ کہ علت بعیدہ کا......تو جب علت بعید کا اثر معلول تک پہنچا ہی نہیں تو درمیان میں علت متوسطہ وصول اثر میں کیسے واسطہ بن سکتی ہے؟ اسلئے علت متوسطہ کو خارج کرنے کے لئے دوسری قید یعنی فِیْ وُصُوْلِ اَثَرِهٖ کی ضرورت پڑی۔

## علامہ تفتازانیؒ کا اعتراض اور علامہ جرجانیؒ کا جواب:

☆ اس پر علامہ سعد الدین تفتازانی علیہ الرحمۃ نے اعتراض کیا۔

﴿اعتراض﴾: آپ نے تسلیم کرلیا کہ علت بعیدہ کا اثر معلول تک نہیں پہنچا جب علت بعیدہ کا اثر معلول تک پہنچا ہی نہیں تو علت بعیدہ معلول کا فاعل نہ ہوا اور معلول اس کا منفعل نہ ہوا...... بلکہ یہ علت متوسطہ اپنے فاعل اور اپنے منفعل کے درمیان واسطہ ہوئی، تو پھر علت متوسطہ فاعل اور اس کا منفعل کے درمیان واسطہ نہ ہوئی لہذا علت متوسطہ بین الفاعل ومنفعلہ کی قید سے ہی خارج ہوگئی تو اب قید اخیر یعنی فِیْ وُصُوْلِ اَثَرِهٖ سے علت متوسطہ کو خارج کرنا یہ تو اِخْرَاجُ الْمُخْرَجِ ہے۔

☆ اس اعتراض کا جواب علامہ جرجانی علیہ الرحمۃ دیا ہے۔

﴿جواب﴾: آپ کے اعتراض کا منشاء یہ ہے کہ انفعالیت وصول اثر کو مستلزم ہے یعنی ایک چیز دوسری چیز کا منفعل اس وقت ہوگی جب پہلی چیز تک دوسری کا اثر پہنچے حالانکہ ایسا نہیں ہے اس لئے کہ فاعل کہتے ہیں ہر اس چیز کو جسکو غیر کی ایجاد میں بطریق تاثیر کچھ نہ کچھ دخل ہو اور یہاں بھی علت بعیدہ کو معلول کو ایجاد میں کچھ نہ کچھ دخل ہے جیسے دادا کو پوتے کی ایجاد میں کچھ نہ کچھ دخل ہوتا ہے وہ اس طرح کہ اگر آ نہ ہوتا تو بؔ نہ ہوتا اور جب بؔ نہ ہوتا تو جؔ نہ ہوتا تو گویا کہ جب آ نہ ہوتا تو جؔ نہ ہوتا تو جب علت بعیدہ کو معلول کے وجود میں کچھ نہ کچھ دخل ہے تو علت بعیدہ معلول کا فاعل ہوا اور وہ اس کا منفعل، لہٰذا علت متوسطہ فاعل اور اس کے منفعل کے درمیان واسطہ بن رہی ہے لہٰذا اس کو نکالنے کیلئے فِيْ وُصُوْلِ اَثَرِهٖ کی قید ضروری ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَالْقَانُوْنُ هُوَ اَمْرٌ كُلِّيٌّ يَنْطَبِقُ عَلٰى جَمِيْعِ جُزْئِيَّاتِهٖ لِيَتَعَرَّفَ اَحْكَامُهَا مِنْهُ كَقَوْلِ النُّحَاةِ الْفَاعِلُ مَرْفُوْعٌ فَاِنَّهٗ اَمْرٌ كُلِّيٌّ مُنْطَبِقٌ عَلٰى جَمِيْعِ جُزْئِيَّاتِهٖ لِيُتَعَرَّفَ اَحْكَامُ جُزْئِيَّاتِهٖ مِنْهُ حَتّٰى يُتَعَرَّفَ مِنْهُ اَنَّ زَيْدًا مَرْفُوْعٌ فِيْ قَوْلِنَا ضَرَبَ زَيْدٌ فَاِنَّهٗ فَاعِلٌ وَاِنَّمَا كَانَ الْمَنْطِقُ اٰلَةً لِاَنَّهٗ وَاسِطَةٌ بَيْنَ الْقُوَّةِ الْعَاقِلَةِ وَبَيْنَ الْمَطَالِبِ الْكَسْبِيَّةِ فِي الْاِكْتِسَابِ وَاِنَّمَا كَانَ قَانُوْنًا لِاَنَّ مَسَائِلَهٗ قَوَانِيْنُ كُلِّيَّةٌ مُنْطَبِقَةٌ عَلٰى سَائِرِ جُزْئِيَّاتِهٖ كَمَا اِذَا عَرَفْنَا اَنَّ السَّالِبَةَ الضَّرُوْرِيَّةَ تَنْعَكِسُ اِلٰى سَالِبَةٍ دَائِمَةٍ عَرَفْنَا مِنْهُ اَنَّ قَوْلَنَا لَا شَيْءَ مِنَ الْاِنْسَانِ بِحَجَرٍ بِالضَّرُوْرَةِ يَنْعَكِسُ اِلٰى قَوْلِهٖ لَا شَيْءَ مِنَ الْحَجَرِ بِاِنْسَانٍ دَائِمًا وَاِنَّمَا قَالَ تَعْصِمُ مُرَاعَاتُهَا الذِّهْنَ عَنِ الْخَطَاءِ لِاَنَّ الْمَنْطِقَ لَيْسَ هُوَ نَفْسُهٗ يَعْصِمُ الذِّهْنَ عَنِ الْخَطَاءِ وَاِلَّا لَمْ يَعْرِضْ لِلْمَنْطِقِيِّ خَطَاً اَصْلاً وَلَيْسَ كَذَالِكَ فَاِنَّهٗ رُبَمَا يُخْطِئُ لِاِهْمَالِ الْاٰلَةِ هٰذَا هُوَ مَفْهُوْمُ التَّعْرِيْفِ

﴿ترجمہ﴾: اور قانون وہ امر کلی ہے جو اپنی تمام جزئیات پر منطبق ہو جائے تا کہ اس سے جزئیات کے احکام معلوم کئے جا سکیں، جیسے نحویوں کا قول الفاعل مرفوع پس بیشک یہ ایک امر کلی ہے جو اپنے تمام جزئیات پر منطبق ہے، اس سے اس کی جزئیات کے احکام معلوم ہوتے ہیں حتی کہ اسی سے معلوم ہوتا ہے کہ ہمارے قول ''ضرب زید'' میں زید مرفوع ہے، کیونکہ یہ فاعل ہے۔ اور منطق آلہ اس لئے ہے کہ وہ اکتساب کی حالت میں قوت عاقلہ اور مطالب کسبیہ کے درمیان واسطہ ہے اور ''قانون'' اس لئے ہے کہ اس کے مسائل قوانین کلی ہیں جو اپنے تمام جزئیات پر منطبق ہیں، مثال کے طور پر جب ہمیں یہ (بات) معلوم ہوگئی کہ ''سالبہ ضروریہ'' سالبہ دائمہ کی طرف منعکس ہوتا ہے تو ہم اس (قاعدہ) سے پہچان لیں گے کہ بیشک ہمارا قول ''لاشئی من الانسان بحجر بالضرورۃ'' منعکس ہوگا اس کے قول ''لاشئی من الحجر بانسان'' کی طرف اور مصنف علیہ الرحمۃ نے ''تعصم مراعتھا الذہن عن الخطاء'' اس لئے کہا کہ نفس منطق ! ذہن کو خطاء فی الفکر سے نہیں

بچاتی ورنہ تو کسی منطقی کو بالکل کوئی غلطی پیش نہ آتی، حالانکہ ایسا نہیں ہے، اس لئے کہ بسا اوقات آلہ کے استعمال کرنے کو چھوڑ دینے کی وجہ سے وہ غلطی کرتا ہے، یہی تعریف کا مفہوم ہے۔

﴿تشریح﴾:

**اَلْقَانُوْنُ هُوَ الخ**: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ لفظ قانون کے اصطلاحی معنیٰ کو بیان کرنا ہے۔

قانون یونانی یا سریانی زبان کا لفظ ہے، عربی کا نہیں کیونکہ فَاعُوْلُ کے وزن پر لغتِ عرب میں کوئی کلمہ نہیں۔

فائدہ:1: سریانی زبان سیّدنا موسیٰ علیہ السلام کے زمانے میں ایک قوم کی تھی۔

فائدہ:2: منطق قوانین کا مجموعہ ہے، لیکن اسے قانون سے تعبیر کیا گیا ہے، اس امر کی طرف اشارہ کرنے کے لیے کہ منطقی قوانین جہتِ واحدہ (ضبط) میں اشتراک کی وجہ سے قانونِ واحد کے مرتبہ پر ہیں، یعنی منطقی قوانین مضبوط ہیں۔

☆ لغت میں قانون کتاب کو سطر لگانے والے آلہ کو کہا جاتا ہے۔

**وَفِي الْاِصْطِلَاحِ الخ**: سے غرضِ شارح قانون کا اصطلاحی معنیٰ بیان کرنا ہے، کہ اصطلاحاً قانون اُس قاعدہ کلیہ کو کہتے ہیں جو اپنی تمام جزئیات پر منطبق ہو، تاکہ اس قاعدہ کے ذریعے اُس قضیہ کلیہ کے موضوع کی جزئیات کے احکام پہنچانے جائیں

## قضیہ کلیہ کے موضوع کی جزئیات کے احکام

﴿سوال﴾: قضیہ کلیہ کے موضوع کی جزئیات کے احکام معلوم کرنے کا طریقہ کیا ہے؟

﴿جواب﴾: جس قضیہ کلیہ کے موضوع کی جزئی کے حکم کو معلوم کرنا ہو، اُسکے موضوع کی جزئی کو ایک قضیہ کا موضوع بنایا جائے، اور اُس قضیہ کا محمول قضیہ کلیہ کے موضوع کو قرار دیا جائے پھر وہ قضیہ جو اِس طریقے پر حاصل ہو، اُس کو صغریٰ اور قضیہ کلیہ کو کبریٰ بنایا جائے، چنانچہ اس طرح اُس قضیہ کلیہ کے موضوع کی جزئی کا حال معلوم ہو جائیگا۔ جیسے: نحویوں کا ضابطہ ہے **كُلُّ فَاعِلٍ مَرْفُوْعٌ**، زید (جو مذکورہ قضیہ کلیہ کے موضوع کی جزئی ہے) کو موضوع بنایا جائے، اُس قضیہ کے موضوع (**فَاعِلٌ**) کو اِس کا محمول بنایا جائے تو قضیہ (**زَيْدٌ فَاعِلٌ**) بنا، اب اِسے بطور صغریٰ اور اُس قضیہ کلیہ (**كُلُّ فَاعِلٍ مَرْفُوْعٌ**) کو کبریٰ استعمال کیا جائے، اور یوں کہا جائے کہ **زَيْدٌ فَاعِلٌ وَكُلُّ فَاعِلٍ مَرْفُوْعٌ** حدِ اوسط (**فَاعِل**) کو گرانے سے نتیجہ آئے گا، **زَيْدٌ مَرْفُوْعٌ** یہ قضیہ کلیہ (**كُلُّ فَاعِلٍ مَرْفُوْعٌ**) کے موضوع کی جزئی کا حال معلوم ہو گیا، کہ زید کو مرفوع پڑھا جائے۔

☆ مثلاً **ضَرَبَ زَيْدٌ** میں **زَيْدٌ** قاعدہ کلیہ کے موضوع یعنی **فَاعِل** کی جزئی ہے اگر اس کا حکم معلوم کرنا ہو تو اس کو صغریٰ کا موضوع بنا دیں اور پھر قاعدہ کلیہ کے موضوع کو صغریٰ کا محمول بنا دیں تو صغریٰ تیار ہو جائیگا، **زَيْدٌ فَاعِلٌ** پھر قاعدہ کلیہ (**كُلُّ فَاعِلٍ مَرْفُوْعٌ**) کو کبریٰ بنا دیں تو شکل اول تیار ہو گی **زَيْدٌ فَاعِلٌ وَكُلُّ فَاعِلٍ مَرْفُوْعٌ** حدِ اوسط یعنی **فَاعِل** کو گرا دینے سے نتیجہ

حاصل ہوگا زَیْدٌ مَرْفُوْعٌ اور یہی حکم ضَرَبَ زَیْدٌ میں زَیْدٌ ہے۔

فائدہ: قضیہ کلیہ کے موضوع کی جزئیات کے احکام معلوم کئے جاتے ہیں، کیونکہ موضوع ذات ہوتی ہے، اور ذات کی جزئیات ہوتیں ہیں، اور محمول کی جزئیات کے احکام معلوم نہیں کئے جاتے، کیونکہ محمول وصف ہوتا ہے، اور وصف کی جزئیات نہیں ہوتیں۔

وَاِنَّمَا کَانَ الْمَنْطِقُ اٰلَۃً سے غرض کی شارح علیہ الرحمۃ منطق کے آلہ ہونیکی وجہ کو بیان کرنا ہے۔

کہ منطق بھی قوت عاقلہ اور مطالب کسبیہ کے درمیان وصول اثر یعنی اکتساب میں واسطہ ہوتی ہے اور قوت عاقلہ فاعل اور مطالب کسبیہ منفعل ہیں اور جو چیز فاعل اور اس کے منفعل کے درمیان وصول اثر میں واسطہ بنے وہ آلہ ہوتی ہے تو چونکہ منطق بھی قوت عاقلہ اور مطالب کسبیہ کے درمیان وصول اثر (اکتساب) میں واسطہ ہوتی ہے اس لئے یہ آلہ ہے۔

﴿سوال﴾: قوت عاقلہ مطالب کسبیہ کے لئے فاعل نہیں بلکہ قابلہ ہے

﴿جواب﴾: اگر حکم نام ہو فعل من افعال النفس کا تو اس صورت میں قوت عاقلہ کا مطالب کسبیہ کیلئے فاعل ہونا بالکل واضح ہے کیونکہ ہر فعل کیلئے کوئی نہ کوئی فاعل ضرور ہوتا ہے اگر حکم ادراک کا نام ہو تو اس صورت میں مطالب سے قبل مضاف محذوف ہوگا اور تقدیر عبارت یوں ہوگی کہ منطق، قوت عاقلہ اور مبادی مطالب کسبیہ کے درمیان وصول اثر میں واسطہ ہے اور یہ بات بھی ظاہر ہے کہ مطالب کسبیہ کے مبادی کیلئے قوت عاقلہ فاعل ہے

وَاِنَّمَا کَانَ قَانُوْنًا لِاَنَّ : سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ایک سوال مقدر کا جواب دینا ہے۔

﴿سوال﴾: علم منطق کو قانون کہنے کی وجہ کیا ہے؟

﴿جواب﴾: منطق کو قانون کہنے کی وجہ کو بیان کرنا ہے کہ منطق کے تمام قوانین قاعدہ کلیہ ہیں جو اپنے موضوع کی تمام جزئیات پر منطبق ہوتے ہیں اور ان ذریعے ان کے موضوع کی جزئیات کے احکام معلوم ہوتا ہیں مثلاً قاعدہ ہے سالبہ ضروریہ کا عکس مستوی سالبہ دائمہ ہوتا ہے تو اس سے یہ معلوم ہوگیا لَاشَیْءَ مِنَ الْاِنْسَانِ بِحَجَرٍ بِالضَّرُوْرَۃِ کا عکس مستوی لَاشَیْءَ مِنَ الْحَجَرِ بِاِنْسَانٍ دَائِمًا ہے۔

وَاِنَّمَا قَالَ تَعْصِمُ الخ : سے غرض شارح علیہ الرسوال مقدر کا جواب دینا ہے۔

﴿سوال﴾: مصنف علیہ الرحمۃ نے علم منطق کی تعریف میں کہا تَعْصِمُ مُرَاعَاتُھَا الذِّھْنَ "کہ اس کی رعایت ذہن کو خطائی الفکر سے بچاتی ہے" یعنی یہ کیوں کہا ہے کہ اس کی رعایت ذہن کو خطائی الفکر سے بچاتی ہے یہ خود کیوں نہیں بچاتی۔

﴿جواب﴾: علم منطق میں یہ صلاحیت ہے کہ وہ ذہن کو خطائی الفکر سے بچائے لیکن یہ اسی وقت ہے کہ اس کا لحاظ و اعتبار کیا جائے جیسے چاقو میں یہ صلاحیت موجود ہے کہ وہ کاٹنے کا کام سرانجام دے لیکن یہ کام وہ سرانجام تب دیگا جب اس کا لحاظ کیا جائیگا کہ اس کی دھار دار جانب سے ملائم شے کی طرف مس کر کے حرکت دی جائے اور اگر یہ لحاظ نہ کیا جائے تو چاقو

سے بھی بھی کوئی چیز کاٹی نہیں جاسکتی...... یہی وجہ ہے کہ مناطقہ بھی غلطی کرتے ہیں حالانکہ وہ علم منطق کے جاننے والے ہوتے ہیں پس محض منطق کا جاننا عاصم عن الخطاء فی الفکر نہیں بلکہ اسکے قوانین کی رعایت کرنا عاصم عن الخطائی الفکر ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## تعریفِ منطق کے فوائد قیود

﴿عبارت﴾: وَاَمَّا اِحْتِرَازَاتُہٗ فَالْاٰلَۃُ بِمَنْزِلَۃِ الْجِنْسِ وَالْقَانُوْنِیَّۃُ بِمَنْزِلَۃِ الْفَصْلِ یُخْرِجُ الْاٰلَاتِ الْجُزْئِیَّۃَ لِاَرْبَابِ الصَّنَائِعِ وَقَوْلُہٗ تَعْصِمُ مُرَاعَاتُھَا الذِّھْنَ عَنِ الْخَطَاءِ فِی الْفِکْرِ یُخْرِجُ الْعُلُوْمَ الْقَانُوْنِیَّۃَ الَّتِیْ لَاتَعْصِمُ مُرَاعَاتُھَا الذِّھْنَ عَنِ الضَّلَالِ فِی الْفِکْرِ بَلْ فِی الْمَقَالِ کَالْعُلُوْمِ الْعَرَبِیَّۃِ وَاِنَّمَا کَانَ ھٰذَا التَّعْرِیْفُ رَسْمًا لِاَنَّ کَوْنَہٗ اٰلَۃً عَارِضٌ مِّنْ عَوَارِضِہٖ فَاِنَّ الذَّاتِیَّ لِلشَّیْءِ اِنَّمَا یَکُوْنُ لَہٗ فِیْ نَفْسِہٖ وَالْاٰلِیَّۃُ لِلْمَنْطِقِ لَیْسَتْ لَہٗ فِیْ نَفْسِہٖ بَلْ بِالْقِیَاسِ اِلٰی غَیْرِہٖ مِنَ الْعُلُوْمِ الْحِکْمِیَّۃِ وَلِاَنَّہٗ تَعْرِیْفٌ بِالْغَایَۃِ اِذْغَایَۃُ الْمَنْطِقِ الْعِصْمَۃُ عَنِ الْخَطَاءِ فِی الْفِکْرِ وَغَایَۃُ الشَّیْءِ تَکُوْنُ خَارِجَۃً عَنْہُ وَالتَّعْرِیْفُ بِالْخَارِجِ رَسْمٌ

﴿ترجمہ﴾: اور بہر حال تعریف کے احترازات تو لفظ "آلہ" جنس کے درجہ میں ہے اور لفظ "قانونیۃ" فصل کے درجہ میں ہے جو پیشہ وروں کے جزوی آلات کو نکال دیتا ہے اور مصنف علیہ الرحمۃ کا قول "تعصم مراعاتھا الذھن عن الخطاء فی الفکر" ان قانونی علوم کا نکال دیتا ہے جن کی رعایت ذہن کو فکر میں گمراہی سے نہیں بچاتی، بلکہ صرف گفتگو اور بات چیت میں غلطی سے بچاتی ہے جیسے علوم عربیہ اور یہ تعریف رسم اس لئے ہے کہ اس کا آلہ ہونا عوارض میں سے ایک عارض ہے، اس لئے کہ شیء کا امر ذاتی تو اس کیلئے "فی نفسہ" ہوتا ہے اور منطق کیلئے آلہ ہونا "فی نفسہ" نہیں ہے، بلکہ دیگر علوم یعنی علوم حکمیہ کے لحاظ سے ہے اور اس لئے بھی کہ یہ تعریف بالغایہ ہے کیونکہ منطق کی غایت خطاء فی الفکر سے بچنا ہے اور شئی کی غایت شئی سے خارج ہوتی ہے اور امر خارج سے تعریف "رسم" ہوتی ہے۔

﴿تشریح﴾:

**وَاَمَّا اِحْتِرَازَاتُہٗ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ تعریف منطق کے فوائد قیود کو بیان کرنا ہے۔

کہ منطق کی تعریف میں **آلۃٌ** بمنزلہ جنس کے ہے جو تمام آلات کو شامل ہے خواہ وہ آلات صنعت ہوں یا آلات حرفت ہوں یا آلات غیر صناعیہ ہوں اور **قانونیۃ** یہ فصل اول ہے جس سے آلات ارباب صنائع جزئیہ (ہتھوڑا، کسی وغیرہ) خارج ہو گئے کیونکہ وہ قانونی آلات نہیں ہیں...... **تَعْصِمُ مُرَاعَاتُھَا الذِّھْنَ الخ** :۔ یہ فصل ثانی ہے اس سے علوم عربیہ ادبیہ خارج ہو گئے کیونکہ ان کی رعایت رکھنا خطائی الفکر سے نہیں بچاتا بلکہ گفتگو میں خطا سے بچاتا ہے۔

وَاِنَّمَا کَانَ ھٰذَا التَّعْرِیْف سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ایک سوال مقدر کا جواب دینا ہے۔

﴿سوال﴾ مصنف علیہ الرحمۃ نے منطق کی تعریف میں حدودہ کی بجائے رسموہ کا لفظ منتخب کیا ایسا کیوں؟

﴿جواب﴾: 1 اس بات پر تنبیہ کرنے کیلئے کہ منطق کی مذکورہ تعریف یعنی آلَةٌ قَانُوْنِیَّةٌ تَعْصِمُ مُرَاعَاتُھَا الذِّھْنَ عَنِ الْخَطَاءِ فِی الْفِکْرِ یہ رسم ہے حد نہیں ہے کیونکہ حد اس تعریف کو کہتے ہیں جو ذاتیات سے کی جائے اور رسم اس تعریف کو کہتے ہیں جو عرضیات سے کی جائے جبکہ اس تعریف میں آلہ ہونیکا ذکر ہے اور منطق کا آلہ ہونا منطق کی ذاتی نہیں کیونکہ منطق دوسرے علوم کے لئے آلہ ہے نہ کہ اپنی ذات کے لئے تو آلہ ہونا منطق کے عوارض میں سے ایک عوارض ہوا لہٰذا یہ تعریف بالعارض ہوئی اور تعریف بالعارض رسم ہوتی ہے حد نہیں ہوتی ہے۔

﴿جواب﴾: 2 منطق کی یہ تعریف تَعْرِیْف بِا لْغَایَة ہے کیونکہ منطق کی غایت خطائی الفکر سے محفوظ رہنا ہے اور منطق کی تعریف بھی یہی ہے اور شے کی غایت شے سے خارج ہوتی ہے اور وہ تعریف جو امر خارج کے اعتبار سے ہو وہ رسم کہلاتی ہے لہٰذا منطق کی یہ تعریف رسم ہے حد نہیں۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## منطق کی تعریف کو تعریف بالرسم کہنے کی تیسری وجہ

﴿عبارت﴾: وَھٰھُنَا فَائِدَةٌ جَلِیْلَةٌ وَھِیَ اَنَّ حَقِیْقَةَ کُلِّ عِلْمٍ مَسَائِلُهٗ لِاَنَّهٗ قَدْ حَصَلَتْ تِلْكَ الْمَسَائِلُ اَوَّلًا ثُمَّ وُضِعَ اِسْمُ الْعِلْمِ بِاِزَائِھَا فَلَایَکُوْنُ لَهٗ مَاھِیَّةٌ وَحَقِیْقَةٌ وَرَاءَ تِلْكَ الْمَسَائِلِ فَمَعْرِفَتُهٗ بِحَسْبِ حَدِّهٖ وَحَقِیْقَتِهٖ لَا تُحْصَلُ اِلَّا بِالْعِلْمِ بِجَمِیْعِ مَسَائِلِهٖ وَلَیْسَ ذٰلِكَ مُقَدَّمَةً لِلشُّرُوْعِ فِیْهِ وَاِنَّمَا الْمُقَدَّمَةُ مَعْرِفَتُهٗ بِحَسْبِ رَسْمِهٖ فَلِھٰذَا صَرَّحَ بِقَوْلِهٖ وَرَسَمُوْهُ دُوْنَ اَنْ یَّقُوْلَ وَحَدُّوْهُ اِلٰی غَیْرِ ذٰلِكَ مِنَ الْعِبَارَاتِ تَنْبِیْھًا عَلٰی اَنَّ مُقَدَّمَةَ الشُّرُوْعِ فِیْ کُلِّ عِلْمٍ رَسْمُهٗ لَا حَدُّهٗ فَاِنْ قُلْتَ الْعِلْمُ بِالْمَسَائِلِ ھُوَ التَّصْدِیْقُ بِھَا وَمَعْرِفَةُ الْعِلْمِ بِحَدِّهٖ تَصَوُّرُهٗ وَالتَّصَوُّرُ لَا یُسْتَفَادُ مِنَ التَّصْدِیْقِ قُلْتُ اَلْعِلْمُ بِالْمَسَائِلِ ھُوَ التَّصْدِیْقُ بِالْمَسَائِلِ حَتّٰی اِذَا حَصَلَ التَّصْدِیْقُ بِجَمِیْعِ الْمَسَائِلِ حَصَلَ الْعِلْمُ الْمَطْلُوْبُ وَلٰکِنْ تَصَوُّرُ الْعِلْمِ الْمَطْلُوْبِ بِحَدِّهٖ یَتَوَقَّفُ عَلٰی تَصَوُّرِ تِلْكَ التَّصْدِیْقَاتِ لَا عَلٰی نَفْسِھَا فَالتَّصَوُّرُ غَیْرُ مُسْتَفَادٍ مِّنَ التَّصْدِیْقِ

﴿ترجمہ﴾ اور یہاں ایک عظیم فائدہ ہے وہ یہ کہ ہر علم کی حقیقت اس کے مسائل ہیں کیونکہ اولاً یہ مسائل حاصل ہوتے ہیں پھر ان کے مقابلے میں کوئی نام تجویز کرلیا جاتا ہے پس علم کی ماہیت وحقیقت ان مسائل کے علاوہ اور کچھ نہیں، تو علم کی

معرفت حقیقت تعریف کے لحاظ سے حاصل نہیں ہو سکتی مگر اس کے جمیع مسائل کے علم کے ساتھ اور یہ چیز مقدمۃ الشروع فی العلم نہیں ہے بلکہ مقدمہ تو معرفتِ علم بحسب الرسم ہے اسی لئے مصنف علیہ الرحمۃ نے تصریح کی ہے اپنے قول ورسومہ کے ساتھ، اور یہ نہیں کہا کہ وحدودہ یا اس کے مثل کوئی اور عبارت اس بات پر تنبیہ کرنے کے لئے کہ ہر علم کا مقدمۃ الشروع اس کی رسم ہے نہ کہ حقیقی تعریف پس اگر آپ اعتراض کریں کہ علم بالمسائل وہ تصدیق بالمسائل ہی ہے اور علم کو اس کی حد کیساتھ جاننا اس کا تصور ہے اور تصور کو تصدیق سے حاصل نہیں کیا جاتا؟ تو میں جواب دوں گا کہ علم بالمسائل تو تصدیق بالمسائل ہی ہے یہاں تک کہ جب تمام مسائل کی تصدیق حاصل ہو جائے گی تو مطلوب (بھی) حاصل ہو جائے گا، لیکن علم مطلوب کا اس کی ''حد'' کیساتھ تصور ان تصدیقات کے تصور پر موقوف ہے نہ کہ نفس تصدیقات پر لہٰذا تصور کو تصدیق سے حاصل نہیں کیا گیا۔

﴿تشریح﴾:

**وَهٰهُنَا فَائِدَةٌ جَلِيْلَةٌ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ منطق کی تعریف کو تعریف بالرسم کہنے کی تیسری وجہ بیان کرنی ہے۔ چنانچہ فرماتے ہیں کہ ہر علم کی اصل اور حقیقت اس کے مسائل ہوا کرتے ہیں یہی وجہ ہے کہ جتنے بھی علوم ہیں سب سے پہلے ان کے مسائل کو وضع کیا جاتا ہے پھر ان مسائل کی مناسبت سے اس علم کا نام رکھا جاتا ہے مسائل کے بغیر علم کی کوئی حقیقت وحیثیت نہیں ہوتی، اور تعریف بحدہ اس وقت تک حاصل نہیں ہو سکتی جب تک کہ اس علم کے تمام مسائل کا ابتداً سے انتہاء تک کا علم نہ ہو اور ظاہر ہے کہ شروع فی العلم کے مقدمہ میں تمام مسائل کا معلوم کر لینا ممکن نہیں ہوتا اس لئے مقدمہ میں تعریف بالرسم ہوتی ہے تعریف بحدہ نہیں ہوتی، اسی بات پر تنبیہ کرنے کے لئے مصنف علیہ الرحمۃ ورسومہ کا لفظ ذکر کیا وحدودہ نہیں کہا۔

**'فَاِنْ قُلْتَ اَلْعِلْمُ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ایک اعتراض کو نقل کر کے اس کا جواب پیش کرنا ہے۔

﴿اعتراض﴾: آپ نے کہا کہ تعریف بحدہ کے لئے تمام مسائل کا علم ہونا ضروری ہے...... آپ کے اس قول سے تو تصور کو تصدیق سے حاصل کرنا لازم آتا ہے حالانکہ تصور کو تصدیق سے حاصل نہیں کیا جا سکتا...... لہٰذا آپ کا یہ کہنا کہ تعریف بحدہ کے لئے تمام مسائل کا جاننا ضروری ہے اور علم بجمیع المسائل تصدیق ہی کا نام ہے صحیح نہیں...... رہی یہ بات کہ تصور کو تصدیق سے کیسے حاصل کرنا لازم آ رہا ہے تو اس کا جواب یہ ہے کہ تمام مسائل کو جاننا تصدیق ہے اور تعریف بحدہ تصور ہے، جب تمام مسائل کا علم ہوگا تو تعریف بحدہ بھی ہو جائیگی تو تصور کو تصدیق سے حاصل کرنا لازم آ جائیگا حالانکہ تصور کو تصور سے حاصل کیا جاتا جاتا ہے نہ تصدیق سے۔

**قُلْتُ اَلْعِلْمُ بِالْمَسَائِلِ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ مذکورہ اعتراض کا جواب دینا ہے۔

﴿جواب﴾: ہمارا یہ کہنا کہ تمام مسائل کا جاننا تصدیق ہے اور تعریف بحدہ تصور ہے درست اور صحیح ہے اور رہا

آپ کا یہ اعتراض کہ اس صورت میں تصور کو تصدیق سے حاصل کرنا لازم آتا ہے تو یہ اعتراض کرنا درست نہیں، کیونکہ تصور کو تصدیق سے حاصل کرنا اس وقت لازم آتا ہے جب کہ تعریف بحدہٖ کا تصوران تصدیقات کی ذات پر موقوف ہوتا حالانکہ یہاں ایسا نہیں بلکہ تعریف بحدہٖ کا تصور تصدیقات کے تصور پر موقوف ہے اور جب ایسا ہے تو تصور کو تصور سے حاصل کیا جارہا ہے نہ کہ تصدیق سے لہٰذا اب کوئی اشکال وارد نہیں ہوسکتا۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: قَالَ وَلَيْسَ كُلُّهُ بَدِيْهِيًّا وَإِلَّا لَاسْتَغْنٰى عَنْ تَعَلُّمِهٖ وَلَا نَظْرِيًّا وَإِلَّا لَدَارَ اَوْتَسَلْسَلَ بَلْ بَعْضُهُ بَدِيْهِيٌّ وَبَعْضُهُ نَظْرِيٌّ مُسْتَفَادٌ مِّنْهُ

﴿ترجمہ﴾: اور مصنف علیہ الرحمۃ نے کہا کل علم منطق بدیہی نہیں ہے ورنہ اس کے تعلم سے بے نیازی ہوتی، اور نہ کل نظری ہے ورنہ دور یا تسلسل لازم آئے گا، بلکہ کچھ بدیہی ہے اور کچھ نظری ہے جو بدیہی سے حاصل کیا جاتا ہے۔

﴿تشریح﴾:

قَالَ وَلَيْسَ كُلُّهُ الخ: سے غرض مصنف علیہ الرحمۃ دو دعوے مع الدلائل ذکر کرنے کے بعد ایک نتیجہ بیان کرنا ہے۔

دعوی اول: علم منطق کل کا کل بدیہی نہیں...... کیونکہ اگر کل علم منطق کو بدیہی مانا جائے تو پھر اس علم منطق کے تعلم سے ہم بے نیاز ہونگے اور ہم کو اسے سیکھنے کی ضرورت نہیں پڑے گی، حالانکہ ہم اس کو سیکھنے سے بے نیاز نہیں ہیں بلکہ ہمیں اس کے سیکھنے کی ضرورت پڑتی ہے، پس ثابت ہوا کہ علم منطق کل کا کل بدیہی نہیں۔

دعوی ثانی: علم منطق کل کا کل نظری بھی نہیں ورنہ یا دور لازم آئیگا یا تسلسل لازم آئیگا اور یہ دونوں محال ہیں، اور جب یہ دونوں محال ہیں تو تمام علم منطق کا نظری ہونا بھی محال ہوا۔

بَلْ بَعْضُهُ الخ: سے غرض مصنف علیہ الرحمۃ مذکورہ دونوں دعووں سے نتیجہ اخذ کرنا ہے۔

کہ جب علم منطق کل کا کل بدیہی بھی نہیں اور کل کا کل نظری بھی نہیں تو ایک تیسری بات ثابت ہوگئی کہ اس کے کچھ مسائل بدیہی نہیں اور کچھ مسائل نظری ہیں...... پس نظریات کو بدیہیات سے حاصل کیا جائیگا۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## معارضہ کا بیان

﴿عبارت﴾: اَقُوْلُ هٰذَا اِشَارَةٌ اِلٰی جَوَابِ مُعَارَضَةٍ تُوْرَدُهٰهُنَا وَتَوْجِيْهُهَا اَنْ يُّقَالَ الْمَنْطِقُ بَدِيْهِيٌّ فَلَاحَاجَةَ اِلٰی تَعَلُّمِهٖ بَيَانُ الْاَوَّلِ لَوْ لَمْ يَكُنِ الْمَنْطِقُ بَدِيْهِيًّا لَكَانَ كَسْبِيًّا فَاحْتِيْجَ فِيْ تَحْصِيْلِهٖ اِلٰی قَانُوْنٍ اٰخَرَ وَذٰلِكَ الْقَانُوْنُ اَيْضًا يَحْتَاجُ اِلٰی قَانُوْنٍ اٰخَرَ فَاِمَّا اَنْ يَّدُوْرَ بِهِ الْاِكْتِسَابُ اَوْ يَتَسَلْسَلُ وَهُمَا مُحَالَانِ

﴿ترجمہ﴾: میں کہتا ہوں اس (قال) سے ایک معارضہ کے جواب کی طرف اشارہ ہے جو یہاں وارد کیا جاتا ہے اور اس کی توجیہ یہ ہے کہ کہا جائے کہ منطق بدیہی ہے لہٰذا اس کے سیکھنے کی ضرورت نہیں، اول (یعنی منطق کے بدیہی ہونے کا) بیان یہ ہے کہ منطق اگر بدیہی نہ ہو تو کسبی ہوگی، جس کے حاصل کرنے میں دوسرے قانون کی ضرورت ہوگی اور یہ قانون بھی ایک دوسرے قانون کا محتاج ہوگا، پس یا تو یہ کہ اس کی طرف سلسلہ اکتساب لوٹ کر آئے گا یا سلسلہ چلتا رہے گا اور یہ دونوں محال ہیں۔

﴿تشریح﴾:

اَقُوْلُ هٰذَا اِشَارَةٌ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ نے یہ بیان کرنا ہے کہ مصنف علیہ الرحمۃ نے جو دعوے بیان کئے ہیں ان سے مقصد ایک معارض کے معارضہ کو رد کرنا ہے۔

**معارضہ کی تعریف:**

مدعی نے جس دعوی کو دلیل سے ثابت کیا ہے تو خصم اس دعوی کی نقیض کو دلیل سے ثابت کرے۔

☆ تو معارضہ کا بیان یہ ہے کہ مصنف علیہ الرحمۃ اور شارح علیہ الرحمۃ نے منطق کی ضرورت اور احتیاجی کو دلائل سے ثابت کر دیا ہے مگر اس کے باوجود معارض نے یہ معارضہ پیش کیا ہے کہ ہم منطق کے محتاج نہیں اس لئے کے علم منطق بدیہی ہے لہٰذا منطق کے سیکھنے کی ضرورت نہیں اور اس پر دلیل یہ دی اگر منطق ساری نظری ہو تو دور یا تسلسل لازم آئے گا اس طرح اگر ہم ایک قانون کو دوسرے قانون سے حاصل کریں تو وہ دوسرا قانون بھی نظری ہے اس کو پھر تیسرے قانون سے حاصل کریں گے اور وہ بھی چونکہ نظری ہے اس کو چوتھے قانون سے حاصل کریں گے تو اگر یہ سلسلہ الی نہایۃ تک چلتا چلا جائے تو تسلسل ہوگا اور اول کی طرف لوٹایا جائے تو دور ہوگا اور دور اور تسلسل دونوں باطل ہے اور قاعدہ ہے جو مستلزم باطل ہو وہ بھی باطل ہوا کرتا ہے لہٰذا

منطق کا نظری ہونا بھی باطل ہوا پس ثابت ہوا کہ منطق بدیہی ہے اور اس کے تعلم کی ضرورت نہیں۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## معارضہ پر وارد سوال اور اس کا جواب

﴿عبارت﴾: لَایُقَالُ لَانُسَلِّمُ لُزُوْمَ الدَّوْرِ اَوِ التَّسَلْسُلِ وَاِنَّمَا یَلْزَمُ ذَالِکَ لَوْلَمْ یَنْتَهِ الْاِکْتِسَابُ اِلٰی قَانُوْنٍ بَدِیْهِیٍّ وَهُوَمَمْنُوْعٌ لِاَنَّانَقُوْلُ الْمَنْطِقُ مَجْمُوْعُ قَوَانِیْنِ الْاِکْتِسَابِ فَاِذَافَرَضْنَااَنَّ الْمَنْطِقَ کَسَبِیٌّ وَحَاوَلْنَااِکْتِسَابَ قَانُوْنٍ مِنْهَاوَالتَّقْدِیْرُاَنَّ الْاِکْتِسَابَ لَایَتِمُّ اِلَّابِالْمَنْطِقِ فَیَتَوَقَّفُ اِکْتِسَابُ ذٰلِکَ الْقَانُوْنِ عَلٰی قَانُوْنٍ اٰخَرَاَیْضًا کَسَبِیٌّ عَلٰی ذَالِکَ التَّقْدِیْرُ فَالدَّوْرُ اَوِالتَّسَلْسُلُ لَازِمٌ

﴿ترجمہ﴾: یہ نہ کہا جائے کہ ہم دور اور تسلسل کے لازم آنے کو تسلیم نہیں کرتے کیونکہ یہ تو اس وقت لازم آتا ہے جب کہ اکتساب کسی بدیہی قانون تک منتہی نہ ہو اور یہ (یعنی بدیہی قانون تک منتہی نہ ہونا) ممنوع ہے اس لئے کہ ہم کہیں گے کہ منطق اکتساب کے تمام قوانین کا مجموعہ ہے اور جب ہم نے منطق کو کسبی فرض کرلیا اور ہمنے اس سے قانون کے حاصل کرنے کا ارادہ کرلیا اور مفروض یہ ہے کہ اکتساب تام نہیں ہوتا مگر منطق کے ذریعہ، پس اس قانون کا اکتساب دوسرے قانون پر موقوف ہوگا اور اس مفروضہ تقدیر پر وہ بھی کسبی ہے تو دور یا تسلسل لازم آئے گا۔

﴿تشریح﴾:

لَایُقَالُ لَانُسَلِّمُ لُزُوْمَ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ معارضہ پر وارد ہونے والے سوال کو نقل کر کے اس کا جواب دینا چاہتے ہیں

﴿سوال﴾: جنابِ معارض! آپ کا یہ کہنا کہ منطق کے نظری ہونے کی صورت میں دور یا تسلسل لازم آئیگا، ہم اس بات کو بالکل تسلیم ہی نہیں کرتے، اس لئے کہ یہ تو تب لازم آئیگا کہ اگر حاصل کرنے کا سلسلہ کسی بدیہی قانون پر ختم نہ ہو حالانکہ یہ ممکن ہے کہ کوئی بدیہی قانون ہو کہ جس سے ہم منطق کے قوانین نظریہ کو حاصل کریں تو پھر دور یا تسلسل لازم نہیں آئیگا۔

﴿جواب﴾:۔ اس جواب کا مدار دو چیزوں پر ہے۔

(۱) علم منطق اکتساب کے تمام قوانین کے مجموعے کا نام ہے باقی رہی یہ بات کہ اکتساب کے تمام قوانین منطقی کیوں ہیں اس لیئے کہ اکتساب یا تو تصورات کا ہوگا یا تصدیقات کا ہوگا اگر تصورات کا اکتساب ہے تو یہ معرف اور قول شارح ہے اور اگر تصدیقات کا ہے تو یہ حجت اور قیاس ہے لہٰذا اکتساب کے تمام قوانین ان ہی دو قسموں میں منحصر ہے۔

(۲) اگر منطق کو نظری فرض کیا جائے تو اکتساب کے تمام قوانین نظری ہو جائینگے، کوئی بھی بدیہی نہیں رہے گا لہٰذا منطق

کے علاوہ دنیا میں کوئی بھی ایسا قانون موجود ہی نہیں جس سے منطق کے قوانین نظریہ کو حاصل کیا جائے تو وہی تسلسل والی بات چل پڑے گی کہ منطق کے قانون کو دوسرے قانون سے حاصل کیا جائے، گاوہی چونکہ نظری ہے۔اس سوال کے جواب سے معارضہ مزید پختہ ہوگیا۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## معارضہ کا پہلا جواب

﴿عبارت﴾: وَتَقْدِيْرُ الْجَوَابِ اَنَّ الْمَنْطِقَ لَيْسَ بِجَمِيْعِ اَجْزَائِهٖ بَدِيْهِيًّا وَاِلَّا لَاسْتُغْنِيَ عَنْ تَعَلُّمِهٖ وَلَا بِجَمِيْعِ اَجْزَائِهٖ كَسْبِيًّا وَاِلَّا لَزِمَ الدَّوْرُ اَوِ التَّسَلْسُلُ كَمَاذَكَرَهُ الْمُعْتَرِضُ بَلْ بَعْضُ اَجْزَائِهٖ بَدِيْهِيٌّ كَالشَّكْلِ الْاَوَّلِ وَالْبَعْضُ الْاٰخَرُ كَسْبِيٌّ كَبَاقِي الْاَشْكَالِ وَالْبَعْضُ الْكَسْبِيُّ اِنَّمَا يُسْتَفَادُ مِنَ الْبَعْضِ الْبَدِيْهِيِّ فَلَا يَلْزَمُ الدَّوْرُ وَلَا التَّسَلْسُلُ

﴿ترجمہ﴾: (اب معارضہ کے) جواب کی تقریر یہ ہے کہ منطق اپنے تمام اجزاء کیساتھ بدیہی نہیں ہے ورنہ اس کے سیکھنے سے بے نیازی ہوتی، اور نہ اپنے اجزاء کیساتھ کسبی ہے ورنہ تو دور یا تسلسل لازم آئے گا، جیسا کہ معترض نے اس کو ذکر کیا، بلکہ اس کے بعض اجزاء بدیہی ہیں جیسے شکل اول اور دوسرے بعض کسبی جیسے باقی اشکال اور وہ بعض جو کسبی ہیں ان کو بعض بدیہی سے حاصل کیا جائے گا، تو اب نہ دور لازم آئے گا اور نہ ہی تسلسل لازم آئیگا۔

﴿تشریح﴾:

وَتَقْدِيْرُ الْجَوَابِ اَنَّ الْمَنْطِقَ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ معارضہ کا پہلا جواب دینا ہے کہ منطق کے تمام قوانین بدیہی نہیں اس لئے اگر تمام قوانین بدیہی ہوں تو منطق کے سیکھنے کی احتیاجی نہ ہوگی حالانکہ ہم محتاج ہیں اور اسی طرح منطق کے تمام قوانین نظری بھی نہیں ورنہ دور یا تسلسل لازم آئے گا جیسا کہ معارض نے اس کو ذکر کیا ہے بلکہ منطق کے بعض قوانین بدیہی ہیں جیسے شکل اول جس کے نتائج بالکل ظاہر ہوتے ہیں اور بعض قوانین نظری ہوتے ہیں جیسے باقی اشکال ثلاثہ اور جو نظری ہونگے ان کو بدیہی سے حاصل کیا جائے گا تو اس سے نہ تو دور لازم آئے گا اور نہ ہی تسلسل لازم آیا۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## معارضہ کا دوسرا جواب

﴿عبارت﴾: وَاعْلَمْ اَنَّ هٰهُنَا مَقَامَيْنِ الْاَوَّلُ الْاِحْتِيَاجُ اِلٰى نَفْسِ الْمَنْطِقِ وَالثَّانِيْ الْاِحْتِيَاجُ اِلٰى تَعَلُّمِهٖ وَالدَّلِيْلُ اِنَّمَا يَنْتَهِضُ عَلٰى ثُبُوْتِ الْاِحْتِيَاجِ اِلَيْهِ لَا اِلٰى تَعَلُّمِهٖ وَالْمُعَارَضَةُ الْمَذْكُوْرَةُ وَاَنْ فَرَضْنَا اِتْمَامَهَا لَا تَدُلُّ اِلَّا عَلَى الْاِسْتِغْنَاءِ عَنْ تَعَلُّمِ الْمَنْطِقِ

وَهُوَ لَايُنَاقِضُ الْاِحْتِيَاجَ اِلَيْهِ فَلَايَبْعُدُ اَنَّهٗ لَايَحْتَاجُ اِلٰى تَعَلُّمِ الْمَنْطِقِ لِكَوْنِهٖ ضَرُوْرِيًّا بِجَمِيْعِ اِجْزَائِهٖ اَوْ لِكَوْنِهٖ مَعْلُوْمًا بِشَيْءٍ اٰخَرَ وَتَكُوْنُ الْحَاجَةُ مَاسَّةً اِلٰى نَفْسِهٖ فِيْ تَحْصِيْلِ الْعُلُوْمِ النَّظْرِيَّةِ

﴿ترجمہ﴾: اور جان تو کہ یہاں دو مقام ہیں اول نفس منطق کی طرف ضرورت، دوم منطق سیکھنے کی ضرورت، اور دلیل منطق کی ضرورت کے ثبوت پر ہے نہ کہ اس کے سیکھنے (کی ضرورت کے ثبوت) پر، اور مذکورہ معارضہ کا تام ہونا اگر ہم فرض کرلیں تو وہ منطق کے سیکھنے سے بے نیازی پر دلالت کرتا ہے جو منطق کی ضرورت کے منافی نہیں ہے، اس لئے کہ یہ بات بعید نہیں ہے کہ منطق کے سیکھ کی ضرورت اس وجہ سے نہ ہو کہ وہ اپنے تمام اجزاء کیساتھ بدیہی ہے یا اس وجہ سے کہ وہ دوسرے شئی کے ذریعہ سے معلوم ہے اور نفس منطق کی ضرورت علوم نظریہ کے حاصل کرنے کیلئے ہو۔

﴿تشریح﴾:

وَاعْلَمْ اَنَّ هٰهُنَا مَقَامَيْنِ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ میں معارضہ مذکورہ کا دوسرا جواب ذکر کرنا ہے کہ یہاں پر دو چیزیں ہیں ایک احتیاج الی نفس المنطق اور دوسرا احتیاج الی تعلم المنطق مصنف نے جو دلیل بیان کی ہے وہ احتیاج الی نفس المنطق کی بیان کی ہے احتیاج الی تعلم المنطق کی نہیں کی معارضہ مذکورہ کو اگرچہ صحیح بھی تسلیم کیا جائے تو اس سے زیادہ سے زیادہ احتیاج الی تعلم المنطق کی نفی ہوتی ہے کہ منطق کے سیکھنے کی ضرورت نہیں ہے لیکن یہ استغناء عن تعلم المنطق ہرگز احتیاج الی نفس المنطق کے معارض نہیں اس لئے کہ یہ ممکن ہے کہ منطق کے تمام مسائل بدیہی ہوں یا پھر علم منطق کسی اور ذریعے سے حاصل ہو جائے تو ان دونوں صورتوں میں منطق کے تعلم کی احتیاج نہ ہوگی باقی رہا نفس منطق کی ضرورت وہ ہر حال میں ثابت ہے کہ دیگر علوم نظریہ کا حاصل کرنا وہ اس منطق ہی پر موقوف ہے اور علم منطق ہی اس ذریعہ بنے گا۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## معارضہ نام ہے ممانعت کے طریقہ پر مقابلہ کرنے کا

﴿عبارت﴾: فَالْمَذْكُوْرُ فِيْ مَعْرِضِ الْمُعَارَضَةِ لَايَصِحُّ لِلْمُعَارَضَةِ لِاَنَّهَا الْمُقَابَلَةُ عَلٰى سَبِيْلِ الْمُمَانَعَةِ

﴿ترجمہ﴾: پس معارضہ کے موقع پر جو کچھ ذکر ہوا وہ معارضہ کی صلاحیت نہیں رکھتا، کیونکہ معارضہ تو ممانعت کیطریقے پر مقابلہ کا نام ہے۔

﴿تشریح﴾:

**فَالْمَذْكُوْرُ فِيْ مَعْرِضِ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ معارضہ ہونے کی نفی کرنی ہے کہ یہ معارضہ کہلانے کے قابل ہی نہیں اس لئے کہ معارضہ نام ہے ممانعت کے طریقہ پر مقابلہ کرنے کا یعنی مستدل نے جو اپنا مدعیٰ دلیل سے ثابت کیا ہے اس کا خصم اس کی بعینہ نقیض کو دلیل سے ثابت کردے اور معارضہ مذکورہ سے مدعیٰ کے خلاف ثابت نہیں ہوتا اس لئے کہ مدعی نے تو اپنے دعوے میں احتیاج الی المنطق کو ثابت کیا ہے جب کہ اس کے مقابل اور خصم نے احتیاج الی المنطق کے عدم کو ثابت کیا ہے اور یہ معارضہ تو تب بن سکتا تھا کہ جب مصنف علیہ الرحمۃ نے احتیاج الی المنطق کو ثابت کیا تو معارض اسکے عدم یعنی احتیاج الی المنطق کے عدم کو ثابت کرتا۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## دوسری بحث موضوع منطق کے بیان میں

﴿عبارت﴾: **قَالَ اَلْبَحْثُ الثَّانِيْ فِيْ مَوْضُوْعِ الْمَنْطِقِ مَوْضُوْعُ كُلِّ عِلْمٍ مَا يُبْحَثُ فِيْهِ عَنْ عَوَارِضِهِ الَّتِيْ تَلْحَقُهُ لِمَا هُوَ هُوَ اَيْ لِذَاتِهِ اَوْ لِمَا يُسَاوِيْهِ اَوْ لِجُزْئِهِ فَمَوْضُوْعُ الْمَنْطِقِ الْمَعْلُوْمَاتُ التَّصَوُّرِيَّةُ وَالتَّصْدِيْقِيَّةُ لِاَنَّ الْمَنْطِقِيَّ يَبْحَثُ عَنْهَا مِنْ حَيْثُ اَنَّهَا تُوْصِلُ اِلٰى مَجْهُوْلٍ تَصَوُّرِيٍّ اَوْ تَصْدِيْقِيٍّ وَمِنْ حَيْثُ اَنَّهَا يَتَوَقَّفُ عَلَيْهَا الْمُوْصِلُ اِلَى التَّصَوُّرِ كَكَوْنِهَا كُلِّيَةً اَوْ جُزْئِيَّةً وَذَاتِيَةً اَوْ عَرْضِيَّةً وَجِنْسًا اَوْ فَصْلًا وَعَرْضًا اَوْ خَاصَّةً وَمِنْ حَيْثُ اِنَّهَا يَتَوَقَّفُ عَلَيْهِ الْمُوْصِلُ اِلَى التَّصْدِيْقِ اِمَّا تَوَقُّفًا قَرِيْبًا كَكَوْنِهَا قَضِيَةً وَعَكْسَ قَضِيَةٍ وَنَقِيْضَ قَضِيَةٍ وَاِمَّا تَوَقُّفًا بَعِيْدًا كَكَوْنِهَا مَوْضُوْعَاتٍ وَمَحْمُوْلَاتٍ**

﴿ترجمہ﴾: مصنف علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ دوسرے بحث منطق کے موضوع (کے بیان) میں ہے۔ ہر علم کا موضوع وہ چیز ہوتی ہے جس میں اس علم کے ان عوارض سے بحث کی جاتی ہے جو اس کے "ھوھو" یعنی لذاتہ لاحق ہوں، یا امر مساوی یا جزء شئی کے واسطہ سے لاحق ہوں پس منطق کا موضوع معلومات تصوریہ اور تصدیقیہ ہیں، کیونکہ منطقی ان سے اس حیثیت سے بحث کرتا ہے کہ وہ مجہول تصوری اور مجہول تصدیقی تک پہنچاتی ہے، اور اس حیثیت سے (بحث کرتا ہے) کہ اس پر موصل الی التصور موقوف ہے جیسے ان کا کلی، جزئی، ذاتی، عرضی، جنس، فصل، عرض اور خاصہ ہونا، اور اس حیثیت سے کہ اس پر موصل الی التصدیق موقوف ہوتا ہے یا تو توقف قریبی (یعنی بلا واسطہ) ہو، جیسے ان کا قضیہ، عکس قضیہ اور نقیض قضیہ ہونا، یا توقف بعیدی (یعنی بالواسطہ) ہو جیسے ان کا موضوعات اور محمولات ہونا۔

﴿تشریح﴾:

قَالَ اَلْبَحْثُ الثَّانِیْ فِی الخ: سے غرض مصنف علیہ الرحمۃ نے چند چیزوں کو بیان کرنا ہے۔

1: مطلق موضوع کس کو کہتے ہیں؟...... ہر علم کا موضوع جس میں اس کے ان عوارض سے بحث کی جائے جو شے کو یا لذات لاحق ہو یا جزءذات یا امر مساوی کے واسطے سے لاحق ہوتے ہیں۔

2: منطق کا موضوع کیا ہے؟...... منطق کا موضوع وہ معلومات تصوریہ اور تصدیقیہ ہیں جو مجہول تصوری اور مجہول تصدیقی تک پہنچانے والی ہوں، اور ان معلومات پر موصل الی التصور اور موصل الی التصدیق موقوف ہو، اور موصل الی التصور کی مثال جیسے ان معلوماتِ تصوریہ کا کلیہ، جزئیہ، ذاتیہ، عرضیہ ہونا یا پھر جنس، فصل، خاصہ اور عرضِ عام ہونا، موصل الی التصدیق کی مثال جیسے ان معلوماتِ تصدیقیہ کا قضیہ ہونا، عکسِ قضیہ اور نقیضِ قضیہ ہونا، یہ توقفِ قریب کی مثال ہے اور توقفِ بعید جیسے ان کا موضوع یا محمول وغیرہ ہونا۔

لِمَاھُوَ ھُوَ الخ: اس میں لفظِ ما موصولہ ہے اور پہلی ضمیر ما موصولہ کی طرف راجع ہے اور دوسری ضمیر شئی کی طرف راجع ہے اصل عبارت یوں ہے تلحق الشیء للا مر الذی ھو یعنی ذالک الامر ھو یعنی ذالک الشیء حاصل یہ ہوا تلحق الشیء لذاتہ

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## موضوع کو مقدمہ میں کیوں بیان کیا جاتا ہے؟

﴿عبارت﴾: اَقُوْلُ قَدْسَمِعْتَ اَنَّ الْعِلْمَ لَا یَتَمَیَّزُ عِنْدَ الْعَقْلِ اِلَّا بَعْدَ الْعِلْمِ بِمَوْضُوْعِہٖ وَلَمَّا کَانَ مَوْضُوْعُ الْمَنْطِقِ اَخَصَّ مِنْ مُطْلَقِ الْمَوْضُوْعِ وَالْعِلْمُ بِالْخَاصِّ مَسْبُوْقٌ بِالْعِلْمِ بِالْعَامِ وَجَبَ اَوَّلًا تَعْرِیْفُ مُطْلَقِ مَوْضُوْعٍ فَمَوْضُوْعُ کُلِّ عِلْمٍ مَایُبْحَثُ فِیْ ذٰلِکَ الْعِلْمِ عَنْ عَوَارِضِہِ الذَّاتِیَّۃِ کَبَدَنِ الْاِنْسَانِ لِعِلْمِ الطِّبِّ فَاِنَّہٗ یُبْحَثُ فِیْہِ عَنْ اَحْوَالِہٖ مِنْ حَیْثُ الصِّحَّۃِ وَالْمَرَضِ وَکَالْکَلِمَۃِ لِعِلْمِ النَّحْوِ فَاِنَّہٗ یُبْحَثُ فِیْہِ عَنْ اَحْوَالِھَا مِنْ حَیْثُ الْاِعْرَابِ وَالْبِنَاءِ

﴿ترجمہ﴾: میں کہتا ہوں کہ یہ بات آپ نے سنی ہوگی کہ علم عقل کے نزدیک ممتاز نہیں ہوتا ہے، مگر اس کے موضوع کے جاننے کے بعد، اور جب کہ منطق کا موضوع مطلق موضوع سے اخص ہے (اور مطلق موضوع اعم ہے) اور خاص کا علم عام کے علم کے بعد ہوتا ہے تو پہلے مطلق موضوع کی تعریف کرنا ضروری ہے تا کہ (اس کے ذریعہ) علم منطق کے موضوع کی معرفت حاصل ہو جائے۔ پس ہر علم کا موضوع وہ چیز ہوا کرتی ہے جس کے عوارض ذاتیہ سے اس علم میں بحث کی جائے

،جیسے انسان کا بدن علم طب کا (موضوع) ہے اس لئے کہ علم طب میں بدن کے احوال سے بحت دمرض کی حیثیت سے بحث کی جاتی ہے، اور جیسے "کلمہ" علم نحو کا (موضوع ہے) ہے اس لئے کہ نحو میں کلمہ کے احوال سے معرب او مبنی ہونے کی حیثیت سے بحث کی جاتی ہے۔

﴿تشریح﴾:

**اَقُوْلُ قَدْ سَمِعْتَ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ایک سوال مقدر کا جواب دینا ہے۔

﴿سوال﴾: موضوع کو مقدمہ میں کیوں بیان کیا جاتا ہے؟

﴿جواب﴾: علوم میں امتیاز چونکہ موضوع کی وجہ سے ہوتا ہے اس لئے مقدمہ میں موضوع کو بیان کیا جاتا ہے۔

**وَلَمَّا كَانَ مَوْضُوْعُ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ایک سوال مقدر کا جواب دینا ہے۔

﴿سوال﴾: دوسری بحث جب موضوع منطق کے بیان میں ہے تو تعریف یہاں موضوع منطق کی ہونی چاہیے تھی مطلق موضوع کی نہیں۔

﴿جواب﴾: موضوع منطق چونکہ خاص ہے اور مطلق موضوع عام ہے اور خاص کا علم عام کے علم کے بعد ہی ہوتا ہے اس لئے پہلے مطلق موضوع کی تعریف کو بیان کیا گیا ہے تاکہ اس سے موضوع منطق کی تعریف معلوم ہو جائے۔

**فَمَوْضُوْعُ كُلِّ عِلْمٍ** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ مطلق موضوع کی تعریف کو بیان کرنا ہے کہ علم میں جس شئی کے عوارض ذاتیہ سے بحث کی جاتی ہے وہ شی اس علم کا موضوع ہوا کرتی ہے جس طرح کہ علم طب میں بدن انسانی کے بارے میں بحث کی جاتی ہے تو یہ بدن انسانی علم طب کا موضوع ہے اور اسی طرح علم نحو کے اندر کلمہ کے احوال ذاتیہ سے بحث کی جاتی ہے یعنی معرب اور مبنی ہونے کے اعتبار سے بحث کی جاتی ہے تو کلمہ اور کلام نحو کا موضوع ہوگا۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## عوارض ذاتیہ کا بیان

﴿عبارت﴾: وَالْعَوَارِضُ الذَّاتِیَّةُ هِیَ الَّتِیْ تَلْحَقُ الشَّیْءَ لِمَاهُوَهُوَ اَیْ لِذَاتِهٖ کَالتَّعَجُّبِ اللَّاحِقِ لِذَاتِ الْاِنْسَانِ اَوْ تَلْحَقُ الشَّیْءَ لِجُزْئِهٖ کَالْحَرَکَةِ بِالْاِرَادَةِ الْلَّاحِقَةِ لِلْاِنْسَانِ بِوَاسِطَةِ اَنَّهٗ حَیَوَانٌ اَوْتَلْحَقُهٗ بِوَاسِطَةِ اَمْرٍ خَارِجٍ عَنْهُ مُسَاوٍلَهٗ کَالضَّحْكِ الْعَارِضِ لِلْاِنْسَانِ بِوَاسِطَةِ التَّعَجُّبِ وَالتَّفْصِیْلُ هُنَاكَ اَنَّ الْعَوَارِضَ سِتٌّ لِاَنَّ مَایَعْرِضُ الشَّیْءَ اِمَّااَنْ یَکُوْنَ عُرُوْضُهٗ لِذَاتِهٖ اَوْلِجُزْئِهٖ اَوْلِاَمْرٍ خَارِجٍ عَنْهُ وَالْاَمْرُالْخَارِجُ عَنِ الْمَعْرُوْضِ اِمَّامُسَاوٍلَهٗ اَوْ اَعَمُّ مِنْهُ اَوْ اَخَصُّ مِنْهُ اَوْمُبَایِنٌ لَهٗ فَالثَّلٰثَةُ الْاَوَّلُ وَهِیَ الْعَارِضُ لِذَاتِ الْمَعْرُوْضِ وَالْعَارِضُ لِجُزْئِهٖ وَالْعَارِضُ لِلْمُسَاوِیْ تُسَمّٰی اَعْرَاضًاذَاتِیَّةً لِاِسْتِنَادِهَااِلٰی ذَاتِ الْمَعْرُوْضِ اَمَّاالْعَارِضُ لِلذَّاتِ فَظَاهِرٌ وَاَمَّاالْعَارِضُ لِلْجُزْءِ فَلِاَنَّ الْجُزْءَ دَاخِلٌ فِی الذَّاتِ وَالْمُسْتَنَدُاِلٰی مَاهُوَ فِی الذَّاتِ مُسْتَنَدٌاِلٰی الذَّاتِ فِی الْجُمْلَةِ وَاَمَّاالْعَارِضُ لِلْاَمْرِ الْمُسَاوِیْ فَلِاَنَّ الْمُسَاوِیَ یَکُوْنُ مُسْتَنَدًا اِلٰی ذَاتِ الْمَعْرُوْضِ وَالْعَارِضُ مُسْتَنِدًا اِلَی الْمُسَاوِیْ وَالْمُسْتَنَدُاِلَی الْمُسْتَنَدِ اِلَی الشَّیْءِ مُسْتَنَدٌاِلٰی ذَالِكَ الشَّیْءِ فَیَکُوْنُ الْعَارِضُ اَیْضًامُسْتَنَدًااِلَی الذَّاتِ

﴿ترجمہ﴾: اور عوارض ذاتیہ وہ احوال ہیں جو شی ءکو اس امر کی وجہ سے لاحق ہوں جو امر کہ وہی شئی ہے یعنی لذاتہ (کسی واسطہ کے بغیر عارض ہوں) جیسے تعجب ذات انسان کو لاحق ہوتا ہے، یا شئی کو اس کے جزء کے واسطہ سے لاحق ہوں، جیسے حرکت بالارادۃ جو انسان کو حیوان کے واسطہ سے عارض ہوتی ہے، یا شئی کو ایسے امر کی وجہ سے لاحق ہوں جو امر! شئی سے خارج ہو (اور) شئی کے مساوی ہو، جیسے ضحک جو انسان کو تعجب کے واسطہ سے عارض ہوتا ہے۔ اور تفصیل یہاں یہ ہے کہ عوارض چھ ہیں، اس لئے کہ جو چیز شئی کو عارض ہو، یا تو یہ کہ اس کا عروض لذاتہ ہوگا، یا اس کے جزء کے واسطہ سے ہوگا، یا امر خارج کے واسطہ سے ہوگا اور وہ امر جو معروض سے خارج ہو وہ یا تو اس کے مساوی ہوگا یا اس سے عام ہوگا یا اس سے خاص ہوگا یا اس کے مباین ہوگا، پس پہلے تین یعنی عارض لذات المعروض اور عارض لجزءٖ اور عارض للمساوی کو ''اعراض ذاتیہ'' کہا جاتا ہے، کیونکہ یہ ذات معروض کی طرف منسوب ہوتے ہیں، بہر حال عارض للذات تو وہ ظاہر ہے، اور بہر حال عارض لجزءٖ تو اس وجہ سے کہ جزء ذات میں داخل ہوتا ہے، اور وہ چیز (یعنی حرکت بالارادہ) اسی چیز (حیوان) کی

طرف منسوب ہے جو ذات (انسان) میں ہے، وہ (یعنی حرکت بالارادہ) ذات (انسان) کی طرف فی الجملہ منسوب ہوتی ہے، اور بہر حال وہ عارض جو امر مساوی کے واسطہ سے عارض ہو، تو اس لئے کہ وہ ذات معروض کی طرف منسوب ہوتا ہے اور وہ عارض جو منسوب ہوتا ہے امر مساوی کی طرف، اور جو کسی شئی کی طرف منسوب ہو وہ اسی شئی کی طرف منسوب ہوتا ہے لہٰذا عارض بھی ذات کی طرف منسوب ہوگا۔

﴿تشریح﴾:

وَالْعَوَارِضُ الذَّاتِيَّةُ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ عوارض ذاتیہ کا بیان کرنا ہے کہ عوارض کل چھ ہیں جن میں سے تین کو عوارض ذاتیہ کہا جاتا ہے۔

**وجہ حصر:** عارض جو معروض کو لاحق ہوگا وہ تین حال سے خالی نہیں یا تو ذات کی وجہ سے لاحق ہوگا...... یا جزء کی وجہ سے...... یا امر خارج کی وجہ سے...... پھر امر خارج چار حال سے خالی نہیں کہ وہ امر خارج مساوی ہوگا...... یا اعم ہوگا...... اخص ہوگا...... یا مبائن ہوگا...... پہلی تین قسموں کو عوارض ذاتیہ کہا جاتا ہے۔

1: وہ عارض جو معروض کو لاحق ہو ذات کی وجہ سے یعنی بغیر کسی واسطہ کے جیسے تعجب انسان کی ذات کو لاحق ہے انسان ہونے کے اعتبار سے اس کو عارض لذاتہ اور عارض بلا واسطہ کہا جاتا ہے۔

2: عارض معروض کو لاحق ہو جزء کی وجہ سے جیسے حرکت بالارادہ انسان کو لاحق ہے حیوان ہونے کی وجہ سے اور یہ حیوان معروض انسان کی جزء ہے اس کو عارض لجزء ہ کہتے ہیں۔

3: عارض معروض کو لاحق ہو امر خارج مساوی کے واسطے سے اس کو عارض للمساوی کہتے ہیں جیسے ضحک انسان کو لاحق ہے تعجب کے واسطے سے اور تعجب یہ انسان سے خارج ہے اور مساوی ہے بہر حال ان تینوں قسموں کو عوارض ذاتیہ کہا جاتا ہے۔

عوارضِ ذاتیہ کی وجہ تسمیہ:

عوارض ذاتیہ کو ذاتیہ اس لئے کہتے ہیں کہ یہ تینوں قسمیں ذات معروض کی طرف منسوب ہیں اور یہ بات ظاہر ہے جو چیز ذات معروض کی طرف منسوب ہوگی اسے ذاتی ہی کہا جاتا ہے...... رہی یہ بات کہ یہ تینوں قسمیں ذات معروض کی طرف کیسے منسوب ہیں؟...... تو اس کا جواب یہ ہے کہ پہلی قسم کا عارض ذاتی ہونا تو بالکل واضح ہے۔ اور دوسری قسم کو عارض لجزء ہ اس لئے کہتے ہیں کہ اس میں جزء کا واسطہ ہوتا ہے اور چونکہ جزء ذات میں داخل ہوتی ہے لہٰذا یہ دوسری قسم منسوب ہوئی جزء ذات کی طرف اور قاعدہ ہے کہ جو ذات کی جزء کی طرف منسوب ہو تو وہ ذات ہی کی طرف منسوب ہوا کرتا ہے اس لئے اس کو عارض ذاتی کہا جاتا ہے۔ اور تیسری قسم عارض امر مساوی کو عارض اس لئے کہتے ہیں کہ یہ عارض منسوب ہوتا ہے امر مساوی کی طرف اور امر مساوی منسوب ہوتا ہے ذات معروض کی طرف اور قاعدہ ہے کہ جو شی کے منسوب کے منسوب کی طرف منسوب ہو وہ اس شی کی

طرف منسوب ہوتا ہےلہٰذا یہ تیسری قسم ذات کی طرف منسوب ہوئی اس لئے اس کو بھی عارض ذاتی کہا جاتا ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## عوارض غریبہ کا بیان

﴿عبارت﴾: وَالثَّلَاثَةُ الْاَخِيْرَةُ وَهِيَ الْعَارِضُ لِاَمْرٍ خَارِجٍ اَعَمَّ مِنَ الْمَعْرُوْضِ كَالْحَرْكَةِ اللَّاحِقَةِ لِلْاَبْيَضِ بِوَاسِطَةِ اَنَّهٗ جِسْمٌ وَهُوَ اَعَمُّ مِنَ الْاَبْيَضِ وَغَيْرِهٖ وَالْعَارِضُ لِلْخَارِجِ الْاَخَصِّ كَالضِّحْكِ الْعَارِضِ لِلْحَيَوَانِ بِوَاسِطَةِ اَنَّهٗ اِنْسَانٌ وَهُوَ اَخَصُّ مِنَ الْحَيَوَانِ وَالْعَارِضُ بِسَبَبِ الْمُبَايِنِ كَالْحَرَارَةِ الْعَارِضَةِ لِلْمَاءِ بِسَبَبِ النَّارِ وَهِيَ مُبَايِنَةٌ لِلْمَاءِ تُسَمّٰى اَعْرَاضًا غَرِيْبَةً لِمَا فِيْهَا مِنَ الْغَرَابَةِ بِالْقِيَاسِ اِلٰى ذَاتِ الْمَعْرُوْضِ

﴿ترجمہ﴾: اور آخری تین یعنی جو ایسے امر خارج کی وجہ سے عارض ہو جو معروض سے اعم ہے جیسے حرکت جو ابیض کو جسم ہونے کے واسطہ سے لاحق ہو، اور جسم ابیض وغیرہ سے عام ہے اور جو خارج اخص کے واسطہ سے عارض ہو جیسے ضحک جو حیوان کو انسان ہونے کے واسطہ سے عارض ہوتا ہے اور وہ (یعنی انسان) حیوان سے اخص ہے اور جو امر مباین کے سبب سے عارض ہو جیسے حرارت جو پانی کو آگ کے سبب سے عارض ہوتی ہے اور وہ (یعنی آگ) پانی کے مباین ہے (اور) ان تینوں کا نام اعراض غریبہ رکھا جاتا ہے اس لئے کہ اس میں ذات معروض کی طرف نظر کرتے ہوئے غرابت (پائی جاتی) ہے۔

﴿تشریح﴾:

**وَالثَّلَاثَةُ الْاَخِيْرَةُ وَهِيَ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ عوارض کی بقیہ تین قسمیں یعنی عوارض غریبہ کا بیان کرنا ہے۔

1: عارض جو معروض کو لاحق ہوا امر خارج اعم کے واسطہ سے جیسے حرکت ابیض کو لاحق ہو جسم کے واسطے سے اور یہ جسم امر اعم ہے ذات معروض ابیض ہے۔

2: عارض معروض کو لاحق ہو امر خارج اخص کے واسطے سے جیسے ضحک حیوان کو عارض ہے انسان کے واسطے سے اور انسان یہ ذات معروض یعنی حیوان سے اخص ہے۔

3: عارض معروض کو لاحق ہوا امر خارج مبائن کے واسطہ سے جیسے حرارت پانی کو عارض ہے آگ کے واسطہ سے اور آگ! یہ ذات معروض یعنی پانی کیلئے امر مبائن ہے۔

<u>عوارضِ غریبہ کی وجہ تسمیہ:</u>

عوارض غریبہ کو غریبہ اس لئے کہتے ہیں کہ غریبہ غرابۃ سے ہے اور غرابۃ اس کو کہتے ہے جس میں دوری کی نسبت ہو اور چونکہ ان تینوں قسموں میں ذات معروض کی نسبت سے دوری موجود ہے اس لئے ان کو عوارض غریبہ کہا جاتا ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## علوم میں عوارضِ غریبہ سے بحث کیوں نہیں کی جاتی؟

**﴿عبارت﴾: وَالْعُلُوْمُ لَايُبْحَثُ فِيهَا اِلَّا عَنِ الْاَعْرَاضِ الذَّاتِيَّةِ لِمَوْضُوْعَاتِهَا فَلِهٰذَا قَالَ عَنْ عَوَارِضِهٖ الَّتِىْ تَلْحَقُهٗ لِمَاهُوَ هُوَ الخ اِشَارَةً اِلَى الْاَعْرَاضِ الذَّاتِيَّةِ وَاِقَامَةً لِلْحَدِّ مَقَامَ الْمَحْدُوْدِ**

﴿ترجمہ﴾: اور علوم میں بحث نہیں کی جاتی مگر ان کے موضوعات کے ذاتی عوارض سے، اس وجہ سے مصنف علیہ الرحمۃ نے کہا ہے "عن عوارضہ التی تلحقہ لما ھو ھو" اعراض ذاتیہ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے اور حد کو محدود کے قائم مقام کرتے ہوئے۔

﴿تشریح﴾:

**وَالْعُلُوْمُ لَايُبْحَثُ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ یہ بیان کرنا ہے کہ عوارض کی بیشک چھ قسمیں ہیں لیکن علوم میں صرف عوارض ذاتیہ سے بحث کی جاتی ہے اسی لئے مصنف علیہ الرحمۃ نے عوارض کے ساتھ قید لگادی التی تلحقہ لما ھو ھو۔

☆ رہی یہ بات کہ علوم میں عوارضِ غریبہ سے بحث کیوں نہیں کی جاتی؟ تو اس کا جواب یہ ہے کہ اگر عوارض غریبہ سے بحث ہو تو پھر علوم میں باہمی امتیاز نہیں رہیگا۔

☆ ہر علم دوسرے علم میں داخل ہو جائیگا کیونکہ ہر علم مثلاً علم طبعی کے موضوع یعنی جسم کا عرض ذاتی دوسرے علم مثلاً علم الٰہی کے موضوع یعنی موجود بما ھو موجود کا عرض غریب ہوتا ہے جو اس کو امر مبائن یا امر خاص یا امر عام کے واسطہ سے لاحق ہوتا ہے تو عوارض غریبہ کے بحوث عنہا ہونے سے علوم میں کوئی امتیاز نہیں رہیگا بلکہ ایک علم دوسرے میں داخل ہو جائیگا۔

☆ علوم ایک دوسرے سے متبائن نہیں ہونگے...... کیونکہ تباین علوم! تباین موضوعات سے ہوتا ہے اور تباین موضوعات! تباین عوارض سے ہوتا ہے۔

**اِشَارَةً اِلَى الْاَعْرَاضِ الخ:** اشارۃً یہ قال کی ضمیر فاعل سے حال واقع ہے اور اِقَامَةً لِلْحَدِّ مقام کا عطف اسی پر ہے، معنی یہ ہے کہ مصنف علیہ الرحمۃ نے فرمایا یہ اشارہ کرتے ہوئے کہ عوارض سے مراد عوارض ذاتیہ ہیں اور قائم کرتے ہوئے حد کو محدود کی جگہ پر، حد کو محدود کی جگہ پر قائم کرنے کا مطلب یہ ہے کہ حد سے جب محدود کا عوارض ذاتیہ ہونا واضح ہو گیا تو گویا حد

محدود کی جگہ پر قائم ہوگئی۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## علم منطق کا موضوع اور اس پر دلیل

﴿عبارت﴾: وَإِذَا تَمَهَّدَ هٰذَا فَنَقُوْلُ مَوْضُوْعُ الْمَنْطِقِ الْمَعْلُوْمَاتُ التَّصَوُّرِيَّةُ وَالتَّصْدِيْقِيَّةُ لِاَنَّ الْمَنْطِقِيَّ إِنَّمَا يَبْحَثُ عَنْ اَعْرَاضِهَا الذَّاتِيَّةِ وَمَا يُبْحَثُ فِي الْعِلْمِ عَنْ اَعْرَاضِهِ الذَّاتِيَّةِ فَهُوَ مَوْضُوْعُ ذٰلِكَ الْعِلْمِ فَتَكُوْنُ الْمَعْلُوْمَاتُ التَّصَوُّرِيَّةُ وَالتَّصْدِيْقِيَّةُ مَوْضُوْعَ الْمَنْطِقِ

﴿ترجمہ﴾: اور جب یہ تمہید قائم گئی تو ہم کہتے ہیں کہ منطق کا موضوع معلومات تصوریہ اور معلومات تصدیقیہ ہیں اس لئے کہ منطقی انہیں کے عوارض ذاتیہ سے بحث کرتے ہیں اور علم میں جس چیز کے ذاتی عوارض سے بحث کی جائے وہی چیز اس علم کا موضوع ہوتا ہے، پس منطق کا موضوع معلومات تصوریہ اور تصدیقیہ ہیں۔

﴿تشریح﴾:

وَإِذَا تَمَهَّدَ هٰذَا الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ علم منطق کا موضوع بیان کرنا ہے کہ علم منطق کا موضوع معلومات تصوریہ اور معلومات تصدیقیہ ہیں...... جس پر دلیل یہ ہے کہ منطق کے اندر معلومات تصوریہ اور تصدیقیہ کی اعراض ذاتیہ سے بحث کی جاتی ہے اور قاعدہ یہ ہے کہ جس علم میں جس شیء کے عوارض ذاتیہ سے بحث کی جائے تو وہ اس علم کا موضوع ہوا کرتا ہے لہٰذا معلومات تصوریہ اور تصدیقیہ ہی اس علم کا موضوع ہوگا۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## علم منطق کے موضوع کے احوال کی تفصیل

﴿عبارت﴾: وَإِنَّمَا قُلْنَا إِنَّ الْمَنْطِقِيَّ يَبْحَثُ عَنِ الْاَعْرَاضِ الذَّاتِيَّةِ لِلْمَعْلُوْمَاتِ التَّصَوُّرِيَّةِ وَالتَّصْدِيْقِيَّةِ لِاَنَّهُ يَبْحَثُ عَنْهَا مِنْ حَيْثُ اَنَّهَا تُوْصِلُ اِلٰى مَجْهُوْلٍ تَصَوُّرِيٍّ اَوْ مَجْهُوْلٍ تَصْدِيْقِيٍّ كَمَا يَبْحَثُ عَنِ الْجِنْسِ كَالْحَيَوَانِ وَالْفَصْلِ كَالنَّاطِقِ وَهُمَا مَعْلُوْمَانِ تَصَوُّرِيَّانِ مِنْ حَيْثُ اَنَّهُمَا كَيْفَ يُرَكَّبَانِ لِيُوْصِلَ الْمَجْمُوْعُ اِلٰى مَجْهُوْلٍ تَصَوُّرِيٍّ كَالْاِنْسَانِ وَكَمَا يَبْحَثُ عَنِ الْقَضَايَا الْمُتَعَدِّدَةِ كَقَوْلِنَا الْعَالَمُ مُتَغَيِّرٌ وَكُلُّ مُتَغَيِّرٍ مُحْدَثٌ وَهُمَا مَعْلُوْمَانِ تَصْدِيْقِيَّانِ مِنْ حَيْثُ اَنَّهُمَا كَيْفَ يُؤَلَّفَانِ لِيَصِيْرَ الْمَجْمُوْعُ قِيَاسًا مُوْصِلًا اِلٰى مَجْهُوْلٍ تَصْدِيْقِيٍّ كَقَوْلِنَا الْعَالَمُ مُحْدَثٌ وَكَذٰلِكَ يَبْحَثُ عَنْهَا مِنْ

حَيْثُ اَنَّهَا يَتَوَقَّفُ عَلَيْهَا الْمُوْصِلُ اِلَى التَّصَوُّرِ كَكَوْنِ الْمَعْلُوْمَاتِ التَّصَوُّرِيَّةِ كُلِّيَّةً وَجُزْئِيَّةً وَذَاتِيَّةً وَعَرْضِيَّةً وَجِنْسًا وَفَصْلًا وَخَاصَّةً وَمِنْ حَيْثُ اَنَّهَا يَتَوَقَّفُ عَلَيْهَا الْمُوْصِلُ اِلَى التَّصْدِيْقِ اِمَّا تَوَقُّفًا قَرِيْبًا اَىْ بِلَا وَاسِطَةٍ كَكَوْنِ الْمَعْلُوْمَاتِ التَّصْدِيْقِيَّةِ قَضِيَّةً اَوْ عَكْسَ قَضِيَّةٍ اَوْ نَقِيْضَ قَضِيَّةٍ وَاِمَّا تَوَقُّفًا بَعِيْدًا اَىْ بِوَاسِطَةٍ كَكَوْنِهَا مَوْضُوْعَاتٍ وَمَحْمُوْلَاتٍ فَاِنَّ الْمُوْصِلَ اِلَى التَّصْدِيْقِ يَتَوَقَّفُ عَلَى الْقَضَايَا بِالذَّاتِ لِتَرَكُّبِهٖ مِنْهَا وَالْقَضَايَا مَوْقُوْفَةٌ عَلَى الْمَوْضُوْعَاتِ وَالْمَحْمُوْلَاتِ فَيَكُوْنُ الْمُوْصِلُ اِلَى التَّصْدِيْقِ مَوْقُوْفًا عَلَى الْقَضَايَا بِالذَّاتِ اَوْ عَلَى الْمَوْضُوْعَاتِ وَالْمَحْمُوْلَاتِ بِوَاسِطَةِ تَوَقُّفِ الْقَضَايَا عَلَيْهَا وَبِالْجُمْلَةِ الْمَنْطِقِىُّ يَبْحَثُ عَنْ اَحْوَالِ الْمَعْلُوْمَاتِ التَّصَوُّرِيَّةِ وَالتَّصْدِيْقِيَّةِ الَّتِىْ هِىَ اِمَّا نَفْسُ الْاِيْصَالِ اِلَى الْمَجْهُوْلَاتِ اَوِ الْاَحْوَالِ الَّتِىْ يَتَوَقَّفُ عَلَيْهَا الْاِيْصَالُ وَهٰذِهِ الْاَحْوَالُ عَارِضَةٌ لِلْمَعْلُوْمَاتِ التَّصَوُّرِيَّةِ وَالتَّصْدِيْقِيَّةِ لِذَوَاتِهَا فَهُوَ بَاحِثٌ عَنِ الْاَعْرَاضِ الذَّاتِيَّةِ لَهَا

﴿ترجمہ﴾: اور بے شک یہ جو ہم نے کہا ہے کہ منطقی معلومات تصوریہ اور معلومات تصدیقیہ کے عوارض ذاتیہ سے بحث کرتا ہے، یہ اس لئے کہا ہے کہ منطقی ان سے اس حیثیت سے بحث کرتا ہے کہ وہ مجہول تصوری اور مجہول تصدیقی تک پہنچانے والے ہوتے ہیں، جیسا کہ منطقی حضرات جنس، مثلاً حیوان اور فصل مثلاً ناطق جو کہ معلوم تصوری ہیں ان سے اس حیثیت سے بحث کرتا ہے کہ ان دونوں کو کیسے مرکب کیا جائے تاکہ (یہ) مجموعہ مجہول تصوری مثلاً انسان تک پہنچادے اور جیسے وہ متعدد قضایا، مثلاً ہمارا قول ''اَلْعَالَمُ مُتَغَيِّرٌ وَكُلُّ مُتَغَيِّرٍ مُحْدَثٌ'' یہ دونوں معلوم تصدیقی ہیں، ان سے (منطقی) اس حیثیت سے بحث کرتا ہے کہ ان کو کیسے ترتیب دیا جائے، تاکہ ان کا مجموعہ مجہول تصدیقی مثلاً ''اَلْعَالَمُ حَادِثٌ'' تک پہنچانے والا قیاس بن جائے۔ اور اسی طرح منطقی ان (معلومات تصوریہ اور تصدیقیہ) سے اس حیثیت سے بحث کرتا ہے کہ ان پر موصل الی التصور موقوف ہے، جیسے معلومات تصوریہ کا کلیہ، جزئیہ، عرضیہ، جنس فصل اور خاصہ ہونا، اور اس حیثیت سے (بحث کرتا ہے) کہ ان پر موصل الی التصدیق موقوف ہے، یا توقف قریبی ہو، یعنی بلا واسطہ ہو جیسے معلومات تصدیقیہ کا قضیہ یا عکس قضیہ یا نقیض قضیہ ہونا، یا توقف بعید ہو، یعنی کسی کے واسطہ سے ہو، جیسے معلومات کا موضوع اور محمول ہونا، اس لئے کہ موصل الی التصدیق قضایا پر بالذات موقوف ہے، کیونکہ وہ (یعنی موصل الی التصدیق) اس سے مرکب ہوتا ہے، اور قضایا موضوعات اور محمولات پر موقوف ہیں، موصل الی التصدیق قضایا پر بالذات موقوف ہے اور موضوعات اور محمولات پر اس واسطہ سے موقوف ہے کہ ان پر قضایا موقوف ہیں، حاصل کلام یہ ہے کہ منطقی معلومات تصوریہ اور تصدیقیہ کے ان احوال سے بحث کرتا ہے جو نفس ایصال الی المجہولات ہیں، یا وہ احوال ہیں جن پر ایصال موقوف ہے، اور یہ احوال معلومات تصوریہ اور تصدیقیہ کو بالذات عارض ہوتے ہیں اس لئے منطقی ان (احوال) کے

عوارض ذاتیہ سے بحث کرتا ہے۔

﴿تشریح﴾:

**وَاِنَّمَا قُلْنَا اِنَّ الخ**: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ علم منطق کے موضوع یعنی معلومات تصوریہ اور معلومات تصدیقیہ کے احوال کی تفصیل بیان کرنی ہے، کہ علم منطق کا موضوع دو جزؤں پر مشتمل ہے۔

1: معلومات تصوریہ جو مجہولات تصوریہ تک پہنچانے والی ہوں۔

2: معلومات تصدیقیہ جو مجہولات تصدیقیہ تک پہنچانے والی ہوں۔

☆ اسی لئے شارح علیہ الرحمۃ نے اس عبارت سے معلومات تصوریہ اور تصدیقیہ کے احوال کی تفصیل بیان فرمائی ہے۔

## معلومات تصوریہ کے احوال کی تفصیل:

معلومات تصوریہ کے وہ احوال جن سے علم منطق میں بحث ہوتی ہے ان کی تین قسمیں ہیں۔

1: وہ احوال جو مجہول تصوری کی طرف ایصال ہوں خواہ مجہولات کے علم بالکنہ کی طرف ہوں جیسے حد تام میں ہوتا ہے یا علم بالوجہ کی طرف ہوں ذاتی ہوں یا عرضی جیسے حد ناقص، رسم تام اور رسم ناقص میں ہوتا ہے، اس کی بحث معرف اور قول شارح کے ابواب میں ہوتی ہے۔

2: وہ احوال جو ایصال الی التصور المجہول کے موقوف علیہ قریبی ہیں یعنی بلا واسطہ موقوف علیہ ہیں جیسے معلومات تصوریہ کا کلیہ، جزئیہ، ذاتیہ، عرضیہ، جنس، فصل اور خاصہ ہونا، ان کی بحث کلیات خمسہ میں ہوتی ہے۔

3: وہ احوال جو ایصال الی التصور المجہول کے موقوف علیہ بعیدی ہیں یعنی بالواسطہ موقوف علیہ ہیں جیسے معلومات تصوریہ کا موضوع اور محمول ہونا، ان کا بیان قضایا کی بحث میں آئیگا۔

## معلومات تصدیقیہ کے احوال کی تفصیل:

جس طرح معلومات تصوریہ کے احوال کی تین قسمیں ہیں اسی طرح معلومات تصدیقیہ کے احوال کی بھی تین قسمیں ہیں۔

1: معلومات تصدیقیہ اس حیثیت سے کہ وہ **موصل الی المجہول التصدیقی** یقینی ہو یا غیر یقینی ہو جازم ہوں یا غیر جازم ہوں اس کی بحث قیاس و استقراء اور تمثیل کے ذیل میں ہوتی ہے۔

2: وہ احوال جن پر موصل الی التصدیق موقوف ہوتا ہے لیکن توقف قریب یعنی کسی واسطے کے بغیر موقوف ہوتا ہے جیسے معلومات تصدیقیہ کا قضیہ، عکس قضیہ اور نقیض قضیہ ہونا۔

3: وہ احوال جن پر موصل الی التصدیق توقف بعید کے ساتھ موقوف ہوتا ہے یعنی بالواسطہ جیسے معلومات تصدیقیہ کا مو

ضوعات اور محمولات ہونا۔

☆ رہی یہ بات کہ موصل الی التصدیق موضوعات اور محمولات پر بالواسطہ کیسے موقوف ہے؟ تو شارح علیہ الرحمۃ نے اس کی وجہ یہ بیان کی ہے کہ موصل الیٰ التصدیق قضایا پر بالذات موقوف ہوتا ہے کیونکہ وہ ان سے ہی مرکب ہوتا ہے اور قضایا موضوعات اور محمولات پر موقوف ہوتے ہیں اس لئے موصول الیٰ التصدیق قضایا پر تو بالذات موقوف ہیں اور موضوعات محمولات پر قضایا کے واسطے سے موقوف ہیں۔

**وبِالْجُمْلَةِ الْمَنْطِقِيُّ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ منطق کے موضوع کی بحث کا خلاصہ ذکر کرنا ہے۔ کہ منطقی حضرات یا تو ایسی معلومات تصوریہ اور تصدیقیہ سے بحث کریں گے جو بذات خود موصل ہونگے تصور مجہول اور تصدیق مجہول کی طرف...... یا پھر ایسے احوال سے بحث کریں گے جن پر ایصال موقوف ہو خواہ بلاواسطہ ہو اس کو توقف قریبی کہا جاتا ہے...... یا بالواسطہ ہو جن کو توقف بعیدی کہا جاتا ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## موصل الیٰ التصور اور موصل الیٰ التصدیق

**﴿عبارت﴾:** قَالَ وَقَدْ جَرَتِ الْعَادَةُ بِاَنْ يُّسَمَّى الْمُوْصِلُ اِلَى التَّصَوُّرِ قَوْلًا شَارِحًا وَالْمُوْصِلُ اِلَى التَّصْدِيْقِ حُجَّةً وَيَجِبُ تَقْدِيْمُ الْاَوَّلِ عَلَى الثَّانِيْ وَضْعًا لِتَقَدُّمِ التَّصَوُّرِ عَلَى التَّصْدِيْقِ طَبْعًا لِاَنَّ كُلَّ تَصْدِيْقٍ لَابُدَّ فِيْهِ مِنْ تَصَوُّرِ الْمَحْكُوْمِ عَلَيْهِ اِمَّا بِذَاتِهٖ اَوْ بِاَمْرٍ صَادِقٍ عَلَيْهِ وَالْمَحْكُوْمِ بِهٖ كَذَالِكَ وَالْحُكْمِ لِامْتِنَاعِ الْحُكْمِ مِمَّنْ جَهِلَ اَحَدَ هٰذِهِ الْاُمُوْرِ

**﴿ترجمہ﴾:** مصنف علیہ الرحمۃ نے کہا کہ تحقیق کہ موصل الی التصور کا نام قول شارح اور موصل الی التصدیق کا نام حجت رکھنے کی (مناطقہ کی) عادت جاری ہے اور اول (موصل الی التصور) کو ثانی (موصل الی التصدیق) پر وضعاً مقدم کرنا ضروری ہے، کیونکہ تصور تصدیق پر طبعاً مقدم ہے اس لئے کہ ہر تصدیق میں محکوم علیہ کا تصور ضروری ہے، خواہ بذاتہ ہو یا ایسے امر کی وجہ سے ہو جو اس پر صادق آتا ہو، اسی طرح محکوم بہ کا تصور (بھی ضروری ہے) اور حکم کا بھی اس لئے کہ حکم لگانا اس آدمی سے ممتنع اور محال ہے جو ان امور میں سے کسی سے ناواقف ہو۔

**﴿تشریح﴾:**

**وَقَدْ جَرَتِ الْعَادَةُ الخ:** سے غرض مصنف علیہ الرحمۃ یہ بیان کرنا ہے کہ موصل الی التصور کا نام قول شارح اور موصل الی التصدیق کا نام مناطقہ حضرات حجۃ رکھتے ہیں۔

**وَيَجِبُ تَقْدِيْمُ الْاَوَّلِ الخ**: منطق کا موضوع چونکہ دو چیزیں ہیں ایک شارح اور دوسری شے حجت! تو سوال ہوا کہ ان دونوں میں سے یہاں کس کو پہلے بیان کیا جائے اور کس کو بعد میں؟ تو جواب دیا گیا کہ قول شارح چونکہ وجود میں پہلے ہوتا ہے اور حجت بعد میں کیونکہ پہلے تصور کا وجود ہوتا ہے پھر تصدیق کا! اس لئے کہ تصدیق کیلئے تین تصور کا ہونا ضروری ہے تصور محکوم علیہ، تصور محکوم بہ، تصور حکم اس لئے بہتر ہے پہلے قول شارح کو بیان کیا جائے پھر حجت کو تا کہ وضع مطابق طبع ہو جائے۔

**لِاَنَّ كُلَّ تَصْدِيْقٍ الخ**: سے غرض مصنف علیہ الرحمۃ اس امر پر دلیل پیش کرنی ہے کہ تصور طبعاً تصدیق پر مقدم ہے، اور دلیل یہ ہے کہ ہر تصدیق کے لئے محکوم علیہ کا تصور کرنا ضروری ہے خواہ یہ تصور بالذات ہو یا ایسے امر کی وجہ سے ہو جو محکوم علیہ پر دلالت کرتا ہو، اسی طرح محکوم بہ اور حکم کا تصور کرنا بھی ضروری ہے اسلئے کہ جو شخص ان تینوں تصورات یعنی محکوم علیہ کا تصور، محکوم بہ کا تصور اور حکم کا تصور سے ناواقف ہو اس کے لئے کسی شے پر حکم لگانا ممتنع و محال ہوگا۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## مجہولات کی اقسام

**﴿عبارت﴾**: **اَقُوْلُ قَدْ عَرَفْتَ اَنَّ الْغَرْضَ مِنَ الْمَنْطِقِ اِسْتِحْصَالُ الْمَجْهُوْلَاتِ وَالْمَجْهُوْلُ اِمَّا تَصَوُّرِيٌّ اَوْ تَصْدِيْقِيٌّ فَنَظْرُ الْمَنْطِقِيِّ اِمَّا فِي الْمُوْصِلِ اِلَى التَّصَوُّرِ وَاِمَّا فِي الْمُوْصِلِ اِلَى التَّصْدِيْقِ وَقَدْ جَرَتِ الْعَادَةُ اَىْ عَادَةُ الْمَنْطِقِيِّيْنَ بِاَنْ يُّسَمُّوا الْمُوْصِلَ اِلَى التَّصَوُّرِ قَوْلًا شَارِحًا اَمَّا كَوْنُهٗ قَوْلًا فَلِاَنَّهٗ فِي الْاَغْلَبِ مُرَكَّبٌ وَالْقَوْلُ يُرَادِفُهٗ وَاَمَّا كَوْنُهٗ شَارِحًا فَلِشَرْحِهٖ وَاِيْضَاحِهٖ مَاهِيَّاتِ الْاَشْيَاءِ وَالْمُوْصِلَ اِلَى التَّصْدِيْقِ حُجَّةً لِاَنَّ مَنْ تَمَسَّكَ بِهٖ اِسْتِدْلَالًا عَلٰى مَطْلُوْبِهٖ غَلَبَ عَلَى الْخَصْمِ مِنْ حَجَّ يَحُجُّ اِذَا غَلَبَ**

**﴿ترجمہ﴾**: میں کہتا ہوں تحقیق کہ آپ نے پہچان لیا کہ منطق سے غرض مجہولات کو حاصل کرنا ہے، اور مجہول تصوری ہے یا تصدیقی، پس منطقی کی نظر موصل الی التصدیق میں یا تو موصل الی التصدیق میں ہے اور تحقیق کہ مناطقہ کی عادت جاری ہے کہ وہ موصل الی التصور کا نام قول شارح رکھتے ہیں، بہرحال اس کا قول ہونا تو اس لئے ہے کہ یہ اشیاء کی ماہیت کی وضاحت اور تشریح کرتا ہے اور موصل الی التصدیق (کا نام مناطقہ) حجت رکھتے ہیں اس لئے کہ جو شخص اپنے مطلوب پر استدلال کے وقت اس کو مضبوطی سے پکڑتا ہے وہ مدمقابل پر غالب آجاتا ہے (اور لفظ حجت حج یحج (باب نصر) سے (مشتق) ہے، جب غالب آجائے۔

**﴿تشریح﴾**:

**اَقُوْلُ قَدْ عَرَفْتَ الخ**: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ متن کی عبارت کی وضاحت کے لئے ایک تمہید کو بیان

کرنا ہے۔ کہ منطق سے مقصود مجہولات کو حاصل کرنا ہے اور مجہولات دو طرح کی ہیں (۱) مجہول تصوری۔ (۲) مجہول تصدیقی۔ پس موصل الی المجہول بھی دو ہونگے۔ (۱) موصل الی المجہول التصوری۔ (۲) موصل الی المجہول التصدیقی۔

☆ منطقی کی نظر صرف موصل الی التصور اور موصل الی التصدیق میں ہوتی ہے اور مناطقہ کی یہ عادت بن چکی ہے کہ وہ موصل الی المجہول التصوری کو قول شارح کہتے ہیں اور موصل الی المجہول التصدیقی کو حجت کہتے ہیں۔

**اَمَّا کَوْنُہٗ قَوْلًا الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ قول شارح کی وجہ تسمیہ بیان کرنی ہے۔

**قول شارح کی وجہ تسمیہ:**

موصل الی التصور کو قول اس لئے کہتے ہیں کہ قول کا معنیٰ مرکب ہے اور موصل الی التصور بھی اکثر و بیشتر مرکب ہوتا ہے، کیونکہ تعریف کی کل چھ صورتیں ہیں۔

1: حد تام: جو جنس قریب اور فصل قریب سے مرکب ہو۔

2: حد ناقص: جو جنس بعید اور فصل قریب سے مرکب ہو۔

3: حد ناقص: جو صرف فصل قریب پر مشتمل ہو۔

4: رسم تام: جو جنس قریب اور خاصہ سے مرکب ہو۔

5: رسم ناقص: جو جنس بعید اور خاصہ سے مرکب ہو۔

6: رسم ناقص: جو صرف خاصہ پر مشتمل ہو۔ پس موصل الی التصور چار صورتوں میں مرکب اور دو صورتوں میں مفرد ہوا۔

☆ شارح! شرح سے ہے شرح کا معنیٰ کھولنا اور چونکہ موصل الی التصور بھی اشیاء کی ماہیات کی وضاحت کرتا ہے اس لئے کو شارح کہتے ہیں۔

**وَالْمُوْصِلَ اِلَی التَّصْدِیْقِ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ حجت کی وجہ تسمیہ بیان کرنی ہے۔

**حجت کی وجہ تسمیہ:۔**

موصل الی التصدیق کو حجت اس لئے کہتے ہیں کہ حجت کا معنیٰ ہے غلبہ اور چونکہ موصل الی التصدیق کے ذریعے منطقی اپنے مد مقابل پر غلبہ حاصل کرتا ہے پس اس لئے موصل الی التصدیق کا نام حجت رکھ دیا گیا ہے۔

﴿فائدہ﴾: موصل الی التصدیق کا نام حجت رکھنا تَسْمِیَۃُ السَّبَبِ بِاِسْمِ الْمُسَبَّبِ کے قبیل سے ہے، بایں طور کہ موصل الی التصدیق غلبہ کا سبب ہے اور حجت مسبب ہے لیکن جو نام مسبب یعنی حجت بمعنیٰ غلبہ کا تھا وہی نام سبب یعنی موصل الی التصدیق کا رکھ دیا گیا اسے علم معانی کی اصطلاح میں تَسْمِیَۃُ السَّبَبِ بِاِسْمِ الْمُسَبَّبِ کہا جاتا ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## موصل الی التصور کی مباحث کی تقدیم کی وجہ

﴿عبارت﴾ وَيَجِبُ اَيْ يَسْتَحْسِنُ تَقْدِيْمُ مَبَاحِثِ الْاَوَّلِ اَيِ الْمُوْصِلُ اِلَى التَّصَوُّرِ عَلٰى مَبَاحِثِ الثَّانِيْ اَيِ الْمُوْصِلُ اِلَى التَّصْدِيْقِ بِحَسْبِ الْوَضْعِ لِاَنَّ الْمُوْصِلَ اِلَى التَّصَوُّرِ التَّصَوُّرَاتُ وَالْمُوْصِلُ اِلَى التَّصْدِيْقِ التَّصْدِيْقَاتُ وَالتَّصَوُّرُ مُقَدَّمٌ عَلَى التَّصْدِيْقِ طَبْعًا فَلْيُقَدَّمْ عَلَيْهِ لِيُوَافِقَ الْوَضْعُ الطَّبْعَ وَاِنَّمَا قُلْنَا التَّصَوُّرُ مُقَدَّمٌ عَلَى التَّصْدِيْقِ لِاَنَّ التَّقْدِيْمَ الطَّبْعِيَّ هُوَ اَنْ يَكُوْنَ الْمُتَقَدِّمُ بِحَيْثُ يَحْتَاجُ اِلَيْهِ الْمُتَاَخِّرُ وَلَا يَكُوْنُ عِلَّةً تَامَّةً لَهٗ وَالتَّصَوُّرُ كَذٰلِكَ بِالنِّسْبَةِ اِلَى التَّصْدِيْقِ اَمَّا اَنَّهٗ لَيْسَ عِلَّةً فَظَاهِرٌ وَاِلَّا لَزِمَ مِنْ حُصُوْلِ التَّصَوُّرِ حُصُوْلُ التَّصْدِيْقِ ضَرُوْرَةَ وُجُوْبِ وُجُوْدِ الْمَعْلُوْلِ عِنْدَ وُجُوْدِ الْعِلَّةِ وَاَمَّا اَنَّهٗ يَحْتَاجُ اِلَيْهِ التَّصْدِيْقُ فَلِاَنَّ كُلَّ تَصْدِيْقٍ لَابُدَّ فِيْهِ مِنْ ثَلٰثِ تَصَوُّرَاتٍ تَصَوُّرِ الْمَحْكُوْمِ عَلَيْهِ اِمَّا بِذَاتِهٖ وَاِمَّا بِاَمْرٍ صَادِقٍ عَلَيْهِ وَتَصَوُّرِ الْمَحْكُوْمِ بِهٖ كَذٰلِكَ وَتَصَوُّرِ الْحُكْمِ لِلْعِلْمِ الْاَوَّلِيِّ بِامْتِنَاعِ الْحُكْمِ مِمَّنْ جَهِلَ اَحَدَ هٰذِهِ التَّصَوُّرَاتِ

﴿ترجمہ﴾: اور اول یعنی موصل الی التصور کی مباحث کو ثانی یعنی موصل الی التصدیق کی مباحث پر وضع کے اعتبار سے مقدم کرنا واجب یعنی مستحسن ہے، اس لئے کہ موصل الی التصور "تصورات" ہیں اور موصل الی التصدیق "تصدیقات" ہیں ، اور تصور تصدیق پر طبعاً مقدم ہے، لہٰذا وضعاً بھی مقدم ہونا چاہیے، تا کہ وضع طبع کے موافق ہو جائے اور ہم نے جو یہ کہا کہ تصور تصدیق پر طبعاً مقدم ہے اس لئے کہ تقدم طبعی یہ ہے مقدم اس حیثیت کا ہو کہ متاخر اس کا محتاج ہو، اور مقدم مؤخر کیلئے علت تامہ نہ ہو، اور تصور تصدیق کی طرف نسبت کرتے ہوئے ایسا ہی ہے، بہر حال تصور کا تصدیق کیلئے علت نہ ہونا تو ظاہر ہے، ورنہ تصور کے حصول سے تصدیق کا حاصل ہونا لازم آئے گا، علت کے پائے جانے کے وقت معلول کے پائے جانے کے ضروری ہونے کی وجہ سے، اور بہر حال یہ کہ تصدیق اس کی (یعنی تصور) کی محتاج ہے تو اس لئے کہ ہر تصدیق میں تین تصورات کا ہونا ضروری ہے، ایک محکوم علیہ کا تصور خواہ بذاتہ ہو یا ایسے امر کی وجہ سے ہو جو اس پر دلالت کرتا ہو، دوسرے محکوم بہ کا تصور اسی طرح تیسرے حکم کا تصور، اس لئے کہ جو شخص ان تصورات میں سے کسی ایک سے ناواقف ہو تو اس سے حکم کا امتناع ایک بدیہی بات ہے۔

﴿تشریح﴾:

وَيَجِبُ اَيْ يَسْتَحْسِنُ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ موصل الی التصور کی مباحث کو موصل الی التصدیق کی مباحث پر مقدم کرنے کی وجہ کو بیان کرنا ہے۔

پس فرماتے ہیں کہ موصل الی التصور کی مباحث کو موصل الی التصدیق کی مباحث پر مقدم کرنا مستحسن ہے کیونکہ موصل الی التصور کے تمام افراد تصورات ہی ہیں اور موصل الی التصدیقات کے تمام افراد تصدیقات ہی ہیں اور تصور تصدیق پر طبعًا مقدم ہے تو ذکر میں بھی موصل الی التصور کی مباحث کو پہلے ذکر کرنا چاہیے تاکہ طبع اور وضع یعنی ذکر میں موافقت ہو جائے۔

﴿سوال﴾: تصور! تصدیق پر طبعًا کس طرح مقدم ہے؟

﴿جواب﴾: تقدم طبعی کی تعریف یہ ہے کہ متاخر! متقدم کا محتاج ہو اور متقدم! متاخر کے وجود کے لئے علتِ تامہ نہ ہو اور یہ تعریف تصور پر بھی صادق آ رہی ہے اس لئے کہ تصدیق بھی تصور کا محتاج ہے اور تصور تصدیق کے لئے علتِ تامہ نہیں ہے لہٰذا تصور! تصدیق پر طبعًا مقدم ہے۔

﴿سوال﴾: تصور! تصدیق کے لئے علتِ تامہ کیوں نہیں؟

﴿جواب﴾: اگر تصور کو تصدیق کے لئے علتِ تامہ قرار دیا جائے تو پھر جب تصور پایا جائیگا تو تصدیق کا پایا جانا بھی ضروری ہوگا کیونکہ علتِ تامہ اس علت کو کہتے ہیں کہ اگر علت پائی جائے تو معلول کا پایا جانا بھی ضروری ہو، حالانکہ ہر تصور کے ساتھ تصدیق کا پایا جانا ضروری نہیں ہے، پس معلوم ہوا کہ تصور! تصدیق کے لئے علتِ تامہ نہیں ہے۔

﴿سوال﴾: تصدیق! تصور کی محتاج کیوں ہے؟

﴿جواب﴾: ہر تصدیق کے لئے تین تصورات کا ہونا ضروری ہے اس کے بغیر تصدیق نہیں پائی جاتی ہے وہ تین تصورات یہ ہیں۔

1: محکوم علیہ کا تصور خواہ اس کی ذاتیات سے اس کا تصور کیا جائے یا عرضیات سے۔

2: محکوم بہ کا تصور خواہ اس کا تصور ذاتیات سے کیا جائے یا عرضیات سے دونوں کو عام ہے۔

3: نسبتِ حکمیہ کا تصور...... ان تینوں تصورات کا علم اس لئے ضروری ہے کہ اگر کوئی شخص ان میں سے کسی ایک سے بھی جاہل ہوگا تو وہ حکم یعنی تصدیق سے بھی جاہل ہوگا۔

☆ الغرض! چونکہ تصدیق کا وجود تصوراتِ ثلاثہ پر موقوف ہے اور موقوف! موقوف علیہ کا محتاج ہوتا ہے، لہٰذا تصدیق بھی تصور کی محتاج ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## دو فائدے

﴿عبارت﴾: وَفِیْ هٰذَا الْكَلَامِ فَذْلَكَةٌ عَلٰی فَائِدَتَیْنِ اِحْدٰهُمَا اَنَّ اِسْتِدْعَاءَ التَّصْدِیْقِ تَصَوُّرَ الْمَحْكُوْمِ عَلَیْهِ لَیْسَ مَعْنَاهُ اَنَّهٗ یَسْتَدْعِیْ تَصَوُّرَ الْمَحْكُوْمِ عَلَیْهِ بِكُنْهِ الْحَقِیْقَةِ حَتّٰی لَوْ لَمْ

يَتَصَوَّرُ حَقِيقَةُ الشَّيْءِ لَا تَمْتَنِعُ الْحُكْمَ عَلَيْهِ بَلِ الْمُرَادُ أَنَّهُ يَسْتَدْعِي تَصَوُّرَهُ بِوَجْهِ مَّا إِمَّا بِكُنْهِ حَقِيقَتِهِ أَوْ بِأَمْرٍ صَادِقٍ عَلَيْهِ فَإِنَّا نَحْكُمُ عَلَى الْأَشْيَاءِ لَا نَعْرِفُ حَقَائِقَهَا كَمَا نَحْكُمُ عَلَى وَاجِبِ الْوُجُوْدِ بِالْعِلْمِ وَالْقُدْرَةِ وَعَلَى شَبْحٍ نَرَاهُ مِنْ بَعِيْدٍ بِأَنَّهُ شَاغِلٌ لِلْحَيِّزِ الْمُعَيَّنِ فَلَوْ كَانَ الْحُكْمُ عَلَى الشَّيْءِ مُسْتَدْعِيًا لِتَصَوُّرِ الْمَحْكُوْمِ عَلَيْهِ بِكُنْهِ حَقِيقَتِهِ لَمْ يَصِحَّ مِنَّا أَمْثَالُ هٰذِهِ الْأَحْكَامِ وَثَانِيْهِمَا أَنَّ الْحُكْمَ فِيْمَا بَيْنَهُمْ مَقُوْلٌ بِالْإِشْتِرَاكِ عَلَى مَعْنَيَيْنِ أَحَدُهُمَا النِّسْبَةُ الْإِيْجَابِيَّةُ وَالسَّلْبِيَّةُ الْمُتَصَوَّرَةُ بَيْنَ شَيْئَيْنِ وَثَانِيْهِمَا إِيْقَاعُ تِلْكَ النِّسْبَةِ الْإِيْجَابِيَّةِ أَوِ انْتِزَاعُهَا فَعَنٰى بِالْحُكْمِ حَيْثُ حَكَمَ بِأَنَّهُ لَا بُدَّ فِي التَّصْدِيْقِ مِنْ تَصَوُّرِ الْحُكْمِ النِّسْبَةَ الْإِيْجَابِيَّةَ وَالسَّلْبِيَّةَ وَحَيْثُ قَالَ لِامْتِنَاعِ الْحُكْمِ مِمَّنْ جَهِلَ إِيْقَاعَ النِّسْبَةِ أَوِ انْتِزَاعَهَا تَنْبِيْهًا عَلَى تَغَايُرِ مَعْنَى الْحُكْمِ وَإِلَّا فَإِنْ كَانَ الْمُرَادُ بِهِ النِّسْبَةَ الْإِيْجَابِيَّةَ فِي الْمَوْضِعَيْنِ لَمْ يَكُنْ كَقَوْلِهِ لِامْتِنَاعِ الْحُكْمِ مِمَّنْ جَهِلَ أَحَدَ هٰذِهِ الْأُمُوْرِ مَعْنًى أَوْ إِيْقَاعَ النِّسْبَةِ فِيْهَا فَيَلْزَمُ اسْتِدْعَاءُ التَّصْدِيْقِ تَصَوُّرَ الْإِيْقَاعِ وَهُوَ بَاطِلٌ لِأَنَّا إِذَا أَدْرَكْنَا أَنَّ النِّسْبَةَ وَاقِعَةٌ أَوْ لَيْسَتْ بِوَاقِعَةٍ يَحْصُلُ التَّصْدِيْقُ وَلَا يَتَوَقَّفُ حُصُوْلُهُ عَلَى تَصَوُّرِ ذَالِكَ الْإِدْرَاكِ

﴿ترجمہ﴾: اور مصنف علیہ الرحمۃ نے اس کلام میں دو فائدوں پر تنبیہ کی ہے ایک یہ کہ تصدیق کا محکوم علیہ کے تصور کے تقاضا کرنے کا یہ مطلب نہیں ہے کہ وہ محکوم علیہ کے تصور بکنہ الحقیقۃ کا تقاضا کرتی ہے، یہاں تک کہ اگر شئی کی حقیقت کا تصور نہ ہو تو اس پر حکم لگانا ممتنع ہو، بلکہ مراد یہ ہے کہ تصدیق اس کے (یعنی محکوم علیہ کے) تصور بوجہ ما کا تقاضا کرتی ہے، یا تو بکنہ الحقیقۃ یا ایسے امر کی وجہ سے ہو جو اس پر صادق آتا ہے کیونکہ ہم ایسی چیزوں پر حکم لگاتے ہیں جن کی حقیقت ہم نہیں جانتے جیسا کہ ہم واجب الوجود پر علم وقدرت کا حکم لگاتے ہیں اور اس شکل وصورت پر جس کو ہم دور سے دیکھتے ہیں اس بات کا (حکم لگاتے ہیں) کہ وہ متعین جگہ کو بھرنے والی ہے، تو اگر محکوم علیہ کے تصور بکنہ الحقیقۃ کا تقاضا کرتا تو ہماری جانب سے ان جیسے احکام لگانا صحیح نہ ہوتا۔ دوسرا فائدہ یہ ہے کہ لفظ حکم مناطقہ کی اصطلاح میں بطور اشتراک کے دو معنی پر بولا جاتا ہے، ایک نسبت ایجابیہ اور سلبیہ پر جو دو چیزوں کے درمیان متصور ہوتی ہے، اور دوسرے اس نسبت ایجابیہ کے ایقاع اور انتزاع پر، اور جہاں مصنف علیہ الرحمۃ نے لا بد فی التصدیق من تصور الحکم فرمایا ہے وہاں حکم سے ''نسبت ایجابیہ اور سلبیہ'' کو مراد لیا ہے، اور جس جگہ مصنف علیہ الرحمۃ نے کہا ''لامتناع الحکم ممن جھل'' وہاں حکم سے نسبت کا ایقاع یا اس کا انتزاع مراد لیا ہے، حکم کے معنی کے تغایر پر تنبیہ کیلئے، ورنہ اگر حکم سے دونوں جگہ نسبت ایجابیہ مراد ہو تو پھر ماتن کے قول لامتناع الحکم ممن جھل ھذہ الامور کے کوئی (صحیح) معنی نہ ہوں گے اور اگر دونوں جگہ حکم سے مراد ایقاع نسبت ہو تو پھر لازم آئے گا کہ تصدیق ایقاع نسبت کے تصور کا تقاضا کرتی ہے، اور یہ باطل ہے کیونکہ جب ہم ادراک کر لیں کہ

نسبت واقع ہے یا واقع نہیں ہے، تو تصدیق حاصل ہو جاتی، پھر تصدیق کا حصول اس ادراک کے تصور پر موقوف نہیں رہتا

﴿تشریح﴾:

**وَفِيْ هٰذَا الْكَلَامِ الخ:** سے غرضِ شارح علیہ الرحمۃ دو فائدوں کا بیان کرنا ہے۔

**اِحْدٰهُمَا اَنَّ اِسْتِدْعَاء الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ پہلے فائدہ کا بیان کرنا ہے۔

1: ماقبل میں مصنف علیہ الرحمۃ نے کہا تھا کہ حکم کیلئے محکوم علیہ کا تصور ضروری ہے اس کا یہ مطلب نہیں محکوم علیہ کی پوری حقیقت کا علم ضروری ہے بلکہ اس کا مطلب یہ ہے محکوم علیہ کا تصور بوجہ ما ضروری ہے، جس طرح واجب الوجود پر علم کا حکم اور قدرت کا حکم ہم لگاتے ہیں اور کہتے ہیں اَللّٰهُ عَالِمٌ، اَللّٰهُ قَدِيْرٌ حالانکہ اس میں محکوم علیہ لفظ "اللہ" ہے اور اللہ کی ذات کی حقیقت کا معلوم ہونا محال ہے تو اس سے ثابت ہوا محکوم علیہ کی پوری حقیقت کا تصور ضروری نہیں بلکہ مختصر سا تعارف ہی کافی ہے

**وَثَانِيْهِمَا اَنَّ الْحُكْمَ فِيْمَا الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ دوسرے فائدہ کا بیان کرنا ہے۔

2: کہ حکم دو معنوں کے درمیان مشترک ہے۔

(۱) حکم کا اطلاق ہوتا ہے نسبت ایجابیہ اور سلبیہ پر یعنی حکم موضوع اور محمول کے درمیان والی نسبت ہے خواہ وہ نسبت ایجابیہ ہو یا سلبیہ ہو۔

(۲) نسبت ایجابیہ کا ایقاع یا انتزاع پر اطلاق ہوتا ہے......اور مصنف علیہ الرحمۃ نے متن میں اپنے اس قول وَالْحُكْمُ لِامْتِنَاعِ الْحُكْمِ مِمَّنْ جَهِلَ لفظ حکم کو دو مرتبہ استعمال کیا ہے پہلے لفظ حکم سے مراد نسبت ایجابیہ یا سلبیہ ہے اور دوسرے لفظ حکم سے مراد نسبت کا ایقاع یا اس کا انتزاع ہے۔

☆ یہاں پر لفظ حکم میں چار احتمالات ہیں۔

1: پہلے لفظ حکم سے نسبت خبریہ مراد ہو اور دوسرے لفظ حکم سے ایقاع مراد ہو۔

2: پہلے حکم سے نسبت خبریہ مراد ہو۔

3: دونوں لفظ حکم سے نسبت خبریہ مراد ہو۔

4: دونوں مقام میں لفظ حکم سے ایقاع مراد ہو۔

☆ ان احتمالات اربعہ میں سے صرف پہلا احتمال صحیح ہے اس لئے کہ اس وقت عبارت کا مطلب یہ ہوگا کہ تصدیق کیلئے محکوم علیہ اور محکوم بہ اور حکم ان تینوں کا تصور ضروری ہے اب اگر کوئی شخص ان تین میں سے کسی ایک سے بھی جاہل ہوگا تو تصدیق حاصل نہیں ہوگی بلکہ ممتنع ہو جائے گی بقیہ تینوں احتمال غلط ہیں دوسرا اور تیسرا احتمال اس لئے غلط ہیں کہ ان دونوں احتمالوں میں سے جو بھی احتمال مراد لیں تو عبارت کا مطلب یہ ہوگا کہ نسبت خبریہ کیلئے تین چیزوں کا تصور ضروری ہے اگر ان تین چیزوں میں کسی ایک چیز سے بھی جاہل ہے تو نسبت خبریہ حاصل نہیں ہوگی بلکہ ممتنع ہوگی حالانکہ نسبت خبریہ ممتنع نہیں ہو سکتی اس لئے کہ

جب زید قائم خارج زید کھڑا ہے تو نسبت پائی جا رہی ہے خواہ اس کا تصور کیا جائے یا نہ کیا جائے لہٰذا دوسرا اور تیسرا احتمال غلط ہوا چوتھا احتمال بھی غلط ہے اس لئے کہ جب دونوں جگہ میں لفظ حکم سے مراد ایقاع لیں گے تو عبارت کا مطلب یہ ہوگا ایقاع کیلئے تین چیزوں کا ہونا ضروری ہے اگر کوئی شخص ان تینوں میں سے کسی ایک سے بھی جاہل ہے تو ایقاع نہیں پایا جائے گا حالانکہ جب تصدیق حاصل ہو جائے گی تو ایقاع بھی حاصل ہو جائے گا لہٰذا یہ کہنا بالکل غلط ہو جائے گا کہ ایقاع کے پائے جانے کے لئے ایقاع کا تصور ضروری ہے اس لئے کہ ایقاع تو خود بخود حاصل ہو جاتا ہے لہٰذا جب تینوں احتمال غلط ہوئے تو ایک احتمال ہی متعین ہوا۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## عند المصنف اجزاءِ تصدیق چار ہیں

﴿عبارت﴾: فَإِنْ قُلْتَ هٰذَا إِنَّمَا يَتِمُّ إِذَا كَانَ الْحُكْمُ إِدْرَاكًا أَمَّا إِذَا كَانَ فِعْلًا فَالتَّصْدِيقُ يَسْتَدْعِيْ تَصَوُّرَ الْحُكْمِ لِأَنَّهُ فِعْلٌ مِّنَ الْأَفْعَالِ الْإِخْتِيَارِيَّةِ لِلنَّفْسِ وَالْأَفْعَالُ الْإِخْتِيَارِيَّةُ إِنَّمَا تَصْدُرُ عَنْهَا بَعْدَ شُعُوْرِهَا بِهَا وَالْقَصْدِ إِلٰى إِصْدَارِهَا فَحُصُوْلُ الْحُكْمِ مَوْقُوْفٌ عَلٰى تَصَوُّرِهٖ وَحُصُوْلُ التَّصْدِيْقِ مَوْقُوْفٌ عَلٰى حُصُوْلِ الْحُكْمِ فَحُصُوْلُ التَّصْدِيْقِ مَوْقُوْفٌ عَلٰى تَصَوُّرِ الْحُكْمِ عَلٰى أَنَّ الْمُصَنِّفَ فِيْ شَرْحِهٖ لِلْمُلَخَّصِ صَرَّحَ بِهٖ وَجَعَلَهٗ شَرْطًا لَا جُزْءًا لِلتَّصْدِيْقِ حَتّٰى لَا يَزِيْدَ أَجْزَاءُ التَّصْدِيْقِ عَلٰى أَرْبَعَةٍ فَنَقُوْلُ قَوْلُهٗ لِأَنَّ كُلَّ تَصْدِيْقٍ لَا بُدَّ فِيْهِ مِنْ تَصَوُّرِ الْحُكْمِ يَدُلُّ عَلٰى أَنَّ تَصَوُّرَ الْحُكْمِ جُزْءٌ مِّنْ أَجْزَاءِ التَّصْدِيْقِ فَلَوْ كَانَ الْمُرَادُ بِهٖ إِيْقَاعُ النِّسْبَةِ فِي الْمَوْضِعَيْنِ لَزَادَ أَجْزَاءُ الْقَصْدِ عَلٰى أَرْبَعَةٍ وَهُوَ مُصَرِّحٌ بِخِلَافِهٖ

﴿ترجمہ﴾: پس اگر اعتراض کرے کہ یہ تو اس وقت تام ہو سکتا ہے جبکہ حکم (سے مراد) ادراک ہو، بہر حال جب کہ حکم (سے مراد) فعل ہو تو تصدیق حکم کے تصور کا تقاضا کرے گی، کیونکہ وہ نفس کے افعال اختیاریہ میں سے ایک فعل ہے اور نفس سے افعال اختیاریہ کا صدور ان کے شعور اور صادر کرنے کے ارادہ کے بعد ہی ہوتا ہے اس لئے کہ حکم کا حصول اس کے تصور پر موقوف ہے، اور تصدیق کا حصول حکم کے حصول پر موقوف ہے تو نتیجہ یہ نکلا کہ تصدیق کا حصول حکم کے تصور پر موقوف ہے علاوہ یہ کہ مصنف علیہ الرحمۃ نے اپنی شرح ملخص میں اس کی صراحت کی ہے، اور اس کو یعنی تصور حکم کو تصدیق کیلئے شرط قرار دیا ہے، نہ کہ جزء تا کہ تصدیق کے اجزاء چار سے زائد نہ ہوں تو ہم جواب دیں گے کہ مصنف علیہ الرحمۃ کا قول "لان کل تصدیق لا بد فیہ من تصور الحکم" اس پر دلالت کرتا ہے کہ حکم کا تصور تصدیق کے اجزاء میں

سے ایک جزء ہے پس اگر دونوں جگہ اس سے (یعنی حکم سے) مراد ایقاع نسبت ہو تو تصدیق کے اجزاء چار سے زائد ہو جائیں گے حالانکہ مصنف علیہ الرحمۃ نے اس کے خلاف کی تصریح کی ہے۔

﴿تشریح﴾:

فَاِنْ قُلْتَ هٰذَا اِنَّمَا الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ایک اعتراض نقل کر کے اس کا جواب دینا ہے۔

﴿اعتراض﴾: ماقبل میں آپ نے کہا کہ دونوں جگہ حکم سے ایقاع مراد لینے کی صورت میں ہے تصدیق کا ایقاع کے تصور پر موقوف ہونا لازم آئے گا جو کہ باطل ہے بہر حال آپ کا یہ کہنا کہ تصدیق تصور ایقاع پر موقوف نہیں یہ کلام تو اس مذہب کے مطابق تو بالکل درست ہے جن کے نزدیک تصدیق کی حقیقت ادراک ہے اس لئے ادراک تصور ہے جب ادراک حاصل ہو جائے گا تو تصدیق حاصل ہو جائے گی مزید تصور کی ضرورت نہیں ہوگی لیکن جن کے نزدیک تصدیق کی حقیقت ایقاع ہے جیسا کہ محققین کا مسلک ہے اس وقت آپ کی یہ بات درست نہیں ہوگی کہ تصدیق تصور ایقاع پر موقوف نہیں ہے اس لئے کہ ایقاع نفس کا فعل اختیاری ہوتا ہے اور قاعدہ ہے کہ فعل اختیاری وہ تصور کے صادر ہوتا ہے لہٰذا تصدیق موقوف ہوئی ایقاع پر ایقاع موقوف ہے تصور پر تو نتیجہ یہ نکلا کہ تصدیق موقوف ہوئی تصور ایقاع پر۔

❁ نیز اس اشکال کی تائید مصنف علیہ الرحمۃ کی اپنی شرح ملخص کی عبارت سے بھی ہوتی ہے جس میں انہوں نے وضاحت کی کہ تصدیق تصور پر موقوف ہے البتہ اس پر یہ سوال ہو سکتا ہے کہ جب تصدیق تصور ایقاع پر موقوف ہو تو تصدیق کے اجزاء پانچ ہو جائیں گے۔ (۱) محکوم علیہ۔ (۲) محکوم بہ۔ (۳) نسبت۔ (۴) ایقاع۔ (۵) تصور ایقاع۔
حالانکہ مصنف علیہ الرحمۃ کے نزدیک تصدیق کے کل اجزاء چار ہیں تو اس کا جواب یہ ہے کہ تصور ایقاع یہ تصدیق کا جزء نہیں بلکہ تصدیق کے اجزاء کیلئے شرط ہے اور قاعدہ ہے کہ شَرْطُ الشَّيْءِ خَارِجٌ عَنِ الشَّيْءِ کہ شی ء کی شرط شی ء سے خارج ہوتی ہے لہٰذا یہ اشکال ختم ہوا تو اوپر والا اشکال مزید اور پختہ ہو گیا۔

فَنَقُوْلُ قَوْلُهٗ لِاَنَّ كُلَّ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ مذکورہ اعتراض کا جواب دینا ہے۔

﴿جواب﴾: کہ آپ کی یہ تحقیق مصنف علیہ الرحمۃ کے متن کے خلاف ہے اس لئے کہ مصنف علیہ الرحمۃ نے لِاَنَّ كُلَّ تَصْدِيْقٍ لَابُدَّ فِيْهِ مِنْ تَصَوُّرِ الْحُكْمِ سے تصدیق کے اجزاء بیان کئے ہیں اور اس سے بالکل یہ معلوم ہوتا ہے کہ تصور حکم بھی تصدیق کا جزء ہے اب اگر دونوں جگہ حکم سے مراد ایقاع ہو اور تصدیق تصور ایقاع پر موقوف ہو تو ایسے تصدیق کے اجزاء پانچ بن جاتے ہیں حالانکہ مصنف علیہ الرحمۃ کے نزدیک تصدیق کے اجزاء صرف چار ہیں۔

☆ رہا آپ کا یہ اشکال کہ فعل اختیاری تصور پر موقوف ہوتا ہے تو اس کا جواب یہ ہے تصدیق کی حقیقت ایقاع ہے اور ایقاع میں جو تصور ہوتا ہے وہ ایقاع کیلئے کافی ہے اس کیلئے کسی اور تصور کی ضرورت نہیں ہے کیونکہ اگر اس کے تصور کو کافی نہ مانا جائے تو اس سے تسلسل کی خرابی لازم آئے گی کہ ایقاع کیلئے تصور ضروری ہو اور اس تصور کیلئے کوئی اور تصور اور اس تصور کیلئے کوئی

اور تصور ضروری ہے تو یہ سلسلہ چلتا چلا جائے گا الی مالانہایۃ تک اور یہ تسلسل ہے جو کہ باطل ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## مصنف اور امام رازی کی عبارت میں فرق نہیں

﴿عبارت﴾: وَقَالَ الْإِمَامُ فِي الْمُلَخَّصِ كُلُّ تَصْدِيْقٍ لَابُدَّ فِيْهِ مِنْ ثَلٰثِ تَصَوُّرَاتٍ تَصَوُّرِ الْمَحْكُوْمِ عَلَيْهِ وَبِهٖ وَالْحُكْمِ قِيْلَ فَرْقٌ مَابَيْنَ قَوْلِهٖ وَقَوْلِ الْمُصَنِّفِ هٰهُنَا لِاَنَّ الْحُكْمَ فِيْمَاقَالَهُ الْإِمَامُ تَصَوُّرٌ لَامُحَالَةَ بِخِلَافِ مَاقَالَهُ الْمُصَنِّفُ فَإِنَّهٗ يَجُوْزُ اَنْ يَكُوْنَ قَوْلُهٗ وَالْحُكْمُ مَعْطُوْفًا عَلٰى تَصَوُّرِ الْمَحْكُوْمِ عَلَيْهِ فَحِيْنَئِذٍ لَايَكُوْنُ تَصَوُّرًا كَاَنَّهٗ قَالَ وَلَابُدَّ فِي التَّصْدِيْقِ مِنَ الْحُكْمِ وَغَيْرُ لَازِمٍ مِنْهُ اَنْ يَكُوْنَ تَصَوُّرًا وَاَنْ يَكُوْنَ مَعْطُوْفًا عَلَى الْمَحْكُوْمِ عَلَيْهِ فَحِيْنَئِذٍ يَكُوْنُ تَصَوُّرًا وَفِيْهِ نَظَرٌ لِاَنَّ قَوْلَهٗ وَالْحُكْمُ لَوْ كَانَ مَعْطُوْفًا عَلٰى تَصَوُّرِ الْمَحْكُوْمِ عَلَيْهِ وَلَايَكُوْنُ الْحُكْمُ تَصَوُّرًا لِوُجُوْبِ اَنْ يَقُوْلَ لِامْتِنَاعِ الْحُكْمِ مِمَّنْ جَهِلَ اَحَدَ هٰذَيْنِ الْاَمْرَيْنِ وَلَوْصَحَّ حَمْلُ قَوْلِهٖ اَحَدُ هٰذَا الْاُمُوْرِ عَلٰى هٰذَا لَظَهَرَ الْفَسَادُ مِنْ وَجْهٍ اٰخَرَ وَهُوَ اَنَّ اللَّازِمَ مِنْ ذٰلِكَ اِسْتِدْعَاءُ التَّصْدِيْقِ تَصَوُّرَ الْمَحْكُوْمِ عَلَيْهِ وَبِهٖ وَالْمُدَّعٰى اِسْتِدْعَاءُ التَّصْدِيْقِ التَّصَوُّرَيْنِ وَالْحُكْمَ فَلَا يَكُوْنُ الدَّلِيْلُ وَارِدًا عَلَى الدَّعْوٰى وَاَيْضًا ذِكْرُ الْحُكْمِ يَكُوْنُ حِيْنَئِذٍ مُسْتَدْرَكًا اِذِ الْمَطْلُوْبُ بَيَانُ تَقَدُّمِ التَّصَوُّرِ عَلَى التَّصْدِيْقِ طَبْعًا وَالْحُكْمُ اِذَا لَمْ يَكُنْ تَصَوُّرًا لَمْ يَكُنْ لَهٗ دَخْلٌ فِيْ ذٰلِكَ

﴿ترجمہ﴾: امام نے ملخص میں کہا ہے کہ ہر تصدیق میں تین تصوروں کا ہونا ضروری ہے، محکوم علیہ اور محکوم بہ اور حکم کا تصور، اعتراض کیا گیا ہے کہ امام کے قول اور اس مقام میں مصنف علیہ الرحمۃ کے قول کے درمیان فرق ہے، اس لئے کہ امام کے قول کے مطابق "حکم" یقیناً تصور ہے، برخلاف مصنف علیہ الرحمۃ کے قول کے، اس لئے کہ ممکن ہے کہ مصنف علیہ الرحمۃ کے قول "والحکم" کا عطف "تصور المحکوم علیہ" پر کیا گیا ہو، پس اس وقت "حکم" تصور نہ ہوگا ، اور گویا کہ مصنف علیہ الرحمۃ نے اس طرح کہا ہو لا بد فی التصدیق من الحکم اور اس قول سے حکم کا تصور ہونا لازم نہیں آتا، یا یہ بھی ہو سکتا ہے کہ "حکم" کا عطف کیا گیا ہو "المحکوم علیہ" پر، پس اس وقت حکم کا تصور ہونا لازم نہیں آئے گا اور اس میں نظر ہے کیونکہ مصنف علیہ الرحمۃ کا قول "والحکم" اگر تصور محکوم علیہ پر معطوف ہو اور حکم تصور نہ ہو تو پھر مصنف علیہ الرحمۃ کو "لامتناع الحکم ممن جهل احد هذين الامرين" کہنا ضروری تھا، اور اگر مصنف علیہ الرحمۃ کے قول "احد هذه الامور" کو اس پر یعنی ہذین الامرین پر محمول کرنا درست ہو تو ایک دوسری وجہ سے خرابی ظاہر ہوگی اور یہ کہ اس حمل سے تصدیق کا تصور محکوم علیہ اور تصور محکوم بہ کا تقاضہ کرنا لازم آتا ہے اور مدعیٰ یہ ہے کہ تصدیق ان دونوں

کے تصور اور حکم کا تقاضا کرتی ہے پس دلیل دعویٰ پر وارد نہ ہوگی، اور نیز حکم ذکر کرنا اس وقت لغو اور زائد ہوگا، اس لئے کہ مقصود تصور کے تصدیق تقدیم طبعی کو بیان کرنا ہے، اور حکم جب تصور ہی نہیں ہوا تو اس میں اس کا کچھ دخل بھی نہ ہوا۔

﴿تشریح﴾:

**وَقَالَ الْإِمَامُ فِي الْمُلَخَّص الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ اپنے جواب کی تائید پیش کرنی ہے۔ کہ امام رازی علیہ الرحمۃ نے اپنی کتاب ملخص میں اس طرح کی عبارت ذکر کی ہے و لا بدفیہ جس کے بارے میں تمام مناطقہ کا اتفاق ہے کہ امام رازی نے اس لَابُدَّ والی عبارت میں تصدیق کے اجزاء بیان کئے ہیں تو مصنف علیہ الرحمۃ کی عبارت بھی امام رازی کی عبارت کی طرح ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ جس طرح امام رازی کا مقصد تصدیق کے اجزاء کو بیان کرنا ہے اس طرح مصنف علیہ الرحمۃ کا مقصد بھی اس عبارت سے تصدیق کے اجزاء کو بیان کرنا ہے اس لئے کہ امام رازی علیہ الرحمۃ اور مصنف علیہ الرحمۃ یہ دونوں شخصیات متاخرین میں سے ہیں۔

**قِيلَ فَرْقٌ مَابَيْنَ قَوْلِهِ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ جواب کی تائید پر وارد شدہ اعتراض کو نقل کرنا ہے۔

﴿اعتراض﴾: مصنف علیہ الرحمۃ کی عبارت اور امام رازی کی عبارت کا مفہوم الگ لگ ہے ......اور دونوں عبارتوں میں فرق ہے......اس طرح کہ امام رازی علیہ الرحمۃ کے کلام میں حکم کا عطف محکوم علیہ پر تو صحیح ہے لیکن تصور محکوم علیہ پر غلط ہے کیونکہ حکم کا عطف تصور محکوم علیہ پر کر دیا جائے تو اس وقت تصورات ثلٰث کا تحقق نہیں ہوسکتا جب کہ مصنف علیہ الرحمۃ کے کلام میں حکم کے بارے میں دو احتمال ہیں کہ حکم کا عطف محکوم علیہ پر بھی ہوسکتا ہے اور تصور محکوم علیہ پر بھی ہوسکتا ہے اس لئے کہ مصنف علیہ الرحمۃ کے کلام میں تصورات ثلٰث کا لفظ سرے سے ہے ہی نہیں، لہٰذا شارح علیہ الرحمۃ کو امام رازی کے قول کو بطور تائید کے پیش کرنا غلط ہوا۔

**وَفِيهِ نَظْرٌ لِاَنَّ قَوْلَهٗ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ اعتراض مذکورہ کا جواب دینا ہے۔

﴿جواب﴾: جناب عالی! آپ نے جو فرق بیان کیا ہے یہ بالکل غلط ہے اس لئے کہ آپ نے کہا کہ حکم کا عطف محکوم علیہ پر بھی درست ہے محکوم علیہ کے تصور پر بھی درست ہے حالانکہ تصور محکوم علیہ پر عطف غلط ہے اس لئے جب حکم کا عطف تصور محکوم علیہ کر دیا جائے تو عبارت کا مطلب یہ ہوگا کہ "تصدیق کے پائے جانے کے لئے دو تصور ضروری ہیں محکوم علیہ اور محکوم بہ کا تصور اور نفس حکم ضروری ہے" پس عبارت متن یوں ہونی چاہیے تھی لامتناع الحکم ممن جھل احد ھذین الامرین والحکم حالانکہ مصنف علیہ الرحمۃ کی عبارت میں ھذا الامور کا لفظ آیا ہے جس کا اطلاق کم از کم تین افراد پر ہوتا ہے جس سے معلوم ہوا حکم کا عطف تصور محکوم علیہ پر درست نہیں تو مصنف علیہ الرحمۃ اور امام رازی علیہ الرحمۃ کی عبارت میں فرق نہ رہا۔

☆ اس جواب پر یہ سوال ہوتا ہے کہ آپ کا یہ کہنا ھذا الامور کہ امور کا طلاق کم از کم تین افراد پر ہوتا ہے تو اس سے معلوم ہوا کہ حکم کا عطف محکوم علیہ پر تو درست ہے اور کسی پر درست نہیں اس لئے منطقیوں کی اصطلاح میں امور جمع ہے اور جمع کا

اطلاق مافوق الواحد پر ہوتا ہے لہٰذا اگر امور سے تین فرد مراد نہ لیے جائیں صرف دو مراد لئے جائیں تب بھی اس کا عطف تصور محکوم علیہ پر درست ہو جائے گا۔

﴿جواب﴾: مصنف علیہ الرحمۃ کے کلام میں ایک قرینہ پایا جارہا ہے جو اس پر صراحۃً دال ہے کہ حکم کا عطف تصور محکوم علیہ پر نہیں ہے بلکہ محکوم علیہ پر ہے اس لئے کہ اگر آپ کی بات مان لی جائے اور تصور محکوم علیہ پر عطف درست ہو جائے تو عبارت کا مطلب یہ ہوگا تصدیق کے لئے امرین کا ہونا ضروری ہے لہٰذا جب امرین سے جاہل ہوگا تو اس وقت تصدیق حاصل نہیں ہوگی اور عبارت کا یہ مطلب غلط ہے اس لئے مصنف علیہ الرحمۃ نے صراحۃً بیان کر دیا کہ تصدیق کے لئے امور ثلث کا ہونا ضروری ہے جب کہ آپ کی دلیل سے صرف امرین کا ضروری ہونا معلوم ہوتا ہے۔

وَلَوْ صَحَّ حَمْلُ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ مذکورہ جواب کی تائید کرنی ہے۔

کہ اے معترض صاحب اگر آپ کی بات کو مان لیا جائے کہ الامور سے مراد امرین ہے جیسا کہ مناطقہ کے نزدیک جمع کا اطلاق مافوق الواحد ہوتا ہے اور حکم کا عطف تصور محکوم علیہ پر ہوتا ہے اگر اس بات کو تسلیم کر لیا جائے تو اس سے دو خرابیاں لازم آتی ہیں۔

1: آپ کے قول کے اعتبار سے عبارت کا مطلب یہ ہوگا کہ تصدیق میں صرف دو تصور یعنی محکوم علیہ اور محکوم بہ کا تصور ضروری ہے حالانکہ دعوی یہ تھا کہ تصدیق کیلئے تین تصور ضروری ہوتے ہیں تو دلیل دعوی کے مطابق نہ ہوئی۔

2: آپ کی تقریر کے اعتبار سے حکم کا لفظ متن میں مستدرک ہو جائے گا اس لئے کہ ماقبل میں یہ بات چل رہی تھی کہ تصور تصدیق پر طبعا مقدم ہوتا ہے اور حکم کا عطف جب تصور پر ہوگا پھر حکم مراد ہوگا تو تصور حکم مراد نہیں ہوگا جب تصور مراد نہیں ہوگا بلکہ دو کا تصور مراد ہوگا تو حکم کا لفظ لانا مستدرک ولغو ہوگا جو کہ اختصار کے بالکل خلاف ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## عند المناطقہ افعال ناقصہ اداۃ ہیں:

**وَلَعَلَّكَ تَقُوْلُ الْاَفْعَال الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ایک سوال کونقل کر کے اس کا جواب نقل کرنا ہے۔

﴿سوال﴾: آپ نے جوادات کی تعریف کی ہے کہ ''وہ اکیلے مخبر بہ بننے کی صلاحیت نہ رکھتا ہو'' یہ تعریف دخول غیر سے مانع نہیں ہے، کیونکہ یہ تعریف تو افعال ناقصہ پر بھی صادق آتی ہے کیونکہ افعال ناقصہ بھی اکیلے مخبر بہ بننے کی صلاحیت نہیں رکھتے حالانکہ افعال ناقصہ تو افعال ہیں اداۃ نہیں ہیں۔

﴿جواب﴾: اگر ادات کی تعریف افعال ناقصہ پر صادق آتی ہے تو اس میں کوئی حرج نہیں کیونکہ افعال ناقصہ بھی مناطقہ کے ہاں ادات ہی ہیں......اسی لیے تو انہوں نے ادات کی دو قسمیں بیان کی ہیں۔(۱) ادات زمانیہ۔(۲) ادات غیر زمانیہ اور ادات زمانیہ میں افعال ناقصہ کو شمار کیا ہے......اس سے زیادہ سے زیادہ یہ لازم آئیگا کہ منطقیوں کی اصطلاح نحویوں کی اصطلاح کے مطابق نہیں کیونکہ نحوی افعال ناقصہ کو افعال شمار کرتے ہیں اور مناطقہ افعال ناقصہ کو اداۃ شمار کرتے ہیں اور منطقیوں کی اصطلاح کا نحویوں کی اصطلاح کے مطابق ہونا کوئی ضروری نہیں، کیونکہ منطقی الفاظ سے من حیث المعنیٰ بحث کرتے ہیں اور نحوی الفاظ سے من حیث اللفظ بحث کرتے ہیں جب بحث کی جہتیں مختلف ہیں تو اصطلاحات میں مطابقت کا ہونا ضروری نہیں۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## مادہ اور ہیئت کا بیان

﴿عبارت 6﴾: وَاِنْ صَلُحَ لِاَنْ يُّخْبَرَبِهٖ وَحْدَهٗ فَاِمَّااَنْ يَّدُلَّ بِهَيْئَتِهٖ وَصِيْغَتِهٖ عَلٰى زَمَانٍ مُّعَيَّنٍ مِنَ الْاَزْمِنَةِ الثَّلٰثَةِ كَضَرَبَ وَيَضْرِبُ وَهُوَ الْكَلِمَةُ اَوْلَايَدُلَّ وَهُوَ الاِسْمُ كَزَيْدٍ وَعَمْرٍووَ الْمُرَادُبِالْهَيْئَةِ وَالصِّيْغَةِ الْهَيْئَةِ الْحَاصِلَةِ لِلْحُرُوْفِ بِاعْتِبَارِتَقْدِيْمِهَاوَتَاخِيْرِهَاوَحَرَكَاتِهَاوَسَكَنَاتِهَاوَهِيَ صُوْرَةُ الْكَلِمَةِ وَالْحُرُوْفُ مَادَّتُهَا

﴿ترجمہ﴾: اوراگر (لفظ مفرد) تنہا مخبر بہ ہونے کی صلاحیت رکھتا ہو......تو پھر وہ یا تو اپنی ھیئت اور صیغہ کیساتھ تینوں زمانوں میں سے کسی معین زمانہ پر دلالت کرے گا......جیسے ضرب اور یضرب تو وہ کلمہ ہے یا دلالت نہیں کرے گا ......تو وہ اسم ہے......جیسے زید اور عمرو ،اور ''ھئیت و صیغہ'' سے وہ ہیئت مراد ہے جو حروف کو ان کی تقدیم و تاخیر حرکات اور سکنات کے اعتبار سے حاصل ہوتی ہوتی ہے......،اور یہ ھیئت ،کلمہ کی صورت ہے اور ''حروف'' کلمہ کا مادہ ہیں۔

﴿تشریح﴾:

وَ الْمُرَادُبِالْهَيْئَةِ الخ: سے غرض مصنف علیہ الرحمۃ ہیئت اور مادہ کی تعریف کرنی ہے۔
کہ ہیئت سے مراد وہ صورت ہے جو الفاظ کو حروف کی تقدیم و تاخیر اور حرکات و سکنات سے حاصل ہوتی ہے اور خود حروف مادہ کہلاتے ہیں جیسے ضرب میں ض،ر،ب مادہ اور ض کی تقدیم اور ر،ب کی تاخیر اور ان پر حرکات سے جو شکل حاصل ہوتی ہے اسکو ہیئت کہتے ہیں۔

### مادہ اور ہیئت میں فرق

مادہ: ذواتِ حروف کو مادہ کہا جاتا ہے قطع نظر حرکات و سکنات اور تقدیم و تاخیر کے۔
ہیئت: حروف کی حرکات و سکنات اور تقدیم و تاخیر سے جو صورت حاصل ہوتی ہے وہ ہیئت کہلاتی ہے

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## کلمہ کی تعریف میں ہیئت کی قید کیوں؟

﴿عبارت﴾: وَاِنَّمَاقَيَّدَ حَدَّ الْكَلِمَةِ بِهَالِاخْرَاجِ مَايَدُلُّ عَلَى الزَّمَانِ لَا بِهَيْئَتِهٖ بَلْ

بِحَسْبِ جَوْهَرِهٖ وَمَادَّتِهٖ كَالزَّمَانِ وَالْاَمْسِ وَالْيَوْمِ وَالصَّبُوْحِ وَالْغَبُوْقِ فَاِنَّ دَلَالَتَهَا عَلَى الزَّمَانِ بِمَوَادِّهَا وَجَوَاهِرِهَا لَا بِهَيْئَاتِهَا بِخِلَافِ الْكَلِمَاتِ فَاِنَّ دَلَالَتَهَا عَلَى الزَّمَانِ بِحَسْبِ هَيْئَاتِهَا بِشَهَادَةِ اِخْتِلَافِ الزَّمَانِ عِنْدَ اِخْتِلَافِ الْهَيْئَةِ وَاِنِ اتَّحَدَتِ الْمَادَّةُ كَضَرَبَ وَيَضْرِبُ وَاتِّحَادُ الزَّمَانِ عِنْدَ اِتِّحَادِ الْهَيْئَةِ وَاِنِ اخْتَلَفَتِ الْمَادَّةُ كَضَرَبَ وَطَلَبَ

﴿ترجمہ﴾: اور بے شک مصنف علیہ الرحمۃ نے کلمہ کی تعریف کو 'ہیئت کے ساتھ مقید کیا، تعریفِ کلمہ سے ان الفاظ کو نکالنے کیلئے جو زمانہ پر دلالت تو کرتے ہیں اپنی ہیئت کے اعتبار سے نہیں بلکہ اپنے جوہر اور مادہ کے اعتبار سے جیسے زَمَان، اَمْس، اَلْیَوْم، صَبُوْح اور غَبُوْق، کیونکہ ان (الفاظ) کی دلالت زمانہ پر اپنے مادوں اور جواہر کے اعتبار سے ہے نہ کہ اپنی ہیئتوں کے اعتبار سے، برخلاف کلمات کے، کیونکہ ان کی دلالت زمانہ پر اپنی ہیئتوں کے اعتبار سے ہوتی ہے اس شہادت (گواہی) کی وجہ سے کہ اختلافِ ہیئت کے وقت زمانہ مختلف ہو جاتا ہے اگرچہ مادہ ایک ہو، جیسے ضرب اور یضرب اور ہیئت کے ایک ہونے کے وقت زمانہ ایک رہتا ہے اگرچہ مادہ مختلف ہو جیسے ضرب اور طلب۔

﴿تشریح﴾:

**وَاِنَّمَا قَيَّدَ حَدَّ الْكَلِمَةِ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ کلمہ کی تعریف کو ہیئت کے ساتھ مقید کرنے کا فائدہ بیان کرنا ہے۔ کہ مصنف علیہ الرحمۃ نے کلمہ کی تعریف کو ہیئت کی قید کیساتھ اس لئے مقید کیا ہے تا کہ کلمہ کی تعریف دخول غیر سے مانع ہو جائے......اور وہ لفظ! تعریفِ کلمہ سے خارج ہو جائیں جو زمانے پر دلالت کرتے ہیں لیکن بہیئتہٖ نہیں بلکہ بمادۃ کرتے ہیں......جیسے امس، یوم، صبوح غبوق وغیرہ بھی زمانہ پر دلالت کرتے ہیں لیکن بہیئتہٖ نہیں کرتے بلکہ بالمادہ کرتے ہیں، پس اگر کلمہ کی تعریف کو بہیئتہٖ کی قید کے ساتھ مقید نہ کرتے اور یوں کہتے کہ کلمہ وہ لفظ مفرد ہے جو تنہا مخبر بہ بننے کی صلاحیت رکھے اور تین زمانوں میں سے کسی زمانے پر دلالت کرے تو تعریف امس، یوم وغیرہ پر صادق آتی کیونکہ یہ لفظ بھی تنہا مخبر بہ بننے کی صلاحیت رکھتے ہیں......اور تین زمانوں میں سے کسی ایک زمانہ پر دلالت بھی کرتے ہیں......تو یہ کلمہ کی تعریف میں داخل ہو جاتے ہیں......حالانکہ یہ کلمہ نہیں ہے......لیکن جب مصنف علیہ الرحمۃ نے کلمہ کی تعریف کو ہیئت کی قید کے ساتھ مقید کر دیا تو کلمہ کی تعریف ان افراد پر صادق نہیں آئے گی اس لئے کہ یہ الفاظ اگرچہ زمانہ پر تو دلالت کرتے ہیں لیکن بہیئتہٖ نہیں کرتے بلکہ بالمادۃ کرتے ہیں۔

## دلالت علی الزمان میں ہیئت معتبر ہے نہ کہ مادہ:

**بِشَهَادَةِ اِخْتِلَافِ الزَّمَانِ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ دلالت علی الزمان میں ہیئت کے معتبر ہونے اور مادہ کے معتبر نہ ہونے کی وجہ کو بیان کرنا ہے، کہ اگر ہیئت تبدیل ہو جائے تو زمانہ بھی تبدیل ہو جاتا ہے......اگرچہ مادہ ایک

نحی کیوں نہ ہو۔ جیسے ضَرَبَ یَضْرِبُ۔

☆ ان دونوں کی ہیئت تبدیل ہونے سے زمانہ تبدیل بھی ہو گیا ہے......اس لئے کہ ضَرَبَ زمانہ ماضی پر دلالت کرتا ہے اور یَضْرِبُ حال اور استقبال پر دلالت کرتا ہے......حالانکہ ان کا مادہ ایک ہی ہے۔

☆ اور ہیئت کے تبدیل نہ ہونے سے زمانہ تبدیل نہیں ہوتا اگر چہ مادہ تبدیل ہو جائے۔ جیسے نَصَرَ اور ضَرَبَ ان میں چونکہ ہیئت تبدیل نہیں ہوئی اس لئے زمانہ بھی تبدیل نہیں ہوا حالانکہ مادہ تبدیل ہے......پس معلوم ہوا کہ زمانہ کی تبدیلی میں ہیئت مؤثر ہے نہ کہ مادہ اسی وجہ سے دلالت علی الزمان میں ہیئت معتبر ہے نہ کہ مادہ۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: فَاِنْ قُلْتَ فَعَلٰی هٰذَا يَلْزَمُ اَنْ يَّكُوْنَ الْكَلِمَةُ مُرَكَّبَةً لِدَلَالَةِ اَصْلِهَا وَمَادَّتِهَا عَلَى الْحَدَثِ وَهَيْئَتِهَا وَصُوْرَتِهَا عَلَى الزَّمَانِ فَيَكُوْنُ جُزْئُهَا دَالًّا عَلٰی جُزْءِ مَعْنَاهَا فَنَقُوْلُ الْمَعْنٰى مِنَ التَّرْكِيْبِ اَنْ يَّكُوْنَ هُنَاكَ اَجْزَاءٌ مُّتَرَتِّبَةٌ مَّسْمُوْعَةٌ وَهِيَ الْاَلْفَاظُ وَالْحُرُوْفُ وَالْهَيْئَةُ مَعَ الْمَادَّةِ لَيْسَتْ بِهٰذِهِ الْمَثَابَةِ فَلَا يَلْزَمُ التَّرْكِيْبُ وَالتَّقْيِيْدُ بِالْمُعَيَّنِ مِنَ الْاَزْمِنَةِ الثَّلٰثَةِ لَا دَخْلَ لَهٗ فِي الْاِحْتِرَازِ اِلَّا اَنَّهٗ قَيْدٌ حَسَنٌ لِاَنَّ الْكَلِمَةَ لَا تَكُوْنُ اِلَّا كَذَالِكَ فِيْهِ مَزِيْدُ اِيْضَاحٍ وَوَجْهُ التَّسْمِيَةِ اِمَّا بِالْاَدَاةِ فَلِاَنَّهَا اٰلَةٌ فِيْ تَرْكِيْبِ الْاَلْفَاظِ بَعْضِهَا مَعَ بَعْضٍ وَاَمَّا بِالْكَلِمَةِ فَلِاَنَّهَا مِنَ الْكَلْمِ وَهُوَ الْجُرْحُ كَاَنَّهَا لَمَّا دَلَّتْ عَلَى الزَّمَانِ وَهُوَ مُتَجَدِّدٌ وَمُنْصَرِمٌ تَكْلِمُ الْخَاطِرَ بِتَغَيُّرِ مَعْنَاهَا وَاَمَّا بِالْاِسْمِ فَلِاَنَّهٗ اَعْلٰى مَرْتَبَةٍ مِنْ سَائِرِ اَنْوَاعِ الْاَلْفَاظِ فَيَكُوْنُ مُشْتَمِلًا عَلٰی مَعْنَى السُّمُوِّ وَهُوَ الْعُلُوُّ

﴿ترجمہ﴾: پس اگر تو اعتراض کرے تو اس پر تو یہ لازم آتا ہے کہ کلمہ مرکب ہو، اس کی اصل اور اسکے مادہ کی اصل پر دلالت کرنے کی وجہ سے اور اس کی ہیئت اور صورت کی زمانہ پر دلالت کرنے کی وجہ سے، پس کلمہ کا جزء اپنے معنی کے جزء پر دلالت کر رہا ہے تو ہم جواب دیں گے کہ ترکیب سے مراد یہ ہے کہ وہاں اجزاء مرتب اور مسموع ہوں اور وہ الفاظ اور حروف ہیں اور ہیئت مادہ کیساتھ اس درجہ میں نہیں ہے پس ترکیب لازم نہیں آتی ہے، اور کلمہ کی تعریف میں تینوں زمانوں میں سے کسی معین زمانے کی قید کو احتراز میں کوئی دخل نہیں ہے، مگر یہ ایک اچھی قید ہے کیونکہ کلمہ نہیں ہوتا مگر اس طرح، پس اس میں کلمہ کی مزید وضاحت ہے، اور نام رکھنے کی وجہ بہر حال اداۃ تو اس لئے ہے کہ وہ الفاظ میں سے بعض الفاظ کو بعض کیساتھ ترکیب اور ملانے میں آلہ ہوتا ہے اور کلمہ نام رکھنے کیوجہ یہ ہے کہ وہ کلم بمعنی زخم سے (مشتق) ہے گویا کہ کلمہ نے جب ایسے زمانہ پر دلالت کی جو زمانہ کی متجدد (نیا اور تازہ ہونا) اور منصرم (گزرنا، ختم ہونا) ہوتا ہے تو وہ اپنے معنی کی تبدیلی کی وجہ سے دل کو زخمی کر دیا اور بہر حال اسم نام رکھنے کی وجہ یہ ہے کہ وہ الفاظ کی باقی تمام انواع سے بلند مقام پر ہے

،لہٰذا ''سمو'' یعنی بلندی کے معنی پر مشتمل ہے۔

﴿تشریح﴾:

**فَاِنْ قُلْتَ فَعَلٰی هٰذَا الخ**: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ایک اعتراض کو نقل کر کے اس کا جواب دینا ہے۔

﴿اعتراض﴾: جب کلمہ کی ہیئت زمانہ پر دلالت کرتی ہے تو اس سے کلمہ کا مرکب ہونا لازم آتا ہے اس لئے کہ کلمہ مادہ معنی حدثی پر دلالت کرتا ہے......اور کلمہ کی ہیئت زمانہ پر دلالت کرتی ہے......اور ہر وہ لفظ کہ جس کی جز اس کے معنی کی جز پر دلالت کرے تو وہ مرکب ہوتا ہے اور یہاں لفظ کی جز معنی کی جز پر دلالت کر رہی ہے اس لئے کہ ہیئت زمانے پر دلالت کر رہی ہے......اور مادہ معنی حدثی پر تو یہ مرکب ہوا حالانکہ یہ مرکب نہیں بلکہ مفرد کی قسم ہے۔

﴿جواب﴾: کہ لفظ مرکب اس وقت ہوتا ہے کہ جب اس کے اجزاء سماع اور تلفظ میں مرتب ہوں یعنی بعض اجزاء کا سماع پہلے ہو اور بعض کا سماع بعد میں ہو......اسی طرح بعض اجزاء کا تلفظ پہلے ہو اور بعض کا تلفظ بعد میں ہو اور یہ ترتیب حروف اور الفاظ میں تو جاری ہوتی ہے لیکن ہیئت اور مادہ میں جاری نہیں ہوتی بلکہ ہیئت اور مادہ دونوں کا تلفظ اور سماع ایک ساتھ ہوتا ہے اس لئے کہ ہیئت مادہ کو عارض ہوتی ہے اور عارض اور معروض کے درمیان یہ ترتیب جاری نہیں ہوا کرتی لہٰذا کلمہ کا مرکب ہونا لازم نہیں آئیگا۔

**وَالتَّقْيِيْدُ بِالْمُعَيَّنِ الخ**: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ یہ بیان کرنا ہے کہ کلمہ کی تعریف میں جو زمانہ کو معین کی قید کے ساتھ مقید کیا گیا تھا یہ قید احترازی نہیں ہے بلکہ یہ قید بیان واقع کیلئے ہے کیونکہ کلمہ ہوتا ہی وہی ہے جو معین زمانہ پر دلالت کرے لہٰذا یہ قید احترازی نہیں ہے بلکہ مزید وضاحت کیلئے ہے۔

**وَوَجْهُ التَّسْمِيَةِ اِمَّا بِالْاَدَاةِ الخ**: سے شارح علیہ الرحمۃ ادات، کلمہ اور اسم کی وجہ تسمیہ کو بیان کرنا ہے۔

## ادات کی وجہ تسمیہ:

وہ لفظ مفرد جو اکیلے مخبر بہ بننے کی صلاحیت نہ رکھے اس کو ادات اس لئے کہتے ہیں کہ ادات کا معنی ہوتا ہے آلہ اور واسطہ یہ بھی بعض الفاظ کو بعض دوسرے الفاظ کے ساتھ ملانے میں آلہ اور واسطہ بنتا ہے۔

## کلمہ کی وجہ تسمیہ:

وہ لفظ مفرد جو تنہا مخبر بہ بننے کی صلاحیت رکھتا ہو اور اپنی ہیئت کے ساتھ تین زمانوں میں سے کسی معین زمانہ پر دلالت کرے اسے کلمہ اس لئے کہتے ہیں کہ کلمہ مشتق ہے کلم سے جس کا معنی ہے زخمی کرنا چونکہ کلمہ بھی زمانہ پر مشتمل ہوتا ہے اور زمانہ اپنے تجدد اور تغیر کی بناء پر لوگوں کی مرادوں کو پورا نہ کرنے کی وجہ سے لوگوں کے دلوں کو زخمی کرتا ہے۔

**اسم کی وجہ تسمیہ:**

وہ لفظ مفرد جو تنہا مخبر بہ بننے کی صلاحیت رکھے اور اپنی ہیئت کے ساتھ تین زمانوں میں سے کسی معین زمانہ پر دلالت نہ کرے اس کا نام اسم اس وجہ سے رکھا جاتا ہے کہ اسم مشتق ہے سمو سے جس کا معنی ہے بلند ہونا چونکہ لفظ مفرد کی یہ قسم بھی اپنے اخوین یعنی کلمہ اور ادات پر بلند ہوتی ہے اس طرح کہ بغیر کلمہ و اداۃ کے کلام بن جاتا ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## وحدتِ معنی اور تعددِ معنی کے اعتبار سے اسم کی تقسیم

﴿عبارت﴾: قَالَ وَ حِیْنَئِذٍ اِمَّااَنْ یَّکُوْنَ مَعْنَاہُ وَاحِدًااَوْ کَثِیْرًافَاِنْ کَانَ الْاَوَّلُ فَاِنْ تَشَخَّصَ ذٰلِکَ الْمَعْنٰی یُسَمّٰی عَلَمًاوَاِلَّافَمُتَوَاطِیًااِنِ اسْتَوَتْ اَفْرَادُہُ الذِّھْنِیَّۃُ وَالْخَارِجِیَّۃُ فِیْہِ کَالْاِنْسَانِ وَالشَّمْسِ وَمُشَکِّکًااِنْ کَانَ حُصُوْلُہٗ فِی الْبَعْضِ اَوْلٰی وَاَقْدَمَ وَاَشَدَّمِنَ الْاٰخَرِ کَالْوُجُوْدِبِالنِّسْبَۃِ اِلَی الْوَاجِبِ وَالْمُمْکِنِ وَاِنْ کَانَ الثَّانِیْ فَاِنْ کَانَ وَضْعُہٗ لِتِلْکَ الْمَعَانِیْ عَلَی السَّوِیَّۃِ فَھُوَ الْمُشْتَرَکُ کَالْعَیْنِ وَاِنْ لَّمْ یَکُنْ کَذٰلِکَ بَلْ وُضِعَ لِاَحَدِھِمَا اَوَّلًاثُمَّ نُقِلَ اِلَی الثَّانِیْ وَ حِیْنَئِذٍ اِنْ تُرِکَ مَوْضُوْعُہُ الْاَوَّلُ یُسَمّٰی لَفْظًامَّنْقُوْلًاعُرْفِیًّااِنْ کَانَ النَّاقِلُ ھُوَ الْعُرْفُ الْعَامُ کَالدَّابَّۃِ وَشَرْعِیًّااِنْ کَانَ النَّاقِلُ ھُوَ الشَّرْعُ کَالصَّلٰوۃِ وَالصَّوْمِ وَاِصْطِلَاحِیًّااِنْ کَانَ النَّاقِلُ ھُوَ الْعُرْفُ الْخَاصُّ کَاِصْطِلَاحِ النُّحَاۃِ وَالنُّظَّارِ وَاِنْ لَّمْ یُتْرَکْ مَوْضُوْعُہُ الْاَوَّلُ یُسَمّٰی بِالنِّسْبَۃِ اِلَی الْمَنْقُوْلِ عَنْہُ حَقِیْقَۃً وَبِالنِّسْبَۃِ اِلَی الْمَنْقُوْلِ اِلَیْہِ مَجَازًاکَالْاَسَدِبِالنِّسْبَۃِ اِلَی الْحَیَوَانِ الْمُفْتَرِسِ وَالرَّجُلِ الشُّجَاعِ

﴿ترجمہ﴾: مصنف علیہ الرحمۃ نے فرمایا اور اب یا تو اس کا معنی ایک ہوگا یا زیادہ، پس اگر اول صورت ہو تو اگر یہ معنی متعین و متشخص ہو تو اس کا نام ''علم'' رکھا جاتا ہے ورنہ ''متواطی'' اگر اس کے افراد ذہنیہ اور خارجیہ اس میں مساوی اور برابر ہوں جیسے انسان اور شمس، اور ''مشکک'' اگر اس کا حصول بعض (افراد) میں دوسرے کے لحاظ سے اولیٰ، اقدم اور اشد ہو، جیسے وجود ہے واجب اور ممکن کی طرف نسبت کرتے ہوئے، اور اگر ثانی یعنی اسم کے معنی کثیر ہوں پس اگر اس کی وضع ان معانی کیلئے برابر برابر ہو، تو وہ ''مشترک'' ہے جیسے لفظ عین اور اگر ایسا نہ ہو بلکہ وہ لفظ پہلے ایک معنی کیلئے وضع کیا گیا ہو، پھر دوسرے معنی کی طرف نقل کر لیا گیا ہو، اب اگر اس کے موضوع اول کو ترک کر دیا گیا ہو تو لفظ کا نام منقول عرفی رکھا جاتا ہے، اگر ناقل عرف عام ہو جیسے دابہ، اور شرعی اگر ناقل شرعی جیسے لفظ صلوٰۃ اور صوم، اور اصطلاحی اگر ناقل عرف خاص، جیسے نحویوں اور مناطقہ کی اصطلاح، اور اگر لفظ کے موضوع اول ترک نہ کیا گیا ہو تو منقول عنہ کی طرف نسبت کرتے

ہوئے حقیقت اور منقول الیہ کی طرف نسبت کرتے ہوئے مجاز نام رکھا جاتا ہے جیسے لفظ اسد نسبت کرتے ہوئے پھاڑنے والے جانور اور بہادر شخص کی طرف۔

﴿تشریح﴾:

قَالَ وَ حِيْنَئِذٍ الخ :سے غرض مصنف علیہ الرحمۃ وحدت معنی اور تعدد معنی کے اعتبار سے اسم کی تقسیم کرنی ہے۔ کہ وحدت معنی اور تعدد معنی کے اعتبار سے اسم کی سات قسمیں ہیں۔

(۱)علم۔ (۲)متواطی۔ (۳)مشکک۔ (۴)مشترک۔ (۵)منقول۔(۶)حقیقت۔ (۷)مجاز۔

اِمَّا اَنْ يَكُوْنَ مَعْنَاهُ وَاحِدًا الخ: سے غرض مصنف الرحمۃ ان اقسام سبعہ کی وجہ حصر بیان کرنی ہے۔

اقسام سبعہ کی وجہ حصر:

اسم دو حال سے خالی نہیں اس کا معنی ایک ہوگا......یا کئی ہوں گے......اگر اس کا معنی ایک ہو تو پھر دو حال سے خالی نہیں......یا تو وہ معنی معین مشخص ہوگا......یا وہ معنی معین مشخص نہیں ہوگا......اگر وہ معنی معین مشخص ہو تو وہ (عندالنحویین) علم ہے اور (عندالمنطقیین) جزئی حقیقی ہے......اور اگر وہ معنی معین مشخص نہ ہو بلکہ اس کے کثیر افراد ہوں تو وہ کلی ہے پھر وہ کلی دو حال سے خالی نہیں......یا تو وہ معنی کلی اپنے تمام افراد پر برابری کے طور پر صادق آئے گا یا نہیں آئیگا اگر آئیگا تو متواطی اور اگر نہیں آئیگا......تو اسے مشکک کہتے ہیں......اور اگر اسم کے کئی معانی ہوں تو پھر وہ دو حال سے خالی نہیں یا تو وہ اپنے تمام معانی میں سے ہر ایک معنی کیلئے ابتداء علیحدہ علیحدہ وضع کیا گیا ہوگا یا وہ تمام معانی میں سے ہر ایک معنی کیلئے ابتداء علیحدہ علیحدہ مستقل طور پر وضع نہیں کیا گیا ہوگا......اگر وہ اسم تمام معانی میں سے ہر ایک معنی کیلئے ابتداء علیحدہ علیحدہ مستقل طور پر وضع کیا گیا ہو تو وہ مشترک ہے......اور اگر وہ تمام معانی میں سے ہر ایک معنی کیلئے علیحدہ علیحدہ مستقل طور پر وضع نہ کیا گیا ہو......بلکہ وضع تو ایک معنی کیلئے کیا گیا ہو پھر دوسرے میں استعمال ہونے لگا ہو تو یہ دو حال سے خالی نہیں یا تو پہلے معنی میں متروک ہو کر دوسرے معنی میں مشہور ہو گیا ہوگا یا نہیں......اگر پہلے معنی میں متروک ہو کر دوسرے معنی میں مشہور ہو گیا ہو تو وہ منقول ہے......اور اگر نہ تو پہلے معنی متروک ہوا ہو اور نہ ہی دوسرے معنی میں مشہور ہوا ہو بلکہ وہ کبھی پہلے معنی میں استعمال ہوتا ہو اور کبھی دوسرے معنی میں استعمال ہوتا ہو......تو جب پہلے معنی میں استعمال ہو تو اسے حقیقت کہتے ہیں......اور جب دوسرے معنی میں استعمال ہو تو وہ مجاز کہلائیگا۔

اقسام سبعہ کی تعریفات وامثلہ:

1: علم: وہ اسم ہے جس کا ایک معنی ہو اور وہ معین مشخص ہو۔ جیسے زید کہ اس کا معنی معین مشخص ذات ہے۔

2: متواطی: وہ اسم ہے جس کا ایک معنی ہو اور وہ معین مشخص نہ ہو بلکہ اس کے کثیر افراد ہوں خواہ خارج میں ہوں یا ذہن میں اور وہ ان تمام افراد پر برابر صادق آتا ہو۔ جیسے انسان یہ اپنے تمام افراد یعنی زید، عمرو، بکر جو خارج میں موجود ہیں

پر برابر، برابر صادق آتا ہے...... یا جیسے لفظِ شمس کہ یہ اپنے تمام افراد ذہنیہ پر علی برابر، برابر صادق آتا ہے۔ مزید وضاحت شرح میں ہوگی۔

3: مشکک : وہ اسم ہے جس کا ایک معنیٰ ہو اور وہ معین متشخص نہ ہو بلکہ اس کے کثیر افراد ہوں اور وہ اپنے تمام افراد پر برابر، برابر صادق نہ آئے...... بلکہ اولیت، یا اولویت یا اشدیت، یا ازیدیت کے تفاوت کے ساتھ صادق آئے۔
جیسے: وجود کہ اس کا صدق واجب تعالیٰ کیلئے اولیٰ ہے اور ممکنات کیلئے غیر اولی ہے۔

4: مشترک : وہ اسم ہے جس کے کئی معانی ہوں اور وہ لفظ ان میں سے ہر ہر معنی کیلئے علیحدہ علیحدہ ابتداءً وضع کیا گیا ہو۔ جیسے عین کہ اس کے کئی معانی ہیں...... مثلاً سورج، سونا، آنکھ، گھٹنا وغیرہ اور یہ لفظ عین ان تمام معانی میں سے ہر ایک کیلئے ابتداء علیحدہ علیحدہ وضع کیا گیا ہے۔

5: منقول : وہ اسم ہے جو ایک معنی کیلئے وضع کیا گیا ہو لیکن وہ معنی اصلی میں متروک ہو کر معنی ثانی میں مشہور ہو جائے اس کی صورت یہ ہے کہ جب لفظ کو قرائن کے بغیر ذکر کیا جائے تو ذہن معنیٰ ثانی کی طرف چلا جائے جیسے لفظ دابہ کہ اس کی اصل وضع تو ما یدب علی الارض کیلئے ہوئی تھی لیکن عرف میں یہ چوپائے کے معنیٰ میں مشہور ہو گیا۔

6: حقیقت : وہ اسم ہے جو معنی موضوع لہٗ میں استعمال ہو۔ جیسے لفظِ اسد! کا استعمال حیوان مفترس کیلئے ہو۔

7: مجاز : وہ اسم ہے جو معنی غیر موضوع لہٗ میں استعمال ہو۔ جیسے اسد رجل شجاع کیلئے استعمال ہو تو یہ مجاز ہے۔

## منقول کی اقسام اور ان کی وجہ حصر

اِنْ كَانَ النَّاقِلُ هُوَ الْعُرْفُ الخ: سے غرض مصنف علیہ الرحمۃ منقول کی تقسیم کرنی ہے۔
کہ منقول کی تین قسمیں ہیں۔ (۱) منقول عرفی۔ (۲) منقول شرعی۔ (۳) منقول اصطلاحی۔
جنکی وجہ حصر یہ ہے کہ ناقل دو حال سے خالی نہیں یا اہل شرع ہونگے یا اہل غیر شرع، اگر ناقل اہل شرع ہوں تو وہ منقول شرعی ہے اور اگر ناقل اہل غیر شرع ہوں تا پھر دو حال سے خالی نہیں یا تو ناقل اہل عرف عام ہونگے یا اہل اصطلاح ہوں گے۔ اگر اول ہوں تو منقول عرفی ہے اور اگر ثانی ہوں تو منقول اصطلاحی ہے۔

## اقسام منقول کی تعریفات وامثلہ:

1: **منقول عرفی** : وہ منقول ہے جس کے ناقل اہل عرف عام ہوں۔ جیسے دابۃ یہ ابتداءً وضع کیا گیا تھا ما یدب علی الارض (جو زمین پر رینگے اور چلے) کیلئے لیکن بعد میں عرف عام والوں نے اسے چوپائے، گدھے، گھوڑے اور خچر وغیرہ کی طرف نقل کر دیا۔

2: **منقول شرعی** : وہ منقول ہے جسکے ناقل اہل شرع ہوں۔ جیسے لفظ صلوۃ کہ یہ اصل میں وضع کیا گیا تھا دعا کیلئے

لیکن اس کو اہل شرع سے نقل کر دیا ہے ارکان مخصوصہ کی طرف یا جیسے لفظ صوم کہ یہ اصل وضع کیا گیا تھا مطلق امساک کیلئے اور پھر اسے شریعت نے امساک مخصوص مع النیۃ کی طرف نقل کر دیا۔

3: **منقول اصطلاحی** : وہ منقول ہے جسکے ناقل اہل اصطلاح ہوں۔ جیسے فعل کہ یہ اصل میں وضع کیا گیا ہے ماصدر عن الفاعل کیلئے لیکن بعد میں اس کو نحویوں نے نقل کر دیا ہے ایسے معنی کی طرف جو مستقل بالمفہومیت ہو اور تین زمانوں میں سے کسی زمانہ پر اپنی ہیئت کے ساتھ دلالت کرے۔ یا جیسے دوران اس کا لغوی معنیٰ ہے کو چہ گردی لیکن اہل مناظرہ نے اسے ترتب الاثر علی ماله صلوح العلية (کہ جو چیز علت بننے کی صلاحیت رکھے اس پر اثر کو مرتب کرنا) کی طرف منتقل کر دیا۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: اَقُوْلُ هٰذَا اِشَارَةٌ اِلٰى قِسْمَةِ الْاِسْمِ بِالْقِيَاسِ اِلٰى مَعْنَاهُ فَالْاِسْمُ اِمَّا اَنْ يَّكُوْنَ مَعْنَاهُ وَاحِدًا اَوْ كَثِيْرًا فَاِنْ كَانَ الْاَوَّلُ اَیْ اِنْ كَانَ مَعْنَاهُ وَاحِدًا فَاِمَّا اَنْ يَّتَشَخَّصَ ذٰلِكَ الْمَعْنٰى اَیْ لَمْ يَصْلُحْ لِاَنْ يَّكُوْنَ مَقُوْلًا عَلٰى كَثِيْرِيْنَ اَوْلَمْ يَتَشَخَّصْ اَیْ يَصْلُحْ لِاَنْ يُّقَالَ عَلٰى كَثِيْرِيْنَ فَاِنْ تَشَخَّصَ ذٰلِكَ الْمَعْنٰى وَلَمْ يَصْلُحْ لِاَنْ يُّقَالَ عَلٰى كَثِيْرِيْنَ كَزَيْدٍ يُّسَمّٰى عَلَمًا فِىْ عُرْفِ النُّحَاةِ لِاَنَّهٗ عَلَامَةٌ دَالَّةٌ عَلٰى شَخْصٍ مُّعَيَّنٍ وَجُزْئِيًّا حَقِيْقِيًّا فِىْ عُرْفِ الْمَنْطِقِيِّيْنَ

﴿ترجمہ﴾: میں کہتا ہوں کہ یہ اسم کی اس کے معنی کے لحاظ سے تقسیم کی طرف اشارہ ہے، پس اسم کے معنی ایک ہوں گے یا زائد، پس اگر اول ہوں گے یعنی اس کے معنیٰ ایک ہوں پس یا تو یہ معنیٰ متشخص ہونگے یعنی کثیرین پر بولے جانے کی صلاحیت نہیں رکھیں گے یا متشخص نہیں ہوں گے یعنی کثیرین پر بولے جانے کی صلاحیت رکھیں گے، پس اگر وہ معنی متشخص ہوں اور کثیرین پر بولے جانے کی صلاحیت نہ رکھتے ہوں، جیسے زید تو نحویوں کے عرف میں اس اسم کا نام "علم" رکھا جاتا ہے اس لئے کہ وہ ایک علامت ہے جو معنی متشخص پر دلالت کرتی ہے، اور مناطقہ کے عرف میں اس کا نام جزئی رکھا جاتا ہے۔

﴿تشریح﴾:

**اَقُوْلُ هٰذَا اِشَارَةٌ اِلٰى الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ایک اختلافی مسئلہ میں مذہب مختار بیان کر رہے ہیں کہ یہ تقسیم کہ جس کے تحت علم، متواطی، مشکک اور مشترک وغیرہ کا بیان ہوا اسم کی ہے یا لفظ مفرد کی؟ تو علامہ تفتازانی اور علامہ محب اللہ بہاری علیہم الرحمۃ کا موقف ہے کہ یہ تقسیم لفظ مفرد کی ہے جبکہ صاحب قطبی فرماتے ہیں کہ یہ تقسیم اسم کی ہے۔

**اِمَّا اَنْ يَّكُوْنَ مَعْنَاهُ الخ** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ وحدت معنی اور کثرت معنی کے اعتبار سے حاصل ہونے والی اسم کی سات قسموں کی وجہ حصر مع امثلہ بیان کرنی ہیں جو کہ ماقبل متن گزر چکی ہیں۔

لَمْ يَصْلُحْ لِاَنْ يَكُوْنَ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ معنی معین مشخص ہونے یا معین مشخص نہ ہونے کا مطلب بیان کرنا ہے کہ معنی کے معین مشخص ہونیکا مطلب یہ ہے کہ وہ معنی افراد کثیرہ پر صادق آنے کی صلاحیت نہ رکھتا ہو اور معنی کے معین مشخص نہ ہونے کا مطلب یہ ہے کہ وہ معنی افراد کثیرہ پر صادق آنے کی صلاحیت رکھتا ہو۔

علم کی وجہ تسمیہ:

لِاَنَّهٗ عَلَامَةٌ دَالَّةٌ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ علم کی وجہ تسمیہ بیان کرنی ہے کہ علم کا معنی ہے علامت اور وہ لفظ جسکا ایک معنی ہو اور وہ معین مشخص ہو وہ بھی اپنی ذات معین پر دال اور علامت ہوتا ہے اس لئے اس کو علم کہتے ہیں۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## متواطی کی وجہ تسمیہ

﴿عبارت﴾: وَاِنْ لَمْ يَتَشَخَّصْ وَصَلُحَ لِاَنْ يُّقَالَ عَلٰى كَثِيْرِيْنَ فَهُوَ الْكُلِّيُّ وَالْكَثِيْرُوْنَ اَفْرَادُهٗ فَلَايَخْلُوْا اِمَّااَنْ يَّكُوْنَ حُصُوْلُهٗ فِيْ اَفْرَادِهِ الذِّهْنِيَّةِ وَالْخَارِجِيَّةِ عَلَى السَّوِيَّةِ اَوْ لَا فَاِنْ تَسَاوَتِ الْاَفْرَادُ الذِّهْنِيَّةُ وَالْخَارِجِيَّةُ فِيْ حُصُوْلِهٖ وَصِدْقِهٖ عَلَيْهَايُسَمّٰى مُتَوَاطِيًا لِاَنَّ اَفْرَادَهٗ مُتَوَافِقَةٌ فِيْ مَعْنَاهُ مِنَ التَّوَاطُؤِ وَهُوَ التَّوَافُقُ كَالْاِنْسَانِ وَالشَّمْسِ فَاِنَّ الْاِنْسَانَ لَهٗ اَفْرَادٌ فِي الْخَارِجِ وَصِدْقُهٗ عَلَيْهَابِالسَّوِيَّةِ وَالشَّمْسُ لَهَااَفْرَادٌ فِي الذِّهْنِ وَصِدْقُهَاعَلَيْهَااَيْضًابِالسَّوِيَّةِ

﴿ترجمہ﴾: اور اگر معنی مشخص نہ ہوں...... اور کثیرین پر بولے جانے کی صلاحیت رکھتے ہوں...... تو وہ کلی ہے اور کثیرین اس کے افراد ہیں...... پس دو حال سے خالی نہیں...... یا تو یہ کہ اس کا حصول اپنے افراد ذہنی اور خارجی میں برابر ہوگا یا نہیں...... پس اگر ذہنی اور خارجی افراد اس کلی کے حصول اور اس کلی کے ان افراد پر صادق آنے میں برابر ہوں تو اس کا نام "متواطی" رکھا جاتا ہے...... کیونکہ اس کے افراد اس کے معنی میں موافق ہیں...... (اور متواطی) تواطؤ بمعنی توافق سے (مشتق) ہے جیسے انسان اور شمس...... کیونکہ انسان کے افراد خارج میں ہیں...... اور انسان کا صادق آنا ان افراد پر برابر برابر ہے۔

﴿تشریح﴾:

لِاَنَّ اَفْرَادَهٗ مُتَوَافِقَةٌ سے غرض شارح علیہ الرحمۃ متواطی کی وجہ تسمیہ بیان کرنی ہے۔

کہ متواطی! تواطؤ سے بنا ہے جسکا معنی ہے موافقت چونکہ اس کلی کے افراد بھی ایک دوسرے کے مساوی اور متوافق ہو تے ہیں پس اس لئے اس کلی کو متواطی کہا جاتا ہے۔ جیسے انسان اپنے تمام افراد پر برابر، برابر صادق آتا ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## تشکیک کی تقسیم

﴿عبارت﴾: وَاِنْ لَمْ تَتَسَاوَالْاَفْرَادُ بَلْ كَانَ حُصُوْلُهٗ فِيْ بَعْضِهَا اَوْلٰى وَاَقْدَمَ وَاَشَدَّ مِنَ الْبَعْضِ الْاٰخَرِ يُسَمّٰى مُشَكِّكًا وَالتَّشْكِيْكُ عَلٰى ثَلٰثَةِ اَوْجُهٍ اَلتَّشْكِيْكُ بِالْاَوْلَوِيَّةِ وَهُوَ اِخْتِلَافُ الْاَفْرَادِ فِي الْاَوْلَوِيَّةِ وَعَدَمِهَا كَالْوُجُوْدِ اَيْضًا فَاِنَّهٗ فِي الْوَاجِبِ اَتَمُّ وَاَثْبَتُ وَاَقْوٰى مِنْهُ فِي الْمُمْكِنِ وَالتَّشْكِيْكُ بِالتَّقَدُّمِ وَالتَّاَخُّرِ وَهُوَ اَنْ يَّكُوْنَ حُصُوْلُ مَعْنَاهُ فِيْ بَعْضِهَا مُتَقَدِّمًا عَلٰى حُصُوْلِهٖ فِي الْبَعْضِ الْاٰخَرِ كَالْوُجُوْدِ اَيْضًا فَاِنَّ حُصُوْلَهٗ فِي الْوَاجِبِ قَبْلَ حُصُوْلِهٖ فِي الْمُمْكِنِ وَالتَّشْكِيْكُ بِالشِّدَّةِ وَالضُّعْفِ وَهُوَ اَنْ يَّكُوْنَ حُصُوْلُ مَعْنَاهُ فِيْ بَعْضِهَا اَشَدَّ مِنْ حُصُوْلِهٖ فِي الْبَعْضِ كَالْوُجُوْدِ اَيْضًا فَاِنَّهٗ فِي الْوَاجِبِ اَشَدُّ مِنَ الْمُمْكِنِ لِاَنَّ اٰثَارَ الْوُجُوْدِ فِيْ وُجُوْدِ الْوَاجِبِ اَكْثَرُ كَمَا اَنَّ اٰثَارَ الْبَيَاضِ وَهُوَ تَفْرِيْقُ الْبَصَرِ فِيْ بَيَاضِ الثَّلْجِ اَكْثَرُ مِمَّا فِيْ بَيَاضِ الْعَاجِ وَاِنَّمَا سُمِّيَ مُشَكِّكًا لِاَنَّ اَفْرَادَهٗ مُشْتَرَكَةٌ فِيْ اَصْلِ مَعْنَاهُ وَمُخْتَلِفَةٌ بِاَحَدِ الْوُجُوْهِ الثَّلٰثَةِ فَالنَّاظِرُ اِلَيْهِ اِنْ نَظَرَ اِلٰى جِهَةِ الْاِشْتِرَاكِ خَيَّلَهٗ اَنَّهٗ مُتَوَاطٍ لِتَوَافُقِ اَفْرَادِهٖ فِيْهِ وَاِنْ نَظَرَ اِلٰى جِهَةِ الْاِخْتِلَافِ اَوْهَمَهٗ اَنَّهٗ مُشْتَرَكٌ كَاَنَّهٗ لَفْظٌ لَهٗ مَعَانٍ مُخْتَلِفَةٌ كَالْعَيْنِ فَالنَّاظِرُ فِيْهِ يَتَشَكَّكُ هَلْ هُوَ مُتَوَاطٍ اَوْ مُشْتَرَكٌ فَلِهٰذَا سُمِّيَ بِهٰذَا الْاِسْمِ

﴿ترجمہ﴾: اور اگر افراد برابر نہ ہوں، بلکہ اس کا حصول بعض افراد میں اولیٰ، اقدم اور اشد ہو دوسرے بعض سے تو (اس کا نام کلی) مشکک رکھا جاتا ہے، اور تشکیک تین طریق پر ہے، تشکیک بالاولویۃ اور وہ افراد کا اولویت اور عدم اولویت میں مختلف ہونا ہے جیسے ''وجود'' ہے کہ یہ واجب میں زیادہ تام، زیادہ ثابت اور زیادہ قوی ہے ممکن میں ہونے سے، اور تشکیک بطریق تقدم وتاخر اور وہ یہ ہے کہ اس کے معنی کا حصول بعض افراد میں دوسرے بعض میں حاصل ہونے سے مقدم ہو، جیسے یہی ''وجود'' ہے کیونکہ اس کا حصول واجب میں ممکن میں حاصل ہونے سے پہلے ہے، اور تشکیک بالشدۃ والضعف اور وہ یہ ہے کہ اس کے معنی کا حصول بعض افراد میں زیادہ شدید ہو، دوسرے بعض میں حاصل ہونے سے جیسے یہی وجود ہے کہ یہ واجب میں ممکن سے اشد ہے کیونکہ وجود کے آثار واجب کے وجود میں بہت زیادہ ہیں جیسے سفیدی کا اثر یعنی مفرق بصر ہونا برف کی سفیدی میں اکثر ہے ہاتھی دانت کی سفیدی سے، اس کا نام مشکک اس وجہ سے رکھا گیا ہے کہ اسکے افراد اصل معنی میں مشترک ہیں اور وجوہ ثلثہ میں سے کسی ایک وجہ سے مختلف ہیں، پس ان کی طرف دیکھنے والا اگر جہت

اشتراک کو دیکھتا ہے تو اس کو اس کے افراد کے موافق ہونے کی وجہ سے "کلی متواطی" خیال کرتا ہے، گویا یہ ایک ایسا لفظ ہے جس کے مختلف معانی ہیں، جیسے لفظ عین پس دیکھنے والا شک میں پڑ جاتا ہے کہ یہ متواطی ہے یا مشترک اس لئے اس کا نام مشکک رکھا گیا ہے۔

﴿تشریح﴾:

وَالتَّشْكِيكُ عَلٰى ثَلٰثَةِ اَوْجُهٍ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ تشکیک کی تقسیم کرنی ہے۔
کہ تشکیک کی تین قسمیں ہیں۔(۱) تشکیک بالاولویت۔(۲) تشکیک بالتقدم والتاخر۔(۳) تشکیک بالاشدیت۔

**تشکیک بالاولویت:**

معنیٰ کلی کا بعض افراد پر انسب واولیٰ کے طور پر صادق آنا اور بعض افراد پر غیرِ اولیٰ وغیر انسب کے طور پر صادق آنا، اولیٰ وانسب کے طور پر صادق آنے کو اولویت اور غیرِ اولیٰ وغیر انسب کے طور پر صادق آنے کو غیر اولویت کہتے ہیں۔ جیسے وجود کا اطلاق ذاتِ باری تعالیٰ پر اولیٰ وانسب کے طور پر ہے، اور مخلوق پر غیرِ اولیٰ وانسب کے طور پر ہے۔

**تشکیک بالتقدم والتاخر:**

یعنی تشکیک بالاولیت کلی کا صدق بعض افراد پر مقدم اور دوسرے بعض افراد پر موخر ہو...... یا یوں کہہ لیں معنیٰ کلی کا بعض افراد پر علت کے طور پر صادق آنا اور بعض افراد پر معلول کے طور پر صادق آنا، علت کے طور پر صادق آنے کو اولیت اور معلول کے طور پر صادق آنے کو غیر اولیت کہتے ہیں۔ جیسے وجود کا اطلاق ذاتِ باری تعالیٰ پر علت کے طور پر ہوتا ہے، اور مخلوق پر معلول کے طور پر ہوتا ہے۔ اور اسی وجود کا صدق واجب تعالیٰ پر مقدم ہے اور ممکن پر اس کا صدق مؤخر ہے۔

**تشکیک بالاشدیت:**

معنیٰ کلی کا بعض افراد پر شدت کے ساتھ اور بعض افراد پر ضعف کے ساتھ صادق آنا، شدت کے ساتھ صادق آنے اشدیت کہتے ہیں، اور ضعف کے صادق آنے کو اضعفیت کہتے ہیں۔ جیسے سفیدی اس کا صدق برف پر کیفیت کے اعتبار سے زیادہ ہے ہاتھی کے دانت پر صادق آنے کی بنسبت، اس لئے کہ سفیدی کا اثر یعنی آنکھوں کو چندھیا دینا برف میں زیادہ اور ہاتھی کے دانتوں میں کم ہے یا جیسے وجود کہ اس کا صدق واجب تعالیٰ پر اشدیت کے ساتھ ہے اور ممکنات پر اضعفیت کے ساتھ ہے اس لئے کہ وجود کے آثار واجب تعالیٰ کے وجود میں زیادہ ہیں کیونکہ کے اللہ کا وجود اتم اثبت اور اقوی ہے اور ممکن میں وجود کے آثار کم۔

☆ شارح علیہ الرحمۃ نے تشکیک یہ تین قسمیں بیان کی ہیں جبکہ ایک چوتھی قسم بھی ہے۔

**تشکیک بالازیدیت:**

معنیٰ کلی کا بعض افراد پر زیادتی کے ساتھ اور بعض افراد پر کمی کے ساتھ صادق آنا، زیادتی کے ساتھ صادق آنے کو ازیدیت اور کمی کے ساتھ صادق آنے کوانقصیت کہتے ہیں۔ جیسے روشنی کا اطلاق سورج پر بھی ہوتا ہے اور زمین پر بھی ہوتا ہے، سورج پر زیادتی کے ساتھ اور زمین پر کمی کے ساتھ ہوتا ہے۔

**مشکک کی وجہ تسمیہ:**

**وَاِنَّمَا سُمِّیَ مُشَكِّكًا الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ مشکک کی وجہ تسمیہ بیان کرنی ہے۔

مشکک کو مشکک اس لیے کہتے ہیں کہ اس کے افراد اصل معنیٰ میں مشترک ہوتے ہیں، لیکن ''وجوہ اربعہ'' میں کسی ایک وجہ کے اعتبار سے مختلف ہوتے ہیں پس اگر ناظر اس کے ما بہ الاشتراک یعنی اصل معنیٰ کو دیکھتا ہے تو اسے یہ خیال ہوتا ہے کہ یہ متواطی ہے کیونکہ اس کے افراد اس اصل معنیٰ میں بالکل برابر ہوتے ہیں، لیکن جب اس کے ما بہ الامتیاز معنی اختلاف فی الصدق کو دیکھتا ہے تو اسے یہ خیال ہوتا ہے کہ یہ مشترک ہے گویا کہ یہ بھی ایک ایسا لفظ ہے جس کے مختلف معانی ہیں۔ جیسے لفظ عین مختلف معانی کے لیے استعمال ہوتا ہے تو چونکہ یہ کلی بھی اپنے دیکھنے والے کو شک میں ڈال دیتی ہے کہ یہ متواطی ہے یا مشترک ہے اسوجہ سے اس کا نام مشکک رکھا جاتا ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

**﴿عبارت﴾:** وَاِنْ كَانَ الثَّانِیُ اَیْ اِنْ كَانَ الْمَعْنٰی كَثِیْرًا فَاِمَّا اَنْ یَّتَخَلَّلَ بَیْنَ تِلْكَ الْمَعَانِیْ نَقْلٌ بِاَنْ كَانَ مَوْضُوْعًا لِمَعْنًی اَوَّلًا ثُمَّ لُوْحِظَ ذَالِكَ الْمَعْنٰی وَوُضِعَ لِمَعْنًی اٰخَرَ لِمُنَاسَبَةٍ بَیْنَهُمَا اَوْ لَمْ یَتَخَلَّلْ فَاِنْ لَمْ یَتَخَلَّلِ النَّقْلُ بَلْ كَانَ وَضْعُهٗ لِتِلْكَ الْمَعَانِیْ عَلَی السَّوِیَّةِ اَیْ كَمَا كَانَ مَوْضُوْعًا لِهٰذَا الْمَعْنٰی یَكُوْنُ مَوْضُوْعًا لِذَالِكَ الْمَعْنٰی مِنْ غَیْرِ نَظْرٍ اِلَی الْمَعْنَی الْاَوَّلِ فَهُوَ الْمُشْتَرَكُ لِاشْتِرَاكِهٖ بَیْنَ تِلْكَ الْمَعَانِیْ كَالْعَیْنِ فَاِنَّهَا مَوْضُوْعٌ لِلْبَاصِرَةِ وَالْمَاءِ وَالرُّكْبَةِ وَالذَّهَبِ عَلَی السَّوَاءِ

**﴿ترجمہ﴾:** اور اگر ثانی ہو یعنی معنیٰ کثیر ہوں، پس یا تو ان معانی کے درمیان نقل واقع ہوگی با ایں طور کہ لفظ کو پہلے ایک معنیٰ کیلئے وضع کیا گیا تھا، پھر اس معنیٰ کا لحاظ رکھتے ہوئے دوسرے معنیٰ کیلئے وضع کر دیا گیا ان دونوں کے درمیان مناسبت کی وجہ سے یا (نقل) واقع نہ ہوگی۔ اگر نقل واقع نہ ہو بلکہ اس کی وضع ان معانی کیلئے برابر ہو، یعنی جیسے اس معنیٰ کیلئے وضع کیا گیا ہے ویسے ہی اس معنیٰ کیلئے بھی وضع کیا گیا ہو، معنیٰ اول کی طرف نظر کئے بغیر، تو وہ ''مشترک'' ہے۔ اس (لفظ) کے ان معانی کے درمیان مشترک ہونے کی وجہ سے، جیسے (لفظ) عین کہ اس کو آنکھ، (پانی کا) چشمہ، گھٹنے اور سونا یعنی

چاندی کا مد مقابل'' کیلئے برابر طور پر واضع کیا گیا ہے۔

﴿تشریح﴾:

وَاِنْ كَانَ الثَّانِي الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ اسم مفرد کی دوسری قسم کو بیان کرنا ہے۔
یعنی وہ اسم مفرد جس کے معنیٰ کثیر ہوں اس کی چار قسمیں ہیں۔ مشترک، منقول، حقیقت اور مجاز۔ جنکا ذکر ما قبل متن میں ہوا۔
بان کان موضوعا الخ: سے معانی کے درمیان نقل کے واقع ہونیکا مطلب بیان کر رہے ہیں کہ لفظ پہلے ایک معنیٰ کیلئے وضع کیا گیا ہو پھر پہلے معنیٰ لا لحاظ کرتے ہوئے لفظ کو دوسرے ایسے معنیٰ کیلئے وضع کر دیا جائے جو پہلے معنیٰ کے مناسب ہے۔
فَاِنْ لَمْ يَتَخَلَّلِ النَّقْلُ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ یہ بیان کرنا ہے کہ اگر ان معانی کے درمیان نقل واقع نہ ہو بلکہ وہ لفظ تمام معانی کیلئے برابری کے ساتھ وضع کیا گیا ہو یعنی جس طرح وہ ایک معنیٰ کیلئے وضع کیا گیا ہو اسی طرح وہ دوسرے معنیٰ کیلئے بھی وضع کیا گیا ہو۔
كَمَا كَانَ مَوْضُوْعًا الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ معانی کے درمیان نقل کے واقع ہونیکا مطلب بیان کرنا ہے۔
کہ لفظ کو جس طرح ایک معنیٰ کے لئے وضع کیا گیا ہے اسی طرح ایک معنیٰ کا لحاظ کئے بغیر لفظ کو دوسرے معنیٰ کے لئے بھی وضع کر دیا جائے خواہ وہ پہلے معنیٰ مناسب ہو یا نہ ہو۔

**مشترک کی وجہ تسمیہ:**

لِاشْتِرَاكِهٖ بَيْنَ تِلْكَ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ مشترک کی وجہ تسمیہ بیان کرنی ہے۔
کہ مشترک! اشتراک سے بنا ہے جس کا معنیٰ ہے مشترک ہونا چونکہ یہ لفظ بھی کئی معانی کے مابین مشترک ہوتا ہے پس اسی وجہ سے اسے مشترک کہتے ہیں۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَاِنْ تَخَلَّلَ بَيْنَ تِلْكَ الْمَعَانِيْ نَقْلٌ فَاِمَّا اَنْ يُّتْرَكَ اِسْتِعْمَالُهٗ فِي الْمَعْنَى الْاَوَّلِ اَوْ لَا فَاِنْ تُرِكَ يُسَمّٰى لَفْظًا مَنْقُوْلًا لِنَقْلِهٖ مِنَ الْمَعْنَى الْاَوَّلِ وَالنَّاقِلُ اِمَّا الشَّرْعُ فَيَكُوْنُ مَنْقُوْلًا شَرْعِيًّا كَالصَّلٰوةِ وَالصَّوْمِ فَاِنَّهُمَا فِي الْاَصْلِ لِلدُّعَاءِ وَمُطْلَقِ الْاِمْسَاكِ ثُمَّ نَقَلَهُمَا الشَّرْعُ اِلَى الْاَرْكَانِ الْمَخْصُوْصَةِ وَالْاِمْسَاكِ الْمَخْصُوْصِ مَعَ النِّيَّةِ وَاِمَّا غَيْرُ الشَّرْعِ وَهُوَ الْعُرْفُ الْعَامُ فَهُوَ الْمَنْقُوْلُ الْعُرْفِيُّ كَالدَّابَّةِ فَاِنَّهَا فِيْ اَصْلِ اللُّغَةِ اِسْمٌ لِكُلِّ مَا يَدِبُّ عَلَى الْاَرْضِ ثُمَّ نَقَلَهُ الْعُرْفُ الْعَامُ اِلٰى ذَوَاتِ الْقَوَائِمِ الْاَرْبَعِ مِنَ الْخَيْلِ وَالْبِغَالِ وَالْحَمِيْرِ اَوِ الْعُرْفُ الْخَاصُّ وَيُسَمّٰى مَنْقُوْلًا اِصْطِلَاحِيًّا كَاِصْطِلَاحِ النُّحَاةِ

وَالنُّظَّارِ اَمَّا اِصْطِلَاحُ النُّحَاةِ فَكَالْفِعْلِ فَاِنَّهٗ كَانَ فِی الْاَصْلِ اِسْمًا لِمَا صَدَرَ عَنِ الْفَاعِلِ كَالْاَكْلِ وَالشُّرْبِ وَالضَّرْبِ ثُمَّ نَقَلَهُ النُّحَاةُ اِلٰى كَلِمَةٍ دَلَّتْ عَلٰى مَعْنًى فِیْ نَفْسِهٖ مُقْتَرِنٍ بِاَحَدِ الْاَزْمِنَةِ الثَّلٰثَةِ وَاَمَّا اِصْطِلَاحُ النُّظَّارِ فَكَالدَّوَرَانِ فَاِنَّهٗ كَانَ فِی الْاَصْلِ لِلْحَرَكَةِ فِی السِّكَكِ ثُمَّ نَقَلَهُ النُّظَّارُ اِلٰى تَرَتُّبِ الْاَثَرِ مَالَهٗ صُلُوْحُ الْعِلِّيَّةِ

﴿ترجمہ﴾: اور اگر ان معانی کے درمیان نقل واقع ہو تو یا تو اس (لفظ) کا استعمال پہلے معنی میں ترک کر دیا گیا ہے یا نہیں، پس اگر (پہلے معنی میں اس کا استعمال) ترک کر دیا گیا ہے تو اس کا نام لفظ منقول رکھا جاتا ہے، اس کے معنیٰ اول سے نقل کرنے کی وجہ سے اور ناقل یا تو شرع ہے تو وہ منقول شرعی ہے جیسے صلوٰۃ اور صوم، کیونکہ یہ دونوں اصل میں دعاء اور مطلق امساک کیلئے (وضع کیے گئے) ہیں، پھر ان دونوں کو شرع نے ارکان مخصوصہ اور نیت کیساتھ مخصوص امساک کی طرف نقل کر لیا، اور یا (ناقل) غیر شرع ہے اور وہ یا تو عرف عام ہے تو یہی منقول عرفی ہے، جیسے (لفظ) دابۃ کیونکہ وہ اصل لغت میں ہر اس چیز کا نام ہے جو زمین پر رینگتی ہے، پھر اس کو عرف عام نے چوپایہ یعنی گھوڑے، خچر اور گدھے کیلئے نقل کر لیا، یا (ناقل) عرف خاص ہے اور اس کا نام منقول اصطلاحی رکھا جاتا ہے، جیسے نحویوں اور منطقیوں کی اصطلاح، بہر حال نحویوں کی اصطلاح جیسے ''فعل'' ہے اس لئے کہ یہ اصل میں ہر اس چیز کا نام ہے جو فاعل سے صادر ہو جیسے کھانا، پینا اور پٹائی کرنا، پھر نحویوں نے اس کو ایک ایسے کلمہ کی طرف نقل کر لیا جو فی نفسہٖ ایسے معنی پر دلالت کرے جو تین زمانوں میں سے کسی ایک زمانہ کیساتھ مقترن ہوں، اور بہر حال منطقیوں کی اصطلاح تو جیسے (لفظ) ''دوران'' ہے اس لئے کہ یہ اصل میں چھوٹی گلیوں میں گھومنے کیلئے وضع کیا گیا تھا پھر منطقیوں نے اس کو اس امر پر اثر کے مرتب ہونے کی طرف نقل کر لیا جس میں علت ہونے کی صلاحیت ہو۔

﴿تشریح﴾:

**وَاِنْ تَخَلَّلَ بَيْنَ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ اسم کثیر المعنیٰ کی دوسری قسم منقول کا بیان کرنا ہے۔ منقول وہ اسم مفرد ہے جس کے معنیٰ کثیر ہوں لیکن پہلے اسے صرف ایک معنیٰ کے لئے وضع کیا گیا ہو، بعد میں کسی مناسبت کی وجہ سے اسے دوسرے معنیٰ میں استعمال کر لیا گیا اور پہلے معنیٰ کو ترک کر دیا گیا اور دوسرے معنیٰ میں مشہور ہو گیا۔

﴿اعتراض﴾: شارح علیہ الرحمۃ نے منقول کی مثال میں لفظ دَابَّۃ کو پیش کیا ہے جو کہ صحیح نہیں، کیونکہ منقول کی یہ تعریف کی گئی ہے کہ پہلے معنیٰ متروک ہو گئے ہوں حالانکہ لفظ دَابَّۃ کے تو پہلے معنیٰ بھی مراد لئے جاتے ہیں جیسے فرمان باری تعالیٰ وَمَا مِنْ دَابَّةٍ فِي الْاَرْضِ میں دَابَّۃ سے مراد ہر جانور ہے۔

﴿جواب﴾: معنیٰ اول کے استعمال کے متروک ہونے سے مراد مطلقاً متروک نہیں بلکہ بغیر قرینہ کے استعمال متروک ہے، لہٰذا اگر کہیں قرینہ کی وجہ سے معنیٰ اول مراد ہو تو وہ تعریف کے منافی نہیں۔

منقول کی وجہ تسمیہ:

اِلنَقْلِهٖ مِنَ الْمَعْنٰى الْاَوَّلِ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ منقول کی وجہ تسمیہ بیان کرنی ہے
منقول کا معنیٰ ہے "نقل کیا ہوا" چونکہ یہ لفظ بھی معنیٰ اول سے معنیٰ ثانی کی طرف نقل ہوتا ہے اسی وجہ سے اسے منقول کہتے ہیں۔
وَالنَّاقِلُ اِمَّا الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ منقول کی تین اقسام کی وجہ حصر بیان کرنی ہے جس کا بیان متن میں تفصیلاً ہوا۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَاِنْ لَّمْ يُتْرَكْ مَعْنَاهُ الْاَوَّلُ بَلْ يُسْتَعْمَلُ فِيْهِ اَيْضًا يُسَمّٰى حَقِيْقَةً اِنِ اسْتُعْمِلَ فِي الْاَوَّلِ وَهُوَ الْمَنْقُوْلُ عَنْهُ وَمَجَازًا اِنِ اسْتُعْمِلَ فِي الثَّانِيْ وَهُوَ الْمَنْقُوْلُ اِلَيْهِ كَالْاَسَدِ فَاِنَّهٗ وُضِعَ اَوَّلًا لِلْحَيَوَانِ الْمُفْتَرِسِ ثُمَّ نُقِلَ اِلَى الرَّجُلِ الشُّجَاعِ لِعِلَاقَةٍ بَيْنَهُمَا وَهِيَ الشُّجَاعَةُ فَاسْتِعْمَالُهٗ فِي الْاَوَّلِ بِطَرِيْقِ الْحَقِيْقَةِ وَفِي الثَّانِيْ بِطَرِيْقِ الْمَجَازِ اَمَّا الْحَقِيْقَةُ فَلِاَنَّهَا مِنْ حَقَّ فُلَانٌ الْاَمْرَ اَيْ اَثْبَتَهٗ اَوْ مِنْ حَقَّقْتُهٗ اِذَا كُنْتَ مِنْهُ عَلٰى يَقِيْنٍ فَاِذَا كَانَ اللَّفْظُ مُسْتَعْمَلًا فِيْ مَوْضُوْعِهِ الْاَصْلِيِّ فَهُوَ شَيْءٌ مُثْبَتٌ فِيْ مَقَامِهٖ مَعْلُوْمُ الدَّلَالَةِ وَاَمَّا الْمَجَازُ فَلِاَنَّهٗ مِنْ جَازَ الشَّيْءُ يَجُوْزُهٗ اِذَا تَعَدَّاهُ وَاِذَا اسْتُعْمِلَ اللَّفْظُ فِي الْمَعْنَى الْمَجَازِيْ فَقَدْ جَازَ مَكَانَهُ الْاَوَّلَ وَمَوْضُوْعَهُ الْاَصْلِيَّ

﴿ترجمہ﴾: اور اگر اس کے پہلے معنیٰ ترک نہیں کئے گئے بلکہ اس میں بھی استعمال کیا جاتا ہو، تو اس کا نام رکھا جاتا ہے حقیقت، اگر پہلے معنیٰ یعنی منقول عنہ میں مستعمل ہو اور مجاز نام رکھا جاتا ہے اگر دوسرے معنیٰ یعنی منقول الیہ میں مستعمل ہو، جیسے لفظ اسد ہے، کیونکہ یہ پہلے پھاڑنے والا جانور (شیر) کیلئے وضع کیا گیا (تھا) پھر بہادر (شخص) کی طرف نقل کر لیا گیا، ان دونوں کے درمیان علاقہ شجاعت (دلیری) کی وجہ سے، پس اس (لفظ اسد) کا استعمال پہلے معنیٰ میں بطریق حقیقت اور دوسرے (معنیٰ) میں بطریق مجاز ہے، بہر حال حقیقت تو اس لئے ہے کہ وہ حَقَّ فُلَانٌ الْاَمْرَ سے (ماخوذ) ہے، جب تو اس کے بارے میں یقین پر ہو، پس لفظ جب اپنے اصلی موضوع میں مستعمل ہو تو گویا وہ ایک ایسی شئی ہے جو اپنے مقام پر مثبت ہے (اور) معلوم الدلالۃ ہے، اور بہر حال مجاز تو اس لئے کہ وہ "جَازَ الشَّيْءُ يَجُوْزُ" سے (ماخوذ) ہے جب وہ اس سے گزر جائے اور لفظ جب معنیٰ مجازی میں استعمال ہونے لگا تو تحقیق کہ وہ اپنی پہلی جگہ اور اپنے اصلی موضوع سے گزر گیا۔

﴿تشریح﴾:

وَاِنْ لَّمْ يُتْرَكْ مَعْنَاهُ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ حقیقت اور مجاز کا بیان کرنا ہے۔

اگر لفظِ مفرد کثیر المعنیٰ ہر ایک معنیٰ کے لیے وضع نہ کیا گیا ہو اور معنیٰ ثانی میں مشہور بھی نہ ہوا ہو بلکہ صرف ایک معنیٰ کے لیے وضع کیا گیا اور دوسرے معنیٰ میں قرینے کی مدد سے استعمال ہوتا ہو تو ایسا لفظ جب معنیٰ موضوع لہٗ میں استعمال ہوگا تو حقیقت کہلائیگا اور جب غیر معنیٰ موضوع لہٗ میں استعمال ہوگا تو مجاز کہلائیگا۔

## حقیقت کی وجہ تسمیہ:

**اَمَّا الْحَقِیْقَۃُ فَلِاَنَّھَا الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ حقیقت کی وجہ تسمیہ بیان کرنی ہے۔

حقیقت کے ماخذ میں دو احتمال ہیں۔

1: یا تو یہ مشتق ہے حَقَّ فُلَانٌ الْاَمْرَ بمعنی اَثْبَتَہٗ سے، اس صورت میں حَقِیْقَۃٌ کا معنی ہوگا مُثْبَت یعنی ثابت کردہ چیز، پس جب لفظ اپنے حقیقی معنیٰ میں استعمال ہوتا ہے پس گویا وہ اپنے مقام میں ثابت اور برقرار ہوتا ہے۔

2: اور دوسرا احتمال یہ ہے کہ یہ (حقیقۃ) مشتق ہے حَقَّقْتُہٗ سے، اور یہ اس وقت بولا جاتا ہے جب آپ کو اس چیز کے بارے میں یقین ہو پس جب یہ لفظ اپنے معنی اصلی میں مستعمل ہو تو یہ لفظ معلوم الدلالت اور معین الدلالت ہوتا ہے، یعنی نفسِ لفظ کی طرف نظر کرتے ہوئے اس کے معنیٰ حقیقی کا یقین اور علم ہو جاتا ہے، پس اسی وجہ سے اس کو حقیقت کہتے ہیں۔

## مجاز کی وجہ تسمیہ:

**وَاَمَّا الْمَجَازُ فَلِاَنَّہٗ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ مجاز کی وجہ تسمیہ بیان کرنی ہے۔

کہ مَجَاز کا لفظ! جَازَ یَجُوْزُ کا مصدر میمی ہے بمعنی اسم فاعل یعنی ''تجاوز کرنے والا'' تو جب لفظ اپنے اصلی معنی کو چھوڑ کر غیر اصلی معنی میں استعمال ہوتا ہے تو گویا کہ وہ اپنی اصلی جگہ سے تجاوز کر جاتا ہے...... پس اسی لئے اس کو مجاز کہتے ہیں۔

## مُجَاز اور مَجَاز میں فرق:

جس کو شیخ بیعت کرنے کی اجازت دیتا ہے وہ مُجَاز بضم المیم ہے اسے بفتح المیم پڑھنا غلط ہے، عام طور پر لوگ خلیفہ مجاز کہہ دیتے ہیں۔ اور میں یہ سمجھتا ہوں کہ وہ اکثر صحیح ہی کہتے ہیں کہ نام نہاد خلیفہ بالعموم در حقیقت خلیفہ نہیں ہوتا۔

## مجاز کے تحقق کے لیے شرط:

لفظ کا معنیٰ موضوع لہٗ کے علاوہ کسی دوسرے معنیٰ میں استعمال ہونا اس وقت مجاز ہوتا ہے، کہ جب معنیٰ موضوع لہٗ اور معنیٰ مستعمل فیہ کے درمیان کوئی نہ کوئی علاقہ اور مناسبت پائی جائے۔

## مجاز کی تقسیم:

مجاز کی تقسیم کرنی ہے کہ مجاز کی دو قسمیں ہیں۔ (۱) استعارۃ۔ (۲) مجازِ مرسل۔

کیونکہ معنیٰ موضوع لہٗ اور معنیٰ مستعمل فیہ کے درمیان پائے جانے والا علاقہ دو حال سے خالی نہیں کہ وہ علاقہ تشبیہ ہو

گا یا غیر تشبیہ ہوگا اگر علاقہ تشبیہ ہو تو استعارہ ہے اور اگر غیر تشبیہ ہو تو مجاز مرسل ہے۔

## استعارہ کی اقسام اور تعریفات و امثلہ:

❁ پھر استعارہ کی چار قسمیں ہیں۔

(۱) استعارہ تصریحیہ۔ (۲) استعارہ بالکنایہ۔ (۳) استعارہ ترشیحیہ۔ (۴) استعارہ تخلیلیہ۔

## استعارۃ تصریحیہ:

ذکر مشبہ بہ کا ہو اور مراد مشبہ ہو۔ مثلاً رَئَیتُ اَسَدًا یَتَکَلَّمُ اس میں ذکر مشبہ بہ (اسد) کا ہے مراد مشبہ (رجل شجاع) ہے اس پر قرینہ یتکلم ہے کیونکہ آدمی کلام کرتا ہے شیر نہیں۔

## استعارہ بالکنایہ:

ذکر مشبہ کا ہو اور مراد مشبہ ہو۔ جیسے اِذَالْمَنِیَّۃُ اَنْشَبَتْ اَظْفَارَھَا (اچانک موت نے ناخن گاڑ دیئے) اس مثال میں ذکر مشبہ (مَنِیَّۃ) کا ہے مراد بھی یہی ہے نا کہ کوئی درندہ، جبکہ درندہ مشبہ بہ ہے جس پر قرینہ اَنْشَبَتْ اَظْفَارَھَا (کہ اس نے ناخن گاڑ دیئے) ہے۔

## استعارہ ترشیحیہ:

مشبہ بہ کے مناسبات میں سے کسی مناسب کو مشبہ کے لیئے ثابت کرنا۔ جیسے مذکورہ مثال یعنی اِذَالْمَنِیَّۃُ اَنْشَبَتْ اَظْفَارَھَا اس میں اِنْشَاب ناخن گاڑنا جو کہ مشبہ بہ (اَسَد) کے مناسب ہے) کو مَنِیَّۃ یعنی موت کے لیئے ثابت کیا گیا ہے۔

## استعارہ تخییلیہ:

مشبہ بہ کے لوازم میں سے کسی لازم کو مشبہ کے لیئے ثابت کرنا جیسے مذکورہ مثال اِذَالْمَنِیَّۃُ اَنْشَبَتْ اَظْفَارَھَا میں اَظْفَار کو مَنِیَّۃ کے لیئے ثابت کیا گیا ہے جو کہ مشبہ بہ (اَسَد) کو لازم ہے۔

## مجاز مرسل کی اقسام:

☆ مجاز مرسل کی چوبیس اقسام ہیں۔

1 علاقہ سببیت یعنی سبب بول کر مسبب مراد لینا۔ جیسے بادل بول کر بارش مراد لینا۔

2 علاقہ مسببیت یعنی مسبب بول کر سبب مراد لینا۔ جیسے خمر بول کر انگور مراد لینا۔

3 علاقہ کلیت یعنی کل بول کر جزء مراد لینا۔ جیسے ہاتھ بول کر ہتھیلی مراد لینا۔

4 علاقہ جزئیت یعنی جزء بول کر کل مراد لینا۔ جیسے رقبہ (گردن) بول کر پوری ذات مراد لینا۔

5 علاقہ لازمیت یعنی لازم بول کر ملزوم مراد لینا۔ جیسے شدِّ ازار سے اعتزال عن النساء مراد لینا۔

6 علاقہ ملزومیت یعنی ملزوم بول کر لازم مراد لینا جیسے نطق وتکلم بول کر دلالت علی القابلیۃ مراد لینا۔

7 علاقہ اطلاق یعنی مطلق بول کر مقید مراد لینا۔ جیسے یوم بول کر یوم القیامہ مراد لینا۔

8 علاقہ تقیید یعنی مقید بول کر مطلق مراد لینا۔ جیسے مِشْفَر (اونٹ کا ہونٹ) بول کر مطلق اونٹ مراد لینا۔

9 علاقہ عموم یعنی عام بول کر خاص مراد لینا۔ جیسے انسان بول کر زید مراد لینا۔

10 علاقہ خصوص یعنی خاص بول کر عام مراد لینا۔ جیسے زید بول کر انسان مراد لینا۔

11 علاقہ حالیت یعنی حال بو کر محل مراد لینا۔ جیسے اللہ تعالیٰ کے فرمان فَفِی رَحْمَۃِ اللہِ میں رحمت بول کر جنت مراد لی گئی ہے۔ (رحمت جنت میں ہوگی تو رحمت حال ہوئی)۔

12 علاقہ محلیت یعنی محل بو کر حال مراد لینا۔ جیسے مجلس بول کر اہل مجلس مراد لینا۔

13 علاقہ ضدیت یعنی کسی لفظ کو بول کر اس کی ضد مراد لینا جیسے بصیر بول کر اعمیٰ مراد لینا۔

14 علاقہ زیادت یعنی لفظ بول کر اس کا معنیٰ مراد نہ لینا جیسے کَمِثْلِہٖ شَیْءٌ میں کاف زائدہ ہے،

15 علاقہ حذفِ مضاف یعنی مضاف الیہ بغیر مضاف کے ذکر کرنا جیسے وَاسْئَلِ الْقَرْیَۃَ ای اَھْلَ الْقَرْیَۃِ اھل مضاف محذوف ہے۔

16 علاقہ حذفِ مضاف الیہ جیسے حِیْنَئِذٍ اور یَوْمَئِذٍ اصل میں حِیْنَ اِذْکَانَ کَذَا اور یَوْمَ اِذْکَانَ کَذَا تھا پھر مضاف الیہ کو حذف کر کے مضاف پر تنوین لگا دی گئی۔

17 علاقہ مجاورت جیسے مِیْزَاب (پرنالہ) بول کر پانی مراد لینا۔

18 علاقہ مَایَئُوْلُ اِلَیْہِ جیسے طالب علم کو عَلَّامَۃ کہہ دینا کیونکہ وہ عَلَّامَۃ بننے جارہا ہے۔

19 علاقہ مَاکَانَ عَلَیْہِ جیسے یتیم کا اطلاق بالغ پر کر دینا کیونکہ وہ اس سے پہلے یتیم رہ چکا ہے۔

20 علاقہ آلیت واسطہ بول کر ذو واسطہ مراد لینا۔ جیسے لسان (زبان) بول کر ذکر مراد لینا۔

21 علاقہ بدلیت جیسے دَمٌ بول کر دِیَۃٌ مراد لینا کیونکہ دِیَۃٌ دَمٌ کا بدل ہے۔

22 علاقہ تعریف بعہد ذہنی یعنی معرفہ بول کر نکرہ مراد لینا جیسے اللہ تعالیٰ کے فرمان اِنِّیْ اَخَافُ اَنْ یَّاْکُلَہُ الذِّئْبُ میں الذِئب سے غیر معین بھیڑیا مراد لیا گیا ہے۔

23 علاقہ وُقُوْعِ نَکِرَۃ فِی الْاِثْبَاتِ لِلْعُمُوْمِ یعنی نکرہ اثبات میں واقع ہو کر عموم کا سبب ہو جیسے عَلِمَتْ نَفْسٌ میں نَفْسٌ سے کُلُّ نَفْسٍ مراد لینا۔

24 علاقہ حذفِ مطلق جیسے وَاسْئَلِ الْقَرْیَۃَ ای اَھْلَ الْقَرْیَۃِ اھل محذوف ہے۔

❁ علماء نے کلام عرب میں انتہائی چھان بین اور تلاش کی......جس سے نتیجۃً انہیں مجاز مرسل کی مذکورہ 24 اقسام حاصل

ہوئیں ہیں۔لیکن یادر ہے کہ مجاز مرسل کی 24 اقسام میں بیان کردہ حصر! حصر عقلی نہیں ہے..... کہ ان مذکورہ اقسام کے علاوہ اور کوئی قسم مجازِ مرسل کی ہو ہی نہیں سکتی، بلکہ حصر استقرائی ہے کہ متقدمین علماء کو صرف 24 اقسام حاصل ہوئیں ہیں، بعد والے علماء اگر تحقیق کریں تو ان کے لیئے مجاز مرسل کی مزید اقسام کا حصول ممکن ہے۔

❁ چنانچہ اس وسعت اور گنجائش کے مقام پر بندہ **مفتی محمد یوسف القادری** انتہائی عاجزی کے ساتھ عرض کرتا ہے کہ مجازِ مرسل کی دو اور قسمیں بھی کلام عرب میں پائی جاتی ہیں جو کہ یہ ہیں۔

25 علاقہ وحدت یعنی واحد بول کر جمع مراد لینا۔ جیسے قانون بول کر قوانین مراد لینا۔

26 علاقہ جمعیت یعنی جمع بول کر واحد مراد لینا۔ جیسے معلومات بول کر معلوم مراد لینا۔

❁ پس مجازِ مرسل کی 26 اقسام ہوئیں۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## ترادف وتباین کا بیان

﴿عبارت﴾: قَالَ كُلُّ لَفْظٍ فَهُوَ بِالنِّسْبَةِ اِلَى لَفْظٍ اٰخَرَ مُرَادِفٌ لَهُ اِنْ تَوَافَقَا فِي الْمَعْنٰى وَمُبَايِنٌ لَهُ اِنِ اخْتَلَفَا فِيْهِ

﴿ترجمہ﴾: مصنف علیہ الرحمۃ نے کہا کہ ہر لفظ پس وہ دوسرے لفظ کی طرف نسبت کرتے ہوئے اس کا مرادف ہے اگر دونوں لفظ معنی میں ایک دوسرے کے موافق ہوں، اور اس کا مباین ہے اگر دونوں معنیٰ میں مختلف ہوں۔

﴿تشریح﴾:

قَالَ كُلُّ لَفْظٍ الخ: سے غرض مصنف علیہ الرحمۃ لفظ مفرد کی تقسیم ثانی بیان کرنی ہے کہ ہر لفظ کی دوسرے لفظ کے اعتبار سے دو قسمیں ہیں۔ (۱) مرادف۔ (۲) مباین۔

☆ جنکی وجہ حصر یہ ہے کہ جب ایک لفظ کی نسبت دوسرے لفظ کی طرف کی جائے تو وہ دو حال سے خالی نہیں یا دونوں متفق فی المعنی ہوں گے...... یا مختلف فی المعنی ہونگے...... اگر دونوں متفق فی المعنی ہوں تو ان کو مترادفین کہتے ہیں...... اور ان میں سے ہر لفظ دوسرے کا مرادف کہلاتا ہے...... اور ان کے درمیان پائی جانے والی نسبت کو ترادف کہتے ہیں...... اور اگر دونوں مختلف فی المعنی ہوں تو ان کو متبائنین کہتے ہیں...... اور ان میں سے ہر ایک دوسرے کا مباین کہلاتا ہے...... اور ان کے درمیان پائی جانے والی نسبت کو تباین کہتے ہیں...... اول کی مثال...... جیسے لیث اور اسد۔ اور ثانی کی مثال...... جیسے انسان اور گھوڑا۔

﴿فائدہ﴾: یاد رکھ لیں! معنیٰ ایک ہو یا کثیر ہوں اس اعتبار سے کل چار احتمال ہیں۔

1: لفظ ایک ہو معنیٰ بھی ایک ہو۔

2: لفظ کثیر ہوں اور معانی بھی کثیر ہوں۔

3: لفظ ایک ہو اور معانی کثیر ہوں۔

4: لفظ کثیر ہوں اور معنیٰ ایک ہو۔

❁ یاد رہے مذکورہ احتمالات اربعہ میں سے پہلے اور تیسرے احتمال کو بیان کر دیا گیا ہے، دوسرے احتمال کو اہل لغت بیان کرتے ہیں اور چوتھے احتمال کا بیان مصنف علیہ الرحمۃ یہاں سے فرمارہے ہیں کہ لفظ کثیر ہوں اور معنیٰ ایک ہو تو ان الفاظ کو مرادف کہتے ہیں اور ان کے باہمی تعلق کو مرادفت کہتے ہیں جیسے لفظ اسد اور لیث دونوں کا معنیٰ شیر ہے اسی طرح قعود وجلوس دونوں کا معنیٰ بیٹھنا ہے۔

## مرادفت کے صحیح ہونے کے لیئے شرائطِ اربعہ:

1: دونوں لفظ موضوع ہوں اگر ایک مہمل ہوا تو مرادفت نہیں ہوگی۔ جیسے چائے اور شائے میں سے شائے مہمل ہے لہٰذا ان دونوں کے درمیان مرادفت نہ ہوئی۔

2: دونوں لفظ مختلف ہوں ایک ہی لفظ کا تکرار نہ ہو، لہٰذا جَاءَ جَاءَ زَیْدٌ میں مرادفت نہیں ہوگی کیونکہ یہاں ایک ہی لفظ کا تکرار ہے۔

3: دونوں لفظوں میں سے ایک کو مقدم یا مؤخر کرنا ضروری نہ ہو لہٰذا جَاءَ زَیْدٌ نَفْسُهٗ میں مرادفت نہیں ہوگی کیونکہ زَیْد اور نَفْسُه سے اگرچہ مراد ایک ہی ہے لیکن نَفْسُهٗ کو مؤخر کرنا ضروری ہے کیونکہ وہ تاکید ہے لہٰذا ان دونوں میں بھی مرادفت نہیں ہوگی۔

4: دونوں کا مصداق اور معنیٰ ایک ہو لہٰذا نَاطِقٌ اور فَصِیْحٌ میں مرادفت نہیں ہوگی کیونکہ مصداق تو دونوں کا ایک ہی ہے لیکن معنیٰ ایک نہیں، کیونکہ نَاطِقٌ کا معنیٰ ہے بولنے والا اور فَصِیْحٌ کا معنیٰ ہے فصاحت کے ساتھ بولنے والا۔

﴿فائدہ﴾: یاد رہے کہ اس امر میں اتفاق ہے کہ مفرد مترادف کو دوسرے مفرد مترادف کی جگہ استعمال کرنا درست ہے لیکن اس امر میں اختلاف ہے کہ جب ایک مترادف عامل یا صلہ کے ساتھ ترکیبی صورت اختیار کر لیتا ہے تو ایسی صورت میں ایک مترادف کی جگہ دوسرے مترادف کا استعمال کرنا درست ہے یا نہیں؟

❁ علامہ ابن حاجب فرماتے ہیں ایسی صورت میں بھی ایک مترادف کی جگہ دوسرے مترادف کو استعمال کر سکتے ہیں خواہ مترادف ایک زبان کے ہوں یا مختلف زبانوں کے۔

❁ بعض علماء کے نزدیک اگر وہ دونوں مترادف لفظ ایک ہی زبان کے ہوں تب تو درست ہے لیکن اگر مختلف زبانوں میں ہوں تو درست نہیں مثلاً اللہ اکبر کی جگہ اللہ اعظم کہہ سکتے ہیں کیونکہ دونوں عربی زبان کے لفظ ہیں لیکن خدائے بزرگ و برتر نہیں کہہ سکتے کیونکہ یہ (اللہ اکبر اور خدائے بزرگ و برتر) عربی زبان کے لفظ نہیں۔

## مفرد اور مرکب کے درمیان ترادف واقع ہے یا کہ نہیں؟

اس مسئلہ میں اختلاف ہے، جمہور کہتے ہیں کہ مفرد و مرکب کے درمیان ترادف نہیں ہو سکتا کیونکہ مفرد کے معنیٰ اجمالی ہوتے ہیں اور مرکب کے معنیٰ تفصیلی ہوتے ہیں لہٰذا دونوں میں اتحادِ معنیٰ نہیں پایا گیا جو کہ ترادف کے لیئے انتہائی ضروری ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: اَقُوْلُ مَامَرَّمِنْ تَقْسِيْمِ اللَّفْظِ كَانَ بِالْقِيَاسِ اِلٰى نَفْسِهٖ وَبِالنَّظْرِ اِلٰى نَفْسِ مَعْنَاهُ وَهٰذَاتَقْسِيْمُ اللَّفْظِ بِالْقِيَاسِ اِلٰى غَيْرِهٖ مِنَ الْاَلْفَاظِ فَاللَّفْظُ اِذَانَسَبْنَاهُ اِلٰى لَفْظٍ اٰخَرَ فَلَايَخْلُوْ اِمَّااَنْ يَّتَوَافَقَافِى الْمَعْنٰى اَىْ يَكُوْنُ مَعْنَاهُمَاوَاحِدًااَوْيَخْتَلِفَافِى الْمَعْنٰى اَىْ يَكُوْنُ لِاَحَدِهِمَامَعْنًى وَلِلْاٰخَرِ مَعْنًى اٰخَرُ فَاِنْ كَانَا مُتَوَافِقَيْنِ فَهُوَا مُرَادِفٌ وَاللَّفْظَانِ مُتَرَادِفَانِ اُخِذَا مِنَ التَّرَادُفِ الَّذِىْ هُوَرُكُوْبُ اَحَدٍ خَلْفَ اٰخَرَ كَانَ الْمَعْنٰى مَرْكُوْبٌ وَاللَّفْظَانِ رَاكِبَانِ عَلَيْهِ فَيَكُوْنَانِ مُتَرَادِفَيْنِ كَاللَّيْثِ وَالْاَسَدِ وَاِنْ كَانَا مُخْتَلِفَيْنِ فَهُوَ مُبَايِنٌ لَّهٗ وَاللَّفْظَانِ مُتَبَايِنَانِ لِاَنَّ الْمُبَايَنَةَ الْمُفَارَقَةُ وَمَتٰى اِخْتَلَفَ الْمَعْنٰى لَمْ يَكُنِ الْمَرْكُوْبُ وَاحِدًافَيَتَحَقَّقُ الْمُفَارَقَةُ بَيْنَ اللَّفْظَيْنِ لِلتَّفْرِقَةِ بَيْنَ الْمَرْكُوْبَيْنِ كَالْاِنْسَانِ وَالْفَرَسِ وَمِنَ النَّاسِ مَنْ ظَنَّ اَنَّ مِثْلَ النَّاطِقِ وَالْفَصِيْحِ وَمِثْلَ السَّيْفِ وَالصَّارِمِ مِنَ الْاَلْفَاظِ الْمُتَرَادِفَةِ لِصِدْقِهِمَاعَلٰى ذَاتٍ وَّاحِدَةٍ وَهُوَ فَاسِدٌ لِاَنَّ التَّرَادُفَ هُوَ الْاِتِّحَادُفِى الْمَفْهُوْمِ لَاالْاِتِّحَادُفِى الذَّاتِ نَعَمْ اَلْاِتِّحَادُ فِى الذَّاتِ مِنْ لَوَازِمِ الْاِتِّحَادِ فِى الْمَفْهُوْمِ بِدُوْنِ الْعَكْسِ

﴿ترجمہ﴾: میں کہتا ہوں کہ لفظ کی گذشتہ تقسیم نفس لفظ اور اس کے نفس معنی کے لحاظ سے تھی، اور لفظ کی یہ تقسیم دیگر الفاظ کے اعتبار سے ہے، پس ایک لفظ کی جب ہم دوسرے لفظ کی طرف نسبت کرینگے تو وہ خالی نہیں یا تو وہ دونوں معنی میں ایک دوسرے کے موافق ہوں گے یعنی ان دونوں کے معنی ایک ہوں گے یا دونوں معنی میں مختلف ہوں گے یعنی ایک لفظ کے ایک معنی ہوں گے اور دوسرے لفظ کے کوئی اور معنی ہوں گے پس اگر دونوں (معنی میں) ایک دوسرے کے موافق ہوں تو وہ اسکا مرادف ہے اور دونوں لفظ مترادفان ہیں جو اس تُرادف سے ماخوذ ہیں جو ایک کا دوسرے کے پیچھے سوار ہونا ہے، گویا معنی سواری ہیں اور دونوں لفظ اس پر سوار ہیں، پس وہ دونوں مترادفان ہیں، جیسے لیث اور اسد، اور اگر دونوں مختلف ہوں تو وہ اس کا مباین ہے اور دونوں لفظ متباینان ہیں اس لئے کہ ''مباینت'' مفارقت (کا نام) ہے اور جب معنی مختلف ہوئے تو سواری (بھی) مختلف، پس دونوں لفظوں میں مفارقت متحقق ہوگئی، دونوں سواریوں کے متفرق ہونے کی وجہ سے جیسے انسان اور فرس اور بعض لوگوں نے یہ گمان کیا ہے کہ ناطق و فصیح، سیف اور صارم جیسے الفاظ مترادف ہیں ان دونوں کے ایک ہی ذات پر صادق آنے کی وجہ سے، اور یہ (گمان) فاسد اس لئے کہ ''ترادف'' مفہوم میں اتحاد کا نام ہے نہ کہ ذات میں اتحاد کا، ہاں اتحاد فی الذات اتحاد فی المفہوم کے لوازم میں سے ہے عکس کے بغیر۔

﴿تشریح﴾:

**اَقُوْلُ مَامَرَّمِنْ تَقْسِیْم الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ماقبل کے ساتھ ربط بیان کرنا ہے کہ لفظ کی پہلی تقسیم نفس لفظ اور نفس معنیٰ کے اعتبار سے تھی، اور یہ دوسری تقسیم دوسرے لفظ کے اعتبار سے ہے۔

**مرادف کی وجہ تسمیہ:**

**اُخِذَا مِنَ التَّرَادُف الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ مرادف کی وجہ تسمیہ بیان کررہے ہیں کہ مرادف یہ ماخوذ ہے **تَرَادُف** سے......جسکا معنی ہے ایک سواری پر ایک آدمی کا دوسرے آدمی کے پیچھے سوار ہونا پس جب دونوں لفظ متفق فی المعنی ہوں تو گویا کہ معنی سواری ہے اور یہ دونوں لفظ سوار ہیں، جو ایک دوسرے کے پیچھے سوار ہیں اس لئے ان کو مرادفین کہتے ہیں۔

**مباین کی وجہ تسمیہ:**

**لِاَنَّ الْمُبَایِنَةَ الْمُفَارَقَةَ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ مباین کی وجہ تسمیہ بیان کرنی ہے۔
مباین! مشتق ہے مُبَایَنَة سے جس کا معنی ہے ''جدائی'' تو جب دونوں لفظ مختلف فی المعنیٰ ہوں تو گویا کہ سواری ایک نہ ہوئی لہٰذا اختلاف سواری کی بناء پر دونوں لفظوں کے درمیان مباینت محقق ہوگئی اس لئے ان دونوں کو متبائنین کہتے ہیں۔

**وَمِنَ النَّاسِ مَنْ ظَنَّ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ایک اختلافی مسئلہ میں مذہب مختار بیان کرنا ہے۔

**اختلافی مسئلہ:** بعض لوگوں کا یہ گمان ہے کہ ناطق اور فصیح جیسے الفاظ......اور سیف اور صارم جیسے الفاظ باہم مترادف ہیں اور دلیل اور وجہ یہ بیان کرتے ہیں اور یہ دونوں متحد فی المصداق ہیں تو یہ دونوں مترادف ہوئے تو شارح علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ ان کا یہ خیال باطل اور غلط ہے اس لئے کہ ترادف کہتے ہیں اِتِّحَادفِی الْمَفْهُوْم کو نہ کہ اِتِّحَادفِی الْمِصْدَاق کو جبکہ ان الفاظ کا مصداق تو ایک ہے لیکن ان کا مفہوم ایک نہیں ہے اور ترادف کے پائے جانے کیلئے صرف اتحاد فی المصداق کافی نہیں ہوتا بلکہ اتحاد فی المفہوم ضروری ہے لہٰذا ان جیسے الفاظ مترادف نہیں ہوں گے۔

**نَعَمْ اَلْاِتِّحَادُ فِی الذَّات الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ایک فائدہ بیان کرنا ہے۔
کہ اتحاد فی المصداق یہ اتحاد فی المفہوم کو مستلزم نہیں......جبکہ اتحاد فی المفہوم! اتحاد فی المصداق کو مستلزم ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## مرکب کا بیان

﴿عبارت﴾: قَالَ وَاَمَّا الْمُرَكَّبُ فَهُوَ اِمَّا تَامٌ وَهُوَ الَّذِیْ يَصِحُّ السُّكُوْتُ عَلَيْهِ اَوْ غَيْرُ تَامٍ وَالتَّامُ اِنِ احْتَمَلَ الصِّدْقَ وَالْكِذْبَ فَهُوَ الْخَبَرُ وَالْقَضِيَّةُ وَاِنْ لَمْ يَحْتَمِلْ فَهُوَ الْاِنْشَاءُ فَاِنْ دَلَّ عَلٰى طَلَبِ الْفِعْلِ دَلَالَةً اَوَّلِيَّةً اَیْ وَضْعِيَّةً فَهُوَ مَعَ الْاِسْتِعْلَاءِ اَمْرٌ كَقَوْلِنَا اِضْرِبْ اَنْتَ وَمَعَ الْخُضُوْعِ سُوَالٌ وَدُعَاءٌ وَمَعَ التَّسَاوِیْ اِلْتِمَاسٌ وَاِنْ لَّمْ يَدُلَّ فَهُوَ التَّنْبِيْهُ وَيَنْدَرِجُ فِيْهِ التَّمَنِّیْ وَالتَّرَجِّیْ وَالتَّعَجُّبُ وَالْقَسَمُ وَالنِّدَاءُ وَاَمَّا غَيْرُ التَّامِ فَهُوَ اِمَّا تَقْيِيْدِیٌّ كَالْحَيَوَانِ النَّاطِقِ وَاِمَّا غَيْرُ تَقْيِيْدِیٍّ كَالْمُرَكَّبِ مِنْ اِسْمٍ وَاَدَاةٍ اَوْ كَلِمَةٍ وَاَدَاةٍ

﴿ترجمہ﴾: مصنف علیہ الرحمۃ نے کہا ہے کہ بہر حال وہ یا تو تام ہے اور وہ وہ مرکب ہے جس پر سکوت صحیح ہو، یا غیر تام ہے اور (مرکب) تام اگر صدق اور کذب کا احتمال رکھتا ہو تو وہ خبر اور قضیہ ہے، اور اگر احتمال نہ رکھتا ہو تو وہ انشاء ہے، پس اگر وہ طلبِ فعل پر دلالت کرے دلالت اولی یعنی وضع کے اعتبار سے، تو استعلاء کیساتھ وہ ''امر'' ہے جیسے ہمارا قول اضرب انت اور خضوع کیساتھ ہو تو وہ ''دعاء'' اور ''سوال'' ہے اور تساوی کیساتھ ''التماس'' ہے، اور اگر وہ طلب فعل پر وضع کے اعتبار سے دلالت نہ کرے تو وہ تنبیہ ہے جس میں تمنی ترجی، تعجب، قسم اور نداء داخل ہیں اور بہر حال غیر تام تو وہ یا تو تقییدی ہے جیسے حیوان ناطق، یا غیر تقییدی ہے، مثلاً وہ اسم اور اداۃ سے یا کلمہ اور اداۃ سے مرکب ہو۔

﴿تشریح﴾:

قَالَ وَاَمَّا الْمُرَكَّبُ فَهُوَ الخ: سے غرض مصنف علیہ الرحمۃ مرکب کی تقسیم کرنی ہے۔

کہ مرکب کی اولاً دو قسمیں ہیں۔ (۱) مرکب تام۔ (۲) مرکب غیر تام۔

❁ جنکی وجہ حصر: یہ ہے کہ مرکب دو حال سے خالی نہیں یا تو اس پر سکوت صحیح ہوگا...... یا صحیح نہیں ہوگا...... اگر مرکب پر سکوت صحیح ہو...... تو وہ مرکب تام ہے اور اگر مرکب پر سکوت کرنا صحیح نہ ہو تو وہ مرکب غیر تام ہے۔

مرکب تام: وہ مرکب ہے جس پر متکلم کا سکوت کرنا صحیح نہ ہو۔ جیسے غُلَامُ زَيْدٍ۔

☆ پھر مرکب تام کی دو قسمیں ہیں۔ (۱) خبر و قضیہ۔ (۲) انشاء۔

✿ جنکی وجہ حصر یہ ہے کہ مرکب تام دوحال سے خالی نہیں...... یا تو صدق وکذب کا احتمال رکھتا ہوگا یانہیں رکھتا ہوگا ......اگر صدق وکذب کا احتمال رکھتا ہوتو وہ خبر وقضیہ ہے اور اگر صدق وکذب کا احتمال نہ رکھتا ہوتو وہ انشاء ہے۔

خبرو قضیه کی تعریف : خبروقضیہ وہ مرکب تام ہے جوصدق اور کذب کا احتمال رکھتا ہو۔ جیسے زَيْدٌ قَائِمٌ۔

انشاء کی تعریف : انشاءوہ مرکب تام ہے جوصدق اور کذب کا احتمال نہ رکھتا ہو۔ جیسے اِضْرِبْ ۔

**انشاء کی تقسیم:**

انشاءدوحال سے خالی نہیں یا طلب فعل پر دال ہوگا بدلالۃ وضعیہ یا طلب فعل پر بدلالۃ وضعیہ دال نہیں ہوگا......اگر طلب فعل پر بدلالۃ وضعیہ دال ہوتو وہ تین حال سے خالی نہیں یا مقرون مع الاستعلاء ہوگا...... یا مقرون مع الخضوع ہوگا......یا مقرون مع التساوی ہوگا......اگر مقرون مع الاستعلاء ہوتو امر ہے۔ جیسے اِضْرِبْ ۔

☆ اور اگر مقرون مع الخضوع ہوتو دعا اور سوال ہے اور اگر مقرون مع التساوی ہوتو التماس ہے اور اگر طلب فعل پر بدلالۃ وضعیہ دال نہ ہوتو وہ تنبیہ ہے......اور تنبیہ میں تمنی، ترجی، تعجب، قسم اور نداسب شامل ہیں۔

وَاَمَّاغَيْرُالتَّامِ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ مرکب غیر تام کی تقسیم کرنی ہے۔

☆ کہ مرکب غیر تام کی بھی دوقسمیں ہیں۔ (۱) مرکب تقییدی۔ (۲) غیر تقییدی۔

✿ جنکی وجہ حصر یہ ہے کہ مرکب غیر تام دوحال سے خالی نہیں......اس کی جزءثانی! جزاول کیلئے قید ہوگی یانہیں ہوگی، اگر جزءثانی! جزاول کیلئے قید ہوتو وہ مرکب تقییدی ہے......اور اگر جز ثانی! جزاول کیلئے قید نہ ہوتو وہ مرکب غیر تقییدی ہے۔

مرکب تقییدی : وہ مرکب غیر تام ہے جس میں جزءثانی جزاول کیلئے قید ہو۔ جیسے غُلَامُ زَيْدٍ، اَلْحَيَوَانُ النَّاطِقُ۔ ان دونوں مثالوں میں جز ثانی جزاول کیلئے قید ہے کہ جزءثانی نے جزءاول کی تعمیم کوختم کردیا۔

مرکب غیر تقییدی : وہ مرکب غیر تام ہے جس میں جز ثانی جزاول کیلئے قید نہ ہو۔ جیسے بِزَيْدٍ

☆ پھر مرکب غیر تقییدی عام ہے خواہ اسم اور اداۃ سے مرکب ہو جیسے فِي الدَّارِ یا فعل اور اداۃ سے مرکب ہو جیسے قَدْضَرَبَ

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: اَقُوْلُ لَمَّافَرَغَ عَنِ الْمُفْرَدِ وَاَقْسَامِهٖ شَرَعَ فِي الْمُرَكَّبِ وَاَقْسَامِهٖ وَهُوَاِمَّاتَامٌّ اَوْغَيْرُتَامٍّ لِاَنَّهٗ اِمَّااَنْ يَّصِحَّ السُّكُوْتُ عَلَيْهِ اَيْ يُفِيْدُ الْمُخَاطَبَ فَائِدَةً تَامَّةً وَلَايَكُوْنُ حِيْنَئِذٍمُسْتَتْبِعًالِلَفْظٍ اٰخَرَيَنْتَظِرُهُ الْمُخَاطَبُ كَمَااِذَاقِيْلَ زَيْدٌ فَيَبْقَى الْمُخَاطَبُ مُنْتَظِرًالِاَنْ يُّقَالَ قَائِمٌ اَوْقَاعِدٌ مَثَلًابِخِلَافِ مَااِذَاقِيْلَ زَيْدٌ قَائِمٌ وَاِمَّااَنْ لَايَصِحَّ السُّكُوْتُ عَلَيْهِ فَاِنْ صَحَّ السُّكُوْتُ عَلَيْهِ فَهُوَ الْمُرَكَّبُ التَّامُّ وَاِلَّافَهُوَ الْمُرَكَّبُ النَّاقِصُ وَغَيْرُالتَّامِ وَالْمُرَكَّبُ التَّامُ اِمَّااَنْ يَّحْتَمِلَ الصِّدْقَ وَالْكِذْبَ فَهُوَ الْخَبَرُوَالْقَضِيَّةُ اَوْلَايَحْتَمِلُ فَهُوَ

الْاِنْشَاءُ

﴿ترجمہ﴾: میں کہتا ہوں کہ مصنف علیہ الرحمۃ جب مفرد اور اس کی اقسام کے بیان سے فارغ ہو گئے تو مرکب اور اس کی اقسام کو شروع کر رہے ہیں اور وہ (یعنی مرکب) تام ہے یا غیر تام، کیونکہ یا تو اس پر سکوت صحیح ہو گا، یعنی وہ مخاطب کو پورا پورا فائدہ دے گا اور وہ مرکب اس وقت کسی دوسرے ایسے لفظ کا تقاضا کرنے والا نہیں ہو گا جس کا کہ مخاطب کو انتظار ہو، جیسے جب کہا جائے زید تو مخاطب اس انتظار میں رہتا ہے کہ مثلاً ''قائم یا قاعد'' کہا جائے، بخلاف اس کے کہ جب کہا جائے ''زید قائم'' یا اس (مرکب) پر سکوت صحیح نہیں ہو گا پس اگر اس پر سکوت صحیح ہو تو وہ مرکب تام ہے، ورنہ تو وہ مرکب ناقص اور غیر تام ہے، اور مرکب تام اگر صدق و کذب احتمال رکھتا ہو تو وہ ''خبر'' اور ''قضیہ'' ہے اور احتمال نہ رکھتا ہو تو وہ ''انشاء'' ہے۔

﴿تشریح﴾:

اَقُوْلُ لَمَّا فَرَغَ عَنِ الْمُفْرَدِ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ما قبل کے ساتھ ربط بیان کرنا ہے کہ مصنف علیہ الرحمۃ مفرد کی اقسام کے بیان سے فراغت کے بعد......اب مرکب اور اس کی اقسام کے بیان میں شروع ہو رہے ہیں۔

وَهُوَ اِمَّا تَامٌّ اَوْ غَيْرُ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ مرکب کی تقسیم کرنی ہے کہ مرکب کی دو قسمیں ہیں۔

(۱) مرکب تام۔ (۲) مرکب غیر تام۔ وجہ حصر اور تعریفات مع امثلہ ابھی متن کے تحت گزر چکی ہیں۔

اَیْ یُفِیْدُ الْمُخَاطَبَ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ صحت سکوت متکلم کا مطلب بیان کرنا ہے۔

کہ صحت سکوت متکلم کا مطلب یہ ہے کہ وہ مرکب! مخاطب کو فائدہ تامہ دے......اور مرکب اسکے بعد کسے ایسے لفظ کا مقتضی نہ ہو کہ جس کا مخاطب کو انتظار ہو......اور عدم صحت سکوت متکلم کا مطلب یہ ہے کہ وہ مرکب مخاطب کو فائدہ تامہ نہ دے اور مرکب اس کے بعد کسی ایسے لفظ کا مقتضی ہو کہ جسکا مخاطب کو انتظار ہو۔ جیسے جب متکلم کہے زید تو یہ مخاطب کو فائدہ تامہ نہیں دے رہا بلکہ مخاطب کو یہ انتظار ہے کہ متکلم قَاعِدٌ یا قَائِمٌ کہے......لیکن جب اس نے زَیْدٌ قَائِمٌ کہہ دیا، تو یہ مرکب مخاطب کو فائدہ تامہ دے رہا ہے......اب مخاطب کو کسی اور لفظ کا انتظار نہیں ہے۔

﴿اعتراض﴾: آپ نے جو مرکب تام کی تعریف کی ہے یہ ضَرَبَ زَیْدٌ پر صادق نہیں آتی کیونکہ مخاطب ضَرَبَ زَیْدٌ کے بعد بھی مفعول بہ کا منتظر رہتا ہے، پس معلوم ہوا کہ اس پر سکوت کرنا صحیح نہیں حالانکہ یہ مرکب تام ہے۔

﴿جواب﴾: صحت سکوت کا مطلب یہ ہے کہ اس کے بعد مخاطب کو کسی چیز کا اس طرح کا انتظار نہ ہو جس طرح محکوم علیہ کے بعد محکوم بہ یا محکوم بہ کے بعد محکوم علیہ کا انتظار ہوتا ہے، اور یہاں بھی ضَرَبَ زَیْدٌ کے بعد مخاطب کو اس طرح کا انتظار نہیں ہے۔

وَالْمُرَكَّبُ التَّامُّ اِمَّا اَنْ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ مرکب تام کی تقسیم اور وجہ حصر کو بیان کرنا ہے، جس کا

بیان ماقبل میں متن کے تحت ہو چکا ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: فَإِنْ قِيْلَ الْخَبَرُ إِمَّا أَنْ يَّكُوْنَ مُطَابِقًا لِّلْوَاقِعِ أَوْ لَا فَإِنْ كَانَ مُطَابِقًا لِّلْوَاقِعِ لَمْ يَحْتَمِلِ الْكِذْبَ وَإِنْ لَمْ يَكُنْ مُطَابِقًا لَمْ يَحْتَمِلِ الصِّدْقَ فَلَا خَبَرَ دَاخِلٌ فِي الْحَدِّ فَقَدْ يُجَابُ عَنْهُ بِأَنَّ الْمُرَادَ بِالْوَاوِ الْوَاصِلَةِ أَوِ الْفَاصِلَةِ بِمَعْنٰى أَنَّ الْخَبَرَ هُوَ الَّذِيْ يَحْتَمِلُ الصِّدْقَ أَوِ الْكِذْبَ فَكُلُّ خَبَرٍ صَادِقٍ يَحْتَمِلُ الصِّدْقَ وَكُلُّ خَبَرٍ كَاذِبٍ يَحْتَمِلُ الْكِذْبَ فَجَمِيْعُ الْأَخْبَارِ دَاخِلَةٌ فِي الْحَدِّ وَهٰذَا الْجَوَابُ غَيْرُ مَرْضِيٍّ لِأَنَّ الْإِحْتِمَالَ لَا مَعْنٰى لَهُ حِيْنَئِذٍ بَلْ يَجِبُ أَنْ يُّقَالَ الْخَبَرُ مَا صَدَقَ أَوْ كَذَبَ وَالْحَقُّ فِي الْجَوَابِ أَنَّ الْمُرَادَ إِحْتِمَالُ الصِّدْقِ وَالْكِذْبِ بِمُجَرَّدِ النَّظَرِ إِلٰى مَفْهُوْمِ الْخَبَرِ وَلَا شَكَّ أَنَّ قَوْلَنَا اَلسَّمَاءُ فَوْقَنَا إِذَا جَرَّدْنَا النَّظَرَ إِلٰى مَفْهُوْمِ اللَّفْظِ وَلَمْ نَعْتَبِرِ الْخَارِجَ إِحْتَمَلَ عِنْدَ الْعَقْلِ الْكِذْبَ وَقَوْلُنَا إِجْتِمَاعُ النَّقِيْضَيْنِ مَوْجُوْدٌ يَحْتَمِلُ الصِّدْقَ بِمُجَرَّدِ النَّظَرِ إِلٰى مَفْهُوْمِهٖ فَمَحْصِلُ التَّقْسِيْمِ أَنَّ الْمُرَكَّبَ التَّامَّ إِنِ احْتَمَلَ الصِّدْقَ وَالْكِذْبَ بِحَسْبِ مَفْهُوْمِهٖ فَهُوَ الْخَبَرُ وَإِلَّا فَهُوَ الْإِنْشَاءُ

﴿ترجمہ﴾: پس اگر اعتراض کیا جائے کہ خبر یا تو واقع کے مطابق ہوگی یا نہیں......پس اگر واقع کے مطابق ہو تو وہ کذب کا احتمال نہیں رکھ سکتی......اور اگر واقع کے مطابق نہ ہو تو وہ صدق کا احتمال نہیں رکھ سکتی......پس کوئی ایسی خبر نہیں ہے جو تعریف میں داخل ہو؟......اس کا جواب یہ دیا جاتا ہے کہ ''واؤ! واصلہ'' سے او فاصلہ مراد ہے، مطلب یہ ہے کہ خبر وہ (مرکب تام) ہے جو صدق یا کذب کا احتمال رکھے......پس ہر خبر صادق صدق کا احتمال رکھتی ہے......اور ہر خبر کاذب جھوٹ کا احتمال رکھتی ہے......لہٰذا تمام خبریں تعریف میں داخل ہیں......مگر یہ جواب پسندیدہ نہیں ہے، اسلئے کہ اس وقت (لفظ) احتمال کے کوئی معنی ہی نہیں......بلکہ یہ کہنا ضروری ہے کہ خبر وہ ہے جو صادق ہو یا کاذب ہو، اور تحقیقی جواب یہ ہے کہ احتمال صدق اور کذب سے مراد یہ ہے کہ محض خبر کے مفہوم کے اعتبار سے احتمال ہو......اور اس میں کوئی شک نہیں کہ ہمارا قول ''السماء فوقنا'' جبکہ ہم نظر کو صرف لفظ کے مفہوم کی طرف تنہا چھوڑ دیں......اور خارج کا اعتبار نہ کریں، تو عقل کے نزدیک کذب کا احتمال رکھتا ہے......اور ہمارا قول ''اجتماع النقیضین موجود'' نفس مفہوم کے لحاظ سے صدق کا احتمال رکھتا ہے......پس تقسیم کا حاصل یہ ہے کہ مرکب تام اگر اپنے مفہوم کے لحاظ سے صدق اور کذب کا احتمال رکھتا ہو تو وہ خبر ہے......ورنہ انشاء ہے۔

﴿تشریح﴾:

**فَاِنْ قِيْلَ اَلْخَبَرُ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ایک اعتراض کو ذکر کر کے اس کا جواب دینا ہے۔

﴿اعتراض﴾: آپ نے جو خبر کی تعریف کی ہے کہ خبر وہ مرکب تام ہے جو کذب اور صدق کا احتمال رکھے یہ تعریف خبر کے کسی فرد پر بھی صادق نہیں آتی اس لئے کہ خبر دو حال سے خالی نہیں یا تو واقع کے مطابق ہوگی یا واقع کے مطابق نہیں ہوگی، اگر خبر واقع کے مطابق ہو تو وہ صادق ہی صادق ہے اس میں کذب کا ذرا بھی احتمال نہیں ...... اور اگر خبر واقع کے مطابق نہ ہو تو وہ کاذب ہی کاذب ہے اس میں صدق کا ذرہ بھر بھی احتمال نہیں...... پھر آپ کا یہ کہنا کہ خبر وہ مرکب تام ہے جو صدق اور کذب دونوں کا احتمال رکھے یہ کیسے درست ہو سکتا ہے۔

**فَقَدْ يُجَابُ عَنْهُ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ مذکورہ اعتراض کا پہلا جواب ذکر کرنا ہے۔

﴿جواب﴾: تعریف میں ''واؤ'' واصلہ بمعنی ''اوْ'' فاصلہ کے ہے یعنی خبر وہ مرکب تام ہے اور جو صدق کا یا کذب کا احتمال رکھے اب یہ تعریف خبر کے تمام افراد پر صادق آجائیگی اس لئے کہ جو خبر صادق ہے اس میں صدق کا احتمال ہے اور جو کاذب ہے اس میں کذب کا احتمال ہے لہٰذا تمام خبریں قضیہ اور خبر کی تعریف میں داخل ہو جائیں گی۔

**وَهٰذَا الْجَوَابُ غَيْرُ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ مذکورہ جواب پر تبصرہ کرنا ہے۔

شارح علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ یہ جواب اچھا نہیں ہے کیونکہ اس صورت میں یعنی جب واؤ کو او کے معنی میں کریں گے تو ''احتمال'' کا کوئی معنی نہیں رہتا پھر تو یوں کہنا چاہیے تھا اَلْخَبَرُ مَا صَدَقَ اَوْ كَذَبَ یعنی خبر وہ ہے جو صادق ہو یا کاذب ہو۔ پھر يَحْتَمِلُ لفظ کو تعریف میں لانے ضرورت ہی نہیں تھی۔

**وَالْحَقُّ فِي الْجَوَاب الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ مذکورہ اعتراض کا درست جواب ذکر کرنا ہے۔

کہ خبر کی تعریف میں احتمال صدق اور احتمال کذب سے مراد یہ ہے کہ خبر اپنی نفس حقیقت اور اپنے نفس مفہوم کے اعتبار سے صدق اور کذب کا احتمال رکھتی ہو قطع نظر امور خاجیہ کے جیسے ہمارا اقول اَلسَّمَاءُ فَوْقَنَا یہ اپنے نفس مفہوم کے اعتبار سے صدق اور کذب دونوں کا احتمال رکھتا ہے لیکن جو کذب کا احتمال ختم ہوا ہے وہ قرینہ خارجیہ یعنی مشاہدہ کی بناء پر ختم ہوا ہے اور اسی طرح ہمارا اقول ''اِجْتِمَاعُ النَّقِيْضَيْنِ مَوْجُوْدٌ'' یہ اپنے نفس مفہوم اور نفس حقیقت کے اعتبار سے صدق اور کذب دونوں کا احتمال رکھتا ہے لیکن اس میں جو صدق کا احتمال ختم ہوا ہے وہ خارجی قرینہ کی بناء پر ختم ہوا ہے۔ الغرض! کہ خبر وہ مرکب ہے جو محض اپنے نفس مفہوم کے اعتبار سے صدق اور کذب کا احتمال رکھے۔ اور انشاء وہ مرکب تام ہے جو محض اپنے مفہوم کے اعتبار سے صدق اور کذب کا احتمال نہ رکھے۔

**فَمَحْصِلُ التَّقْسِيْمِ اَنَّ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ مصنف علیہ الرحمۃ کی عبارت کی اصلاح کرنی ہے۔

کہ مصنف علیہ الرحمۃ کو تقسیم یوں کرنی چاہیے کہ مرکب دو حال سے خالی نہیں یا تو اپنے نفس مفہوم کے اعتبار سے صدق و کذب کا

احتمال رکھتا ہوگا یا نہیں، بصورتِ اول خبر ہے اور بصورتِ ثانی انشاء ہے۔ یعنی تقسیم میں بحسب المفہوم کی قید لگانی چاہیے تھی۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَهُوَ اِمَّا اَنْ يَّدُلَّ عَلٰى طَلَبِ الْفِعْلِ دَلَالَةً اَوَّلِيَّةً اَىْ وَضْعِيَّةً اَوْ لَا يَدُلَّ فَاِنْ دَلَّ عَلٰى طَلَبِ الْفِعْلِ دَلَالَةً وَضْعِيَّةً فَاِمَّا اَنْ يُّقَارِنَ الْاِسْتِعْلَاءَ اَوْ يُقَارِنَ الْخُضُوْعَ فَاِنْ قَارَنَ الْاِسْتِعْلَاءَ فَهُوَ اَمْرٌ وَاِنْ قَارَنَ التَّسَاوِىَ فَهُوَ اِلْتِمَاسٌ وَاِنْ قَارَنَ الْخُضُوْعَ فَهُوَ سُوَالٌ وَدُعَاءٌ وَاِنَّمَا قَيَّدَ الدَّلَالَةَ بِالْوَضْعِ اِحْتِرَازًا عَنِ الْاَخْبَارِ الدَّالَّةِ عَلٰى طَلَبِ الْفِعْلِ لَا بِالْوَضْعِ فَاِنَّ قَوْلَنَا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ اَوْ اَطْلُبُ مِنْكَ الْفِعْلَ دَالٌّ عَلٰى طَلَبِ الْفِعْلِ لٰكِنَّهٗ لَيْسَ بِمَوْضُوْعٍ لِطَلَبِ الْفِعْلِ بَلْ لِلْاِخْبَارِ عَنْ طَلَبِ الْفِعْلِ وَاِنْ لَمْ يَدُلَّ عَلٰى طَلَبِ الْفِعْلِ فَهُوَ تَنْبِيْهٌ لِاَنَّهٗ يُنَبِّهُ عَلٰى مَا فِىْ ضَمِيْرِ الْمُتَكَلِّمِ وَيَنْدَرِجُ فِيْهِ التَّمَنِّىْ وَالتَّرَجِّىْ وَالنِّدَاءُ وَالتَّعَجُّبُ وَالْقَسَمُ وَلِقَائِلٍ اَنْ يَّقُوْلَ الْاِسْتِفْهَامُ وَالنَّهْىُ خَارِجَانِ عَنِ الْقِسْمَةِ اَمَّا الْاِسْتِفْهَامُ فَلِاَنَّهٗ لَا يَلِيْقُ جَعْلُهٗ مِنَ التَّنْبِيْهِ لِاَنَّهٗ اِسْتِعْلَامُ مَا فِىْ ضَمِيْرِ الْمُخَاطَبِ لَا تَنْبِيْهٌ عَلٰى مَا فِىْ ضَمِيْرِ الْمُتَكَلِّمِ وَاَمَّا النَّهْىُ فَلِعَدَمِ دُخُوْلِهٖ تَحْتَ الْاَمْرِ لِاَنَّهٗ دَالٌّ عَلٰى طَلَبِ التَّرْكِ لَا عَلٰى طَلَبِ الْفِعْلِ لٰكِنَّ الْمُصَنِّفَ اَدْرَجَ الْاِسْتِفْهَامَ تَحْتَ التَّنْبِيْهِ وَلَمْ يَعْتَبِرِ الْمُنَاسَبَةَ اللُّغَوِيَّةَ وَالنَّهْىَ تَحْتَ الْاَمْرِ بِنَاءً عَلٰى اَنَّ التَّرْكَ هُوَ كَفُّ النَّفْسِ لَا عَدَمُ الْفِعْلِ عَمَّا مِنْ شَاْنِهٖ اَنْ يَّكُوْنَ فِعْلًا

﴿ترجمہ﴾: اور وہ (یعنی انشاء) یا تو طلب فعل پر دلالت وضعیہ کے اعتبار سے دلالت کرے گا یا دلالت نہیں کریگا، پس اگر طلب فعل پر دلالت وضعیہ کے اعتبار سے دلالت کرے، پس یا تو وہ استعلاء کیساتھ مقارن ہوگا یا تساوی کے ساتھ، یا خضوع کیساتھ، پس اگر استعلاء کیساتھ مقارن ہوتو وہ ''امر'' ہے اور اگر تساوی کیساتھ مقارن ہوتو وہ ''التماس'' ہے اور اگر خضوع کیساتھ مقارن ہوتو وہ ''سوال ودعاء'' ہے۔ اور مصنف علیہ الرحمۃ نے دلالت کو وضع کی قید کیساتھ مقید کیا ان اخبار سے احتراز کرنے کیلئے جو طلب فعل پر بغیر وضع کے دلالت کرتی ہیں، کیونکہ ہمارا قول ''كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ'' (تم پر روزے فرض کئے گئے ہیں) اور ''اَطْلُبُ مِنْكَ الْفِعْلَ'' (میں آپ سے فعل طلب کرتا ہوں) طلب فعل پر دلالت کر رہا ہے لیکن یہ طلب فعل کیلئے وضع نہیں کئے گئے ہیں، بلکہ طلب فعل کی خبر دینے کیلئے وضع کئے گئے ہیں۔ اور اگر انشاء طلب فعل پر دلالت نہ کرے تو وہ ''تنبیہ'' ہے اس لئے کہ وہ اس چیز پر تنبیہ کرتا ہے جو متکلم کے دل میں ہے اور اس میں تمنی، ترجی، نداء، تعجب اور قسم (بھی) داخل ہیں۔ اور کہنے والے کیلئے یہ کہنے کا حق ہے کہ استفہام اور نہی دونوں تقسیم سے خارج ہیں، بہرحال استفہام تو اس لئے کہ اس کو تنبیہ سے قرار دینا مناسب نہیں، کیونکہ استفہام مخاطب کے مافی الضمیر کو

معلوم کرنا ہے، نہ کہ متکلم کے مافی الضمیر پر تنبیہ کرنا، اور بہر حال نہی تو اس لئے کہ وہ امر کے تحت داخل نہیں ہے، کیونکہ نہی ترک فعل کی طلب پر دلالت کرتی ہے، نہ کہ فعل کی طلب پر۔ لیکن مصنف نے استفہام تنبیہ کے تحت داخل کیا ہے اور مناسبت لغویہ کا اعتبار نہیں کیا ہے اور نہی کو امر کے تحت اس بناء پر داخل کیا ہے، اس بناء پر کہ ترک وہ نفس کو روکنا ہے نہ کہ فعل کا عدم اس سے جس کی شان فعل ہونا ہو۔

﴿تشریح﴾:

**وَهُوَ اِمَّا اَنْ يَّدُلَّ عَلٰى الخ**: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ انشاء کی قسموں کا بیان کرنا ہے جو کہ متن کے تحت وضاحت کے ساتھ ذکر ہو چکی ہیں۔

**وَاِنَّمَا قَيَّدَ الدَّلَالَةَ الخ**: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ تعریفِ انشاء میں وضعیۃ کی قید بڑھانے کا فائدہ بیان کرنا ہے۔

کہ انشاء کی تعریف میں دلالت کو وضع کی قید کے ساتھ مقید کرنے سے مقصود ان اخبار کو نکالنا ہے جو طلب فعل پر دلالت کرتی ہیں لیکن بدلالت وضعیہ نہیں...... جیسے **كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ** اور **كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِتَالُ** ...... **اَطْلُبُ مِنْكَ الْفِعْلَ**...... ان مثالوں میں کتب یہ طلب فعل پر دلالت کر رہا ہے لیکن بدلالت وضعیہ نہیں...... یعنی ان الفاظ کو طلب فعل کیلئے وضع نہیں کیا گیا بلکہ ان کو طلب فعل سے خبر دینے کیلئے وضع کیا گیا ہے، اس لئے یہ وضع کی قید خارج ہو گئے اور یہ مثالیں باوجود طلب فعل پر دال ہونے کے انشاء نہیں ہونگی کیونکہ واضع نے ان کو طلب فعل کے لئے وضع نہیں کیا۔

## تنبیہ کی وجہ تسمیہ:

**لِاَنَّهُ يُنَبِّهُ عَلٰى مَا الخ**: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ تنبیہ کی وجہ تسمیہ کو بیان کرنا ہے۔

کہ تنبیہ کا معنی ہوتا ہے آگاہ کرنا اور مطلع کرنا یہ بھی ایسا کلام ہے جو متکلم کے مافی الضمیر پر مخاطب کو مطلع اور آگاہ کرتا اسی وجہ سے اس کو تنبیہ کہتے ہیں۔

**وَلِقَائِلٍ اَنْ يَّقُوْلَ الْاِسْتِفْهَام الخ**: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ایک اعتراض کو نقل کر کے اس کا جواب دینا ہے۔

﴿اعتراض﴾: آپ نے جو انشاء کی تقسیم امر اور تنبیہ کی طرف کی ہے یہ تقسیم تمام افراد کو شامل نہیں اسلئے کہ اس میں استفہام اور نہی داخل نہیں ہیں حالانکہ یہ دونوں انشاء کی قسمیں ہیں، استفہام کا امر میں شامل نہ ہونا تو بالکل واضح ہے کیونکہ امر کہتے ہیں طلب فعل کو جبکہ استفہام میں طلب فعل نہیں ہوتا اور استفہام تنبیہ میں بھی شامل نہیں ہے کیونکہ تنبیہ کہتے ہیں کہ متکلم اپنے مافی الضمیر پر مخاطب کو مطلع کرے جبکہ استفہام کہتے ہیں متکلم کا مخاطب کے مافی الضمیر کو معلوم اور دریافت کرنا اور ان دونوں میں فرق ہے تو استفہام نہ تو امر میں شامل ہو سکتا ہے اور نہ ہی تنبیہ میں، اسی طرح نہی کا تنبیہ میں شامل نہ ہونا واضح ہے کیونکہ تنبیہ کہتے ہیں متکلم اپنے مافی الضمیر پر مخاطب کو مطلع کرے اور نہی کہتے ہیں طلب ترک فعل کو اور نہی امر سے بھی نہیں ہے

اس لئے کہ امر کہتے ہیں طلب فعل کو اور نہی کہتے ہیں طلب ترک فعل کو اور طلب فعل اور چیز ہے طلب ترک فعل اور چیز ہے۔

﴿جواب﴾: شارح علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ مصنف علیہ الرحمۃ نے مناسبات لغویہ کا لحاظ کیے بغیر استفہام کو تنبیہ میں شامل کیا ہے دونوں کے محض نفس اطلاع میں مشترک ہونیکی بناء پر، یعنی استفہام میں بھی مافی الضمیر پر اطلاع ہوتی ہے اور تنبیہ میں بھی مافی الضمیر پر اطلاع ہوتی ہے تو چونکہ تنبیہ اور استفہام دونوں نفس اطلاع میں شریک ہوتے ہیں اس لیے مصنف علیہ الرحمۃ نے استفہام کو تنبیہ میں شامل کیا ہے اور نہی کو امر میں شامل کیا ہے کیونکہ نہی میں طلب ترک فعل ہوتا ہے اور ترک فعل کا معنی عَدَمُ الْفِعْلِ عَمَّا مِنْ شَانِهٖ اَنْ یَکُوْنَ فِعْلًا نہیں بلکہ کَفُّ النَّفْسِ عَنِ الْفِعْلِ ہے اور کَفُّ النَّفْسِ عَنِ الْفِعْلِ ایک فعل ہے جسے نہی کے ذریعے طلب کیا جاتا ہے تو گویا کہ نہی میں بھی ایک لحاظ سے طلب فعل ہی ہوتی ہے، اسی بناء پر نہی کو امر میں شامل کیا ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: وَلَوْ اَرَدْنَا اِیْرَادَهُمَا فِی الْقِسْمَةِ قُلْنَا الْاِنْشَاءُ اِمَّا اَنْ لَایَدُلَّ عَلٰی طَلَبِ شَیْءٍ بِالْوَضْعِ فَهُوَ التَّنْبِیْهُ اَوْ یَدُلَّ فَلَا یَخْلُوْ اِمَّا اَنْ یَکُوْنَ الْمَطْلُوْبُ الْفَهْمَ فَهُوَ الْاِسْتِفْهَامُ اَوْ غَیْرَهٗ فَاِمَّا اَنْ یَکُوْنَ مَعَ الْاِسْتِعْلَاءِ فَهُوَ اَمْرٌ اِنْ کَانَ الْمَطْلُوْبُ الْفِعْلَ وَنَهْیٌ اِنْ کَانَ الْمَطْلُوْبُ التَّرْکَ اَیْ عَدَمَ الْفِعْلِ اَوْ یَکُوْنُ مَعَ التَّسَاوِیْ فَهُوَ الْتِمَاسٌ اَوْ مَعَ الْخُضُوْعِ فَهُوَ السُّوَالُ وَاَمَّا الْمُرَکَّبُ الْغَیْرُ التَّامُّ فَاِمَّا اَنْ یَکُوْنَ الْجُزْءُ الثَّانِیْ مِنْهُ قَیْدًا لِلْاَوَّلِ وَهُوَ التَّقْیِیْدِیُّ کَالْحَیَوَانِ النَّاطِقِ اَوْ لَایَکُوْنُ وَهُوَ غَیْرُ التَّقْیِیْدِیِّ کَالْمُرَکَّبِ مِنْ اِسْمٍ وَاَدَاةٍ اَوْ کَلِمَةٍ وَاَدَاةٍ

﴿ترجمہ﴾: اور اگر ہم چاہیں ان کو تقسیم میں داخل کرنا تو یوں کہیں گے کہ انشا یا تو بالوضع دلالت نہیں کریگا کسی شئی کی طلب پر یا دلالت کریگا، اب دو حال سے خالی نہیں یا تو مطلوب فہم ہے اور وہ استفہام ہے یا اس کا غیر ہے پس یا تو استعلاء کیساتھ ہے تو وہ امر ہے اگر مطلوب فعل ہے اور نہی ہے اگر مطلوب ترک یعنی عدم فعل ہے یا تساوی کیساتھ ہے تو وہ التماس ہے یا خضوع کیساتھ ہے تو وہ سوال ہے اور لیکن مرکب غیر تام سو اس کا جزء ثانی یا تو جزء اول کیلئے قید ہوگا اور وہ تقیدی ہے جیسے حیوان ناطق یا قید نہیں ہوگا اور وہ غیر تقیدی ہے جیسے وہ اسم جو مرکب ہو اسم و ادات یا کلمہ و ادات سے۔

﴿تشریح﴾:

وَلَوْ اَرَدْنَا اِیْرَادَهُمَا الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ استفہام اور نہی کو انشاء کے تحت داخل کرنے کا طریقہ بیان کرنا ہے۔ چنانچہ فرماتے ہیں کہ اگر استفہام اور نہی کو انشاء کی تقسیم میں صراحۃً شامل کرنا ہو تو وجہ حصر یوں بیان کریں گے کہ انشاء دو حال سے خالی نہیں طلب شی پر بالوضع دلالت کریگا یا نہیں...... اگر طلب شیء پر بالوضع دلالت نہ کرے تو تنبیہ ہے

......اور اگر طلب شی پر بالوضع دلالت کرے......تو دو حال سے خالی نہیں مطلوب فہم ہوگا یا مطلوب غیر فہم ہوگا......اگر مطلوب فہم ہوتو استفہام ہے اور اگر مطلوب غیر فہم ہوتو پھر تین حال سے خالی نہیں......کہ یا تو مقرون مع الاستعلاء ہوگا......یا مقرون مع الخضوع ہوگا......یا مقرون مع التساوی ہوگا......اگر مقرون مع الاستعلاء ہوتو پھر دو حال سے خالی نہیں......مطلوب فعل ہوگا یا مطلوب عدم فعل ہوگا، اگر اول ہوتو وہ امر ہے......اگر ثانی ہوتو نہی ہے......اور اگر مقرون مع الخضوع ہوتو دعا اور رسوال ہے...... اگر مقرون مع التساوی ہوتو التماس، عرض اور درخواست ہے۔

**وَاَمَّا الْمُرَكَّبُ الْغَيْرُ التَّام الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ مرکب غیر تام کی تقسیم اور وجہ حصر کو بیان کرنا ہے جس کا بیان ما قبل متن کے تحت ہو چکا ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

# مفہوم کا بیان

﴿عبارت﴾: قَالَ اَلْفَصْلُ الثَّانِيْ فِي الْمَعَانِي الْمُفْرَدَةِ كُلُّ مَفْهُوْمٍ فَهُوَ جُزْئِيٌّ اِنْ مَنَعَ نَفْسُ تَصَوُّرِهٖ مِنْ وُقُوْعِ الشَّرْكَةِ فِيْهِ وَكُلِّيٌّ اِنْ لَمْ يَمْنَعْ وَاللَّفْظُ الدَّالُّ عَلَيْهِمَا يُسَمّٰى كُلِّيًّا وَجُزْئِيًّا بِالْعَرْضِ

﴿ترجمہ﴾: مصنف علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ فصل ثانی معانی مفردہ کے بیان میں ہے، ہر مفہوم پس وہ جزئی ہے اگر اس کا نفس تصور اس میں وقوع شرکت سے مانع ہو اور کلی ہے اگر مانع نہ ہو اور ان دونوں مفہوموں پر دلالت کرنے والے لفظ کا نام کلی و جزئی بالعرض رکھا جاتا ہے۔

﴿تشریح﴾:

قَالَ اَلْفَصْلُ الثَّانِيْ الخ: اب تک الفاظ سے بحث ہوتی رہی، اور الفاظ سے بحث کرنا مناطقہ کا مقصود بالذات نہیں، بلکہ ان کا مقصود بالذات تو معانی سے بحث کرنا ہے، چنانچہ اب یہاں سے معانی سے بحث کر رہے ہیں اور معانی سے مراد مطلق معانی نہیں بلکہ معانی مفردہ مراد ہیں۔

☆ یاد رکھ لیں جیسے الفاظ کی دو قسمیں ہیں۔ (۱) مفرد۔ (۲) مرکب۔ اسی طرح معنیٰ اور مفہوم کی بھی دو قسمیں ہیں۔ (۱) مفرد۔ (۲) مرکب۔

## مفہوم اور معلوم میں فرق:

مفہوم اور علم میں عام خاص مطلق کی نسبت ہے مفہوم عام ہے اور علم خاص ہے کیونکہ علم یا تو صورت کا نام ہے، یا حصول (بالفعل) کا نام ہے، یا حضور و مشاہدہ کا نام ہے، الغرض علم خاص ہے اور مفہوم عام ہے، کیونکہ مفہوم نام ہے مَا حَصَلَ فِي الذِّهْن کا یعنی جو کچھ بھی ذہن میں آئے اسے مفہوم کہتے ہیں اب وہ ذہن میں آنے والی شیٔ خواہ صورت ہو یا غیر صورت ہو، اور حصول بالفعل ہو یا بالقوۃ ہو۔

## مفہوم، معنیٰ، مقصود، اور مدلول میں فرق:

ان میں کوئی فرق نہیں ہے یہ مترادف المعنیٰ ہیں البتہ اعتباری فرق ہے وہ اس طرح کہ لفظ سے جو چیز سمجھی جاتی ہے اگر اس میں اس چیز کا خیال کیا جائے کہ یہ لفظ سے سمجھا گیا ہے تو اسے مفہوم کہتے ہیں اگر اس بات کا خیال کیا جائے کہ اس کا لفظ سے

ارادہ کیا گیا ہے تو اسے معنیٰ ومقصود کہتے ہیں اور اگر اس بات کا خیال کیا جائے کہ لفظ اس پر دلالت کرتا ہے تو اسے مدلول کہتے ہیں۔

**مفہوم کی تقسیم:**

**كُلُّ مَفْهُوْمٍ فَهُوَ جُزْئِيٌّ اِلخ:** سے غرض مصنف علیہ الرحمۃ مفہوم کی تقسیم کرنی ہے۔

کہ مفہوم کی دو قسمیں ہیں۔ (۱) مفہوم کلی۔ (۲) مفہوم جزئی۔

☆ جنکی وجہ حصر یہ ہے: کہ مفہوم دو حال سے خالی نہیں اس کا نفس تصور اس کے اندر شرکت کے واقع ہونے سے مانع ہوگا یا مانع نہیں ہوگا اگر مانع ہو تو وہ جزئی ہے اور اگر مانع نہ ہو تو وہ کلی ہے۔

**جزئی کی تعریف:**

جزئی وہ مفہوم ہے کہ اس کا نفس تصور اس کے اندر شرکت کے ہونے سے مانع ہو۔ جیسے ھذا الانسان......اس لئے کہ ہذیت کا مفہوم جب عقل میں حاصل ہوتا ہے، تو اس کا نفس تصور اس میں شرکت کے واقع ہونے سے مانع ہوتا ہے......یعنی اس کا اطلاق ایک معین مشخص شخص پر ہوتا ہے اور ہوسکتا ہے افرادِ کثیرہ پر نہیں ہوسکتا۔

**کلی کی تعریف:**

کلی وہ مفہوم ہے کہ اس کا نفس تصور اس کے اندر شرکت کے واقع ہونے سے مانع نہ ہو۔ جیسے انسان......کہ اس کے مفہوم کا نفس تصور اس میں شرکت کے واقع ہونے سے مانع نہیں ہے، یعنی اس کا اطلاق افرادِ کثیرہ پر ہوتا ہے۔

**وَاللَّفْظُ الدَّالُّ عَلَيْهِمَا الخ:** سے غرض مصنف علیہ الرحمۃ ایک فائدہ بیان کرنا ہے۔

کہ کلی اور جزئی ہونا یہ درحقیقت معنی کی صفتیں ہیں......لیکن بعض اوقات تبعاً و بالعرض انہیں اس لفظ کی صفت بنا دیتے ہیں۔ جو ان پر یعنی کلیت اور جزئیت پر دلالت کرتا ہے......جیسے افراد و ترتیب ہونا درحقیقت لفظ کی صفات ہیں......لیکن بعض اوقات انہیں معنی کی صفات بنا دیا جاتا ہے جیسے اَلْكَلِمَةُ لَفْظٌ وُّضِعَ لِمَعْنًى مُّفْرَدٍ میں مفرد کو معنی کی صفت بنایا گیا ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## معانی کی تعریف و تقسیم

﴿عبارت﴾: اَقُوْلُ اَلْمَعَانِیْ هِیَ الصُّوَرُ الذِّهْنِيَّةُ مِنْ حَيْثُ اَنَّهَا وُضِعَ بِاِزَائِهَا الْاَلْفَاظُ فَاِنْ عُبِّرَ عَنْهَا بِالْفَاظٍ مُّفْرَدَةٍ فَهِيَ الْمَعَانِي الْمُفْرَدَةُ وَاِلَّا فَالْمُرَكَّبَةُ وَالْكَلَامُ هٰهُنَا اِنَّمَا هُوَ فِي الْمَعَانِي الْمُفْرَدَةِ كَمَا سَتَعْرِفُ

﴿ترجمہ﴾: میں کہتا ہوں کہ معانی وہ جو کہ صور ذہنیہ ہیں اس حیثیت سے کہ ان کے مقابلہ میں الفاظ موضوع ہیں تو اگر

ان کی تعبیر الفاظ مفردہ سے کی جائے تو وہ معانی مفردہ ہیں ورنہ معانی مرکبہ ہیں اور یہاں گفتگو صرف معانی مفردہ میں ہے جیسا کہ عنقریب آپ پہچانیں گے۔

﴿تشریح﴾:

اَقُوْلُ الْمَعَانِیْ هِیَ الصُّوَرُ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ معانی کی تعریف کرنی ہے۔ کہ معانی وہ صور ذہنیہ ہیں کہ جن کے مقابلے میں الفاظ موضوع ہوں۔

فَاِنْ عُبِّرَ عَنْهَا بِالْاَلْفَاظِ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ معانی کی تقسیم کرنی ہے، کہ معانی کی دو قسمیں ہیں۔

(۱) معانی مفردہ۔ (۲) معانی مرکبہ۔

معانی مفردہ: وہ صور ذہنیہ ہیں جن کو الفاظ مفردہ کے ساتھ تعبیر کیا جاتا ہے۔

معانی مرکبہ: وہ صور ذہنیہ ہیں جن کو الفاظ مرکبہ سے تعبیر کیا جاتا ہے۔

وَالْكَلَامُ هٰهُنَا اِنَّمَا هُوَ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ مجوث عنہ کی تعیین کرنی ہے۔ کہ یہاں ہماری بحث معانی مفردہ سے ہوگی۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## مفہوم کی تعریف

﴿عبارت﴾: فَكُلُّ مَفْهُوْمٍ وَهُوَ الْحَاصِلُ فِی الْعَقْلِ اِمَّا جُزْئِیٌّ اَوْ كُلِّیٌّ لِاَنَّهٗ اِمَّا اَنْ يَّكُوْنَ نَفْسُ تَصَوُّرِهٖ اَیْ مِنْ حَيْثُ اَنَّهٗ مُتَصَوَّرٌ مَانِعًا مِنْ وُقُوْعِ الشِّرْكَةِ فِيْهِ اَیْ مِنْ اِشْتِرَاكِهٖ بَيْنَ كَثِيْرِيْنَ وَصِدْقِهٖ عَلَيْهَا اَوْلَا يَكُوْنُ فَاِنْ مَنَعَ نَفْسُ تَصَوُّرِهٖ عَنِ الشِّرْكَةِ فَهُوَ الْجُزْئِیُّ كَهٰذَا الْاِنْسَانِ فَاِنَّ الْهٰذِيَّةَ اِذَا حَصَلَ مَفْهُوْمُهَا عِنْدَ الْعَقْلِ اِمْتَنَعَ اِمْتَنَعَ الْعَقْلُ بِمُجَرَّدِ تَصَوُّرِهٖ عَنْ صِدْقِهٖ عَلٰى اُمُوْرٍ مُّتَعَدِّدَةٍ وَاِنْ لَمْ يَمْنَعِ الشِّرْكَةَ مِنْ حَيْثُ اَنَّهٗ مُتَصَوَّرٌ فَهُوَ الْكُلِّیُّ كَالْاِنْسَانِ فَاِنَّ مَفْهُوْمَهٗ اِذَا حَصَلَ عِنْدَ الْعَقْلِ لَمْ يَمْنَعْ مِنْ صِدْقِهٖ عَلٰى كَثِيْرِيْنَ وَقَدْ وَقَعَ فِیْ بَعْضِ النُّسَخِ نَفْسُ تَصَوُّرِ مَعْنَاهُ وَهُوَ سَهْوٌ وَاِلَّا لَكَانَ لِلْمَعْنٰى مَعْنًى لِاَنَّ الْمَفْهُوْمَ هُوَ الْمَعْنٰى

﴿ترجمہ﴾: پس ہر مفہوم وہ ہے جو عقل میں حاصل ہو، یا جزئی ہے یا کلی کیونکہ یا تو اس کا نفس تصور یعنی بایں حیثیت کہ وہ متصور ہے، مانع ہوگا اس میں شرکت کے وقوع سے یعنی کثیرین کے درمیان مشترک ہونے اور کثیرین پر اس کے صادق آنے سے یا مانع نہ ہوگا پس اگر مانع ہوا اس کا نفس تصور شرکت سے تو وہ جزئی ہے جیسے ہذا الانسان کہ جب ہذیت کا مفہوم

عقل میں حاصل ہو جائے تو عقل محض اس کے تصور کی وجہ سے امور متعددہ پر صادق آنے سے مانع ہوتی ہے۔اور اگر وہ مانع نہ ہو شرکت سے بایں حیثیت کہ وہ متصور ہے تو وہ کلی ہے جیسے انسان کہ جب اس کا مفہوم عقل میں حاصل ہو تو وہ اس کے کثیرین پر صادق آنے سے مانع نہیں ہوتی اور بعض نسخوں میں نفس تصور معناہ واقع ہے جو بھول ہے ورنہ معنی کیلئے معنی ہوں گے کیونکہ مفہوم بعینہ معنی ہے۔

﴿تشریح﴾:

**فَكُلُّ مَفْهُوْمٍ وَهُوَ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ مفہوم کی تعریف کرنی ہے۔

کہ مفہوم وہ چیز ہے جو عقل میں حاصل ہو۔

﴿اعتراض﴾ آپ کی تعریفِ مفہوم اپنے افراد کو جامع نہیں ...... اس لئے کہ یہ کلیات کو تو شامل ہوتی ہے لیکن جزئیات کو شامل نہیں ہوتی کیونکہ کلیات کا حصول تو عقل میں ہوتا ہے لیکن جزئیات کا حصول عقل میں نہیں ہوتا بلکہ دیگر قوی اور دیگر آلات واحساسات میں ہوتا ہے۔

﴿جواب﴾:1 تعریفِ مفہوم میں فی بمعنی عند کے ہے، پس اب تعریف یہ ہوگی کہ مفہوم وہ ہے جو عقل میں اور عقل کے آس پاس سے حاصل ہو...... لہٰذا یہ تعریف جزئیات کو بھی شامل ہو جائیگی کیونکہ جزئیات بھی عقل کے پاس سے حاصل ہوتی ہیں۔

﴿جواب﴾:2 یہاں عقل بمعنی قوت مدر کہ ہے...... اور یہ عام ہے خواہ وہ قوت مدر کہ عاقلہ ہو یا احساسیہ ہو...... یعنی جس طرح عقل قوت مدر کہ ہے اسی طرح دیگر قوی وآلات بھی قوت مدر کہ ہیں ...... لہٰذا اب یہ تعریف کلیات اور جزئیات دونوں کو شامل ہو جائیگی۔

**اِمَّا جُزْئِيٌّ اَوْ كُلِّيٌّ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ مفہوم کی تقسیم کرنی ہے۔

کہ مفہوم کی دو قسمیں ہیں۔ (۱) مفہوم جزئی۔ (۲) مفہوم کلی۔

☆ جن کی وجہ حصر یہ ہے کہ مفہوم دو حال سے خالی نہیں اس کا نفس تصور متصور ہونیکی حیثیت سے اس میں وقوع شرکت سے مانع ہوگا یا نہیں ہوگا اگر مفہوم کا نفس تصور متصور ہونیکی حیثیت سے اس میں وقوع شرکت سے مانع ہو تو جزئی ہے جیسے ھذا الانسان (یہ ایک معین انسان) اس لئے کہ ھذیت کا مفہوم جب عقل میں حاصل ہوتا ہے اس کے نفس تصور کے اعتبار سے اس کے کثیرین پر صادق آنے سے مانع ہے اور اگر مفہوم کا نفس تصور متصور ہونیکی حیثیت سے اس میں وقوع شرکت سے مانع نہ ہو تو کلی ہے جیسے: انسان کہ جب اس کا مفہوم عقل میں حاصل ہوتا ہے تو عقل اس کے نفس تصور کے اعتبار سے اس کے کثیرین پر صادق آنے سے مانع نہیں۔

## ایک سہو کی نشاندہی:

**وَقَدْ وَقَعَ فِیْ بَعْضِ النُّسَخِ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ایک سہو کی نشاندہی کرنا ہے۔ کہ بعض نسخوں میں **نفس تصور معنا ہ** کا لفظ ہے۔۔۔۔۔۔شارح علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ یہ عبارت غلط ہے کیونکہ **نفس تصور معناہ** میں ضمیر مجرور کا مرجع مفہوم ہے۔۔۔۔۔۔اور مفہوم اور معنیٰ مترادف المعنیٰ ہیں، پس معنیٰ یہ ہوگا **نفس تصور معنی معنی** اس سے لازم آئیگا کہ معنیٰ کا بھی معنیٰ ہو حالانکہ معنیٰ کا معنیٰ نہیں ہوتا۔۔۔۔۔لہٰذا یہ عبارت غلط ہے۔

اور یہ سہو اس لئے واقع ہوا ہے کہ یہ تعریف ان لوگوں کی ہے جو لفظ کو مقسم قرار دیتے ہیں اور یوں تقسیم کرتے ہیں کہ لفظ کے معنیٰ کا نفس تصور اس میں شرکت کے وقوع سے مانع ہوگا یا نہیں ہوگا لیکن مصنف علیہ الرحمۃ نے چونکہ مقسم کو تبدیل کر کے مفہوم کو مقسم بنایا ہے، اس لئے تعریف سے ''معنیٰ'' کو حذف کرنا بھول گئے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## کلی و جزئی کی تعریف میں نفس تصور کی قید کیوں؟

﴿عبارت﴾: وَاِنَّمَا قُیِّدَ بِنَفْسِ التَّصَوُّرِ لِاَنَّ مِنَ الْکُلِّیَّاتِ مَا یَمْنَعُ الشِّرْکَۃَ بِالنَّظْرِ اِلَی الْخَارِجِ کَوَاجِبِ الْوُجُوْدِ فَاِنَّ الشِّرْکَۃَ فِیْہِ مُمْتَنِعَۃٌ بِالدَّلِیْلِ الْخَارِجِیِّ لٰکِنْ اِذَا جَرَّدَ الْعَقْلُ النَّظْرَ اِلٰی مَفْہُوْمِہٖ لَمْ یَمْنَعْ مِنْ صِدْقِہٖ عَلٰی کَثِیْرِیْنَ فَاِنَّ مُجَرَّدَ تَصَوُّرِہٖ لَوْ کَانَ مَانِعًا لِلشِّرْکَۃِ لَمْ یَفْتَقِرْ فِیْ اِثْبَاتِ الْوَحْدَانِیَّۃِ اِلٰی دَلِیْلٍ اٰخَرَ وَکَالْکُلِّیَّاتِ الْفَرْضِیَّۃِ مِثْلُ اللَّاشَیْءِ وَاللَّاامْکَانِ وَاللَّاوُجُوْدِ فَاِنَّھَا یَمْنَعُ اَنْ تَصْدُقَ عَلٰی شَیْءٍ مِّنَ الْاَشْیَاءِ بِالنَّظْرِ اِلَی الْخَارِجِ لٰکِنْ لَا بِالنَّظْرِ اِلٰی مُجَرَّدِ تَصَوُّرِھَا وَمِنْ ھٰھُنَا یُعْلَمُ اَنَّ اَفْرَادَ الْکُلِّیِّ لَا یَجِبُ اَنْ یَّکُوْنَ الْکُلِّیُّ صَادِقًا عَلَیْھَا بَلْ مِنْ اَفْرَادِہٖ مَا یَمْتَنِعُ اَیْ یَصْدُقُ الْکُلِّیُّ عَلَیْہِ فِی الْخَارِجِ اِذْ لَمْ یَمْتَنِعِ الْعَقْلُ عَنْ صِدْقِہٖ عَلَیْہِ بِمُجَرَّدِ تَصَوُّرِہٖ فَلَوْ لَمْ یُعْتَبَرْ نَفْسُ التَّصَوُّرِ فِیْ تَعْرِیْفِ الْکُلِّیِّ وَالْجُزْئِیِّ لَدَخَلَ تِلْکَ الْکُلِّیَّاتُ فِیْ تَعْرِیْفِ الْجُزْئِیِّ فَلَا یَکُوْنُ مَانِعًا وَخَرَجَتْ عَنْ تَعْرِیْفِ الْکُلِّیِّ فَلَا یَکُوْنُ جَامِعًا وَبَیَانُ التَّسْمِیَۃِ بِالْکُلِّیِّ وَالْجُزْئِیِّ اَنَّ الْکُلِّیَّ جُزْءٌ لِلْجُزْئِیِّ غَالِبًا کَالْاِنْسَانِ فَاِنَّہٗ جُزْءٌ لِزَیْدٍ وَالْحَیَوَانُ فَاِنَّہٗ جُزْءٌ لِلْاِنْسَانِ وَالْجِسْمِ فَاِنَّہٗ جُزْءٌ لِلْحَیَوَانِ فَیَکُوْنُ الْجُزْئِیُّ کُلًّا وَجُزْءً لَہٗ وَکُلِّیَّۃُ الشَّیْءِ اِنَّمَا یَکُوْنُ بِالنِّسْبَۃِ اِلَی الْجُزْئِیِّ فَیَکُوْنُ ذٰلِکَ الشَّیْءُ مَنْسُوْبًا اِلَی الْکُلِّ وَالْمَنْسُوْبُ اِلَی الْکُلِّ کُلِّیٌّ وَکَذٰلِکَ جُزْئِیَّۃُ الشَّیْءِ اِنَّمَا ھِیَ بِالنِّسْبَۃِ اِلَی الْکُلِّیِّ فَیَکُوْنُ مَنْسُوْبًا اِلَی الْجُزْءِ وَالْمَنْسُوْبُ اِلَی الْجُزْءِ جُزْئِیٌّ وَاعْلَمْ اَنَّ

الْكُلِّيَّةَ وَالْجُزْئِيَّةَ اِنَّمَاتُعْتَبَرَانِ بِالذَّاتِ فِي الْمَعَانِيْ وَاَمَّا الْاَلْفَاظُ فَقَدْ تُسَمّٰى كُلِّيَّةً وَجُزْئِيَّةً بِالْعَرْضِ تَسْمِيَةَ الدَّالِ بِاِسْمِ الْمَدْلُوْلِ

﴿ترجمہ﴾: اور تعریف کو نفس تصور کیساتھ اس لئے مقید کیا گیا کہ کلیوں میں سے بعض وہ ہیں جو بلحاظ خارج کے مانع شرکت ہے جیسے واجب الوجود کہ اس میں دلیل خارجی سے شرکت ممتنع ہے لیکن عقل جب محض اس کے تصور کو دیکھے تو کثیرین پر صادق آنے سے روکتی ہے کیونکہ اگر محض اس کا تصور شرکت سے مانع ہوتا تو اثبات وحدانیت میں کسی دوسری دلیل کا محتاج نہ ہوتی اور جیسے کلیات فرضیہ مثلاً لاشئی ولا امکان ولا وجود کہ ان کا خارج میں چیزوں میں سے کسی چیز پر صادق آنا محال ہے لیکن محض ان کے تصور کے پیش نظر نہیں اور یہیں سے یہ جان لیا جاتا ہے کہ کلی کے افراد پر کلی کا صادق آنا ضروری نہیں بلکہ اس کے بعض افراد ایسے بھی ہیں جن پر خارج میں کلی کا صادق آنا ممتنع ہے جب عقل مانع نہ ہو اس کلی کے صادق آنے سے اس فرد پر کلی کے محض تصور کے پیش نظر پس اگر کلی و جزئی کی تعریف میں نفس تصور کا اعتبار نہ کیا جائے تو یہ کلیاں جزئی کی تعریف میں داخل ہو جائیں گی پس یہ تعریف مانع نہ رہے گی اور کلی کی تعریف سے نکل جائیں گی لہٰذا تعریف جامع نہ رہے گی۔ اور کلی و جزئی کی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ کلی اکثر جزئی کا جزء ہوتی ہے جیسے انسان کہ وہ زید وحیوان کا جزء ہے اور حیوان کہ وہ انسان کا جزء ہے اور جسم کہ وہ حیوان کا جزء ہے پس جزئی کل ہوتی اور کلی اس کا جزء اور کسی شیء کا کلی ہونا جزئی کی بہ نسبت ہوتا ہے پس وہ شیء کل کی طرف منسوب ہوگی اور جو شیء کل کی طرف منسوب ہو تو وہ کلی ہوتی ہے اور اسی طرح کسی شئی کا جزئی ہونا کلی کی بہ نسبت ہوتا ہے پس وہ جزئی کی طرف منسوب ہوگی اور جو جزء کی طرف منسوب ہو وہ جزئی ہوتا ہے۔ اور جان لیجئے! کہ کلی و جزئی ہونے کے اعتبار! معانی میں بالذات ہوتا ہے اور اور بہر حال الفاظ تو ان کا بھی، کبھی بالعرض کلی اور جزئی کا نام رکھ دیا جاتا ہے تسمیۃ الدال باسم المدلول کے طور پر۔

﴿تشریح﴾:

**وَاِنَّمَاقُيِّدَبِنَفْس الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ کلی اور جزئی کی تعریف میں مفہوم کو نفس تصور کی قید کے ساتھ مقید کرنے کی وجہ اور فائدہ کو بیان کرنا ہے...... کہ اگر کلی اور جزئی کی تعریف میں نفس تصور کی قید نہ لگائی جائے تو کلی اور جزئی کی تعریف یوں ہوگی کہ کلی وہ مفہوم ہے کہ جس میں صدق علی کثیرین ممتنع نہ ہو اور جزئی وہ مفہوم کہ جس میں صدق علی کثیرین ممتنع ہو ...... جس سے یہ بات ذہن میں آئیگی کہ نفس الامر اور واقع میں کلی اور جزئی کے تحقق کے لئے مفہوم کا صدق علی کثیرین یا عدم صدق علی کثیرین معتبر ہے...... تو ایسی صورت میں کلی کی تعریف اپنے افراد کو جامع نہیں رہے گی اور جزئی کی تعریف دخول غیر سے مانع نہیں ہوگی کیونکہ کچھ کلیات ایسی بھی ہیں کہ جن کا خارج میں صرف ایک فرد ہے۔ جیسے واجب الوجود

☆ اور کچھ کلیات ایسی بھی ہیں جن کا خارج میں کوئی فرد نہیں بلکہ خارج میں کسی فرد کا ہونا ممتنع ہے۔

جیسے۔ کلیات فرضیہ مثلاً لاشی، لاموجود، اور لاممکن۔

اب اگر کلی اور جزئی کی تعریف میں نفس تصور کی قید نہ لگائی جائے تو یہ کلیات کلیات نہیں رہیں گی بلکہ جزئیات بن جائیں گی کیونکہ خارج میں ان کا صدق علی کثیرین ممتنع ہے تو اس طرح کلی کی تعریف جامع نہیں رہے گی اور جزئی کی تعریف مانع نہیں رہے گی......لیکن جب کلی اور جزئی کی تعریف میں نفس تصور کی قید کا اضافہ کردیں گے تو اب کلی کی تعریف یوں ہوگی کہ کلی وہ مفہوم ہے جسکا نفس تصور اس میں وقوع شرکت سے مانع نہ ہو......اور جزئی وہ مفہوم ہے جس کا نفس تصور اس میں شرکت کے واقع ہونے سے مانع ہو......تو اب یہ کلیات ہی رہیں گی اور کلی کی تعریف جامع ہو جائیگی جیسے واجب الوجود میں اس لئے کہ اس میں جو صدق علی کثیرین ممتنع ہوا ہے وہ خارج کے اعتبار سے ممتنع ہوا ہے نہ کہ نفس تصور کے اعتبار سے...... بلکہ واجب الوجود کا مفہوم اپنے نفس تصور کے اعتبار سے کثیرین پر صادق آتا ہے......اس لئے کہ اگر نفس تصور کے اعتبار سے بھی صدق علی کثیرین ممتنع ہوتا تو ہم اثبات وحدانیت میں کسی اور دلیل کی طرف محتاج نہ ہوتے......حالانکہ ہم اثبات وحدانیت میں اور دلیل کے محتاج ہیں لہٰذا دوسری دلیل کی طرف محتاج ہونا یہ دلیل ہے اس بات کی کہ واجب الوجود میں صدق علی کثیرین نفس تصور کے اعتبار سے ممتنع نہیں، اسی طرح کلیات فرضیہ جیسے لاشی ء، لاموجود میں جو صدق علی کثیرین ممتنع ہوا ہے یہ خارج کے اعتبار سے ممتنع ہوا ہے نہ کہ نفس تصور کے اعتبار سے لہٰذا کلی اور جزئی کی تعریف میں نفس تصور کی قید لگانے سے کلیات ہی رہیں گی اور کلی کی تعریف جامع جزئی کی تعریف دخول غیر سے مانع بن جائیگی۔

**وَمِنْ هٰهُنَا يُعْلَمُ اَنَّ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ایک فائدہ بیان کرنا ہے۔

کہ مذکورہ تفصیل سے یہ بات معلوم ہوگئی کہ کلی کا خارج میں اپنے افراد پر صادق آنا کوئی ضروری نہیں، بلکہ ایک ایسی چیز بھی کلی ہوسکتی ہے جس کا خارج میں صرف ایک ہی فرد پایا جاتا ہے جیسے واجب الوجود بلکہ ایسی چیزیں بھی کلیات ہوسکتی ہیں جن کا خرج میں کوئی فرد پایا ہی نہیں جاتا اور نہ ہی پایا جاسکتا ہے جیسے کلیات فرضیہ، یعنی لاشی ء، لاموجود اور لامکان وغیرہ

الغرض اگر مفہوم کا نفس تصور وقوع شرکت سے مانع نہ ہو تو وہ کلی ہے خواہ اس کے خارج میں افراد ہوں یا نہ ہوں کیونکہ مناطقہ نے محض عقل کی روشنی میں کلی جزئی کی تعریفات میں صدق علی کثیرین یا عدم صدق علی کثیرین کا لحاظ کیا ہے، افراد کلی کا حقیقۃ نفس الامر میں متحقق ہونا ضروری نہیں۔

## کلی کی وجہ تسمیہ:

**وَبَيَانُ التَّسْمِيَةِ بِالْكُلِّيِّ وَالْجُزْئِيِّ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ کلی اور جزئی کی وجہ تسمیہ کو بیان کرنا ہے......کلی کی وجہ تسمیہ دو مقدموں پر مشتمل ہے۔

1: کلی بالعموم اپنی جزئی کا جز ہوتی ہے، اور جزئی کلی کا کل ہوتی ہے، جیسے انسان یہ اپنی جزئی زید کا جزء ہے کیونکہ زید کہتے ہیں ماہیت انسانی مع التشخص کو لہٰذا انسان زید کا جز ہوا اور زید کل ہوا اور اسی طرح حیوان یہ اپنی جزئی انسان کا جزء ہے اس لئے کہ انسان کہتے ہیں حیوان ناطق کو لہٰذا یہ حیوان کا جز ہوا اور انسان حیوان کا کل ہوا......اور اسی طرح جسم یہ اپنی جزئی حیوان کا

جزء ہے کیونکہ حیوان کہتے ہیں جسم نامی متحرک بالارادہ کو لہذا جسم، حیوان کا جزء ہوا اور حیوان، جسم کا کل ...... پس ثابت ہوا کہ کلی عموماً اپنی جزئی کا جزء ہوتی ہے اور جزئی اپنی کلی کا کل ہوتی ہے۔

2: کسی شی کا کلی ہونا جزئی کے اعتبار سے ہوتا ہے اور جب جزئی کا کل ہونا ثابت ہو چکا تو گویا کہ وہ شی (کلی) جو منسوب الی الجزئی ہے گویا وہ منسوب الی الکل ہوئی اور جو منسوب الیٰ الکل ہو وہ کلی ہوتی ہے یعنی جو شی کل (جزئی) کی طرف منسوب ہو وہ کلی ہوتی ہے اس لئے اس شی کو کلی کہتے ہیں۔

## جزئی کی وجہ تسمیہ:

☆ جزئی کی وجہ تسمیہ بھی کلی کی طرح دو مقدموں کے بیان پر مشتمل ہے۔

1: جزئی بھی عموماً اپنی کلی کا کل ہوتی ہے اور کلی اپنی جزئی کا جزء ہوتی ہے۔

2: کسی شی کا جزئی ہونا کلی کے اعتبار سے ہوتا ہے اور کلی کا جزء ہونا ثابت ہو چکا ہے تو وہ شی (جزئی) جو منسوب الی الکلی ہے وہ منسوب الی الجزء ہوگی اور منسوب الی الجزء! جزئی ہی ہوتی ہے اس لئے اس شی کو جزئی کہتے ہیں۔

۞ شارح علیہ الرحمۃ نے اس مقام پر یعنی اَنَّ الْكُلِّيَّ جُزْءٌ لِلْجُزْئِيِّ غَالِبًا میں غالبًا کا لفظ اس لیے استعمال کیا ہے کہ کلیات خمسہ میں سے جنس، نوع اور فصل تو اپنے افراد کا جزء ہوتی ہیں لیکن خاصہ اور عرض عام اپنے افراد کا جزء نہیں ہوتیں۔

## جزئیت اور کلیت بالذات معنیٰ کی صفتیں ہیں

وَاعْلَمْ اَنَّ الْكُلِّيَّةَ وَالْجُزْئِيَّةَ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ متن کے دوسرے حصے (وَالـلَّـفْـظُ الـدَّالُّ عَلَيْهِمَا يُسَمّٰى كُلِّيًّا وَجُزْئِيًّا) کی توضیح کرنی ہے۔ کہ جزئیت اور کلیت اولاً اور بالذات تو معنیٰ کی صفتیں ہیں لیکن بالعرض اور بالتبع ان الفاظ کو بھی کلی اور جزئی کہہ دیتے ہیں جو کلیت اور جزئیت پر دال ہوتے ہیں اور یہ یعنی الفاظ کو کلی، جزئی کہ دینا تسمیہ الدال باسم المدلول کے قبیل سے ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## نوع کا بیان

﴿عبارت﴾: قَالَ وَالْكُلِّيُّ اِمَّا اَنْ يَّكُوْنَ تَمَامَ مَاهِيَّةِ مَاتَحْتَهُ مِنَ الْجُزْئِيَّاتِ اَوْ دَاخِلًا فِيْهَا اَوْ خَارِجًا عَنْهَا وَالْاَوَّلُ هُوَ النَّوْعُ سَوَاءٌ كَانَ مُتَعَدِّدَ الْاَشْخَاصِ وَهُوَ الْمَقُوْلُ فِيْ جَوَابِ مَاهُوَ بِحَسْبِ الشِّرْكَةِ وَالْخُصُوْصِيَّةِ مَعًا كَالْاِنْسَانِ اَوْ غَيْرَ مُتَعَدِّدِ الْاَشْخَاصِ وَهُوَ الْمَقُوْلُ فِيْ جَوَابِ مَاهُوَ بِحَسْبِ الْخُصُوْصِيَّةِ الْمَحْضَةِ كَالشَّمْسِ فَهُوَ اِذَنْ كُلِّيٌّ مَّقُوْلٌ عَلٰى وَاحِدٍ اَوْ عَلٰى كَثِيْرِيْنَ مُتَّفِقِيْنَ بِالْحَقَائِقِ فِيْ جَوَابِ مَاهُوَ

﴿ترجمہ﴾: مصنف نے فرمایا کہ کلی یا توان جزئیات کی تمام ماہیت ہوگی جو اس کے تحت ہیں یا ان میں داخل ہوگی یا ان سے خارج ہوگی اول نوع ہے خواہ متعدد الاشخاص ہو اور وہ ماہو کے جواب میں شرکت اور خصوصیت ہر دو کے لحاظ سے بولی جاتی ہے جیسے انسان یا غیر متعدد الاشخاص ہو اور ماہو کے جواب میں محض خصوصیت کے لحاظ سے بولی جاتی ہے جیسے شمس پس وہ اب کلی ہے جو واحد یا کثیرین پر متفقین بالحقائق پر ماہو کے جواب میں بولی جاتی ہے۔

﴿تشریح﴾:

**قَالَ وَالْكُلِّيُّ اِمَّا اَنْ يَّكُوْنَ الخ:** سے غرض مصنف علیہ الرحمۃ کلیاتِ خمسہ کی اجمالاً وجہِ حصر کو بیان کرنا ہے۔ کہ جب کلی کی نسبت کی جائے اس کے افرادِ محققہ فی نفس الامر کی طرف تو کلی تین حال سے خالی نہیں ہوگی، یا تو اپنے افراد کی حقیقت کا عین ہوگی، یا اپنے افراد کی حقیقت کا جزء ہوگی، یا اپنے افراد کی حقیقت سے خارج ہوگی، بصورتِ اول نوع، بصورت ثانی جنس یا فصل ہے اور بصورتِ ثالث خاصہ یا عرض عام ہے۔

**سَوَاءٌ كَانَ مُتَعَدِّدَ الْاَشْخَاصِ الخ:** سے غرض مصنف علیہ الرحمۃ نوع کی تقسیم کرنی ہے۔

کہ نوع کی دو قسمیں ہیں۔ (۱) نوع متعدد الاشخاص۔ (۲) نوع غیر متعدد الاشخاص۔

### نوع متعدد الاشخاص:

وہ نوع ہے جو ماھو کے جواب میں شرکت اور خصوصیت دونوں اعتبار سے بولی جائے۔ یعنی اگر اس کے متعدد افراد کو لیکر ماھو کے ذریعے سوال کریں تو جواب میں وہی نوع واقع ہو اور اگر اس کے ایک فرد کو لیکر ماھو کے ذریعے سوال کریں تو پھر بھی جواب میں وہی نوع واقع ہو۔ جیسے انسان کہ اس کے متعدد افراد مثلاً، زید، عمرو، بکر وغیرہ لیکر ماھو کے ذریعے سوال کریں تو

جواب میں انسان واقع ہوگا اور اگر اس کے افراد میں سے ایک فرد مثلاً بکر کولیکر ماھو کے ذریعے سوال کریں تو پھر بھی جواب میں وہی نوع یعنی انسان ہی واقع ہوگا۔

نوع غیر متعدد الاشخاص:

وہ نوع ہے جو ماھو کے جواب میں صرف خصوصیت کے اعتبار سے بولی جائے، شرکت کے اعتبار سے نہ بولی جائے۔ جیسے شمس کہ جس کے خارج میں متعدد افراد نہیں بلکہ ایک ہی فرد ہے، لہٰذا جب اس کے اس یک ہی فرد کولیکر ماھو کے ذریعے سوال کریں گے تو جواب میں وہی شمس ہی واقع ہوگا کیونکہ خارج میں اس کا صرف ایک ہی فرد ہے۔

**فَهُوَ اِذَنْ كُلِّي الخ:** سے غرض مصنف علیہ الرحمۃ نوع کی تعریف ماھو المختار بیان کرنی ہے۔

تو نوع وہ کلی ہے جو ماھو کے جواب میں ایک فرد یا ایسے افرادِ کثیرہ پر بولی جائے جن کی حقیقتیں متفق ہوں۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: اَقُوْلُ اِنَّكَ قَدْعَرَفْتَ اَنَّ الْغَرْضَ مِنْ وَضْعِ هٰذَا الْمَقَالَةِ مَعْرِفَةُ كَيْفِيَّةِ اِقْتِنَاصِ الْمَجْهُوْلَاتِ التَّصَوُّرِيَّةِ مِنَ الْمَعْلُوْمَاتِ التَّصَوُّرِيَّةِ وَهِيَ لَاتُقْتَنَصُ بِالْجُزْئِيَّاتِ بَلْ لَايُبْحَثُ عَنْهَا فِي الْعُلُوْمِ لِتَغَيُّرِهَا وَعَدَمِ اِنْضِبَاطِهَا فَلِهٰذَا صَارَ نَظْرُ الْمَنْطِقِيِّ مَقْصُوْرًا عَلٰى بَيَانِ الْكُلِّيَّاتِ وَضَبْطِ اَقْسَامِهَا

﴿ترجمہ﴾: میں کہتا ہوں کہ آپ یہ جان چکے کہ اس مقالہ کے منعقد کرنے سے غرض معلومات تصوریہ کے ذریعہ مجہولات تصوریہ کو شکار کرنے کی کیفیت کا جاننا ہے اور جزئیات کے ذریعہ سے ان کو حاصل کیا نہیں جا سکتا بلکہ جزئیات کے تغیر اور عدم انضباط کی بناء ان سے علوم میں بحث ہی نہیں کی جاتی، اس لئے منطقی کی نظر بیان کلیات اور ان کے ضبط اقسام پر ہی منحصر ہوگئی۔

﴿تشریح﴾:

**اَقُوْلُ اِنَّكَ قَدْعَرَفْتَ الخ:** سے شارح علیہ الرحمۃ ایک سوال مقدر کا جواب دینا ہے۔

﴿سوال﴾: مصنف علیہ الرحمۃ نے مقالہ اولیٰ کو مفردات سے بحث کرنے کے لئے منعقد کیا ہے اور مفردات کی دو قسمیں ہیں کلی اور جزئی، تو مقالہ اولیٰ میں ان دونوں کے احوال میں بارے میں بحث ہونی چاہیئے تھی، جبکہ مصنف علیہ الرحمۃ نے صرف کلیات کا ذکر کیا ہے اور جزئیات کے ذکر کو چھوڑ دیا ہے ایسا کیوں؟

﴿جواب﴾: مقالہ اولیٰ کی غرض یہ ہے کہ معلومات تصوریہ سے مجہولات تصوریہ کے حاصل کرنے کی کیفیت معلوم کی جائے، تو اس میں ان ہی احوال کا بیان کرنا ضروری ہے جن کے ذریعہ کسب واکتساب کیا جا سکے اور جزئیات کے ذریعہ کسب

واکتساب نہیں کیا جاسکتا، اس لئے کہ جز ئیات نہ کاسب ہوتی ہیں اور نہ مکتسب ،بلکہ یہ کسب واکتساب صرف کلیات سے ہی ہوتا ہے اس لئے علوم میں صرف کلیات ہی سے بحث کی جاسکتی ہے۔

☆ رہی یہ بات کہ کلیات ہی سے اکتساب کیسے ہوسکتا ہے، جز ئیات سے اکتساب کیوں نہیں ہوسکتا؟

☆ تو اسکا جواب یہ ہے کہ جز ئیات سے اکتساب نہ ہونے کی تین وجوہ ہیں۔

1: جزئی نہ کاسب ہوتی ہے اور نہ ہی مکتسب ...... جزئی کاسب یعنی معرف اس لئے نہیں ہوتی کہ اگر اسے کاسب قرار دیا جائے تو یہ دو حال سے خالی نہیں کہ وہ جزئی جو معرِف ہے یا تو وہ معرَف کا فرد ہوگی یا اس کے مباین ہوگی، اگر فرد ہو تو یہ اخص ہوگئی اور معرَف (بالفتح) اعم، اور تعریف بالاخص درست نہیں ہے۔

☆ اور اگر جزئی کلی معرَف کے مباین ہو تو یہ بھی صحیح نہیں اس لئے کہ تعریف بالمباین درست نہیں ہے۔

❁ جزئی مکتسب اس لئے نہیں ہوتی ہے کہ جز ئیات کی دو قسمیں ہیں۔(۱) جز ئیات مادیہ (۲) جز ئیات غیر مادیہ۔

جز ئیات مادیہ یہ حواسِ ظاہرہ سے حاصل ہوتی ہیں۔ جز ئیات غیر مادیہ حواس باطنہ سے حاصل ہوتی ہیں۔

☆ تو ایک احساس دوسرے احساس کے لئے تعریف اور اکتساب کا ذریعہ نہیں بن سکتا۔

2: علوم کی تحصیل سے نفس انسانی کے لئے وہ کمال مقصود ہوتا ہے جو نفس کی بقاء تک باقی رہے اور یہ تحصیل کمال صرف کلیات سے ہوسکتی ہے، نہ کہ جز ئیات سے اس لئے کہ جز ئیات تو بدلتی رہتی ہیں، جب کہ کلیات متغیر نہیں ہوتیں، اسلئے مناطقہ اکتساب کے باب میں صرف کلیات سے بحث کرتے ہیں۔

3: جز ئیات اتنی کثیر ہیں کہ ان کا انضباط وانحصار انسانی طاقت سے باہر ہے، اور جز ئیات کے افراد عند المناطقہ چونکہ غیر متناہی ہیں اس لئے مناطقہ صرف کلیات سے بحث کرتے ہیں، اور اسی وجہ سے ان کی نظر کلیات اور ان کے اقسام کے بیان ہی میں منحصر ہوگئی۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: فَالْكُلِّيُّ اِذَا نُسِبَ اِلٰى مَا تَحْتَهٗ مِنَ الْجُزْئِيَّاتِ فَاِمَّا اَنْ يَكُوْنَ نَفْسَ مَاهِيَّتِهَا اَوْ دَاخِلًا فِيْهَا اَوْ خَارِجًا عَنْهَا وَالدَّاخِلُ ذَاتِيًّا يُسَمّٰى ذَاتِيًّا وَالْخَارِجُ عَرَضِيًّا وَرُبَّمَا يُقَالُ الذَّاتِيُّ عَلٰى مَا لَيْسَ بِخَارِجٍ وَهٰذَا اَعَمُّ مِنَ الْاَوَّلِ وَالْاَوَّلُ اَیِ الْكُلِّيُّ الَّذِيْ يَكُوْنُ نَفْسُ مَاهِيَّةِ مَا تَحْتَهٗ مِنَ الْجُزْئِيَّاتِ هُوَ النَّوْعُ كَالْاِنْسَانِ فَاِنَّهٗ نَفْسُ مَاهِيَّةِ زَيْدٍ وَعَمْرٍو وَبَكْرٍ وَغَيْرِهِمَا مِنْ جُزْئِيَّاتِهٖ وَهِيَ لَا تَزِيْدُ عَلَى الْاِنْسَانِ اِلَّا بِعَوَارِضَ مُشَخِّصَةٍ خَارِجَةٍ عَنْهُ بِهَا يَمْتَازُ عَنْ شَخْصٍ اٰخَرَ

﴿ترجمہ﴾: پس کلی جب اپنے ماتحت جز ئیات کی طرف منسوب کی جائے تو وہ یا تو ان کو نفس ماہیت ہوگی یا اس میں

داخل ہوگی یا اس سے خارج اور داخل کو ذاتی کہا جاتا ہے اور خارج کو عرضی اور کبھی ذاتی کا اطلاق اس پر ہوتا ہے جو خارج نہ ہو اور یہ اول سے عام ہے۔ اور اول یعنی وہ کلی جو اپنے ماتحت جزئیات کی نفس ماہیت ہو وہ نوع ہے جیسے انسان کہ وہ زید وعمرو وبکر وغیرہ جزئیات کی نفس ماہیت ہے اور وہ انسان پر زائد نہیں ہوتی مگر ان عوارض شخصیہ کیساتھ جو انسان سے خارج ہیں ان ہی عوارض شخصیہ کی وجہ سے وہ شخص آخر سے ممتاز ہوتا ہے۔

﴿تشریح﴾:

**فَالْكُلِّيُّ اِذَا نُسِبَ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ کلیات خمسہ کی وجہ حصر بیان کرنی ہے جس کا بیان ماقبل متن میں گزرا۔

**وَالدَّاخِلُ ذَاتِيًّا يُسَمّٰى الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ کلی ایک اور تقسیم کرنی ہے کہ کلی کی دو قسمیں ہیں۔

(۱) ذاتی۔ (۲) عرضی۔

**کلی ذاتی:** وہ کلی ہے جو اپنی جزئیات کی حقیقت میں داخل ہو یعنی وہ کلی اپنی جزئیات کی حقیقت کا جزء ہو۔

**کلی عرضی:** وہ کلی جو اپنی جزئیات کی حقیقت سے خارج ہو۔

✿ بعض اوقات ذاتی کا اطلاق اس کلی پر بھی ہوتا ہے جو اپنی جزئیات کی حقیقت سے خارج نہ ہو اور عرضی کا اطلاق اس کلی پر بھی ہوتا ہے جو اپنی جزئیات کی حقیقت میں داخل نہ ہو۔

☆ ذاتی کے دو معنی آتے ہیں۔ (۱) دَاخِل۔ (۲) مَالَيْسَ بِخَارِجٍ۔

## ذاتی کے دونوں معانی کے مابین نسبت:

**وَهٰذَا اَعَمُّ مِنَ الْاَوَّلِ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ذاتی کے دونوں معانی (داخل اور مالیس بخارج) کے درمیان نسبت بیان کرنی ہے۔ کہ ان دونوں کے درمیان عموم وخصوص مطلق کی نسبت ہے۔

ذاتی معنی اول (یعنی داخل) کے اعتبار سے اخص ہے......اور معنی ثانی (مالیس بخارج) کے اعتبار سے اعم ہے، پہلے معنی کے اعتبار سے اخص اس لئے ہے کہ ذاتی بمعنی داخل جنس اور فصل کو تو شامل ہے کیونکہ یہ دونوں کلیات اپنی جزئیات کی حقیقت داخل ہوتی ہے، لیکن دوسرے معنی کے اعتبار سے نوع بھی ذاتی میں داخل ہو جاتی ہے کیونکہ اس صورت میں ذاتی کی تعریف یوں ہوگی کہ ذاتی وہ کلی ہے جو اپنی جزئیات کی حقیقت سے خارج نہ ہو عام ازیں کہ داخل ہو یا داخل نہ ہو تو دوسرے معنی کے اعتبار سے ذاتی نوع کو بھی شامل ہوگی اس لئے کہ نوع بھی اپنی جزئیات کی حقیقت سے خارج نہیں ہوتی۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## کلی طبعی، کلی منطقی اور کلی عقلی

﴿عبارت﴾: قَالَ الثَّانِيْ اِذَا قُلْنَا لِلْحَيَوَانِ مَثَلًا بِاَنَّهٗ كُلِّيٌّ فَهُنَاكَ اُمُوْرٌ ثَلٰثَةٌ اَلْحَيَوَانُ مِنْ حَيْثُ هُوَ هُوَ وَكَوْنُهٗ كُلِّيًّا وَالْمُرَكَّبُ مِنْهُمَا وَالْاَوَّلُ يُسَمّٰى كُلِّيًّا طَبْعِيًّا وَالثَّانِيْ يُسَمّٰى كُلِّيًّا مَنْطِقِيًّا وَالثَّالِثُ يُسَمّٰى كُلِّيًّا عَقْلِيًّا وَالْكُلِّيُّ الطَّبْعِيُّ مَوْجُوْدٌ فِي الْخَارِجِ لِاَنَّهٗ جُزْءٌ مِّنْ هٰذَا الْحَيَوَانِ الْمَوْجُوْدِ فِي الْخَارِجِ وَجُزْءُ الْجُزْءِ مَوْجُوْدٌ فِي الْخَارِجِ وَاَمَّا الْكُلِّيَّانِ الْاٰخِيْرَانِ فَفِيْ وُجُوْدِهِمَا فِي الْخَارِجِ خِلَافٌ وَالنَّظْرُ فِيْهِ خَارِجٌ عَنِ الْمَنْطِقِ

﴿ترجمہ﴾: مصنف علیہ الرحمۃ نے کہا کہ بحث دوم یہ ہے کہ جب ہم مثلاً حیوان کے متعلق یہ کہیں کہ وہ کلی ہے تو یہاں تین امور ہوتے ہیں اول حیوان من حیث ھوھو، دوم اس کا کلی ہونا سوم ان دونوں کا مجموعہ تو اول کو کلی طبعی اور دوم کو کلی منطقی اور سوم کو کلی عقلی کہا جاتا ہے اور کلی طبعی خارج میں موجود ہے کیونکہ وہ ہذا الحیوان کا جزء ہے جو موجود فی الخارج ہے اور موجود کا جزء خارج میں موجود ہوتا ہے اور لیکن آخری دونوں کلیاں تو ان دونوں کے خارج میں موجود ہونے کے متعلق اختلاف ہے اور اس کے متعلق بحث کرنا منطق سے خارج ہے۔

﴿تشریح﴾:

مصنف علیہ الرحمۃ نے کلی کے متعلق پانچ ابحاث کا وعدہ کیا تھا جن میں سے ایک بحث کا تو بیان ہو چکا، اب یہاں سے دوسری بحث کا بیان ہو رہا ہے جس میں تین باتیں ہوں گی۔

1: مثال کے طور پر جب ہم اَلْحَيَوَانُ كُلِّيٌّ کہیں تو ہمیں اس میں تین امور حاصل ہونگے۔

(۱) اَلْحَيَوَانُ مِنْ حَيْثُ هُوَ هُوَ...... حیوان اس حیثیت سے کہ وہ حیوان ہے یعنی حیوان کی ماہیت۔

(۲) حیوان کا کلی ہونا یعنی کلی کا مفہوم...... اس کے مواد میں سے کسی مادہ کی طرف تعرض کیے بغیر۔

(۳) ان دونوں کا مجموعہ یعنی معروض (یعنی حیوان من حیث ہو ہو) اور عارض (یعنی کلی کا مفہوم) دونوں کا مجموعہ۔

جیسے اَلْحَيَوَانُ الْكُلِّيُّ...... اول کا نام کلی طبعی، ثانی کا نام کلی منطقی اور ثالث کا نام کلی عقلی ہے، دوسرے لفظوں میں اسے ہم یوں تعبیر کر سکتے ہیں کہ کلی کے مفہوم کو کلی منطقی اور کلی کے مفہوم کے مصداق کو کلی طبعی اور مفہوم و مصداق کے مجموعہ کو کلی عقلی کہا جاتا ہے۔

2: صاحب شمسیہ کا مذہب یہ ہے کہ کلی طبعی اپنے افراد کے ضمن ہو کر خارج میں موجود ہوتی ہے۔

لِاَنَّهٗ جُزْءٌ مِّنَ الْحَیَوَانِ سے اس کی دلیل کا بیان ہے کہ کلی طبعی مثلا اَلْحَیَوَانُ یہ هٰذَا الْحَیَوَانُ (جزئی محسوس) کا جزء ہے اور هٰذَا الْحَیَوَانُ (جزئی محسوس) خارج میں موجود ہے اور قاعدہ ہے کہ جُزْءُ الْمَوْجُوْدِ فِی الْخَارِجِ مَوْجُوْدٌ فِی الْخَارِجِ لہٰذا حیوان بھی خارج میں ہوگا، پس ثابت ہوا کہ کلی طبعی خارج میں موجود ہوتی ہے۔

3: وَاَمَّا الْکُلِّیَّانِ الْاَخِیْرَانِ الخ رہی بات! آخری دو کلیوں کی یعنی کلی عقلی اور کلی منطقی کی..... تو انکے موجود فی الخارج ہونے میں اختلاف ہے، اور اس اختلاف سے بحث کرنا خروج عن الفن ہے اس لئے ہم اسکو بیان نہیں کرتے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

﴿عبارت﴾: اَقُوْلُ اِذَا قُلْنَا الْحَیَوَانُ مَثَلًا کُلِّیٌّ فَهُنَاكَ اُمُوْرٌ ثَلٰثَةٌ اَلْحَیَوَانُ مِنْ حَیْثُ هُوَ هُوَ وَمَفْهُوْمُ الْکُلِّیِّ مِنْ غَیْرِ اِشَارَةٍ اِلٰی مَادَّةٍ مِّنَ الْمَوَادِّ وَالْحَیَوَانُ الْکُلِّیُّ وَهُوَ الْمَجْمُوْعُ الْمُرَکَّبُ مِنْهُمَا اَیْ مِنَ الْحَیَوَانِ وَالْکُلِّی وَالتَّغَایُرُ بَیْنَ هٰذِهِ الْمَفْهُوْمَاتِ ظَاهِرٌ فَاِنَّهٗ لَوْ کَانَ الْمَفْهُوْمُ مِنْ اَحَدِهِمَا عَیْنَ الْمَفْهُوْمِ مِنَ الْاٰخَرِ لَزِمَ مِنْ تَعَقُّلِ اَحَدِهِمَا تَعَقُّلُ الْاٰخَرِ وَلَیْسَ کَذَالِكَ فَاِنَّ مَفْهُوْمَ الْکُلِّیِّ مَا لَا یَمْتَنِعُ نَفْسُ تَصَوُّرِهٖ عَنْ وُقُوْعِ الشِّرْکَةِ فِیْهِ وَمَفْهُوْمَ الْحَیَوَانِ اَلْجِسْمُ النَّامِیُ الْحَسَّاسُ الْمُتَحَرِّكُ بِالْاِرَادَةِ وَمِنَ الْبَیِّنِ جَوَازُ تَعَقُّلِ اَحَدِهِمَا مَعَ الذُّهُوْلِ عَنِ الْاٰخَرِ فَالْاَوَّلُ یُسَمّٰی کُلِّیًّا طَبْعِیًّا لِاَنَّهٗ طَبِیْعَةٌ مِنَ الطَّبَائِعِ اَوْ لِاَنَّهٗ مَوْجُوْدٌ فِی الطَّبِیْعَةِ اَیْ فِی الْخَارِجِ وَالثَّانِیْ کُلِّیًّا مَنْطِقِیًّا لِاَنَّ الْمَنْطِقِیَّ اِنَّمَا یَبْحَثُ عَنْهُ وَمَا قَالَ اِنَّ الْکُلِّیَّ الْمَنْطِقِیَّ کَوْنُهٗ کُلِّیًّا فِیْهِ مُسَاهَلَةٌ اِذِ الْکُلِّیَّةُ اِنَّمَا هِیَ مَبْدَاهُ وَالثَّالِثُ کُلِّیًّا الْعَدَمِ تَحَقُّقِهٖ اِلَّا فِی الْعَقْلِ وَاِنَّمَا قَالَ الْحَیَوَانُ مَثَلًا لِاَنَّ اِعْتِبَارَ هٰذِهِ الْاُمُوْرِ الثَّلٰثَةِ لَا یَخْتَصُّ بِالْحَیَوَانِ وَلَا بِمَفْهُوْمِ الْکُلِّی بَلْ یَتَنَاوَلُ سَائِرَ الْمَاهِیَاتِ وَمَفْهُوْمَاتِ الْکُلِّیَّاتِ حَتّٰی اِذَا قُلْنَا الْاِنْسَانُ نَوْعٌ حَصَلَ عِنْدَنَا نَوْعٌ طَبْعِیٌّ وَنَوْعٌ مَنْطِقِیٌّ وَنَوْعٌ عَقْلِیٌّ وَکَذَالِكَ فِی الْجِنْسِ وَالْفَصْلِ وَغَیْرِهِمَا

﴿ترجمہ﴾: میں کہتا ہوں کہ جب ہم مثلا الحیوان کلی کہیں تو یہاں تین امور ہوں گے ایک حیوان من حیث ھو ھو اور دوسرا کلی کا مفہوم بغیر اشارہ کسی مادہ کی طرف مواد میں سے اور تیسرا الحیوان الکلی اور وہ مجموعہ مرکب ہے ان دونوں یعنی الحیوان اور الکلی سے اور ان امفہومات کے درمیان مغایر ہونا ظاہر ہے کیونکہ اگر ان سے ایک کا مفہوم بعینہ دوسرے کا مفہوم ہوتو ایک کے تعقل سے دوسرے کا تعقل لازم آئے گا حالانکہ ایسا نہیں اس لئے کہ کلی کا مفہوم یہ ہے کہ اس کا نفس تصور وقوع شرکت سے مانع نہ ہو اور حیوان کا مفہوم جسم نامی، حساس۔ متحرک بالارادہ ہے، اور ان دونوں میں سے ایک کو سمجھنا دوسرے سے غافل ہونے کے ساتھ ممکن ہے تو اول کو طبعی کہا جاتا ہے کیونکہ وہ ایک حقیقت ہے حقائق میں سے اس لئے

کہ وہ خارج میں موجود ہے اور دوم کو کلی منطقی کہا جاتا ہے کیونکہ منطقی اس سے بحث کرتا ہے اور مصنفؒ نے جو یہ کہا کہ کلی منطقی اس کا کلی ہونا ہے اس میں مساہلت ہے کیونکہ کلی ہونا اس کا امبدا ہے اور سوم کو کلی عقلی کہا جاتا ہے اس لئے کہ اس کا تحقق صرف عقل میں ہوتا ہے، اور الحیوان مثلاً اس لئے کہا ہے کہ ان امور ثلاثہ کا اعتبار نہ حیوان کے ساتھ خاص ہے اور نہ مفہوم کلی کے ساتھ بلکہ تمام ماہیتوں اور مفہومات کلیہ کو شامل ہے یہاں تک کہ جب ہم الانسان نوع کہیں تو ہم کو نوع طبعی ونوع منطقی ونوع عقلی حاصل ہوگی اسی طرح جنس وفصل وغیرہما میں۔

**اَقُوْلُ اِذَاقُلْنَاالْحَيَوَان الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ماقبل متن کے پہلے حصے کی توضیح کرنی ہے ہیں۔ کہ جب ہم یوں کہیں ''اَلْحَيَوَانُ كُلِّيٌّ'' تو اس سے ہمیں تین امور حاصل ہونگے۔

(۱) اَلْحَيَوَانُ مِنْ حَيْثُ هُوَهُوَ یعنی حیوان کی ماہیت۔

(۲) کلی کا مفہوم یعنی مَالَايَمْنَعُ نَفْسُ تَصَوُّرِهٖ عَنْ وُقُوْعِ الشِّرْكَةِ فِيْهِ کسی مادہ کی طرف اشارہ کئے بغیر۔

(۳) اور اَلْحَيَوَانُ الْكُلِّيُّ یعنی ان دونوں یعنی معروض (حیوان) اور عارض (کلی کا مفہوم) کا مجموعہ۔

**وَالتَّغَايُرُ بَيْنَ هٰذِهٖ :** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ یہ بیان کرنا ہے کہ ہم نے جو متن میں تین چیزیں ذکر کی ہیں، ان امور ثلاثہ کے درمیان عینیت نہیں بلکہ تغایر ہے اس لئے کہ اگر ان کے درمیان عینیت ہوتی تو ایک کے سمجھنے سے دوسرے کا سمجھنا لازم ہوتا حالانکہ ایسا نہیں اس لئے کہ حیوان کا مفہوم ہے جسم نامی متحرک بالارادہ......اور کلی کا مفہوم ہے **مالا یمنع نفس تصور ہ عن وقوع الشرکة فیه**......اور یہ بات بالکل واضح ہے کہ ایک کا سمجھنا دوسرے کے غافل ہونے کیساتھ جائز ہے پس جب ایک تعقل دوسرے کے ذہول کیساتھ جائز ہے تو اس سے معلوم ہوا کہ انکے درمیان عینیت نہیں بلکہ ان کے درمیان تغایر ہے پس جب ان کے درمیان تغایر ہے تو جو! ان سے مرکب ہوگا وہ بھی ان دونوں کے متغایر ہوگا کیونکہ کل اپنے جزء کے متغایر ہوتا ہے۔

## کلی طبعی، عقلی اور منطقی کی وجہ تسمیہ:

**فَالْاَوَّلُ يُسَمّٰى الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ کلی طبعی، عقلی، منطقی کی وجہ تسمیہ بیان کرنی ہے۔

کلی طبعی کی وجہ تسمیہ: کلی کے مصداق کو کلی طبعی اس لئے کہتے ہیں کہ طبعی بنا ہے طبیعت سے اور طبیعت کا ایک معنی حقیقت آتا ہے تو چونکہ یہ بھی حقائق میں سے ایک حقیقت ہے اس لئے اسے کلی طبعی کہتے ہیں خارج میں کلی کا مصداق اور معروض موجود ہوتا ہے اس لئے اس کا نام کلی طبعی رکھتے ہیں......طبعیت کا ایک معنیٰ خارج بھی آتا ہے تو چونکہ خارج میں کلی کا مصداق اور معروض موجود ہوتا ہے اس لئے اس کا نام کلی طبعی رکھتے ہیں۔

کلی منطقی کی وجہ تسمیہ: مفہوم کلی کو کلی منطقی اس لئے کہتے ہیں کہ منطقی اس کے مفہوم سے بحث کرتے ہیں۔ اور یہ وجہ بھی ہے کہ جب مناطقہ لفظ کلی بولتے ہیں تو اس سے انکی مراد کلی کا مفہوم مَالَايَمْنَعُ نَفْسُ تَصَوُّرِهٖ عَنْ وُقُوْعِ الشِّرْكَةِ فِيْهِ ہوتا ہے اس

لئے کلی کے مفہوم کو کلی منطقی کہتے ہیں۔

کلی عقلی کی وجہ تسمیہ: کہ خارج میں اس کوئی وجود نہیں ہے بلکہ اسکا تعقل اوراس کا وجود عقل میں ہوتا ہے، پس اسی وجہ سے اس کا نام کلی عقلی رکھتے ہیں۔

**وَمَاقَالَ اِنَّ الْكُلِّی الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ مصنف علیہ الرحمۃ کی عبارت ''كَوْنُهٗ كُلِّيًّا'' پر اعتراض کرنا ہے کہ مصنف علیہ الرحمۃ کی عبارت میں تسامح ہے اس لئے کہ ان کے قول كَوْنُهٗ كُلِّيًّا سے معلوم ہوتا ہے کہ کلی منطقی! کلی کے کلی ہونے کو کہتے ہیں حالانکہ یہ صحیح نہیں اس لئے کہ کلیت مبدء ہے اور کلی مشتق ہے اور مشتق پر مبدء کا طلاق کرنا غلط ہے اسی وجہ سے شارح علیہ الرحمۃ نے مَفْهُوْمُ الْكُلِّی کہا تا کہ اس پر اعتراض وارد نہ ہو۔

**تسامح کا معنیٰ:** غیر مناسب کام کے ارتکاب کو تسامح کہتے ہیں۔

**وَاِنَّمَاقَالَ الْحَيَوَانُ الخ** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ یہ بیان کرنا ہے کہ مصنف علیہ الرحمۃ نے ''مثلا کا لفظ لا کر یہ بتانا چاہتے ہیں کہ امور ثلاثہ کا اعتبار نہ تو صرف مادہ حیوان کیساتھ خاص ہے اور نہ ہی مفہوم کلی کیساتھ خاص ہے بلکہ تمام ماہیات کو شامل ہے اور تمام کلیات کے مفہومات کو شامل ہے مثلاً یوں کہیں اَلْاِنْسَانُ نَوْعٌ تو اس میں بھی تین امور حاصل ہونگے۔

(۱) اَلْاِنْسَانُ مِنْ حَيْثُ هُوَهُوَ یعنی انسان کی ماہیت اس کو نوع طبعی کہتے ہیں۔

(۲) نوع کا مفہوم یعنی ایسی کلی جو مَاهُوَ کے جواب میں ایسے کثیر افراد پر بولی جائے جنکی حقیقتیں متفق ہوں اس کو کلی عقلی کہتے ہیں۔

(۳) ان دونوں (انسان اور نوع کے مفہوم) کے مجموعہ یعنی اَلْاِنْسَانُ النَّوْعُ کو کلی عقلی کہتے ہیں، باقی کو اسی پر قیاس کرلیں یعنی فصل، خاصہ، عرض عام، اور جنس کو اس پر قیاس کرلو۔

☆ یادرہے ان امور ثلاثہ کا اعتبار جزئی میں بھی ہوتا ہے مثلا یوں کہیں زَيْدٌ جزئی تو اس سے تین امر حاصل ہونگے۔

(۱) زَيْدٌ مِنْ حَيْثُ هُوَهُوَ یہ جزئی طبعی ہے۔

(۲) زَيْدٌ کا مفہوم یعنی جسکا فرض صدق عَلٰى كَثِيْرِيْنَ مُمْتَنِع ہو، یہ جزئی منطقی ہے۔

(۳) ان دونوں کا مجموعہ یعنی عارض اور معروض کا مجموعہ جیسے زَيْدٌ الْجُزْئِيُّ اس کو جزئی عقلی کہتے ہیں۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## کلی منطقی اور عقلی کے اختلاف سے بحث خروج عن الفن کیوں؟

﴿عبارت﴾: وَالْكُلِّيُّ الطَّبْعِيُّ مَوْجُوْدٌ فِي الْخَارِجِ لِاَنَّ هٰذَا الْحَيَوَانَ مَوْجُوْدٌ وَالْحَيَوَانُ جُزْءٌ مِنْ هٰذَا الْحَيَوَانِ الْمَوْجُوْدِ وَجُزْءُ الْمَوْجُوْدِ مَوْجُوْدٌ فَالْحَيَوَانُ مَوْجُوْدٌ وَهُوَ الْكُلِّيُّ الطَّبْعِيُّ وَاَمَّا الْكُلِّيَّانِ الْاٰخَرَانِ اَيِ الْكُلِّيُّ الْمَنْطِقِيُّ وَالْكُلِّيُّ الْعَقْلِيُّ فَفِيْ وُجُوْدِهِمَا فِي الْخَارِجِ خِلَافٌ وَالنَّظْرُ فِيْ ذٰلِكَ خَارِجٌ عَنِ الصَّنَاعَةِ لِاَنَّهٗ مِنْ مَسَائِلِ الْحِكْمَةِ الْاِلٰهِيَّةِ الْبَاحِثَةِ عَنْ اَحْوَالِ الْمَوْجُوْدِ مِنْ حَيْثُ اَنَّهٗ مَوْجُوْدٌ وَهٰذَا مُشْتَرَكٌ بَيْنَهُمَا وَبَيْنَ الْكُلِّيِّ الطَّبْعِيِّ فَلَا وَجْهَ لِاِيْرَادِهٖ هٰهُنَا وَاِحَالَتِهِمَا عَلٰى عِلْمٍ اٰخَرَ

﴿ترجمہ﴾: اور کلی طبعی خارج میں موجود ہے کیونکہ ہذا الحیوان یعنی جزئی محسوس موجود ہے اور حیوان اس حیوان خاص کا جزء ہے اور موجود کا جزء موجود ہوتا ہے پس حیوان موجود ہے اور وہ کلی طبعی ہے اور لیکن آخری دونوں کلیاں یعنی کلی منطقی اور کلی عقلی تو ان دونوں کے وجود فی الخارج ہونے میں اختلاف ہے اور اس سے بحث کرنا فن سے خارج ہے کیونکہ وہ حکمت الٰہیہ کے مسائل سے ہے جو موجود من حیث انہ موجود کے احوال سے بحث کرتی ہے اور یہ وجہ مشترک ہے ان دونوں کے درمیان اور کلی طبعی کے درمیان۔ پس یہاں کوئی وجہ نہیں کلی طبعی سے بحث کرنے اور منطقی اور عقلی کو علم آخر پر محمول کرنے کی،

﴿تشریح﴾:

وَالْكُلِّيُّ الطَّبْعِي الخ: سے غرضِ شارح علیہ الرحمۃ متن کے دوسرے حصے کی توضیح کرنی ہے۔
کہ کلی طبعی اپنے افراد کے ضمن میں ہو کر خارج میں موجود ہوتی ہے اس کی دلیل ماقبل متن میں گزر چکی ہے۔

کلی طبعی کے موجود فی الخارج ہونے یا نہ ہونے میں تین مذہب ہیں۔

1: کہ کلی طبعی مستقلاً تو خارج میں موجود نہیں البتہ اپنے افراد کے ضمن میں خارج میں موجود ہے اور یہی مذہب اصح ہے۔

2: کہ کلی طبعی مستقلاً خارج میں موجود ہے۔

3: کلی طبعی قطعاً خارج میں موجود نہیں نہ مستقلاً اور نہ ہی اپنے افراد کے ضمن میں۔

وَاَمَّا الْكُلِّيَّانِ الْاٰخَرَانِ الخ: سے غرضِ شارح علیہ الرحمۃ متن کے تیسرے حصے کی توضیح کرنی ہے۔
کہ کلی منطقی اور کلی عقلی ان کے موجود فی الخارج ہونے میں اختلاف ہے اور اس اختلاف سے بحث کرنا خروج عن الفن ہے اس لئے کہ یہ حکمت الٰہیہ کے مسائل میں سے ہے اور حکمت الٰہیہ میں موجود من حیث انہ موجود کے عوارض سے بحث کی

جاتی ہے،اور یہاں نہیں کی جاتی۔

وَهٰذَا مُشْتَرَكٌ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ! مصنف علیہ الرحمۃ پر اعتراض کرنا ہے۔

﴿اعتراض﴾: جس طرح کلی عقلی اور کلی منطقی کے موجود فی الخارج ہونے یا نہ ہونے سے بحث کرنا یہ حکمت الٰہیہ کے مسائل میں سے ہے اسی طرح کلی طبعی کے موجود فی الخارج ہونے یا نہ ہونے سے بحث کرنا بھی تو حکمت الٰہیہ کے مسائل میں سے ہے پھر اس کی کیا وجہ ہے کہ مصنف علیہ الرحمۃ نے کلی طبعی کے موجود فی الخارج ہونے یا نہ ہونے کی بحث کو ذکر کیا ہے جبکہ کلی عقلی اور کلی منطقی کے موجود فی الخارج ہونے یا نہ ہونے کی بحث کو نہیں ذکر کیا۔

﴿جواب﴾: کلی طبعی کے موجود فی الخارج ہونے کی دلیل مختصر تھی اسی وجہ سے اسکی بحث کو یہاں ذکر کر دیا۔اور جبکہ کلی عقلی اور کلی منطقی کے موجود فی الخارج ہونے کی دلیل طویل تھی، جس کے لئے اس کتاب میں گنجائش نہیں تھی، پس اسی وجہ سے ان دونوں کو یہاں ذکر نہیں کیا۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

# نِسبِ اربعہ کا بیان

﴿عبارت﴾: قَالَ اَلثَّالِثُ الْكُلِّيَّانِ مُتَسَاوِيَانِ اِنْ صَدَقَ كُلُّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا عَلٰى كُلِّ مَا يَصْدُقُ عَلَيْهِ الْاٰخَرُ كَالْاِنْسَانِ وَالنَّاطِقِ وَبَيْنَهُمَا عُمُوْمٌ وَخُصُوْصٌ مُطْلَقًا اِنْ صَدَقَ اَحَدُهُمَا عَلٰى كُلِّ مَا يَصْدُقُ عَلٰى كُلِّ مَا يَصْدُقُ عَلَيْهِ الْاٰخَرُ مِنْ غَيْرِ عَكْسٍ كَالْحَيَوَانِ وَالْاِنْسَانِ وَبَيْنَهُمَا عُمُوْمٌ وَخُصُوْصٌ مِنْ وَجْهٍ اِنْ صَدَقَ كُلٌّ مِّنْهُمَا عَلٰى بَعْضِ مَا يَصْدُقُ عَلَيْهِ الْاٰخَرُ فَقَطْ كَالْحَيَوَانِ وَالْاَبْيَضِ وَمُتَبَايِنَانِ اِنْ لَمْ يَصْدُقْ شَيْءٌ مِّنْهُمَا عَلٰى شَيْءٍ مِّمَّا يَصْدُقُ عَلَيْهِ الْاٰخَرُ كَالْاِنْسَانِ وَالْفَرَسِ

﴿ترجمہ﴾: مصنف علیہ الرحمۃ نے کہا کہ بحث سوم یہ ہے کہ دو کلیاں متساوی ہوں گی اگر ان میں سے ہر ایک دوسری کے ہر ایک پر صادق ہو جیسے انسان و ناطق اور ان دونوں کے درمیان عموم وخصوص مطلق ہوگا اور اگر ان میں سے ایک دوسرے کے ہر ایک پر صادق ہو عکس کے بغیر جیسے حیوان اور انسان اور ان میں عموم وخصوص من وجہ ہوگا اور اگر ان میں سے ہر ایک دوسری کے بعض پر صادق آئے جیسے حیوان اور ابیض اور متباینان ہونگی اگر ان دونوں میں سے کوئی دوسری کے کسی پر صادق نہ ہو جیسے انسان وفرس۔

﴿تشریح﴾:

قَالَ اَلثَّالِثُ الْكُلِّيَّانِ الخ: سے غرض مصنف علیہ الرحمۃ مباحث خمسہ میں سے تیسری بحث کو ذکر کرنا ہے۔

☆ کہ دو کلیوں کے درمیان پائی جانے والی نسبت کی چار قسمیں ہیں۔

(۱) تساوی۔ (۲) عموم وخصوص مطلق۔ (۳) عموم وخصوص من وجہ۔ (۴) تباین۔

جنکی وجہ حصر یہ ہے ایک کلی کی جب دوسری کلی کی طرف نسبت کریں تو وہ دونوں کلیاں دو حال سے خالی نہیں یا تو وہ دونوں شے واحد پر اکٹھی صادق آئیگی...... یا دونوں شے واحد پر اکٹھی صادق نہیں آئینگی...... اگر دونوں شے واحد پر اکٹھی بالکل صادق نہ آئیں تو ان دونوں کلیوں کے درمیان پائی جانے والی نسبت! نسبت تباین ہے...... اور ایسی دو کلیاں متباینین کہلاتی ہیں جیسے انسان اور فرس۔ کہ انسان فرس کے کسی فرد پر صادق نہیں آتا...... اور فرس انسان کے کسی فرد پر صادق نہیں آتا۔

☆ اور اگر وہ دونوں کلیاں شے واحد پر اکٹھی صادق ہوں...... یعنی ان کے درمیان تصادق ہو...... تو پھر دونوں کلیاں دو

حال سے خالی نہیں ہوگی......یا تو ان دونوں کے درمیان تصادق کلی ہوگا......یا تصادق جزئی ہوگا......اگر تصادق کلی ہو یعنی ہر کلی دوسری کلی کے ہر ہر فرد پر صادق آئے تو ایسی دو کلیوں کو متساویین کہتے ہیں اور ان کے درمیان پائی جانے والی نسبت کو انسبت تساوی کہتے ہیں جیسے انسان اور ناطق۔ کہ انسان کا ہر فرد ناطق ہوتا ہے اور ناطق کا ہر فرد انسان ہوتا ہے۔

☆ اور اگر ان دونوں کے درمیان تصادق جزئی ہو پھر یہ دو حال سے خالی نہیں، تصادق جزئی جانبین سے ہوگا......یا جانب واحد سے ہوگا......اگر تصادق جزئی جانب واحد سے ہو یعنی ایک کلی دوسری کلی کے بعض افراد پر صادق آئے اور بعض پر صادق نہ آئے اور دوسری کلی پہلی کلی کے تمام افراد پر صادق آئے تو ایسی دو کلیوں کے درمیان پائی جانے والی نسبت کو نسبت عموم وخصوص مطلق کہتے ہیں اور وہ کلی جو دوسری کلی کے بعض افراد پر صادق آتی ہے اور بعض افراد پر صادق نہ آئے اسے اخص مطلق کہتے ہیں......اور وہ کلی جو دوسری کلی کے تمام افراد پر صادق آئے اسے اعم مطلق کہتے ہیں......جیسے انسان اور حیوان ہر انسان حیوان ہوتا ہے لیکن ہر حیوان انسان نہیں ہوتا، پس انسان اخص مطلق اور حیوان اعم اطلق ہوا اور حیوان اعم مطلق ہوا

☆ اور اگر تصادق جزئی جانبین سے ہو یعنی دونوں کلیوں میں سے ہر ایک کلی دوسری کلی کے بعض افراد پر صادق آئے اور بعض پر صادق نہ آئے تو ایسی دو کلیوں کے درمیان پائی جانے والی نسبت کو نسبت عموم وخصوص من وجہ کہتے ہیں......اور ان میں سے ہر ایک کلی کو اعم من وجہ اور اخص من وجہ کہتے ہیں......جیسے حیوان اور ابیض کہ حیوان ابیض کے بعض افراد پر صادق آتا ہے جیسے بطخ اور بعض افراد پر صادق نہیں آتا جیسے سفید پتھر اور اسی طرح ابیض بھی حیوان کے بعض افراد پر صادق آتا ہے جیسے بطخ اور بعض افراد پر صادق نہیں آتا جیسے کالی بکری۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## اعم من وجہ اور اخص من وجہ ہونے کی وجہ

﴿عبارت﴾: اَقُوْلُ اَلنِّسَبُ بَيْنَ الْكُلِّيَّيْنِ مُنْحَصِرٌ فِىْ اَرْبَعَةٍ اَلتَّسَاوِىْ وَالْعُمُوْمُ وَالْخُصُوْصُ الْمُطْلَقُ وَالْعُمُوْمُ وَالْخُصُوْصُ مِنْ وَجْهٍ وَالتَّبَايُنُ وَذَالِكَ لِاَنَّ الْكُلِّىَّ اِذَانُسِبَ اِلٰى كُلِّىٍّ اٰخَرَفَاِمَّااَنْ يَّصْدُقَاعَلٰى شَىْءٍ وَّاحِدٍ اَوْ لَمْ يَصْدُقَافَاِنْ لَمْ يَصْدُقَاعَلٰى شَىْءٍ اَصْلًافَهُمَامُتَبَايِنَانِ كَالْاِنْسَانِ وَالْفَرَسِ فَاِنَّهٗ لَا يَصْدُقُ الْاِنْسَانُ عَلٰى شَىْءٍ مِنْ اَفْرَادِ الْفَرَسِ وَبِالْعَكْسِ وَاِنْ صَدَقَ عَلٰى شَىْءٍ فَلَايَخْلُوْ اِمَّااَنْ يَّصْدُقَ كُلٌّ مِّنْهُمَاعَلٰى كُلِّ مَايَصْدُقُ عَلَيْهِ الْاٰخَرُ اَوْلَايَصْدُقُ فَاِنْ صَدَقَافَهُمَا مُتَسَاوِيَانِ كَالْاِنْسَانِ وَالنَّاطِقِ فَاِنَّ كُلَّ مَايَصْدُقُ عَلَيْهِ الْاِنْسَانُ يَصْدُقُ عَلَيْهِ النَّاطِقُ وَبِالْعَكْسِ وَاِنْ لَمْ يَصْدُقْ فَاِمَّااَنْ يَّصْدُقَ اَحَدُهُمَاعَلٰى كُلِّ مَايَصْدُقُ عَلَيْهِ الْاٰخَرُمِنْ غَيْرِ عَكْسٍ اَوْلَايَصْدُقُ فَاِنْ صَدَقَ

كَانَ بَيْنَهُمَا عُمُوْمٌ وَخُصُوْصٌ مُطْلَقٌ وَالصَّادِقُ عَلٰى كُلِّ مَا صَدَقَ عَلَيْهِ الْاٰخَرُ اَعَمُّ مُطْلَقًا وَالْاٰخَرُ اَخَصُّ مُطْلَقًا كَالْإِنْسَانِ وَالْحَيَوَانِ فَإِنَّ كُلَّ إِنْسَانٍ حَيَوَانٌ وَلَيْسَ كُلُّ حَيَوَانٍ إِنْسَانًا وَإِنْ لَمْ يَصْدُقْ كَانَ بَيْنَهُمَا عُمُوْمٌ وَخُصُوْصٌ مِنْ وَجْهٍ وَكُلُّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا اَعَمُّ مِنَ الْاٰخَرِ مِنْ وَجْهٍ اَخَصُّ مِنْ وَجْهٍ فَإِنَّهُمَا لَمَّا صَدَقَا عَلٰى شَيْءٍ وَلَمْ يَصْدُقْ اَحَدُهُمَا عَلٰى كُلِّ مَا صَدَقَ عَلَيْهِ الْاٰخَرُ كَانَ هُنَاكَ ثَلٰثُ صُوَرٍ إِحْدٰهُمَا مَا يَجْتَمِعَانِ فِيْهَا عَلَى الصِّدْقِ وَالثَّانِيَةُ مَا يَصْدُقُ فِيْهَا هٰذَا دُوْنَ ذَاكَ وَالثَّالِثَةُ مَا يَصْدُقُ فِيْهَا ذَاكَ دُوْنَ هٰذَا كَالْحَيَوَانِ وَالْاَبْيَضِ فَإِنَّهُمَا يَصْدُقَانِ مَعًا عَلَى الْحَيَوَانِ الْاَبْيَضِ وَيَصْدُقُ الْحَيَوَانُ بِدُوْنِ الْاَبْيَضِ عَلَى الْحَيَوَانِ الْاَسْوَدِ وَبِالْعَكْسِ فِي الْجَمَادِ الْاَبْيَضِ فَيَكُوْنُ كُلُّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا شَامِلًا لِلْاٰخَرِ وَغَيْرِهٖ فَالْحَيَوَانُ شَامِلٌ لِلْاَبْيَضِ وَغَيْرِ الْاَبْيَضِ وَالْاَبْيَضُ شَامِلٌ لِلْحَيَوَانِ اَوْ غَيْرِ الْحَيَوَانِ فَبِاعْتِبَارِ اَنَّ كُلَّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا شَامِلٌ لِلْاٰخَرِ يَكُوْنُ اَعَمَّ مِنْهُ وَبِاعْتِبَارِ اَنَّهٗ مَشْمُوْلٌ لَهٗ يَكُوْنُ اَخَصَّ مِنْهُ

﴿ترجمہ﴾: میں کہتا ہوں کہ دوکلیوں میں نسبتیں چار میں منحصر ہیں یعنی تساوی، وعموم وخصوص مطلق، عموم وخصوص من وجہ، اور تباین...... اس لئے کہ ایک کلی کو جب دوسری کلی کی طرف منسوب کیا جائے تو وہ دونوں یا تو شے واحد پر صادق ہوں گی یا صادق نہیں ہوں گی پس اگر وہ دونوں شے واحد پر بالکل صادق نہ ہوں تو وہ دونوں متباین ہیں جیسے انسان وفرس کہ انسان، فرس کے کسی فرد پر صادق نہیں آتا ہے، اور فرس، انسان کے کسی فرد پر صادق نہیں آتا ہے اور اگر وہ دونوں کلیاں کسی شے پر صادق ہوں تو دو حال سے خالی نہیں...... کہ ان میں سے ہر ایک دوسری کے ہر ایک پر صادق ہے یا نہیں اگر دونوں صادق ہیں تو وہ دونوں متساویان ہیں جیسے انسان وناطق کہ جس پر انسان صادق آتا ہے اس پر ناطق بھی صادق آتا ہے، اسی طرح اس کا عکس ہے...... اور اگر صادق نہ ہو تو یا ان میں سے ایک اس پر صادق ہے جس پر دوسری صادق ہے بغیر عکس کے، یا صادق نہیں...... پس اگر صادق ہو تو ان دونوں کے درمیان عموم وخصوص مطلق ہوگا اور جو! ہر اس پر صادق ہو جس پر دوسری صادق ہے وہ اعم مطلق ہوگی اور دوسری اخص مطلق جیسے انسان وحیوان کہ ہر انسان حیوان ہے لیکن ہر حیوان، انسان نہیں اور اگر صادق نہ ہو تو ان دونوں کے درمیان عموم وخصوص من وجہ ہوگا اور ان میں سے ہر ایک دوسری سے اعم من وجہ اور اخص من وجہ ہوگی۔ کیونکہ جب وہ دونوں کلیاں ایک شے پر صادق ہوں اور ان میں سے ہر ایک دوسری کے ہر ایک پر صادق نہ آئے تو یہاں تین صورتیں ہونگی ایک وہ جس میں دونوں صدق پر جمع ہوں دوم وہ جس میں یہ صادق ہو نہ کہ وہ، سوم وہ جس میں صادق ہو وہ نہ کہ یہ جیسے حیوان وابیض کہ وہ دونوں ایک ساتھ حیوان ابیض پر صادق ہیں اور حیوان صادق ہے ابیض کے بغیر حیوان اسود پر اس کا عکس ہے جماد بیض میں، پس ان میں سے ہر ایک دوسری کو اور

اس کے غیر کو شامل ہوگی چنانچہ حیوان شامل ہے ابیض وغیر ابیض کو اور ابیض شامل ہے حیوان وغیر حیوان کو تو اس اعتبار سے کہ ان میں سے ہر دوسرے کو شامل ہے اعم ہوگی اور اس اعتبار سے کہ وہ دوسرے کے لئے مشمول ہے اخص ہوگی۔

﴿تشریح﴾:

**اَقُوْلُ اَلنِّسَبُ بَیْنَ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ دو کلیوں کے درمیان پائی جانے والی نسب اربعہ کا بیان کرنا ہے۔ جن کا بیان تفصیلاً ابھی متن میں گزرا۔

**فَاِنَّھُمَا لَمَّا صَدَقَا الخ:** ماقبل متن میں یہ بات گزری تھی کہ جن دو کلیوں کے مابین عموم وخصوص من وجہ کی نسبت ہو تو ان میں سے ہر ایک اعم من وجہ بھی ہوتی ہے......اور اخص من وجہ بھی ہوتی ہے۔

☆ تو یہاں سے شارح علیہ الرحمۃ ہر کلی کے اعم من وجہ اور اخص من وجہ ہونے کی وجہ کو بیان کر رہے ہیں۔ کہ ایسی دو کلیاں جو شئے واحد پر تو صادق ہوں لیکن ان میں سے کوئی کلی دوسری کلی کے تمام افراد پر صادق نہ ہو یعنی ایسی دو کلیاں کہ جن کے درمیان جانبین سے تصادق جزئی کی نسبت ہو جیسے حیوان اور ابیض تو ایسی صورت میں تین مادے ہونگے ایک مادہ اجتماعی اور دو مادے افتراقی، مادہ اجتماعی یعنی وہ مادہ کہ جس میں دونوں کلیاں صادق آئیں جیسے بطخ کہ اس پر حیوان بھی صادق آتا ہے اور ابیض بھی صادق آتا ہے اور پہلا مادہ افتراقی یعنی وہ مادہ جس پر ایک کلی صادق آئے اور دوسری کلی صادق نہ آئے جیسے کالی بھینس کہ اس پر حیوان تو صادق آتا ہے لیکن ابیض صادق نہیں آتا......اور دوسرا مادہ افتراقی یعنی وہ مادہ جس پر دوسری کلی صادق آئے اور پہلی صادق نہ آئے جیسے سفید پتھر کہ اس پر ابیض تو صادق آتا ہے لیکن حیوان صادق نہیں آتا تو ان تینوں مادوں کو دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ ان میں سے ہر ایک کلی دوسری کلی کو بھی شامل ہے جیسے حیوان یہ ابیض کو بھی شامل ہے جیسے بطخ کو شامل ہے اور ابیض کے غیر کو بھی شامل ہے جیسے کالی بھینس کو شامل ہے اور ابیض حیوان کو بھی شامل ہے جیسے بطخ کو شامل ہے اور حیوان کے غیر کو بھی شامل ہے جیسے سفید پتھر کو بھی شامل ہے تو اس اعتبار سے ہر کلی دوسری کلی کو شامل ہے، ہر کلی اعم ہوگی اور اس اعتبار سے کہ ہر کلی دوسری کلی کی مشمول ہے ہر کلی اخص بھی ہوگی......یعنی ہر کلی شامل ہونے کے اعتبار سے اعم ہے اور دوسری کی مشمول ہونے کے اعتبار سے اخص ہے، لہٰذا ثابت ہوا کہ ایسی دو کلیاں کہ جن کے درمیان عموم خصوص من وجہ کی نسبت ہو ان میں سے ہر کلی اعم من وجہ بھی ہوتی ہے اور اخص من وجہ بھی ہوتی ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## نسب اربعہ کی شناخت کا طریقہ کار

﴿عبارت﴾: فَمَرْجِعُ التَّبَایُنِ اِلٰی سَالِبَتَیْنِ کُلِّیَّتَیْنِ مِنَ الطَّرْفَیْنِ کَقَوْلِنَا لَاشَیْءَ مِمَّا هُوَ اِنْسَانٌ فَهُوَ فَرَسٌ وَلَاشَیْءَ مِمَّا هُوَ فَرَسٌ فَهُوَ اِنْسَانٌ وَالتَّسَاوِیْ اِلٰی مُوْجِبَتَیْنِ

كُلِّيَّتَيْنِ كَقَوْلِنَا كُلُّ مَاهُوَ اِنْسَانٌ فَهُوَ نَاطِقٌ وَكُلُّ مَاهُوَ نَاطِقٌ فَهُوَاِنْسَانٌ وَالْعُمُوْمُ الْمُطْلَقُ اِلٰى مُوْجِبَةٍ كُلِّيَّةٍ اَحَدٌ مِّنَ الطَّرَفَيْنِ وَسَالِبَةٌ جُزْئِيَّةٌ مِنَ الطَّرَفِ الْاٰخَرِ كَقَوْلِنَا كُلُّ مَاهُوَاِنْسَانٌ فَهُوَ حَيَوَانٌ وَلَيْسَ بَعْضُ مَاهُوَحَيَوَانٌ فَهُوَاِنْسَانٌ وَالْعُمُوْمُ مِنْ وَجْهٍ اِلٰى سَالِبَتَيْنِ جُزْئِيَتَيْنِ وَمُوْجِبَةٍ جُزْئِيَةٍ كَقَوْلِنَا بَعْضُ مَاهُوَحَيَوَانٌ هُوَ اَبْيَضُ وَلَيْسَ بَعْضُ مَاهُوَحَيَوَانٌ هُوَاَبْيَضُ وَلَيْسَ بَعْضُ مَاهُوَاَبْيَضُ هُوَحَيَوَانٌ

﴿ترجمہ﴾: پس تباین کا مرجع طرفین سے دوسالبہ کلیہ کی طرف ہے جیسے ہمارا اقول لاشیء مما ہوانسان فہوفرس اورلاشیء مما ھوفرس فہوانسان اور تساوی کا مرجع دوموجبہ کلیہ کی طرف ہے جیسے کل ماہوانسان فہوناطق اورکل ماہوناطق فہوانسان اور عموم مطلق کا مرجع ایک جانب سے موجبہ کلیہ کی طرف ہے اور دوسری جانب سے سالبہ جزئیہ کی طرف ہے جیسے کل ماہو انسان فہوحیوان اورلیس بعض ماہوحیوان فہوانسان اورعموم من وجہ کا مرجع دوسالبہ جزئیہ اورایک موجبہ جزئیہ کی طرف ہے جیسے بعض ماہوحیوان ہوابیض اورلیس بعض ماہوحیوان ہوابیض اورلیس بعض ماہوابیض ہوحیوان۔

﴿تشریح﴾:

فَمَرْجِعُ التَّبَايُنِ الخ :سے غرضِ شارح علیہ الرحمۃ نسبت تباین کی پہچان کا معیاراورشناخت کاطریقہ کاربیان کرنا ہے کہ جن دوکلیوں سے دوسالبے کلیے تشکیل پائیں توان دوکلیوں کے درمیان نسبتِ تباین ہوگی مثلاً انسان اورفرس سے دوسالبے کلیے حاصل ہوتے ہیں۔جیسے کوئی بھی انسان فرس نہیں اورکوئی بھی فرس انسان نہیں۔لہٰذاانسان اورفرس میں نسبتِ تباین ہے۔

التَّسَاوِی الخ: سے غرضِ شارح علیہ الرحمۃ نسبت تساوی کی پہچان کا معیاراورشناخت کاطریقہ کاربیان کرنا ہے کہ جن دو کلیوں سے دوموجبے کلیے تشکیل پائیں ان دوکلیوں کے درمیان نسبتِ تساوی ہوگی مثلاً انسان اورناطق سے دوموجبے کلیے حاصل ہوتے ہیں۔جیسے ہرانسان ناطق ہےاورہرناطق انسان ہے۔لہٰذاانسان اورناطق میں نسبتِ تساوی ہے۔

الْعُمُوْمُ الخ: سے غرضِ شارح نسبتِ عموم وخصوص مطلق کی پہچان کا معیاراورشناخت کاطریقہءکاربیان کرنا ہے۔

**یادرھے** کہ جہاں پرنسبت عموم خصوص مطلق کی ہوتی ہے وہاں پردومادے ہوتے ہیں ایک مادہ اجتماعی اوردوسرامادہ افتراقی۔پس جن دوکلیوں کے درمیان عموم خصوص مطلق کی نسبت ہوگی توان کے مادہ اجتماعی سے ایک ایساموجبہ کلیہ حاصل ہوگا کہ جسکاموضوع محمول کی بنسبت خاص ہوگامثلاً ہرانسان حیوان ہےاوران کے مادہ افتراقی سے ایک ایساسالبہ جزئیہ حاصل ہوگا کہ جس کاموضوع محمول کی بنسبت عام ہوتا ہے مثلاً بعض حیوان انسان نہیں۔

وَالْعُمُوْمُ مِنْ وَجْه الخ: سے غرضِ شارح علیہ الرحمۃ نسبت عام خاص من وجہ کی پہچان کا معیاراورشناخت کاطریقہ کار بیان کرنا ہے۔

**یادرھے** کہ جہاں پرنسبت عموم خصوص من وجہ کی ہوتی ہے وہاں پرتین مادے ہوتے ہیں ایک مادہ اجتماعی اوردو

مادے افتراقی۔پس جن دوکلیوں کے درمیان عموم خصوص من وجہ کی نسبت ہوگی تو ان کے مادہ اجتماعی سے ایک موجبہ جزئیہ حاصل ہوگا۔جیسے بعض حیوان ابیض ہیں۔اوران کے دونوں افتراقی مادوں سے دو سالبے جزئیے حاصل ہو سکتے۔جیسے بعض حیوان ابیض نہیں ہیں اور بعض ابیض حیوان نہیں ہیں۔

مرجع کا معنیٰ:

یہاں مَرْجِعُ سے مرادمرجع اصطلاحی (مَا یُرْجَعُ اِلَیْہِ) نہیں کیونکہ مرجع اصطلاحی کے صلہ میں اِلٰی نہیں آیا کرتا (اس لیے کہ مرجع اصطلاحی اسم مکان ہوتا ہے اور اسم مکان بمنزلہ جامد ہوتا ہے اور جامد کسی شے کے ذریعے متعدی نہیں ہوا کرتا) جبکہ یہاں صلہ میں اِلٰی ہے اس لئے اس کا معنیٰ ماحصل اور پہچان کیا گیا ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## نسبِ اربعہ کا اعتبار دوکلیوں میں ہی کیوں؟

﴿عبارت﴾: وَاِنَّمَا اعْتُبِرَتِ النِّسَبُ بَیْنَ الْکُلِّیَّتَیْنِ دُوْنَ الْمَفْھُوْمَیْنِ لِاَنَّ الْمَفْھُوْمَیْنِ اِمَّا کُلِّیَّانِ اَوْ جُزْئِیَّانِ اَوْ کُلِّیٌّ وَجُزْئِیٌّ وَالنِّسَبُ الْاَرْبَعُ لَایَتَحَقَّقُ فِی الْقِسْمَیْنِ الْاَخِیْرَیْنِ اَمَّا الْجُزْئِیَّانِ فَلِاَنَّھُمَا لَایَکُوْنَانِ اِلَّامُتَبَایِنَیْنِ وَاَمَّا الْجُزْئِیُّ وَالْکُلِّیُّ فَلِاَنَّ الْجُزْئِیَّ اِنْ کَانَ جُزْئِیًّا لِذَالِکَ الْکُلِّیِّ یَکُوْنُ اَخَصَّ مِنْہُ مُطْلَقًا وَاِنْ لَمْ یَکُنْ جُزْئِیًّا لَہٗ یَکُوْنُ مُبَایِنًا لَہٗ

﴿ترجمہ﴾: اور نسبتوں کا اعتبار دوکلیوں میں کیا گیا نہ کہ دومفہوموں میں کیونکہ دونوں مفہوم یا کلی ہوں گے یا جزئی یا ایک کلی ہوگا اور ایک جزئی اور چاروں نسبتیں متحقق نہیں ہوتی آخری دونوں قسموں میں لیکن دوجزئی میں تو اس لئے کہ وہ دونوں صرف متباین ہوتی ہیں،اور لیکن جزئی وکلی میں اس لئے کہ وہ جزئی اگر اس کلی کے لئے جزئی ہوتو وہ اس سے اخص مطلق ہوگی اور اگر اس کے لئے جزئی نہ ہوتو اس کیلئے مباین ہوگی۔

﴿تشریح﴾:

وَاِنَّمَا اعْتُبِرَتِ النِّسَبُ الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ایک سوال مقدر کا جواب دینا ہے۔

﴿سوال﴾: کہ آپ نے نسب اربعہ کا اعتبار دوکلیوں میں کیا،لیکن دومفہوموں میں نہیں کیا اس کی کیا وجہ ہے؟۔

﴿جواب﴾ کہ نسب اربعہ کا اعتبار دوکلیوں میں کرنے اور دومفہوموں میں نہ کرنے کی وجہ یہ ہے کہ اگر نسب اربعہ کا اعتبار دومفہوموں میں کیا جائے تو پھر مفہومین تین حال سے خالی نہیں۔

یا تو مفہومین کلیین ہونگے......یا جزئیین ہونگے......یا مفہومین میں سے ایک کلی ہوگا اور دوسرا جزئی ہوگا......

☆ آخری دوصورتوں میں نسب اربعہ کا تحقق ممکن ہی نہیں اس لئے کہ اگر مفہومین جزئین ہوں تو ان کے درمیان صرف ایک نسبت یعنی تباین کی نسبت ہی متحقق ہوگی جیسے زید اور بکر کہ انکے درمیان تباین کی نسبت ہے کیونکہ کوئی زید! بکر نہیں اا ور کوئی بکر زید نہیں ......اور اگر مفہومین میں ایک کلی ہو اور دوسری جزئی ہو تو ان کے درمیان صرف دو نسبتیں ہی متحقق ہو سکتی ہیں، ایک عموم خصوص مطلق کی اور دوسری تباین کی وہ اس طرح کہ مفہوم جزئی دو حال سے خالی نہیں...... کہ مفہوم کلی کا فرد ہوگا یا فرد نہیں ہوگا ،اگر مفہوم جزئی مفہوم کلی کا فرد ہو...... تو ان دونوں کے دمیان عموم خصوص مطلق کی نسبت ہوگی جیسے زید اور انسان کہ ان دونوں کے درمیان عموم خصوص مطلق کی نسبت ہے کیونکہ ہر زید انسان ہوتا ہے لیکن ہر انسان زید نہیں ہوتا پس انسان اعم مطلق ہے اور زید اخص مطلق ہے......اور اگر مفہوم جزئی مفہوم کلی کا فرد نہ ہو تو ان کے درمیان تباین کی نسبت ہوگی۔ جیسے زید اور فرس کہ ان کے درمیان تباین کی نسبت ہے اس لیے کہ کوئی زید فرس نہیں اور کوئی فرس زید نہیں تو چونکہ دوسری دونوں صورتوں میں نسب اربعہ کا متحقق ہونا ممکن ہی نہیں تھا اسی وجہ سے نسب اربعہ کا کلیین میں اعتبار کیا گیا اور مفہومین میں اعتبار نہیں کیا گیا۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## متساویین کی نقیضین کے مابین نسبت

﴿عبارت﴾: قَالَ وَنَقِيْضَا الْمُتَسَاوِيَيْنِ مُتَسَاوِيَانِ وَاِلَّا لَصَدَقَ اَحَدُهُمَا عَلٰى بَعْضِ مَا كَذَبَ عَلَيْهِ الْاٰخَرُ فَيَصْدُقُ اَحَدُ الْمُتَسَاوِيَيْنِ عَلٰى مَا كَذَبَ عَلَيْهِ الْاٰخَرُ وَهُوَ مُحَالٌ وَنَقِيْضُ الْاَعَمِّ مِنْ شَيْءٍ مُطْلَقًا اَخَصُّ مِنْ نَقِيْضِ الْاَخَصِّ مُطْلَقًا لِصِدْقِ نَقِيْضِ الْاَخَصِّ عَلٰى كُلِّ مَا يَصْدُقُ عَلَيْهِ نَقِيْضُ الْاَعَمِّ مِنْ غَيْرِ عَكْسٍ اَمَّا الْاَوَّلُ فَلِاَنَّهٗ لَوْلَا ذَالِكَ لَصَدَقَ عَيْنُ الْاَخَصِّ عَلٰى بَعْضِ مَا صَدَقَ عَلَيْهِ نَقِيْضُ الْاَعَمِّ وَذَالِكَ مُسْتَلْزِمٌ لِصِدْقِ الْاَخَصِّ بِدُوْنِ الْاَعَمِّ وَاِنَّهٗ مُحَالٌ وَاَمَّا الثَّانِيْ فَلِاَنَّهٗ لَوْلَا ذَالِكَ لَصَدَقَ نَقِيْضُ الْاَعَمِّ عَلٰى كُلِّ مَا يَصْدُقُ عَلَيْهِ نَقِيْضُ الْاَخَصِّ وَذَالِكَ مُسْتَلْزِمٌ لِصِدْقِ الْاَخَصِّ عَلٰى كُلِّ الْاَعَمِّ وَهُوَ مُحَالٌ وَالْاَعَمُّ مِنْ شَيْءٍ مِنْ وَجْهٍ لَيْسَ بَيْنَ نَقِيْضَيْهِمَا عُمُوْمٌ اَصْلًا لِتَحَقُّقِ مِثْلِ هٰذَا الْعُمُوْمِ بَيْنَ عَيْنَ الْاَعَمِّ مُطْلَقًا وَنَقِيْضُ الْاَخَصِّ مَعَ التَّبَايُنِ الْكُلِّيِّ بَيْنَ نَقِيْضِ الْاَعَمِّ مُطْلَقًا وَعَيْنِ الْاَخَصِّ وَنَقِيْضَا الْمُتَبَايِنَيْنِ مُتَبَايِنَانِ تَبَايُنًا جُزْئِيًّا لِاَنَّهُمَا اِنْ لَمْ يَصْدُقَا مَعًا اَصْلًا عَلَى الشَّيْءِ كَاللَّاوُجُوْدِ وَاللَّاعَدَمِ كَانَ بَيْنَهُمَا تَبَايُنٌ كُلِّيٌّ وَاِنْ صَدَقَا مَعًا كَاللَّااِنْسَانِ وَاللَّافَرَسِ كَانَ بَيْنَهُمَا تَبَيُّنٌ جُزْئِيٌّ ضَرُوْرَةَ صِدْقِ اَحَدِ الْمُتَبَايِنَيْنِ مَعَ نَقِيْضِ الْاٰخَرِ فَقَطْ فَالتَّبَايُنُ الْجُزْئِيُّ لَازِمٌ جُزْئِيٌّ

﴿ترجمہ﴾: مصنف علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ متساویین کی نقیضین متساویین ہیں ورنہ صادق آئے گا ان میں سے ایک بعض ان افراد پر جن پر دوسرا کاذب ہے پس صادق آئے گی متساویین میں سے ایک اس پر جس پر دوسرا کاذب ہے اور وہ محال ہے اور اعم مطلق کی نقیض اخص مطلق ہے نقیض اخص سے بوجہ صادق آنے نقیض اخص کے ہر اس فرد پر جس پر اعم کی نقیض صادق آئے اس کے عکس کے بغیر لیکن اول تو اس لئے کہ اگر ایسا نہ ہو تو صادق آئے گا اخص کا عین ان بعض افراد پر جن پر اعم کی نقیض صادق ہے اور یہ اعم کے بغیر اخص کے صدق کو مستلزم ہے اور وہ محال ہے لیکن دوم تو اس لئے کہ اگر ایسا نہ ہو تو اعم کی نقیض تمام ان افراد پر صادق آئے گی جن پر اخص کی نقیض صادق ہے اور یہ اعم کے کل افراد پر جو محال ہے اور اعم من وجہ کی نقیضوں کے درمیان عموم بالکل نہیں ہے بوجہ متحقق ہونے اس قسم کے عموم کے اعم مطلق کے عین اور اخص کی نقیض کے درمیان باوجودیکہ اعم مطلق اور عین اخص کی نقیض کے درمیان تباین کلی ہے اور متباینین کی نقیضین متباینین ہوتی ہیں تباین جزئی اس لئے کہ اگر وہ دونوں ایک ساتھ ایک شیء پر صادق نہ آئیں جیسے لا وجود و لا عدم تو ان کے درمیان تباین کلی ہوگا اور اگر وہ دونوں ایک ساتھ صاق آئیں جیسے لا انسان و لا فرس تو ان کے درمیان تباین جزئی ہوگا بوجہ ضروری ہونے احد المتباینین کے صدق کے صرف نقیض اخر کے ساتھ تباین جزئی یقیناً لازم ہے۔

﴿تشریح﴾:

قَالَ وَنَقِيْضَا الْمُتَسَاوِيَيْنِ الخ: سے غرض مصنف علیہ الرحمۃ عینین کے درمیان نسبتوں کو بیان کرنے کے بعد اب یہاں سے متن میں ان کی نقیضوں کے درمیان نسبت کو بیان کرنا ہے۔

قَالَ وَنَقِيْضَا الْمُتَسَاوِيَيْنِ الخ: سے غرض مصنف علیہ الرحمۃ متساویین کی نقیضوں کے درمیان نسبت مع الدلیل بیان کرنی ہے ہیں کہ جن دو کلیوں کے درمیان نسبت تساوی کی ہوگی یقیناً ان کی نقیضوں کے درمیان نسبتِ تساوی کی ہوگی یعنی جس شے پر بھی نقیضین میں سے ایک نقیض صادق آئے گی یقیناً اس شے پر دوسری نقیض صادق آئے گی۔ اس لیے کہ اگر اس شے پر ایک نقیض دوسری نقیض کے بغیر صادق آئے تو پھر یقیناً وہ ایک نقیض دوسری نقیض کے عین کے ساتھ صادق آئے گی اور اگر وہ نقیض دوسری نقیض کے عین کے ساتھ بھی صادق نہ آئے تو ارتفاعِ نقیضین لازم آئے گا جو کہ محال و باطل ہے۔ لہٰذا وہ نقیض دوسری نقیض کے صادق نہ آنے کی صورت میں لازماً دوسری نقیض کے عین کے ساتھ صادق آئے گی تو جب ایک نقیض دوسری نقیض کے عین کے ساتھ صادق آئے گی تو پھر یقیناً دوسری نقیض کا عین پہلی نقیض کے عین کے بغیر صادق آئے گا۔ ورنہ اگر دوسری نقیض کا عین! پہلی نقیض کے ساتھ بھی اور پہلی نقیض کے عین کے ساتھ بھی صادق آئے تو اجتماعِ نقیضین لازم آئے گا جو کہ محال و باطل ہے۔ پس جب دوسری نقیض کا عین پہلی نقیض کے عین کے بغیر صادق آئے گا تو اس سے اصل عینین میں بھی نسبتِ تساوی جاتی رہے گی (کیونکہ نسبتِ تساوی کے لیے ایک شے پر عینین کا صادق آنا ضروری ہے) اور یہ خلافِ مفروض ہے (کیونکہ پہلے عینین میں نسبتِ تساوی فرض کی جا چکی ہے) جو کہ باطل ہوتا ہے تو یہ بطلان اس وجہ سے لازم آیا کہ آپ نے

ہمارا دعویٰ کہ متساویین کی نقیضین کے درمیان نسبتِ تساوی ہوتی ہے اسے تسلیم نہیں کیا۔لہٰذا ہمارا دعویٰ سچا ہے کہ متساویین کی نقیضین کے درمیان نسبت تساوی ہوتی ہے۔ جیسے ناطق اور انسان کے درمیان تساوی کی نسبت ہے تو ہمارا دعویٰ یہ ہے کہ انکی نقیضوں یعنی لاانسان اور لا ناطق کے درمیان بھی تساوی کی نسبت ہے یعنی جس فرد پر لاانسان صادق آئیگا اس پر لا ناطق بھی صادق آئیگا اس لئے کہ اگر لاانسان کسی فرد پر صادق آئے اور لا ناطق صادق نہ آئے تو پھر ناطق لاانسان کے ساتھ صادق آئیگا جب ناطق لاانسان کے ساتھ صادق آئیگا تو لامحالہ ناطق انسان کے بغیر بھی صادق آئیگا تو ناطق کا انسان کے بغیر صادق آنا یہ باطل ہے تو ثابت ہوگیا کہ جس فرد پر لاانسان صادق آئیگا تو اس پر لا ناطق بھی ضرور صادق آئیگا۔

**ارتفاعِ نقیضین و اجتماعِ نقیضین** : ارتفاعِ نقیضین ایسی دو چیزوں کا اکٹھا اٹھ جانا جو دونوں ایک دوسرے کی نقیض ہوں، اجتماعِ نقیضین: ایسی دو چیزوں کا اکٹھا جمع ہونا جو دونوں ایک دوسرے کی نقیض ہوں۔

**وَنَقِيضُ الْأَعَمِّ مِنْ شَيْءٍ** جن دو کلیوں کے درمیان عام خاص مطلق کی نسبت ہوگی، ان کی نقیضوں کے درمیان بھی عام خاص مطلق کی ہی نسبت ہوگی۔لیکن عینین کے عکس کے ساتھ اعم مطلق کی نقیض اخص مطلق ہو جائیگی اور اخص مطلق کی نقیض اعم مطلق ہو جائیگی لہٰذا جس فرد پر اعم مطلق کی نقیض صادق آئیگی اس پر اخص مطلق کی نقیض بھی ضرور صادق آئیگی لیکن یہ ضروری نہیں کہ جس فرد اخص مطلق کی نقیض صادق آئے اس پر اعم مطلق کی نقیض بھی صادق آئے، اب یہاں دو دعوے ہو گئے۔

1 جس چیز پر عام کی نقیض صادق آئے گی اس پر خاص کی نقیض بھی صادق آئے گی۔

2 جس پر خاص کی نقیض صادق آئے گی اس پر عام کی نقیض کا صادق آنا ضروری نہیں۔

پہلا **دعویٰ** یہ تھا کہ جہاں عام کی نقیض صادق آئے گی وہاں خاص کی نقیض ضرور صادق آئے گی، دلیل اس پر یہ ہے کہ اگر کسی شی ء پر عام کی نقیض تو صادق آئے اور خاص کی نقیض نہ صادق آئے، تو پھر وہاں خاص کا عین ضرور صادق آئے گا کیونکہ اگر خاص بھی نہ صادق آئے اور خاص کی نقیض بھی نہ صادق آئے تو یہ ارتفاعِ نقیضین ہے جو کہ محال ہے اور وہ عام کی نقیض جہاں صادق آئی ہے، وہاں عام نہیں صادق آسکتا کیونکہ اگر عام بھی پایا جائے اور عام کی نقیض بھی پائی جائے تو یہ اجتماعِ نقیضین ہے جو کہ محال ہے۔

تو جب عام کی نقیض کے ساتھ خاص کا عین صادق آئے گا تو یہ اصلاً ہی عام خاص نہیں رہیں گے، کیونکہ جہاں خاص ہو وہاں عام ضرور پایا جاتا ہے جبکہ یہاں خاص پایا جارہا ہے، عام نہیں ہے حالانکہ اصلاً یہ عام وخاص مسلّم تھے، تو یہ خرابی اس وجہ سے لازم آئی کہ آپ نے ہمارے دعوے کو تسلیم نہیں کیا، لہٰذا آپ کو ہمارا دعویٰ تسلیم کرنا پڑے گا کہ جہاں عام کی نقیض پائی جائے گی، وہاں خاص کی نقیض ضرور پائی جائے گی۔

مثلاً حیوان اور انسان میں سے حیوان کی نقیض لاحیوان اور انسان کی نقیض لاانسان ہے، اب ہمارا دعویٰ یہ ہے کہ جہاں لاحیوان پایا جائے گا وہاں لازماً لاانسان پایا جائے گا اگر آپ کہیں کہ لاحیوان تو پایا گیا لیکن لاانسان نہیں پایا گیا تو پھر انسان ضرور

پایا جائے گا ورنہ (انسان بھی نہ پایا گیا اور لا انسان بھی نہ پایا گیا) ارتفاع نقیضین لازم آئے گا جو کہ محال ہے، اب جہاں لاحیوان صادق آیا ہے وہاں حیوان صادق نہیں آسکتا، ورنہ اجتماع نقیضین لازم آئے گا جو کہ محال ہے، تو اب لاحیوان اور انسان یہ دونوں جمع ہو جائیں گے، تو حیوان اور انسان اصلاً ہی عام خاص نہیں رہینگے، حالانکہ اصلاً تو یہ عام خاص مسلّم تھے، کہ جہاں انسان پایا جائے گا وہاں لازماً حیوان پایا جائے گا، لیکن یہاں انسان تو پایا گیا اور حیوان نہیں پایا گیا تو یہ خرابی اس وجہ سے لازم آئی کہ آپ نے ہمارے دعویٰ کو تسلیم نہیں کیا لہٰذا مان لو! کہ جہاں لاحیوان پایا جائے گا وہاں لا انسان ضرور پایا جائے گا۔

**دوسرا دعویٰ** یہ تھا کہ جس پر خاص کی نقیض صادق آئے گی اس پر عام کی نقیض کا صادق آنا ضروری نہیں، دلیل اس پر یہ ہے کہ اگر یہ مانا جائے، کہ جہاں خاص کی نقیض پائی جائے گی تو وہاں عام کی نقیض بھی پائی جائے گی، تو پھر دو موجبے کلیے بن جائیں گے، ایک موجبہ کلیہ وہ جس کو ابھی ہم ثابت کر چکے ہیں یعنی جہاں عام کی نقیض صادق آئے گی وہاں خاص کی نقیض ضرور صادق آئے گی، اور دوسرا موجبہ کلیہ یہ ہوگا کہ جہاں خاص کی نقیض پائی جائے گی تو وہاں عام کی نقیض بھی پائی جائے گی۔

اور دو موجبے کلیے ان دو کلیوں کے بنتے ہیں کہ جن کے درمیان نسبتِ تساوی ہو یہ دو نقیضین بھی تو دو کلیاں ہیں، جب ان کے درمیان نسبتِ تساوی متحقق ہو جائے گی، تو ان کی نقیضوں (عینین) کے درمیان بھی نسبتِ تساوی متحقق ہو جائے گی، حالانکہ یہ بات مسلّم تھی کہ اصلاً وہ عینین (انسان، حیوان) عام وخاص مطلق تھے، تو یہ خرابی اس وجہ سے لازم آئی کہ آپ نے ہمارے دعویٰ کو تسلیم نہیں کیا، لہٰذا آپ کو ماننا پڑے گا کہ کہ جس پر خاص کی نقیض صادق آئے گی اس پر عام کی نقیض کا صادق آنا ضروری نہیں۔

**وَالْاَعَمُّ مِنْ شَیْءٍ مِنْ الخ:** سے غرض مصنف علیہ الرحمۃ اعم واخص من وجہ کی نقیضوں کے درمیان نسبت کو بیان کرنا ہے کہ وہ دو کلیاں جن کے درمیان عموم وخصوص من وجہ کی نسبت ہو ان کی نقیضوں کے درمیان بالکل عموم نہیں ہوتا نہ مطلقا اور نہ من وجہ۔

**لِتَحَقُّقِ مِثْلِ هٰذَا الْعُمُوْمِ** سے غرض مصنف علیہ الرحمۃ نے اس دعویٰ پر دلیل بیان کرنی ہے کہ عین اعم اور نقیض اخص کے درمیان عموم وخصوص من وجہ کی نسبت ہوتی ہے لیکن ان کی نقیضوں یعنی عین اخص اور نقیض اعم کے درمیان بالکل عموم نہیں ہوتا نہ مطلقا اور نہ ہی من وجہ، اس دلیل میں دو دعوے ہو گئے۔

☆ دعویٰ اول یہ ہے کہ عین اعم اور نقیض اخص کے درمیان عموم وخصوص من وجہ کی نسبت ہوتی ہے اس لئے کہ عین اعم اور نقیض اخص یہ دونوں اکٹھے کسی اور اخص پر صادق آتے ہیں اور عین اعم اور نقیض اخص کے بغیر اسی اخص پر صادق آتا ہے اور نقیض اخص عین اعم کے بغیر نقیض اعم پر صادق آتی ہے جیسے حیوان اور لا انسان ان کے درمیان عموم وخصوص من وجہ کی نسبت ہے اس لئے کہ یہ دونوں فرس پر صادق آتے ہیں، اور حیوان لا انسان کے بغیر صادق آتا ہے زید میں اور لا انسان حیوان کے بغیر صادق آتا ہے شجر میں تو ثابت ہو گیا کہ عین اعم اور نقیض اخص کے درمیان عموم وخصوص من وجہ کی نسبت ہوتی ہے۔

☆ دوسرا دعویٰ یہ ہے کہ ان کی نقیضوں یعنی نقیض اعم اور عین اخص کے درمیان بالکل عموم نہیں ہوتا نہ مطلقا اور نہ من وجہ

اس لئے کہ ان کے درمیان تباین کلی ہے کیونکہ جو لاحیوان ہوگا وہ انسان نہیں ہوگا اور جو انسان ہوگا وہ لاحیوان نہیں ہوگا تو ثابت ہو گیا کہ عین اخص اور نقیض اعم کے درمیان بالکل عموم نہیں ہوتا نہ مطلقا اور نہ من وجہ تو پہلے والا دعویٰ بھی ثابت ہو گیا کہ ایسی دو کلیاں کہ جن کے درمیان عموم وخصوص من وجہ کی نسبت ہو ان کی نقیضوں کے درمیان بالکل عموم نہیں ہوتا نہ مطلقا اور نہ من وجہ۔

**وَنَقِيْضَا الْمُتَبَايِنَيْنِ الخ:** سے غرض مصنف علیہ الرحمۃ متباینین کی نقیضوں کے درمیان نسبت کو مع الدلیل بیان کرنا ہے، کہ متباینین کی نقیضوں کے درمیان تباین جزئی کی نسبت ہوتی ہے اس لئے کہ متباینین کی نقیضین دو حال سے خالی نہیں۔(۱) یا تو وہ دونوں شی واحد پر اکٹھے بالکل صادق نہ ہونگی جیسے لاوجود اور لاعدم شیء واحد پر اکٹھے بالکل صادق نہیں تو اس صورت میں ان دونوں کے درمیان تباین کلی کی نسبت ہوگی۔

(۲) یا متباینین کی نقیضین شی واحد پر اکٹھی صادق ہونگی جیسے لانسان، لافرس یہ شی واحد مثلا پتھر پر اکٹھی صادق آتی ہیں تو اس صورت میں ان کے درمیان تباین جزئی کی نسبت ہوگی اس لئے کہ جب عینین میں سے ہر ایک دوسرے کے بغیر صادق آئیگا تو لامحالہ دوسرے کی نقیض کے ساتھ صادق آئیگا پس جب ہر عین دوسرے کی نقیض کے ساتھ صادق آئیگا تو یقیناً نقیضین میں سے ہر ایک دوسری نقیض کے بغیر صادق آئیگی یہی تباین جزئی ہے الغرض دونوں صورتوں میں تباین جزئی یقیناً لازم ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆☆

﴿عبارت﴾: اَقُوْلُ لَمَّافَرَغَ مِنْ بَيَانِ النِّسَبِ بَيْنَ النَّقِيْضَيْنِ فَنَقِيضَا الْمُتَسَاوِيَيْنِ مُتَسَاوِيَانِ اَیْ يَصْدُقُ كُلُّ وَاحِدٍ مِّنْ نَقِيْضَيِ الْمُتَسَاوِيَيْنِ عَلٰى كُلِّ مَايَصْدُقُ عَلَيْهِ نَقِيْضُ الْاٰخَرِ وَاِلَّالَكَذَبَ اَحَدُ النَّقِيْضَيْنِ عَلٰى بَعْضِ مَاصَدَقَ عَلَيْهِ نَقِيْضُ الْاٰخَرِ لٰكِنْ مَايَكْذِبُ عَلَيْهِ اَحَدُالنَّقِيْضَيْنِ يَصْدُقُ عَلَيْهِ عَيْنُهٗ وَاِلَّالَكَذَبَ النَّقِيْضَانِ فَيَصْدُقُ عَيْنُ اَحَدِ الْمُتَسَاوِيَيْنِ بِدُوْنِ الْاٰخَرِ وَهٰذَاخُلْفٌ مَثَلًايَجِبُ اَنْ يَصْدُقَ كُلُّ لَااِنْسَانٍ لَانَاطِقٌ وَكُلُّ لَانَاطِقٍ اِنْسَانٌ وَاِلَّالَكَانَ بَعْضُ اللَّااِنْسَانِ لَيْسَ بِلَانَاطِقٍ فَيَكُوْنُ بَعْضُ اللَّااِنْسَانِ نَاطِقًاوَبَعْضُ النَّاطِقِ لَااِنْسَانًاوَهُوَمُحَالٌ

﴿ترجمہ﴾: میں کہتا ہوں کہ مصنف علیہ الرحمۃ جب دو عینوں کے درمیان نسب اربعہ کے بیان سے فارغ ہو چکے تو اب نقیضوں کے درمیان نسبتوں کے بیان میں شروع ہونے لگے ہیں کہ متساویین کی نقیض متساویین ہوتی ہیں یعنی متساویین میں سے ہر ایک کی نقیض ان تمام افراد پر صادق آتی ہے جن پر دوسرے کی نقیض صادق آتی ہے ورنہ احدالنقیضین بعض ان افراد پر صادق نہ ہوگی جن پر دوسرے کی نقیض صادق ہے لیکن جس پر احدالنقیضین صادق نہ آئے تو اس پر اس کا عین صادق آئے گا ورنہ دونوں نقیضین کا ذب ہو جائیں گی پس احدالمتساویین کا عین بعض ان افراد پر صادق آئیگا جن پر دوسرے کی نقیض صادق ہے اور یہ احدالمتساویین کے صدق کو مستلزم ہے دوسری کے بغیر حالانکہ یہ مفروض کے خلاف ہے

مثلا کل لا انسان لا ناطق اور کل لا ناطق لا انسان کا صادق ہونا ضروری ہے ورنہ البتہ بعض الانسان لیس بلا ناطق ہوگا تو بعض الا انسان ناطق ہوگا اور بعض ناطق الا انسان ہوگا اور وہ محال ہے۔

﴿تشریح﴾:

**اَقُوْلُ لَمَّا فَرَغَ مِنْ الخ**: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ ماقبل سے رابطہ قائم کرنا ہے کہ مصنف علیہ الرحمۃ عینین کے درمیان نسب اربعہ کو بیان کر لینے کے بعد اب ان کی نقیضوں کے درمیان نسبت بیان کر رہے ہیں۔

**فَنَقِيْضَا الْمُتَسَاوِيَيْن الخ** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ متساویین کی نقیضوں کے درمیان نسبت کو بیان کرنا ہے ہیں جس کی تفصیل ماقبل متن کے تحت بیان ہو چکی ہے۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## اعم اخص مطلق کی نقیضین کے مابین نسبت

﴿عبارت﴾: وَنَقِيْضُ الْاَعَمِّ مِنْ شَيْءٍ مُّطْلَقًا اَخَصُّ مِنْ نَقِيْضِ الْاَخَصِّ مُطْلَقًا اَيْ يَصْدُقُ نَقِيْضُ الْاَخَصِّ عَلٰى كُلِّ مَا يَصْدُقُ عَلَيْهِ نَقِيْضُ الْاَعَمِّ وَلَيْسَ مَا صَدَقَ عَلَيْهِ نَقِيْضُ الْاَخَصِّ يَصْدُقُ عَلَيْهِ نَقِيْضُ الْاَعَمِّ اَمَّا الْاَوَّلُ فَلِاَنَّهٗ لَوْلَمْ يَصْدُقْ نَقِيْضُ الْاَخَصِّ عَلٰى كُلِّ مَا يَصْدُقُ عَلَيْهِ نَقِيْضُ الْاَعَمِّ لَصَدَقَ عَيْنُ الْاَخَصِّ عَلٰى بَعْضِ مَا صَدَقَ عَلَيْهِ نَقِيْضُ الْاَعَمِّ فَيَصْدُقُ الْاَخَصُّ بِدُوْنِ الْاَعَمِّ وَهُوَ مُحَالٌ كَمَا نَقُوْلُ يَصْدُقُ كُلُّ لَا حَيَوَانٍ لَا اِنْسَانٌ وَاِلَّا لَكَانَ بَعْضُ اللَّاحَيَوَانِ اِنْسَانًا فَبَعْضُ الْاِنْسَانِ لَا حَيَوَانٌ هٰذَا خُلْفٌ وَاَمَّا الثَّانِيْ فَلِاَنَّهٗ لَوْ لَمْ يَصْدُقْ قَوْلُنَا لَيْسَ كُلُّ مَا صَدَقَ عَلَيْهِ نَقِيْضُ الْاَخَصِّ عَلٰى كُلِّ الْاَعَمِّ لَصَدَقَ نَقِيْضُ الْاَعَمِّ عَلٰى كُلِّ مَا يَصْدُقُ عَلَيْهِ نَقِيْضُ الْاَخَصِّ فَيَصْدُقُ عَيْنُ الْاَخَصِّ عَلٰى كُلِّ الْاَعَمِّ بِعَكْسِ النَّقِيْضِ وَهُوَ مُحَالٌ فَلَيْسَ كُلُّ لَا اِنْسَانٍ لَا حَيَوَانًا وَاِلَّا لَكَانَ كُلُّ لَا اِنْسَانٍ لَا حَيَوَانًا وَيَنْعَكِسُ اِلٰى كُلِّ حَيَوَانٍ اِنْسَانٌ اَوْ نَقُوْلُ اَيْضًا قَدْ ثَبَتَ اَنَّ كُلَّ نَقِيْضِ الْاَعَمِّ نَقِيْضُ الْاَخَصِّ فَلَوْ كَانَ كُلُّ نَقِيْضِ الْاَخَصِّ نَقِيْضَ الْاَعَمِّ لَكَانَ النَّقِيْضَانِ مُتَسَاوِيَيْنِ فَيَكُوْنُ الْعَيْنَانِ مُتَسَاوِيَيْنِ هٰذَا خُلْفٌ اَوْ نَقُوْلُ الْعَامُ صَادِقٌ عَلٰى بَعْضِ نَقِيْضِ الْاَخَصِّ تَحْقِيْقًا لِلْعُمُوْمِ فَلَيْسَ بَعْضُ نَقِيْضِ الْاَخَصِّ نَقِيْضَ الْاَعَمِّ بَلْ عَيْنُهٗ وَفِيْ قَوْلِهٖ لَصَدَقَ نَقِيْضُ الْاَخَصِّ عَلٰى كُلِّ مَا يَصْدُقُ عَلَيْهِ نَقِيْضُ الْاَعَمِّ مِنْ غَيْرِ عَكْسٍ تَسَامُحٌ لِجَعْلِ الدَّعْوٰى جُزْءٌ مِّنَ الدَّلِيْلِ وَهُوَ مُصَادَرَةٌ عَلَى الْمَطْلُوْبِ

﴿ترجمہ﴾: اور شی کے اعم مطلق کی نقیض اخص مطلق کی نقیض سے اخص ہے یعنی اخص کی نقیض ہر اس فرد پر صادق ہوگی جس پر اعم کی نقیض صادق ہو اور یہ نہیں کہ جس پر اخص کی نقیض صادق ہو اس پر اعم کی نقیض بھی صادق ہو، لیکن اول اس لئے کہ اخص کی نقیض ہر اس پر صادق نہ ہو جس پر اعم کی نقیض صادق ہے تو اخص کا عین اس بعض پر صادق ہوگا جس پر اعم کی نقیض صادق ہے تو اخص، اعم کے بغیر صادق ہوگا اور یہ محال ہے چنانچہ آپ کہیں گے کل لاحیوان لا انسان صادق ہے ورنہ لبعض لاحیوان انسان ہوگا لہٰذا بعض انسان لاحیوان ہوگا اور یہ خلاف مفروض ہے۔ اور لیکن امر ثانی تو اس لئے کہ اگر صادق نہ ہو ہمارا قول لَیْسَ كُلُّ مَاصَدَقَ عَلَيْهِ نَقِيضُ الْاَخَصِّ يَصْدُقُ عَلَيْهِ نَقِيضُ الْاَعَمِّ تو اعم کی نقیض ہر اس فرد پر ہوگی جس پر اخص کی نقیض صادق آئے پس اخص کا عین عکس نقیض کے طور پر کل اعم پر صادق آئے گا اور وہ محال ہے لہٰذا ہر لا انسان لاحیوان نہیں ورنہ ہر لا انسان، لاحیوان ہوگا جو کل حیوان انسان کی طرف منعکس ہوگا، ہم یوں بھی کہیں گے یہ بات ثابت ہے کہ ہر اعم کی نقیض ہے، اب اگر ہر اخص کی نقیض ہو جائے تو دونوں نقیضیں متساوی ہونگی پس دونوں عین بھی متساوی ہوں گی یہ خلاف مفروض ہے، یا ہم کہیں گے کہ عام صادق ہے اخص کی نقیض کے بعض پر عموم برقرار رکھتے ہوئے پس اخص کی نقیض کا بعض اعم کی نقیض نہ ہوگا بلکہ اس کا عین ہوگا، اور مصنفؒ کے قول لَصَدَقَ نَقِيضُ الْاَخَصِّ عَلٰى كُلِّ مَايَصْدُقُ عَلَيْهِ نَقِيضُ الْاَعَمِّ مِنْ غَيْرِ عَكْسٍ میں تسامح ہے دعویٰ کو جزء دلیل بنانے کی بناء پر جو مصادرہ علی المطلوب ہے۔

﴿تشریح﴾:

**وَنَقِيضُ الْاَعَمِّ مِنْ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ اعم اخص مطلق کی نقیضوں کے درمیان نسبت کو بیان کرنا ہے کہ اعم اخص مطلق کی نقیض! اعم اخص مطلق ہوتی ہے لیکن عینین کے عکس کے ساتھ یعنی اعم مطلق کی نقیض اخص مطلق ہو جاتی ہے اور اخص مطلق کی نقیض اعم مطلق ہو جاتی ہے لہٰذا یہاں دو ''دعوے'' ہوئے۔

(۱) اعم مطلق کی نقیض کے ہر ہر فرد پر نقیض اخص مطلق صادق آئیگی۔

(۲) لیکن نقیض اعم نقیض اخص پر کلیۃ صادق نہیں آئیگی۔

**اَمَّاالْاَوَّلُ فَلِاَنَّهٗ لَوْ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ پہلے دعویٰ کی دلیل پیش کرنی ہے۔

**اَمَّاالثَّانِيُ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ دوسرے دعویٰ کی دلیل پیش کرنی ہے جو کہ متن میں بالتفصیل گزر چکی ہیں۔

☆ دعویٰ دوم کو ثابت کرنے کے تین دلیلیں بیان کی گئیں ہیں، پہلی دلیل اما الثانی الخ سے ابھی ماقبل میں گزری۔

**اَوْ نَقُوْلُ اَيْضًا قَدْ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ دعویٰ دوم کو ثابت کرنے کے دوسری دلیل پیش کرنی ہے کہ ہم نے پہلے دعویٰ میں ثابت کر دیا کہ نقیض اخص نقیض اعم پر کلیۃً صادق آتی ہے اب اگر نقیض اعم بھی نقیض اخص پر کلیۃ صادق آئے تو پھر ان نقیضین کے درمیان تساوی کی نسبت ہو جائیگی جب ان نقیضوں کے درمیان تساوی کی نسبت ہوگی تو ان نقیضوں کی

نقیضوں یعنی عینین کے درمیان بھی تساوی کی نسبت ہوگی اور یہ (عینین کے درمیان تساوی کی نسبت کا ہونا) خلاف مفروض ہو نیکی بناء پر باطل ہے تو ثابت ہوگیا کہ نقیض اعم اخص پر کلیۃ صادق نہیں آتی۔

**"اَوْنَقُوْلُ الْعَامُّ صَادِقٌ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ دعویٰ دوم کو ثابت کرنے کے لئے تیسری دلیل پیش کرنی ہے۔ کہ یہ بات طے ہے کہ عین اعم نقیض اخص کے بعض افراد پر صادق آتا ہے تحقیقاً للعموم جیسے حیوان یہ لاانسان کے بعض افراد مثلاً غنم، بقر پر صادق آتا ہے تو نقیض اخص کے جن بعض افراد پر عین اعم صادق آئیگا تو لامحالہ نقیض اعم ان بعض افراد پر صادق نہیں آئیگا ورنہ تو اجتماع نقیضین کی خرابی لازم آئیگی تو ثابت ہوگیا کہ نقیض اخص کے بعض افراد ایسے ہیں کہ جن پر نقیض اعم صادق نہیں آتا اور یہی ہمارا مطلوب ہے۔

**وَفِیْ قَوْلِهٖ لَصَدَقَ الخ:** سے غرض شارح علیہ الرحمۃ مصنف کے قول "لَصَدَقَ نَقِیْضُ الْاَخَصِّ عَلٰی کُلِّ مَایَصْدُقُ عَلَیْهِ نَقِیْضُ الْاَعَمِّ مِنْ غَیْرِ عَکْسٍ" کا نقص بیان کرنا ہے۔

کہ مصنف علیہ الرحمۃ کے اس مذکورہ قول میں تسامح ہے کیونکہ مصنف علیہ الرحمۃ نے دعویٰ تو یہ کہا تھا کہ نقیض اعم مطلقا اخص ہوتی ہے نقیض اخص مطلقا سے، اور دلیل میں بھی یہی کہہ رہے ہیں کہ اعم مطلق کی نقیض کے تمام افراد پر نقیض اخص صادق آتی ہے لیکن نقیض اخص کے تمام افراد پر نقیض اعم صادق نہیں آتی تو یہ دلیل میں دعویٰ کو ذکر کرنا ہے اور دلیل میں دعویٰ کو ذکر کرنا مصادرۃ علی المطلوب ہے جو کہ درست نہیں۔

☆☆☆......☆☆☆......☆☆☆

## تباین جزئی وتباین کلی کا بیان

﴿عبارت﴾: وَالْاَمْرَانِ اللَّذَانِ بَيْنَهُمَا عُمُوْمٌ مِنْ وَّجْهٍ لَيْسَ بَيْنَ نَقِيْضَيْهِمَا عُمُوْمٌ اَصْلًا اَيْ لَا مُطْلَقًا وَلَا مِنْ وَّجْهٍ لِاَنَّ هٰذَا الْعُمُوْمَ اَيِ الْعُمُوْمَ مِنْ وَجْهٍ مُتَحَقِّقٌ بَيْنَ الْاَعَمِّ مُطْلَقًا وَنَقِيْضِ الْاَخَصِّ وَلَيْسَ بَيْنَ نَقِيْضَيْهِمَا عُمُوْمٌ لَا مُطْلَقًا وَلَا مِنْ وَجْهٍ اَمَّا تَحَقُّقُ الْعُمُوْمِ مِنْ وَجْهٍ بَيْنَهُمَا فَلِاَنَّهُمَا يَتَصَادَقَانِ فِيْ اَخَصَّ اٰخَرَ وَيَصْدُقُ الْاَعَمُّ بِدُوْنِ نَقِيْضِ الْاٰخَرِ فِيْ ذَالِكَ الْاَخَصِّ وَبِالْعَكْسِ فِيْ نَقِيْضِ الْاَعَمِّ كَالْحَيَوَانِ وَاللَّاانْسَانِ فَاِنَّهُمَا يَجْتَمِعَانِ فِي الْفَرَسِ وَالْحَيَوَانِ يَصْدُقُ بِدُوْنِ اللَّاانْسَانِ فِي الْاِنْسَانِ وَاللَّاانْسَانُ بِدُوْنِ الْحَيَوَانِ فِي الْجَمَادِ وَاَمَّا اَنَّهٗ لَا يَكُوْنُ بَيْنَ نَقِيْضَيْهِمَا عُمُوْمٌ اَصْلًا فَلِلتَّبَايُنِ الْكُلِّيِّ بَيْنَ نَقِيْضِ الْاَعَمِّ وَعَيْنِ الْاَخَصِّ لِامْتِنَاعِ صِدْقِهِمَا عَلٰى شَيْءٍ فَلَا يَكُوْنُ بَيْنَهُمَا عُمُوْمٌ اَصْلًا

﴿ترجمہ﴾: اوران دونوں امروں کے درمیان عموم من وجہ ہے، ان کی نقیضوں کے درمیان عموم بالکل نہیں ہوتا یعنی نہ عموم مطلقا ہوتا ہے اور نہ عموم من وجہ کیونکہ یہ عموم یعنی عموم من وجہ متحقق ہے عین اعم مطلق اور نقیض اخص کے درمیان اور ان کی نقیضوں کے درمیان نہ عموم مطلق ہے اور نہ عموم من وجہ لیکن ان دونوں کے درمیان عموم من وجہ کا متحقق ہونا تو اس لئے ہے کہ وہ دونوں اخص آخر میں صادق ہیں اور اعم صادق ہے نقیض اخر کے بغیر اس اخص میں اور اس کا عکس ہے نقیض اعم میں حیوان اور لا انسان کہ وہ دونوں فرس میں جمع ہیں اور حیوان صادق ہے لا انسان کے بغیر انسان میں اور لا انسان صادق ہے حیوان کے بغیر جماد میں اور لیکن یہ بات کہ ان کی نقیضوں میں بالکل عموم نہیں تو اس لئے ہے کہ تباین کلی ہے نقیض اعم اور عین اخص میں بوجہ ممتنع ہونے ان کے صدق کے شی واحد پر لیکن ان کے درمیان عموم بالکل نہیں ہوتا ہے۔

﴿تشریح﴾:

وَالْاَمْرَانِ اللَّذَانِ بَيْنَهُمَا الخ: سے غرض شارح علیہ الرحمۃ یہ بیان کرنا ہے کہ مصنف علیہ الرحمۃ نے فرمایا تھا کہ ایسی دو کلیاں جن کے درمیان عموم وخصوص من جہ کی نسبت ہو ان کی نقیضوں کے درمیان بالکل عموم نہیں ہوتا اسی بات کی شارح علیہ الرحمۃ تفصیل فرمارہے ہیں جو کہ متن میں تفصیلاً گزر چکی ہے۔

